ہو جائیگا بسبب مطلق ہونے قول حق تعالی کے اس قول کے کہ فکاتبوھم یعنی غلاموں کو مکاتب کرو ھم یعنی امر قرآنی غلام صغیر اور کبیر اور رجال اور نقد اور
سو جل اور نجم سب کو شامل ہے والامر للندب علی الصحیح اور امر کتابت کا استحباب کیواسطے ہے بنا بر قول صحیح کے نہ وجوب کیواسطے چنانچہ داود ظاہری کا
مذہب ہے اور نہ اباحت کا چنانچہ بعض علماء حنفیہ سمجھے ہیں والمراد بالخیر ان لا یضر بالمسلمین بعد العتق اور خیر سے مراد یہ ہے کہ مسلمانوں کو غلام ضرر نہ پہونچاوے
آزاد ہونیکے بعد ھم یعنی یہ جو قرآن شریف میں وارد ہے کہ اگر تم غلاموں میں خیر سمجھو تو انکو مکاتب کرو تو خیر سے مراد عدم مضرت مسلمین ہے فلو یضر
فالافضل ترکہ تو اگر آزاد ہونے کے بعد مسلمانوں کو ضرر پہونچاوے تو افضل یہ ہے کہ اسکو مکاتب نہ کرے ولو فعل صح اور اگر باوجود اسکے مکاتب کریگا
تو صحیح ہوگا ولو کاتب نصف عبدہ جاز ونصفہ الاخر ماذون لہ فی التجارۃ ولو اراد منعہ لیس لہ ذلک کیلا یبطل علی العبد حق العتق وتمامہ فی التتارخانیہ
اور اگر اپنے نصف غلام کو مکاتب کیا تو جائز ہے اور نصف باقی ماذون لہ فی التجارۃ ہوگا اور اگر مولی اسکو منع کرنا چاہے تو اسکو جائز نہیں تاکہ غلام کا
حق عتق باطل ہو جاوے اور پورا بیان اسکا تاتارخانیہ میں ہے واذا صحت الکتابۃ خرج من یدہ دون ملکہ حتی یودی کل البدل لحدیث ابی داؤد
المکاتب عبد ما بقی علیہ درہم اور جبکہ کتابت صحیح ہوگئی تو مکاتب نکلگیا مولی کے ہاتھ سے یعنی اسکے تصرف سے نہ اسکی ملک سے یہانتک کہ
تمام بدل کتابت ادا کرے بدلیل حدیث ابی داؤد کہ مکاتب غلام ہے جبتک کہ اسپر ایک درم باقی رہے ھم اور یہی مذہب ہے زید بن ثابت کا اور اسی پر
عمل ہے علماء امصار کا ثم فرع علیہ بقولہ وغرم المولی العقر ان وطی مکاتبتہ لحرمتہ علیہ پھر مصنف نے خروج تصرف مولی پر تفریع کی اپنے اس قول سے
اور تاوان دے مولی عقر قیمت کا اگر اپنی لونڈی مکاتبہ سے وطی کرے بسبب حرام ہونے وطی مکاتبہ کے مولی پر ھم عقر آزاد عورت میں مہر مثل ہے اور
لونڈی میں اسکی قیمت کا دسواں حصہ اگر وہ باکرہ ہو اور اگر ثیبہ ہو تو بیسواں حصہ قیمت کا کذا فی الطحطاوی عن ابی السعود او جنی علیہا فانہ یغرم ارشہا یا مولی
مکاتبہ پر جنایت کرے یعنی اسکو قتل کرے تو اسکی دیت کا تاوان دے او جنی علی ولدہا یا مکاتبہ کے ولد کو مولی قتل کرے تو دیت دے او
اتلف المولی مالہا لانہ بعقد الکتابۃ صار کل منہما کالاجنبی نعم لاحد ولا قود علی المولی للشبہۃ ضمنی یا مولی مکاتبہ کا مال تلف کرے تو تاوان دے اسواسطے کہ عقد
کتابت کے سبب سے مولی اور مملوک ہر ایک اجنبی کے مانند ہو گیا ہاں یہ البتہ ہے کہ مولی پر حد نہیں وطی سے اور قصاص نہیں قتل سے بسبب شبہ ملک کے
کذا فی الشمنی ولو اعتقہ عتق مجانا لاسقاط حقہ اور اگر مولی مکاتب کو آزاد کردے تو وہ مفت آزاد ہوگا بسبب ساقط کرنے اپنے حق کے یعنی ملک رقبہ ہونے
کا حق ہے سو اسکو اسکے اسقاط میں اختیار ہے بلا اخذ بدل وفسدان کاتبہ علی خمر او خنزیر لعدم مالیتہ فی حق المسلم فلو کانا ذمیین جاز اور فاسد ہوگی
کتابت اگر مولی نے غلام کو مکاتب کیا شراب یا سور پر اسکے مال نہونے سے مسلمان کے حق میں تو اگر میاں اور غلام دونوں ذمی ہوں تو کتابت
مذکورہ جائز ہے ھم کتابت جائزہ اور فاسدہ میں فرق یہ ہے کہ فاسدہ میں مولی کو اختیار ہے کہ اسکو پھر غلام بنا دے اور کتابت کو فسخ کردے بدون
رضامندی غلام کے اور کتابت جائزہ میں بلا رضامندی غلام کے فسخ جائز نہیں اور غلام کو جائزہ اور فاسدہ دونوں میں بلا رضامندی مولی کے
فسخ جائز ہے کذا فی غایۃ البیان او علی قیمتہ ای قیمۃ نفس العبد لجہالۃ القدر یا کتابت فاسد ہے اسکی قیمت پر یعنی غلام کی ذات کی قیمت پر بسبب مجہول
ہونے اسکی مقدار کے ھم یعنی قیمت کی مقدار مجہول چیز ہے اسواسطے کہ تعیین قیمت یعنی مالیت میں قیمت کرنے والے مختلف ہوتے ہیں او علی عین
معینۃ لغیرہ لعجزہ عن تسلیم ملک الغیر یا کتابت فاسد ہے غیر شخص کی معین چیز پر بسبب عاجز ہونے غلام کے ملک غیر کی تسلیم سے ھم معین کی قید سے
نقود خارج ہو گئے تو اگر غیر کے نقد پر کتابت ہو تو جائز ہے اسواسطے کہ عقد معاوضہ اور فسخ میں نقود متعین نہیں ہوتے کذا فی الطحطاوی او علی مائۃ دینار
لیرد سیدہ علیہ وصیفا غیر معین لجہالۃ القدر یا کتابت فاسد ہے سو دینار پر تاکہ اسکا مولی اسکو ایک غلام نابالغ غیر معین پھیر دے بسبب مجہول
ہونے مقدار قیمت غلام کے یعنی اسواسطے کہ غلام مذکور کا استثنا دنانیر سے ممکن نہیں مگر باعتبار قیمت کے اور عدم تسمیہ قیمت کا مفسد عقد ہے اور

اگر غلام معین ہو تو کتابت جائز ہے بالاتفاق کذا فی الطحطاوی فهو ای عقد الکتابة فاسد فی الکل لما ذکرنا تو وہ یعنی عقد کتابت سب صورتوں
مذکورہ مین فاسد ہے ان وجوہ کے سبب سے جنکو ہمنے ذکر کیا فان ادی المکاتب الخمر عتق بالاداء وکذا الخنزیر لانهما مال فی الجملة وسعی فی
قیمته بالغة ما بلغت یعنی قبل ان تتراضیا للقاضی ابن کمال پھر اگر پہلی صورت مین مکاتب شراب اور اسیطرح سور ادا کرے تو آزاد ہو جائیگا بسبب
مال ہونے شراب اور سور کے فی الجملة یعنی اگرچہ اہل اسلام کے نزدیک مال نہین لیکن کافرون کے نزدیک مال ہے اور کوشش کرے مکاتب مذکور
اپنی قیمت مین جسقدر کہ اسکی قیمت ہو قبل اس بات کے کہ اسکا امر قاضی کے پاس ہوا ہو کذا ذکرہ ابن کمال ہم یعنی قیمت ادا کرنے سے قبل
ابطال قاضی آزاد ہوگا اسواسطے کہ قبل دفع عین قاضی کے ابطال سے عقد مذکور کالعدم ہے کذا فی الطحطاوی واعلم انه متی سمی مالا وفسدت
الکتابة بوجه من الوجوه لم ینقص من المسمی بل یزاد علیه اور معلوم کر جبکہ مال مسمی ہو اور کتابت فاسد ہو جاوے کسی وجہ سے وجوہ مذکورہ سے
تو مال مسمی سے نقصان نہ کیا جائیگا بلکہ اسپر زیادہ کیا جائیگا ولو کاتبه علی میتة ونحوها کالدم لم یعتق لبطلان العقد لعدم مالیتهما اصلا عند احد فلا العتق بالاداء
الا اذا علقه بالشرط صریحا فیعتق بالشرط لا بالعقد اور اگر غلام کو مکاتب کیا مردار پر اور مانند اسکے چنانچہ خون پر تو کتابت باطل ہوگی اسواسطے کہ
مردار اور خون اصلا مال نہین کسی کے نزدیک تو مکاتب آزاد نہ ہوگا مردار اور خون کے ادا کرنے سے مگر جبکہ مولی صریح شرط کے ساتھ عتق کو معلق
کرے تو غلام آزاد ہوگا شرط کے سبب سے نہ عقد کے سبب سے ہم یعنی اگر مولی نے یون کہا غلام سے کہ اگر تو مردار یا خون مجھکو دے تو تو مکاتب
ہے پھر وہ مردار یا خون لایا تو آزاد ہوگا تعلیق کی جہت سے نہ عقد کتابت کے سبب سے وصح العقد علی حیوان بین جنسه فقط اسمه لا نوعه
وصفته ویؤدی الوسط او قیمته ویجبر علی قبولها اور عقد کتابت صحیح ہے اس جانور پر کہ فقط جنس بیان ہوئی نہ اسکی نوع اور صفت اور مکاتب
اس جنس کا متوسط حیوان یا اسکی قیمت ادا کرے اور اگر مولی انکار کرے تو قبول قیمت پر اسپر زبردستی ہوگی وصح ایضا من کافر کاتب عبدا
کافرا مثله علی خمر لمالیتها عندهم معلومة ای مقدرة لتعلم البدل اور صحیح ہے کتابت مالک کافر سے بھی جبکہ اپنا سا کافر غلام مکاتب کیا شراب معلوم الوزن
او الظرف پر تاکہ بدل معلوم ہو جاوے مجہول باقی نہ رہے شراب پر اسواسطے کتابت صحیح ہوئی کہ وہ کافرون کے نزدیک مال ہے وای من المولی
والعبد اسلم فله قیمة الخمر وعتق بقبضها لتعلیق عتقه باداء الخمر لکن مع ذلک یسعی فی قیمته کما مر اور مالک اور غلام سے جو شخص اسلام قبول کریگا تو شراب
کی قیمت دینی اسکو لازم ہوگی اور آزاد ہوگا شراب کے لینے سے بواسطہ معلق ہونے عتق غلام کے شراب کے ادا کرنے پر لیکن باوجود اسکے
غلام کوشش کرے اپنی قیمت کے دینے مین چنانچہ عنقریب گذر گیا وصح ایضا علی خدمته شهرا ای للمولی او لغیره اور کتابت صحیح ہے ایک مہینے
مولی کی خدمت یا غیر مولی کی خدمت پر بھی او حفر بئر او بناء دار اذا بین قدر المعمول والآجر بما یرفع النزاع لحصول الرکن والشرط یا کتابت صحیح ہے کنوئین کھودنے
یا گھر کے بنانے پر جبکہ بنائی چیز اور اینٹون کی مقدار کا اسطرح بیان ہو جاوے کہ نزاع کو رفع کر دے بسبب حاصل ہونے رکن اور شرط کتابت
کے ہم رکن ایجاب اور قبول ہے اور شرط معلوم ہونا بدل کا لا تفسد الکتابة بشرط لشبهها بالنکاح ابتداء لانها مبادلة بغیر مال وهو التصرف کتابت
فاسد نہین ہوتی شرط سے بسبب مشابہ ہونے کتابت کے نکاح سے باعتبار ابتدا کے اسواسطے کہ کتابت مبادلہ ہے غیر مال سے اور غیر مال آزادی
غلام ہے ہم اگر مولی نے غلام کو مکاتب کیا مقدار مال پر باین شرط کہ غلام شہر سے باہر نجاوے تو شرط باطل ہے اور عقد صحیح ہے اسواسطے کہ کتابت
باعتبار ابتداء عقد کے نکاح سے مشابہ ہے یعنی جسطرح نکاح مین مبادلہ مال کا ہوتا ہے غیر مال سے یعنی تمتع سے اسیطرح کتابت مین بھی مبادلہ
غیر مال سے ہے یعنی آزادی کا سا تصرف ہونا غلام کا تو جیسے نکاح فاسد نہین ہوتا شرط سے ویسی ہی کتابت بھی فاسد نہین ہوتی الا ان
یکون الشرط فی صلب العقد فتفسد لشبهها بالبیع انتهاء لانه فی البدل هذا هو الاصل مگر یہ کہ شرط صلب عقد یعنی عقد کتابت کے اندر واقع ہو

تو کتابت فاسد ہوگی بسبب مشابہ ہونے کتابت کے بیع سے انتہا کی راہ سے اسواسطے کہ فساد بدل مین واقع ہوا ہی یہی قاعدہ کلیہ ہر ہر مطلب
عقد مین شرط ہونا چاہئے چنانچہ خدمت مجہولہ غلام پر شرط ہو یا شراب یا سور پر کتابت ہو کتابت بیع سے اسواسطے مشابہ ہر کہ مبادلہ ہر مال کا مال سے
انجام کار مین تو جیسے بیع فاسد ہوجاتی ہر شرط سے ویسی ہی کتابت بھی جبکہ شرط صلب عقد مین متمکن ہو

## باب ما یجوز للمکاتب ان یفعله

وما لا یجوز یہ باب ہر ان افعال مین جنکا کرنا مکاتب کو جائز ہر اور جو افعال کہ جائز نہین للمکاتب البیع والشراء ولو بمحاباة یسیرة مکاتب کو
خرید و فروخت جائز ہر اگرچہ خرید و فروخت بنقصان قلیل ہو ہم اسواسطے کہ سوداگرون کا طریقہ یہ ہر کہ ایک صفقہ مین کا سے نقصان قبول کرتے ہین
تاکہ دوسرے مین فائدہ حاصل کرین کذا فی الدرر والسفر وان شرط المولی عدمہ اور مکاتب کو سفر کرنا جائز ہر اگرچہ مولی نے عدم سفر شرط کیا ہو کیونکہ
اسواسطے کہ سفر مین سوداگر کو فائدہ حاصل ہوتا ہر تو بدل کتابت جلد حاصل ہوگا وتزویج امتہ وکتابة عبدہ اور مکاتب کو اپنی لونڈی کا نکاح
کردینا جائز ہر اور اپنے غلام کو مکاتب کرنا جائز ہر ہم اسواسطے کہ نکاح سے مہر و نفقہ ثابت ہوگا اور کتابت تو بیع کے مانند نافع ہر بلکہ اس سے
زیادہ تر والولاء لہ ان ادی الثانی بعد عتقہ اور ولا یعنی میراث مکاتب ثانی کی مکاتب اول کے واسطے ہر اگر مکاتب ثانی بدل کتابت ادا کرے
مکاتب اول کے آزاد ہوجانیکے بعد والا بان ادی قبلہ او ادیا معا فلسیدہ اور مکاتب ثانی نے ادا نہ کیا مکاتب اول کی آزادی کے بعد اسطرح
کہ قبل اسکی آزادی کے ادا کیا یا دونون نے ساتھ ہی بدل کتابت ادا کیا تو اسکا مولی یعنی پہلا مالک دونون مکاتبون کی میراث لیگا لا التزوج
بغیر اذن مولاہ مکاتب کو نکاح کرنا اپنے مولی کی اجازت کے بدون جائز نہین یعنی اسواسطے کہ یہ اکتساب مین داخل نہین اور اسمین مولی کا ضرر
بھی ہر کہ مہر مکاتب کی گردن پر لازم ہوگا ولا الہبة ولو بعوض لا التصدق الا بیسیر منہما اور نہ ہبہ کرنا مکاتب کو جائز ہر اگرچہ ہبہ بالعوض ہو اور نہ
خیرات کرنا جائز ہر مگر ہبہ قلیل اور خیرات کمتر جائز ہر ہم ذخیرہ مین ہر ہبہ اور خیرات بقدر ایک پیسے اور ایک روٹی کے جائز ہر اور طعام موجود سے ضیافت
یسیرہ درست ہر ولا التکفل مطلقا ولو باذن مولاہ بنفس لانہ تبرع اور نہ مکاتب کو ضامن ہونا جائز ہر مطلقا اگرچہ مولی کے اذن سے حاضر ضامنی
کرے اسواسطے کہ ضامنی تبرع ہر اور مکاتب تبرع کا اہل نہین ہر ولا الاقراض واعتاق عبدہ ولو بمال ورنہ مکاتب کو قرض دینا اور اپنے غلام کو
آزاد کرنا جائز ہر اگرچہ اعتاق بعوض مال کے ہو وبیع نفسہ منہ اور بیچنا جائز ہر غلام کی ذات کا غلام سے اسواسطے کہ یہ فی الحقیقة اعتاق علی المال ہر
وتزویج عبدہ لتقصیہ بالمہر والنفقة اور نہ مکاتب کو اپنے غلام کا نکاح کرنا جائز ہر بسبب ناقص ہوجانے غلام کے زوجہ کے مہر اور نفقہ لازم
ہونے سے ہم مکاتب کو اپنے غلام کی تزویج نہ اپنی لونڈی سے درست ہر نہ غیر کی لونڈی سے نہ حرہ سے والاب والوصی والقاضی وامینہ فی
رقیق صغیر تحت حجرہم کالمکاتب فیما ذکر اور باپ اور وصی اور قاضی اور اسکا امین اس صغیر کے غلام مین جو انکی پرورش مین ہر مکاتب کے مانند
ہین تصرفات مذکورہ کے ثبوت اور نفی مین یعنی باپ یا قاضی کو صغیر کی لونڈی کا نکاح اور اسکے غلام کو مکاتب کرنا جائز ہر اور اعتاق عبد اور عبد کو
اسکے ہاتھ بیچنا اور غلام کا نکاح کردینا جائز نہین بخلاف مضارب ومأذون وشریک ولو مفاوضة علی الاشبہ لاختصاص تصرفہم بالتجارة بخلاف
مضارب اور عبد مأذون اور شریک کے اگرچہ شرکت مفاوضہ ہو بنا بر قول اشبہ یعنی مضارب اور مأذون اور شریک لونڈی کی تزویج کے مالک نہین
اسواسطے کہ انکا تصرف تجارت مین مخصوص ہر اور باپ اور قاضی کا تصرف تجارت اور غیر تجارت دونون کو شامل ہر ولو اشتری اباہ او ابنہ تکاتب
علیہ تبعا لہ والمراد قرابة الولاد لا غیر اور اگر مکاتب نے اپنا باپ یا بیٹا خرید کیا تو وہ بھی اسکی کتابت مین داخل ہوگا تبعیت کی راہ سے باپ اور بیٹے سے
قرابت ولادت مراد ہر نہ اور قرابت سواسے اسکے ہم یعنی جب مکاتب آزاد ہوگا اور اسنے بدل کتابت دیا تو اسکا باپ اور بیٹا بھی آزاد ہوگا اور اگر مکاتب

ادا سے بدل سے عاجز ہوگا تو باپ بھی غلام بنا رہیگا بحکم تبعیت ولو اشتری محرما غیر الولد کالاخ والعم لا یکاتب علیہ خلافا لہما اور مکاتب
نے اپنے محرم غیر ولاد کو خرید کیا جیسا بھائی اور چچا تو وہ مکاتب کی کتابت مین داخل ہوگا یہ خلاف مذہب صاحبین کے کہ انکے نزدیک
داخل ہوگا ولو اشتری ام ولدہ مع ولدہ منہا وکذا لو اشتراہا ثم شراہ او بعکسہ لم یجز بیعہا لتبعیتہا للولد بیانہ لکن لا تدخل فی کتابتہ اور اگر مکاتب
نے اپنی ام ولد خرید کی اپنے اُس فرزند کے ساتھ جو اُسی ام ولد سے پیدا ہوا تو ام ولد کی بیع جائز نہوگی اسواسطے کہ ام ولد اپنے ولد کے
تابع ہے لیکن فرزند کی کتابت مین وہ داخل نہوگی ام ولد کے تابع ہے یعنی جسطرح ولد کی بیع جائز نہین اُسی طرح ام ولد کی ولد کی تبعیت سے
درست نہین اسواسطے کہ حدیث مین وارد ہے کہ ام ولد کو اُسکے ولد نے آزاد کردیا فلا تعتق بعتقہ ولا ینفسخ نکاحہ لانہ لم یملکہا فجاز لہ ان
یطأہا بملک النکاح تو ام ولد آزاد نہوگی اُسکے آزاد ہونے سے اور نہ مکاتب کا نکاح فسخ ہوگا خرید کرنے سے اسواسطے کہ وہ اُسکا مالک نہین ہوا
تو مکاتب کو جائز ہے کہ ام ولد کی وطی کرے ملک نکاح کے سبب سے نہ ملک یمین کے سبب سے وکذا المکاتبۃ اذا اشترت بعلہا اور اسیطرح لونڈی
مکاتبہ کا نکاح فسخ نہ ہوگا جبکہ وہ اپنے شوہر کو خرید کرے تو اُسکے شوہر کو اُسکی وطی بملک نکاح جائز ہے غیر ان لہا بیعہ مطلقا الا ان الحرۃ لم
من جہتہا مگر اتنا فرق ہے کہ مکاتبہ کو شوہر مذکور کی بیع مطلقا جائز ہے اسواسطے کہ شوہر کا آزاد ہونا مکاتبہ کی جہت سے ثابت نہین ہوا ام ولدی
بخلاف مکاتب کہ اگر وہ اپنے ام ولد کو خرید کریگا ولد کے ساتھ تو آزادی یعنی حق آزادی کا ولد کی جہت سے ثابت ہوگا اور مطلقا سے مراد یہ ہے
ہو کہ بیع شوہر کی جائز ہے اگرچہ مکاتبہ اپنے ولد کو شوہر کے ساتھ خرید کرے کذا فی الطحاوی ولو ملکہا بدون الولد جاز لہ بیعہا خلافا لہما
اور مکاتب اپنے ام ولد کا مالک ہوا بدون ولد کے تو اُسکو ام ولد کا بیچنا جائز ہے برخلاف مذہب صاحبین وان ولد لہ من امتہ ولد فادعاہ دخل فی کتابتہ
علیہ تبعا لہ اور اگر مکاتب کا ولد پیدا ہوا اُسکی لونڈی سے پھر اُسنے اُسکی فرزندی کا دعوی کیا تو فرزند بھی اُسکی کتابت مین داخل ہوگا باپ کی
تبعیت سے ہم بعضون نے اعتراض کیا ہے کہ مکاتب کو اپنی لونڈی سے وطی کرنا جائز نہین اُسکا جواب یہ ہے کہ نسب حلت پر موقوف نہین جیسا کہ اپنے
فرزند کی لونڈی کی وطی مین یا مشترک لونڈی کی وطی مین درصورت ادعا نسب ثابت ہوتا ہے حالانکہ وطی حلال نہین وکان کسبہ لہ لانہ کسب کسبہ اور
مکاتب کے فرزند کا کسب مکاتب کا مملوک ہوگا اسواسطے کہ مکاتب کے کسب کا کسب ہے یعنی فرزند کسب ہے باپ کا تو فرزند کی کمائی کسب کا کسب
ہوئی زوج المکاتب امتہ من عبدہ فکاتبہما فولدت دخل فی کتابتہا وکسبہ وقیمتہ لو قتل لہا لان تبعیتہا ارجح مکاتب نے اپنی لونڈی کا نکاح
کردیا اپنے غلام سے پھر دونون کو مکاتب کیا پھر مکاتبہ لڑکا جنی تو لڑکا مکاتبہ کی کتابت مین داخل ہوگا اور اُسکی کمائی اور اُسکی قیمت اگر اُسکو کوئی
قتل کرڈالے مکاتبہ کی ملک ہے نہ اُسکے شوہر کی اسواسطے کہ ماں کی تبعیت غالب تر ہے باپ کی تبعیت سے ہم وجہ رجحان یہ کہ مولود مین وہ صفات
شرعیہ جو ماں مین ثابت ہین جیسا کہ تدبیر اور استیلاد اور حریت اور ملک سرایت کرجاتی ہین کذا فی الطحاوی مکاتب او ماذون نکح امۃ زعمت
انہا حرۃ باذن مولاہ فلو نکح فولدت منہ ثم استحقت فالولد رقیق فلیس لہ اخذہ بالقیمۃ خلافا لمحمد لانہ ولد المغرور غلام مکاتب یا ماذون نے
اپنے مولے کے اذن سے نکاح کیا اُس لونڈی سے جسنے آپ کو آزاد ظاہر کیا پھر اُسکے لڑکا پیدا ہوا مکاتب یا ماذون سے پھر وہ لونڈی مستحق ملک غیر
نکلی تو لڑکا غلام ہے لونڈی کے مالک کا تو مکاتب یا ماذون کو لڑکا لینا قیمت دیکر جائز نہین بخلاف محمد اسواسطے کہ وہ مغرور یعنی دھوکا کھانیوالے کا فرزند ہے
امام محمد کا یہ مذہب ہے کہ مکاتب یا ماذون قیمت دیکر اپنے فرزند کو لیگا اسواسطے کہ اُسکو دھوکا ہوا کہ لونڈی کو آزاد سمجھا لیکن انکے نزدیک قیمت دینا
مکاتب یا ماذون کے آزاد ہونیکے بعد لازم ہوگا نہ بالفعل کذا فی الغایۃ وخصا المغرور بالحر باجماع الصحابۃ اور شیخین نے مغرور کو آزاد کے ساتھ مخصوص
کیا ہے صحابہ کرام کے اجماع کی دلیل سے یعنی اگر آزاد کو دھوکا ہوجاے تو وہ اپنے فرزند کو قیمت دیکر لیگا نہ مکاتب یا ماذون وہذا کلہ الظاہر اور

زیلعی نے اس مسئلہ کو مشکل جانا ہے اور وجہ اشکال یہ ہے کہ غلام پر جبکہ دین لازم ہوتا ہے مولی کے اذن کے سبب سے تو وہ دین مولی پر لازم
ہوتا ہے اور اس سے فی الحال مطالبہ ہوتا ہے اور یہاں نکاح باذن مولی مفروض ہے تو چاہیے کہ مولی پر فی الحال قیمت لازم ہو سے نہ مکاتب
پر اسکے آزاد ہونے کے بعد چنانچہ محمد کا مذہب ہے اسکا جواب رازی نے یوں دیا ہے کہ مولی نے تو نکاح کا اور اسکے متعلقات یعنی مہر اور نفقہ کا
اذن دیا ہے نہ فریب کھانے کا تو مولی اس سے راضی نہوگا تو قیمت دینا موقوف رہیگا مکاتب کے آزاد ہونے پر کذا فی الطحطاوی مختصراً ولو اشتری
المکاتب امۃ شراءً فاسداً فوطیہا ثم ردہا للفساد وشراءً ہا او شراءً ہا صحیحاً فاستحقت وجب علیہ العقر فی حالۃ الکتابۃ قبل عتقہ لدخولہ فی کتابۃ
لان الاذن بالشراء اذن بالوطی اور اگر مکاتب نے لونڈی مول لی خرید فاسد کہ پھر اس سے قربت کی پھر مالک کو پھیر دی فساد بیع کے سبب سے
یا اسکو بخرید صحیح مول لیا یعنی پھر وطی کی سو وہ مستحق مالک غیر نکلی تو مکاتب پر عقر قیمت واجب ہوگا کتابت کی حالت میں اسکے آزاد ہونے سے پہلے سبب
داخل ہونے خرید فروخت کے اسکے عقد کتابت میں اسواسطے کہ خرید کرنے کا اذن وطی کرنیکا اذن ہے اور لزوم عقر کی بہتر تعلیل یہ ہے کہ کتابت موجب ہے خرید کی
اور خرید موجب ہے سقوط حد کی اور سقوط حد موجب ہے عقر کی تو کتابت ہی موجب ٹھہری عقر کی اسواسطے خرید کا اذن وطی کا اذن نہیں اور وطی تجارت میں داخل
نہیں کذا فی الطحطاوی مختصراً ولو وطیہا بنکاح بلا اذن اخذ بہ بالعقر منذ عتق ای بعد عتقہ لعدم دخولہا کما مر اور مکاتب نے لونڈی کو سے قربت
کی اور بعد اس نکاح کے جو اس نے بلا اذن مولی کے کیا تھا تو مکاتب سے عقر لیا جائیگا شروع عتق سے یعنی مکاتب کے آزاد ہونے کے بعد بسبب نہ
داخل ہونے نکاح کے کتابت میں چنانچہ اول باب میں مذکور ہو چکا کہ مکاتب کو نکاح کرنا بلا اذن مولی جائز نہیں و المأذون کالمکاتب فیہما فی الفصلین
اور غلام ماذون مکاتب کے مانند ہے دونوں فصلوں میں یعنی لونڈی مذکورہ کے شراء فاسد اور صحیح میں اور نکاح کی صورت میں ولدت مکاتبۃ من
سیدہا فلہا الخیار ان شاءت مضت علی کتابتہا واخذت العقر منہ او ان شاءت عجزت نفسہا وہی ام ولدہ وثبت نسبہ بلا تصدیقہا لانہ ملکہ رقبۃ
اور جبکہ لونڈی مکاتبہ جنی اپنے مولی سے تو اسکو اختیار ہے اگر چاہے چلی جاوے اپنی کتابت پر یعنی اپنی کتابت کو قائم رکھے اور مولی سے عقر لے یا اگر چاہے
اپنی ذات کو عاجز کر لے یعنی ادا سے بدل کتابت سے عاجزی کا اقرار کرے اور مولی کی ام ولد ہو اور مولی کا نسب مکاتبہ سے بدون اسکی تصدیق کے ثابت
ہوگا اسواسطے کہ مکاتبہ مولی کی ملک ہے باعتبار گردن کے اگرچہ باعتبار تصرف کے ملک نہیں ولو کاتب شخص ام ولدہ او مدبرہ صح وعتقت ام الولد
مجاناً بموتہ بالاستیلاد اور اگر ایک شخص نے اپنی ام ولد یا اپنا غلام مدبر مکاتب کیا تو درست ہے اور ام ولد مفت آزاد ہوگی اس شخص کی موت سے بسبب استیلاد
کے بلا ادائے بدل کتابت وسعی المدبر فی ثلثی قیمتہ ان شاء او سعی فی کل البدل بموت سیدہ فقیراً لم یترک غیرہ اور سعی کرے مدبر کو پورا اپنی قیمت کے
دو ثلث میں یا چاہے سعی کرے تمام بدل کتابت میں اپنے مالک کی محتاج ہو کر مرنے سے اسطرح کہ اسنے کچھ متروکہ نہیں چھوڑا سوائے اس مدبر کے ولو
دبر مکاتبہ صح فان عجز بقی مدبراً والا سعی فی ثلثی قیمتہ ان شاء او فی ثلثی البدل بموتہ ای المولی معسراً لم یترک غیرہ اور اگر اپنے مکاتب کو مدبر کیا
تو صحیح ہے پھر اگر وہ ادائے بدل کتابت سے عاجز ہو گیا تو مدبر باقی رہیگا اور اگر عاجز نہ ہوا اور کتابت کو قائم رکھا تو سعی کرے اپنی قیمت کے دو ثلث کے اور اگر چاہے
اور اگر وہ چاہے یا سعی کرے بدل کتابت کے دو ثلث میں اپنے مولی کے اسطرح محتاج ہو کر مرنے سے کہ مولی نے کچھ متروکہ نہیں چھوڑا ہو سوائے اس مدبر کے و ان کان
مات موسراً بحیث یخرج المدبر من الثلث عتق بالتدبیر وسقط عنہ بدل الکتابۃ کما لو اعتق المولی مکاتبہ فانہ یعتق مجاناً لقیام ملکہ اور اگر مولی اسطرح
مالدار ہو کر مر گیا ہو کہ مدبر ثلث متروکہ سے نکل سکتا ہو تو وہ آزاد ہوگا تدبیر کے سبب سے اور اس سے ساقط ہوگا بدل کتابت کا چنانچہ اگر مولی اپنے مکاتب کو
آزاد کرے تو وہ مفت آزاد ہوگا بسبب قیام ملک رقبہ کاتبہ علی الف مؤجل ثم صالحہ علی نصفہ حالاً صح استحساناً ہو نے سے مکاتب کیا غلام کو ہزار پر مدت
والے پر پھر مکاتب سے صلح کر لی اسکی نصف یعنی پانسو نقد پر تو صحیح ہے استحسان کی راہ سے واضح رہے کہ نزدیک حرلیش کاتبہ عبدہ علی الفین الی

کتابت یعنی ... [illegible]

سنة فمات المريض والحال ان قيمة المكاتب الف درهم ولم تجز الورثة التاجيل ولم يترك غيره ادى المكاتب ثلثي البدل وعند محمد
ثلثي القيمة حالا والباقي الى اجله او رد رقيقا لقيام البدل مقام الرقبة فينفذ في ثلثه بیمار نے اپنے غلام کو مکاتب کیا دو ہزار پر ایک سال کی
مدت مقرر کر کے پھر بیمار مر گیا اور حالانکہ مکاتب کی قیمت ایک ہزار درہم ہیں اور مولی کے وارثوں نے تاجیل کو جائز نہ رکھا اور مولی نے سوا
اس مکاتب کے اور مال نہیں چھوڑا تو مکاتب بدل کتابت کے دو ثلث نقد ادا کرے اور محمد کے نزدیک قیمت کے دو ثلث نقد ادا کرے اور
باقی ثلث بدل یا قیمت کا مدت مذکورہ کے بعد ادا کرے یا ادا نہ کر سکے تو پھر کر غلام بنایا جاوے بدل کتابت کے دو ثلث ادا کرے بسبب قائم ہونے
بدل کے رقبہ کے مقام پر تو محاباۃ تاجیل کے ثلث میں نافذ ہو گی وان كاتب على الف الى سنة والحال ان قيمته الفان ولم يجيزوا ادى ثلثي القيمة
حالا وسقط الباقي او رد رقيقا اتفاقا لوقوع المحاباة في القدر والتاخير فينفذ بالثلث اور اگر غلام کو مکاتب کیا ہزار پر سال بھر کی مدت مقرر کر کے اور
حالانکہ اسکی قیمت دو ہزار ہیں اور حالانکہ وارثوں نے کتابت مذکورہ جائز نہ رکھی تو غلام مذکور قیمت یعنی دو ہزار کے دو ثلث نقد ادا کرے اور ثلث باقی اسکا
ساقط ہو گا یا اگر ادا نہ کرے تو پھر کر غلام بنایا جاوے باتفاق شیخین اور محمد کے بسبب واقع ہونے محاباۃ کے مقدار اور تاجیل میں تو محاباۃ مریض ثلث
میں جاری ہو گی حر قال المولى عبد كاتب عبدك فلانا الغائب على الف درهم الى ان اديت اليك الفا فهو حر فكاتبه المولى على هذا ادخل
قبل المولى ثم ادى الحر الالف عتق العبد بحكم الشرط وكذا لو لم يقل ان اديت فادى عتق استحسانا لنفوذ تصرف الفضولي في كل ما ليس بضرر ولا يرجع الحر
على العبد لانه متبرع شخص آزاد نے غلام کے مالک سے کہا کہ اپنے فلانے غائب غلام کو مکاتب کر ہزار درہم پر اس شرط سے کہ اگر میں تجکو ہزار درہم ادا
کر دوں تو وہ غلام آزاد ہے سو مولی نے اس شرط پر اسکو مکاتب کیا اور مولی نے قبول کیا پھر آزاد مذکور نے ہزار درہم ادا کیے تو غلام آزاد ہو گا بموجب شرط
مذکورہ کے اور اسیطرح اگر اس شخص نے اپنے ادا کرنے کو ذکر کیا پھر اسنے ہزار درہم ادا کیے تو غلام مذکور آزاد ہو گا استحسان کی راہ سے بسبب نافذ ہو جانے
تصرف فضولی کے ہر ایک اس امر میں جو ضرر نہیں اور شخص آزاد غلام مذکور سے ہزار درہم پھیر نہ لیگا اسواسطے کہ وہ محسن ہے نہ معاوض ہم قوله قبل المولى
شارح نے ضمیر کا مرجع مولی کو قرار دیا اور زیلعی اور شرح ملا مسکین میں قبل الرجل واقع ہے اور یہی بلا تکلف مناسب ہے واذا بلغ العبد هذا الامر فقبل صار
مكاتبا انما يحتاج لقبوله لاجل لزوم البدل عليه اور جبکہ غلام غائب کو اس امر کی خبر پہونچے یعنی قبل ادا کرنے حر مذکور کے سو غلام نے کتابت قبول کی
تو وہ مکاتب ہو جاویگا قبول غلام کی حاجت تو فقط اسی واسطے ہے کہ بدل کتابت اسپر لازم ہو جاوے یعنی صحت کتابت غلام کے قبول پر موقوف نہیں
بلکہ لزوم بدل قبول پر موقوف ہے قال عبد حاضر لسيده كاتبني عن نفسي وعن فلان الغائب فكاتبهما فقبل العبد الحاضر صح العقد استحسانا
في الحاضر اصالة والغائب تبعا غلام حاضر نے اپنے مالک سے کہا کہ میرے ساتھ عقد کتابت منعقد کر میری ذات کی طرف سے اور فلانے غلام کی
طرف سے سو مالک نے دونوں غلاموں کو مکاتب کیا سو حاضر غلام نے قبول کیا تو عقد صحیح ہے باعتبار استحسان کے غلام حاضر میں اصالتًا صحیح ہے اور غائب
غلام میں تبعا وايهما ادى بدل الكتابة عتقا جميعا بلا رجوع ويجبر المولى على القبول للبدل من احدهما اور دونوں میں سے جو غلام کہ بدل کتابت ادا
کریگا تو دونوں غلام آزاد ہو جاوینگے بلا رجوع یعنی ادا کرنے والا غلام دوسرے غلام سے بقدر اسکے حصہ کے مطالبہ نہ کر سکیگا اور مالک اسپر مجبور کیا
ہو گی قبول بدل کتابت پر ان کی طرف سے یعنی دونوں غلاموں کا بدل کتابت اگر ایک غلام ادا کریگا تو مالک کو مجبور قبول کرنا ہو گا ولا يطالب
العبد الغائب بشيء لعدم التزامه اور غلام غائب سے کسی چیز کا مطالبہ نہ ہو گا اسکے عدم التزام کے سبب سے یعنی اسنے عقد کتابت قبول
نہیں کیا کہ اس سے کچھ مطالبہ ہو وقبوله الكتابة لغو لا يتغير به رده اور غلام غائب کا کتابت قبول کرنا لغو ہے یعنی معتبر نہیں جیسے اسکے رد
کرنے کتابت کا اعتبار نہیں ہم قبول اور عدم قبول غائب اسواسطے معتبر نہیں کہ عقد کتابت بدون اسکے قبول کرنے کے نافذ اور تمام ہو چکی تو بعد اسکے

قبول اور عدم قبول کا کیا اعتبار ہی ولو حرر وسقط عن الحاضر حصتہ اور اگر مالک نے حاضر غلام کو آزاد کردیا بلا اخذ بدل کتابت تو حاضر سے اُسکا
حصہ بدل کا ساقط ہوگا اسواسطے کہ غائب عقد مین قصدًا داخل ہی اگرچہ مقصود بالخطاب نہین لیکن بدل کتابت دونون پر منقسم ہوگیا اگرچہ اُسپر
مطالبہ بدل کا نہین ہی لو حرر الحاضر او مات ادی الغائب حصتہ حالا والا رُد قنا اور اگر حاضر غلام آزاد کیا گیا یا وہ مرگیا تو غلام غائب اپنا حصہ بدل
کتابت سے نقدا ادا کرے اور نہین تو پھر غلام بنایا جاے ولو ابرا الحاضر او وہبہ لہ عتقا جمیعا اور اگر مالک نے غلام حاضر کو تمام بدل کتابت معاف کردیا یا
تمام بدل کتابت اسکو ہبہ کردیا تو دونون غلام آزاد ہوجاوینگے مفت مین اور اگر بعض بدل معاف کریگا تو باقی کا مطالبہ ہوگا حاضر سے نہ غائب سے
کذا فی الطحطاوی ان کاتب الامۃ عن نفسہا وعن ابنین صغیرین لہا وقبلت صح استحسانا لما مر اور اگر مالک نے اپنی لونڈی سے عقد کتابت منعقد
کیا اُسکی ذات سے اور اُسکے دو چھوٹے بیٹون سے اور لونڈی نے قبول کرلیا تو عقد صحیح ہی باعتبار استحسان کے بدلیل گذشتہ یعنی اصالۃً لونڈی کی طرف
سے اور تبعًا اسکے بیٹون کی طرف سے عقد کتابت صحیح ہی وای ادی من ذکر لم یرجع علی الآخر لانہ متبرع ویجبر علی القبول الی آخر ما مر اور اشخاص مذکورین
مین سے جو شخص کہ بدل کتابت ادا کریگا وہ دوسرے سے رجوع نہ کریگا اسواسطے کہ وہ محسن ہی اور مولی پر ہر شخص کے ادا سے بدل کے قبول پر جبر ہوگا تا آخر
احکام مذکورہ سابقہ زیلعی مین ہی کہ اولاد کا قبول اور عدم قبول کتابت مین معتبر نہین اور اگر مالک ماں کو آزاد کرے تو اولاد پر بدل کتابت باقی رہیگا بقدر
اُنکے حصہ کے اسکو فی الحال ادا کرین اور مولی مکاتبہ بدل کا اُنکی ماں سے کرے نہ اُنسے اور اگر مولی اُنکو آزاد کرے تو اُنکی ماں پر سے اُنکا حصہ ساقط ہوگا
اور اگر مالک اولاد کو دین معاف کرے یا اُنکو ہبہ کرے تو صحیح نہین اور اگر اُنکی ماں کو دین معاف کرے یا ہبہ کرے تو ماں بھی آزاد ہوگی اور اُسکے ساتھ اُسکی
اولاد بھی انتہی تو یہ مسئلہ نظیر ہی مسئلہ سابقہ کا جمیع احکام مین کذا فی الطحطاوی فرع مسئلۃ المتقدمۃ شایع کاتب نصف عبدہ فادی الکتابۃ عتق نصفہ و
فی بقیتہ قیمتہ وقالا والبعض کلہ مکاتب علی ذلک المال وبہ ناخذ حاوی القدسی مالک نے اپنا نصف غلام مکاتب کیا سو اُسنے بدل کتابت ادا کیا تو نصف
غلام آزاد ہوگا اور کوشش کریگا اپنی باقی قیمت کے ادا کرنے مین اور صاحبین نے کہا کہ نصف غلام کی کتابت سے تمام غلام مکاتب ہوگا اسی قدر مال پر

اور اسی قول صاحبین کو ہم لیتے ہین کذا فی حاوی القدسی

## باب کتابۃ العبد المشترک

یہ باب ہی عبد مشترک کی کتابت کے احکام مین عبد لشریکین اذن احدہما لصاحبہ ان یکاتب حظہ بالف ویقبض بدل الکتابۃ فکاتب الشریک
الماذون لہ نفذ فی حظہ فقط عند الامام لتجزی الکتابۃ عندہ ولیس لشریکہ فسخہ لاذنہ غلام ہی دو شریکون کا ایک شریک نے اپنے ساتھی دوسرے شریک
کو اسکا اذن دیا کہ وہ اپنے حصہ کے ہزار درم پر کتابت کرے اور بدل کتابت پر قبضہ کرے سو جس شریک کو اذن ملا اُسنے غلام کو مکاتب کیا تو فقط
اُسی کے حصہ مین کتابت نافذ ہوگی امام اعظم رح کے نزدیک بسبب قسمت پذیر ہونے کتابت کے اُنکے نزدیک مانند اعتاق کے اور اُس کے شریک کو
فسخ کرنا کتابت کا جائز نہین اُسکے اذن کے سبب سے ہم اذن شریک کا فائدہ یہ ہی کہ اُسکے واسطے حق فسخ باقی نہ رہے اور در صورت عدم اذن اُسکو فسخ
مین اختیار ہی اور اذن بالقبض کا فائدہ یہ ہی کہ مال مقبوض سے اُسکا حق منقطع ہوجاے تو مقبوض مخصوص بقابض ہوگا اسواسطے کہ قبض کا اذن گویا غلام
کو اسکا اذن ہی کہ مال کتابت کو حاصل کرکے شریک کو دے تو اُسنے اپنے حصہ کا احسان کیا غلام مکاتب پر ہان اگر قبل ادا بدل وہ مکاتب کو منع
کرے تو بھی صحیح ہوگا اسواسطے کہ احسان ہنوز تمام نہین ہوا کذا فی الزیلعی ملخصا واذا قبض بعضہ بعض الالف فعجز فالمقبوض کلہ للقابض لاذنہ لہ
بالقبض فیکون متبرعا ولو قبض الالف عتق حظ القابض اور جبکہ ہزار درم سے کچھ درم قبض کیے پھر مکاتب ادا بدل سے عاجز ہوگیا تو بالکل مال
مقبوض قابض کا مملوک ہوگا نہ دوسرے شریک کا اسواسطے کہ قبض کا اُسنے اذن دیا تو وہ محسن ٹھہرا غلام پر اپنے حصہ کی بابت اور اگر ہزار درم

قبض کریگا تو قابض کا حصہ آزاد ہو جاویگا ہم ہدایہ اور درر کا ظاہر کلام اسپر دلالت کرتا ہے کہ ضمان نہ کور قابض پر ہے ہم کذا فی الطحطاوی امۃ بین
شریکین کاتباہا فوطیہا احدہما فولدت فادعاہ ثم وطیہا الشریک الآخر فولدت فادعاہ والوطی الثانی صحت دعوتہ لقیام ملکہ
ظاہراً فالہا ایک لونڈی مشترک ہے دو شریکوں میں دونوں نے اُسکو مکاتبہ کیا سو اسی سے قربت کی ایک شریک نے سو وہ جنی تو قربت کرنیوالے نے
اُسکے ولد کی فرزندی کا دعوی کیا پھر دوسرے شریک نے اُس سے قربت کی سو وہ دوسرا لڑکا جنی سو دوسرے قربت کرنیوالے نے دوسرے ولد کی فرزندی
کا دعوی کیا تو اُسکا دعوی صحیح ہے اسواسطے کہ ظاہراً اُسکی ملک ہنوز قائم ہے بخلاف مذہب صاحبین ہم کہتا ہے صاحبین کے نزدیک مکاتبہ شریک اول کی ام ولد ہے
بنابر تکمیل استیلاد تو شریک ثانی کی وطی غیر کی ام ولد کے ساتھ واقع ہوئی تو شریک ثانی سے ولد کا نسب ثابت نہ ہوگا اور اسپر تمام مہر یعنی عقر لازم ہوگا لیکن
شبہ ملک کے سبب سے اسپر حد لازم نہوگی کذا فی الزیلعی فان عجزت بعد ذلک جعلت الکتابۃ کان لم تکن وتبین انہا فی الحقیقۃ ام ولد للاول لزوال المانع من
الانتقال پھر اگر مکاتبہ عاجز ہوئی ادائے بدل کتابت سے بعد اُسکے یعنی دونوں وطی اور دونوں دعوت کے بعد تو یوں ٹھہرایا جائیگا کہ گویا کتابت کبھی نہ تھی
اور اب تو مکاتبہ حقیقت میں شریک اول کی ام ولد ہوگی بسبب دور ہوجانے اُس چیز کے جو مانع تھی انتقال ملک کی ہم یعنی زوال کتابت سے مکاتبہ شریک
اول کی بالکل ام ولد ہوگی اسواسطے کہ مقتضی تملیک قائم ہے اور تکمیل ملک سے کتابت مانع تھی اسواسطے کہ کتابت انتقال ملک قبول نہیں کرتی پھر جب کتابت
زائل ہوگئی تو مقتضی تملیک نے اپنا عمل کیا کذا فی الزیلعی والدرر لتقدم وطیہ سابق اور شریک اول کی وطی سابق ہے شریک ثانی کی وطی سے ہم یہ جواب ہے
اُس سوال مقدر کا کہ دونوں شریکوں کی ملک مکاتبہ میں ثابت ہے اور ہر ایک نے وطی کی اور ہر ایک نے ولد کا دعوی کیا تو کیا وجہ ہے کہ مکاتبہ شریک اول کی
فقط ام ولد ہوگئی شارح نے جواب دیا کہ شریک اول کی وطی سابق ہے یہی وجہ ہے اختصاص کی وضمن الاول لشریکہ نصف قیمتہا ونصف عقرہا اور شریک
اول اپنے شریک کو اُسکی نصف قیمت اور نصف عقر کا تاوان دیگا ہم مراد قیمت مکاتبہ کی ہے اور مکاتبہ کی قیمت لونڈی خالصہ کی قیمت سے نصف ہوتی ہے کذا
فی الطحطاوی عن الفتح وضمن شریکہ عقرہا کاملا لوطیہا ام ولد الغیر حقیقۃ اور شریک ثانی مکاتبہ کے عقر کامل کا تاوان دیگا اسواسطے کہ اُسنے حقیقت میں غیر کی
ام ولد سے وطی کی وقیمۃ الولد ایضاً وہو ابنہ لانہ بمنزلۃ المغرور اور شریک ثانی ولد کی قیمت کا بھی تاوان دیگا اور وہ ولد اُسکا بیٹا ہے اسواسطے کہ شریک ثانی بمنزلہ
مغرور کے ہے ہم اسواسطے کہ اُسنے وطی کی مکاتبہ سے اپنی ملک جانکر لیکن عجز اور بطلان کتابت سے ظاہر ہوا کہ اُسکی ملک اسمیں نہیں رہی اور مغرور کا ولد ثابت النسب
ہوتا ہے اُس سے اور آزاد ہوتا ہے قیمت دیکر وای من الشریکین دفع العقر الی المکاتبۃ صح ای قبل العجز لاختصاصہا بمنافعہا فاذا عجزت تردہ للمولی اور دونوں
شریکوں میں سے جو عقر دیگا مکاتبہ کو تو صحیح ہے یعنی قبل از عجز دینا صحیح ہے بسبب مخصوص ہونے مکاتبہ کے اپنے منافع سے پھر جب وہ عاجز ہوا ادائے بدل کتابت
سے تو عقر مولی کو پھیرے وان دبرالثانی ولم یطاہا والمسئلۃ بحالہا فعجزت بطل التدبیر اور اگر شریک ثانی نے مکاتبہ مذکورہ کو مدبرہ کیا اور اُس سے
وطی نہ کی اور یہ مسئلہ بحال مسئلہ سابقہ ہے یعنی دونوں شریکوں نے لونڈی کو مکاتبہ کیا اور شریک اول نے اُس سے وطی کی اور جنی اور شریک اول نے اُسکا دعوی کیا
سو مکاتبہ عاجز ہوگئی ادائے بدل کتابت سے تو تدبیر باطل ہوگئی یعنی اسواسطے کہ عجز سے ظاہر ہوا کہ وہ بالکل ام ولد ہے شریک اول کی تو اسمیں ملک باقی نہ رہی اور
حالانکہ ملک شرط ہے صحت تدبیر کیواسطے وضمن الاول لشریکہ نصف قیمتہا ونصف عقرہا والولد للاول وہی ام ولدہ اور شریک اول ثانی کو اُسکی
نصف قیمت اور نصف عقر کا تاوان دیگا اور لڑکا شریک اول کا ہوگا اور وہ اُسی کی ام ولد ہے وان کاتباہا فحررہا احدہما موسراً فعجزت ضمن المعتق
لشریکہ نصف قیمتہا اور اگر دونوں شریکوں نے لونڈی کو مکاتب کیا پھر ایک شریک مقدور والے نے اُسکو آزاد کردیا پھر وہ عاجز ہوگئی تو آزاد
کرنیوالا اپنے شریک کو اُسکی نصف قیمت کا تاوان دے ورجع الضامن بہ علیہا لما تقرر ان الساکت اذا ضمن المعتق یرجع عندہ لا عندہما
اور تاوان دینے والا شریک اُسکو مکاتبہ سے پھر لے اسواسطے کہ ثابت ہوچکا ہے کہ شریک ساکت عن الاعتاق جب تاوان لے آزاد کرنیوالے

شریک سے تو اسکو رجوع جائز ہے امام کے نزدیک نہ صاحبین کے نزدیک فرع مسئلہ ملحقہ شارح کا عبد لرجلین دبرہ احدہما ثم حررہ الآخر غنیا او عکسا اعتق الدبران شاء او استسعی فی الصورتین او ضمن شریکہ فی الاولی دو مردون کا ایک غلام ہے ایک نے اُسکو مدبر کیا پھر دوسرے نے اسکو آزاد کیا حالانکہ وہ مقدور والا ہے یا دونون نے اسکے بالعکس کیا یعنی اول عتاق غنی واقع ہوا پھر تدبیر تو مدبر کرنے والا چاہے مدبر کو آزاد کرے یا دونون صورتون مین غلام سے سعی کراوے یا فقط پہلی صورت مین یعنی جب کہ آزاد کرنے والا مالدار ہو اپنے شریک سے تاوان لیوے

## باب موت المکاتب وعجزہ وموت مولاہ

یہ باب ہے مکاتب کی موت اور اسکے عاجز ہونے اور مالک کی موت کے احکام مین مکاتب عجز عن اداء نجم ان کان لہ مال سیصل الیہ لم یعجزہ الحاکم الی ثلاثۃ ایام لانہا مدۃ ضربت لابلاء الاعذار ایک مکاتب ہے کہ عاجز ہوگیا ادا کرنے ایک قسط سے اگر اُسکا ایسا مال ہو کہ عنقریب اُسکو ملیگا چنانچہ اسکا دین کسی پر قریب الوصول ہو یا اُسکو مال ملنے والا ہو بطریق ہبہ کے کذا فی الطحطاوی تو حاکم اُسکو عاجز نہ ٹھہراوے تین دن تک اسواسطے کہ یہ مدت ہے کہ اظہار عذرات کے واسطے مقرر کی گئی ہے ہم چنانچہ تین دن خیار کی مدت ہے اور مرتد کی مہلت دینے مدت اور مدعا علیہ کی مہلت دینے کی مدت دفع دعوی کے واسطے والا عجزہ الحاکم فی الحال اور اگر مال قریب الوصول نہو تو حاکم مکاتب کو فی الحال عاجز ٹھہراوے وفسخہا بطلب مولاہ او فسخ مولاہ برضاہ اور حاکم بعد تعجیز کے کتابت کو فسخ کردے اسکے مولی کی خواہش سے یا اسکا مولی فسخ کرے مکاتب کی رضامندی سے ہم فسخ کو تعجیز کے بعد اسواسطے ذکر کیا کہ مجرد تعجیز سے کتابت منفسخ نہین ہوتی بدون فسخ کرنے کے ولو کانت الکتابۃ فاسدۃ فالمولی لہ الفسخ بغیر رضاہ اور اگر کتابت فاسد ہو تو مولی کو فسخ کتابت کا اختیار ہے بدون رضامندی مکاتب کے ہم بلکہ مولی پر بصورت فساد کتابت فسخ واجب ہے گناہ مٹانے کے واسطے وسیاک الکاتب فسخہا مطلقا فی الجائزۃ والفاسدۃ وان لم یرض المولی اور مکاتب فسخ کتابت کا مالک ہے ہر طرح کتابت جائزہ مین اور فاسدہ مین بھی اگرچہ مولی راضی نہو وعاد رقہ لفسخہا اور اُسکی غلامی پھر آویگی دونون کے فسخ کرنے سے یعنی جیسے قبل کتابت غلام تھا ویسا ہی پھر مملوک ہوگا تصرفا ورقبۃ وما فی یدہ لمولاہ اور جو مال کہ اُسکے پاس ہوگا وہ مولی کا مملوک ہے اگرچہ خیرات ہو اور مولی غنی ہو بقول صحیح کذا فی الطحطاوی والمکاتب اذا مات ولہ مال کفی بالبدل لم تنفسخ وتؤدی کتابتہ من مالہ اور اگر مکاتب مرجائے اور اُسکا اتنا مال ہو جو بدل کے واسطے کفایت کرے تو کتابت فسخ نہوگی اور بدل کتابت اُسکے مال سے ادا کیا جائیگا ہم بعد موت کے بقاء کتابت اور ادائے بدل کتابت سے فائدہ یہ ہے کہ ہنگام کتابت کے فرزند اُسکے آزاد ہون اور اگر مال ادائے کتابت سے بچے تو وہ اُسکے وارث ہون وحکم بعتقہ فی آخر جزء من اجزاء حیاتہ اور حکم ہوگا اُسکی آزادی کا اُسکے اجزاء حیات مین سے اخیر جز مین ہم یہ مذہب ہے جمہور کا اور بعضون کے نزدیک بعد موت کے آزاد ہوگا کما یحکم بعتق اولادہ المولودین فی کتابتہ لا قبلہا چنانچہ حکم ہوگا اُسکی اولاد کی آزادی کا وہ اولاد جو اُسکی کتابت کے زمانے مین پیدا ہوئی نہ اُنکا جو قبل کتابت کے پیدا ہوئے ہم اس کلام سے معلوم ہوا کہ جن اصول و فروع کو مکاتب نے حال کتابت مین خریدا کیا وہ آزاد نہونگے حالانکہ انکی آزادی کا بھی حکم ہوگا تو یون کہنا حق تھا کما یحکم بعتق من دخل فی کتابتہ یعنی چنانچہ ان شخصون کی آزادی کا حکم ہوگا جو داخل ہوگئے اُسکی کتابت مین کذا فی الحلبی والباقی من مالہ میراث لورثتہ اور جو مکاتب مذکور کے مال مین سے ادائے بدل کتابت سے باقی رہیگا وہ اُسکے وارثون کی میراث ہے ہم یعنی اگر قرابت والے ہون مکاتب کے تو وہ اُسکے مال کے وارث ہونگے اور اُنمین سے کوئی نہو تو مال باقی مولی کو ملیگا بطریق ارث کے کذا فی الحموی ولو لم یترک مالا وترک ولدا ولد فی کتابتہ ولا وفاء بقیت کتابتہ وسعی الابن فی کتابۃ ابیہ علی نجومہ المقسطۃ اور اگر مکاتب مرگیا اور کچھ مال نچھوڑ گیا اور ایک اُسنے وہ بیٹا چھوڑا جو زمان کتابت مین پیدا ہوا اور ادائے کتابت کیواسطے کچھ مال نہین تو مکاتب کی کتابت باقی رہیگی اور بیٹا اپنے باپ کی کتابت مین کوشش کرے بموجب اُسکے اقساط معینہ کے فاذا ادی حکم بعتق ابیہ قبل موتہ وبعتقہ تبعا پھر جب اُسکا بیٹا بدل کتابت ادا کرے گا تو اُس کے

باب موت المکاتب وعجزہ وموت مولاہ

باپ کی آزادی قبل از موت پر حکم ہوگا اور بیٹے کی آزادی پر حکم ہوگا باپ کی تبعیت سے ولو ترک ولدا اشتراہ فی کتابتہ ادی البدل حالا
او ردالی حالہ رقیقا وسویا بینہما اور اگر مکاتب نے وہ بیٹا چھوڑا جسکو اُسنے اپنی کتابت کی حالت مین مول لیا تھا تو وہ بیٹا بدل کتابت کو
فی الحال ادا کرے یا اگر فی الحال نہ ادا کرسکے تو اپنی غلامی کی حالت کی طرف پھیر جائیگا یعنی جسطرح کہ غلام تھا ویسا ہی غلام بنا رہیگا نہ وہ آزاد ہوگا نہ
اُسکا باپ اور صاحبین نے دونون بیٹون کو برابر کہا ہے یعنی جو بیٹا کہ کتابت مین پیدا ہوا اور جو کہ خریدا ہوا دونون حکم مین برابر ہین یعنی بموجب اقساط کے
بدل کتابت ادا کرکے آزاد ہونگے واما الاولان فیردان للرق کما اتت وقالا ان ادیا حالا عتقا والا لا اور مکاتب مذکور کے ماں باپ کا تو یہ حال ہے کہ بعد
موت مکاتب کے مولی کی طرف پھیرے جاوینگے اور صاحبین نے کہا کہ اگر دونون فی الحال بدل کتابت کو ادا کرینگے تو آزاد ہونگے اورنہین تو آزاد نہونگے
فی شرح مجمع اور شرنبلالیہ مین صحیح ہے کہ صاحبین کے نزدیک اصول مکاتب کے فروع کے مانند ہین ادا بدل کتابت مین بموجب اقساط معینہ کے تو غور کرنا
چاہیے کہ شارح نے یہ کلام کہان سے لیا یعنی تفریق بین الاصول والفروع کذا فی الحلبی اشتری المکاتب ابنہ فمات عن وفاء ورثہ ابنہ لو تحرا
عن ابن حر کا مر مکاتب نے اپنا بیٹا خرید کیا پھر وہ مرگیا اتنا مال چھوڑ کر کہ ادا ہے بدل کتابت کے واسطے کافی ہے تو اُسکا بیٹا اُسکا وارث ہوگا اسواسطے
کہ مکاتب آزاد ہو کر مرگیا اپنے آزاد بیٹے کو چھوڑ کر جیسا کہ مذکور ہو چکا ہے یعنی جب بدل کتابت ادا ہوا تو آخر حیات مین مکاتب آزاد ٹھہریگا اور اسکے ساتھ
اُسی وقت اُسکا بیٹا آزاد ہوگا تو دونون آزاد ہوسے تو معلوم ہو گیا کہ باپ آزاد مرا آزاد بیٹا چھوڑ کر کذا فی الزیلعی و کذا یرثہ لو کانا ہو ای المکاتب
وابنہ الکبیر مکاتبین کتابۃ واحدۃ لصیرورتہما کشخص واحد ضرورۃ اتحاد العقد اور ایسے ہی مکاتب کا بیٹا اُسکا وارث ہوگا اگر مکاتب اور اُسکا
بالغ بیٹا مکاتب ہون ایک کتابت سے بسبب ہوجانے دونون کے ایک شخص کے مانند اتحاد عقد کی ضرورت کی جہت سے ہم بالغ کی قید لگانا خطا ہے غور کے
مخالف ہے حیث قال لو کوتب ہو وابنہ صغیرا او کبیرا کذا فی الحلبی طحطاوی نے کہا یون جواب ہوسکتا ہے کہ کبیر کی قید اسواسطے لگائی کہ بسا اوقات کوئی توہم کرے کہ
بالغ بسبب اپنے بلوغ کے مستقل ہو کتابت مین فان ترک المکاتب ولدا من حرۃ ای معتقۃ وترک دینا یفی بہ فجنی الولد فقضی بہ ای بحکم علی
عاقلۃ امہ ضرورۃ ان الاب لم یعتق بعد لم یکن ذلک القضاء تعجیزا لابیہ لعدم المنافاۃ پھر اگر مکاتب نے ولد چھوڑا حرہ سے یعنی معتقہ سے اور مکاتب نے
لوگون پر اتنا دین چھوڑا جو بدل کتابت کیواسطے کافی ہے پھر ولد سے قتل خطا واقع ہوا سو قاضی نے بموجب جنایت اُسکی ماں کی برادری پر دیت کا حکم کیا
اس ضرورت سے کہ اُسکا باپ ہنوز آزاد نہین ہوا عدم ادا ے بدل کتابت سے تو یہ قاضی کا حکم کرنا اُسکے باپ کو عاجز ٹھہرانا نہین ہے بعلت عدم منافاۃ یعنی
حکم مذکور کتابت کے منافی نہین کہ حکم تعجیز ہو مکاتب کا مر حرہ کی تفسیر معتقہ اسواسطے کہ حرہ اصلی کے ولد پر کسی شخص کا ولا نہین اور جنایت سے جنایت خطا
مراد ہے اسواسطے کہ جنایت عمد مین برادری پر دیت نہین کذا فی الطحطاوی ولا رجوع اور رجوع نہین یعنی ماں کی برادری باپ کے مولی سے دیت کو
رجوع نہین کر سکتی ہے اسواسطے کہ جب اُنھون نے دیت دی تھی تو اُنکے واسطے حق ولا ثابت تھا اور باپ کے موالی کو تو حق ولا مکاتب کے آزاد ہونیکے
بعد ثابت ہوگا قید بالدین لان فی العین لا یتاتی القضاء بالالحاق بالام لامکان الوفاء فی الحال مصنف نے دین کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر مکاتب کا
متروکہ عین ہوگا تو ماں کی طرف ولد کے الحاق کا حکم نہین حاصل ہوتا بسبب ممکن ہونے ادا ے بدل کتابت کے فی الحال ولو قضی بہ بالولاء لقوم امہ
بعد خصومتہم مع قوم الاب فی ولائہ فہو القضاء بالعجز لانہ فی فصل مجتہد فیہ اور اگر قاضی نے اُسکی ماں کی قوم کیواسطے ولا کا حکم کیا اُنکی خصومت
کرنیکے بعد باپ کی قوم کے ساتھ اُسکی ولا مین تو حکم مذکور عاجز ٹھہرانا ہے مکاتب کا اسواسطے کہ قضا امر مختلف فیہ مین واقع ہوئی ہے یعنی جبکہ بیٹا مرگیا مکاتب مذکور
کی موت کے بعد سو جھگڑا ہوا باپ کی قوم اور ماں کی قوم کے درمیان اُسکی میراث مین سو قاضی نے ماں کی قوم کیواسطے ولا یعنی میراث کا حکم دیا تو یہ فیصلہ
کتابت کا فسخ کرنا ہے اسواسطے کہ خصومت واقع ہوئی تھا اور عدم بقاے کتابت مین اور میراث کسی قوم کے واسطے ثابت نہوگی بعد دین اسکے یعنی اگر کتابت باقی

ہو کہ بدل کتابت ادا ہوگا اور باپ آزاد ٹھہر گیا تو ولد کی میراث باپ کی قوم کے واسطے ثابت ہوگی اور اگر کتابت باقی نہ رہیگی تو میراث ماں کی قوم کے واسطے ہوگی اور
صحابہ کرام کا اس مسئلہ میں اختلاف ہے بعضے صحابہ کا یہ مذہب ہے کہ جب مکاتب مر جاوے بدل کتابت چھوڑ کر تو وہ غلام مر گیا نہ آزاد ہو کر اور بعض صحابہ کا یہ مذہب
ہے کہ مکاتب مذکور آزاد ہو مر گیا پھر جب قاضی نے میراث کا حکم ماں کی قوم کے واسطے کیا تو فصل مجتہد فیہ میں قضا واقع ہوئی اور مختلف فیہ میں قاضی کا حکم بالاتفاق
نافذ ہو جاتا ہے تو یہ قضا تعجیز مکاتب ٹھہری کذا فی الطحاوی مختصرا وطاب لسیدہ وان لم یکن مصرفہ للصدقۃ ما ادی الیہ من الصدقات فعجز لتبدل
الملک واصلہ حدیث بریرۃ ہی لک صدقۃ ولنا ہدیۃ اور جو صدقات کا مال مکاتب کو دیا گیا اور مکاتب عاجز ہو گیا ادائے بدل کتابت سے تو وہ مال مکاتب کے
مولی کو حلال ہے اگرچہ مولی خیرات کا مصرف نہو بسبب بدلجانے ملک کے اور اصل اسکی بریرہ کی یہ حدیث ہے کہ صدقہ تیرے واسطے تو صدقہ ہے اور ہمارے واسطے
ہدیہ ہے ہم یعنی تبدل ملک تبدل عین کے مانند ہے تو گویا وہ اور چیز ہو گئی اور اسکی طرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بریرہ کی حدیث میں اشارہ کیا کہ صدقہ بریرہ کیواسطے
صدقہ ہے اور ہمارے واسطے ہدیہ ہے اسوقت فرمایا جبکہ بریرہ نے صدقہ کی چیز حضرت کو ہدیہ دی تھی اور بریرہ اسوقت میں مکاتبہ تھیں کذا فی الزیلعی وفی ہدایہ نے کہا
بلکہ وہ صدقہ تھیں کذا فی الطحاوی کما فی وارث شخص فقیر مات عن صدقۃ اخذہا وارثہ الغنی چنانچہ اس شخص فقیر کے وارث میں جو مر گیا صدقہ چھوڑ کر تو ا
صدقہ کو اسکا مالدار وارث لیگا یعنی ہر چند صدقہ مالدار پر حرام ہے لیکن جبکہ صدقہ کا مورث فقیر اول مالک ہوا پھر اسکے بعد اسکا وارث غنی مالک ہوا بطریق میراث کے
تو وہ صدقہ غنی کے حق میں حلال ہو گیا تبدل ملک کے سبب سے وکما فی ابن السبیل اخذہا ثم وصل الی مالہ وہی فی یدہ ای الزکوۃ اور چنانچہ اس مسافر میں جسنے زکوۃ کا مال لیا
پھر مسافر پہنچگیا اپنے مال کے پاس اور حالانکہ مال زکوۃ اسکے قبضہ میں ہے تو وہ اسکو حلال ہے اسواسطے کہ جب اسنے لیا تھا وہ محتاج تھا کالفقیر استغنی وہی فی یدہ فانہما
تطیب لہ اور اس محتاج کے مانند جو زکوۃ لیکر غنی ہو گیا اور حالانکہ زکوۃ اسکے پاس ہے تو زکوۃ اسکو حلال ہے ہم اسواسطے کہ غنی پر ابتدا سے اخذ زکوۃ حرام ہے کیونکہ اسمین
ذلت ہے تو اسکو لینا جائز نہیں بلاضرورت اور یہاں ضرورت پائی گئی پھر جب اسنے محتاجی کی حالت میں لیا تو بعد اسکے نہیں مگر استدامت تو حلال ہوگا
کذا فی الزیلعی معلوم ہوا کہ پہلے دونوں مسئلوں میں تبدل ملک علت کی علت ہے اور پچھلے دو مسئلوں میں تبدل حال علت ہے بخلاف فقیر اباح لغنی او ہاشمی عین
زکوۃ اخذہا لا یحل لان الملک لم یتبدل بخلاف اس محتاج کے جسنے غنی یا ہاشمی کو عین مال زکوۃ جسکو فقیر نے لیا تھا مباح کر دیا تو غنی یا ہاشمی کو حلال نہیں
اسواسطے کہ ملک متبدل نہیں ہوئی ہم اسواسطے کہ اباحت سے مباح کرنیوالے کی ملک زائل نہیں ہوجاتی تو مباح لہ اسکو تناول کرتا ہے مبیح کی ملک پر فان جنی
عبد وکاتبہ سیدہ جاہلا بالجنایۃ او جنی مکاتب فلم یقض بہ ما جنی فعجز فان شاء المولی دفع العبد او فدی لزوال المانع بالعجز پھر اگر غلام نے کسی کو قتل کیا
اور اسکے مالک نے اسکو مکاتب کیا نادانستہ اسکی جنایت سے یا مکاتب نے کسیکو قتل کیا سو اسکی جنایت پر ہنوز کچھ حکم نہ ہوا پھر وہ بدل کتابت سے عاجز ہو گیا
تو اگر مولی چاہے اولیاء مقتول کو غلام دے یا فدیہ دے بسبب زوال مانع کے عاجز ہوجانے سے یعنی مانع دفع کتابت تھی سو عاجز ہونے سے زائل ہو گئی تو اب
مالک کو دفع اور فدیہ میں اختیار ہے وان قضی بہ علیہ حال کونہ مکاتبا فعجز بیع فیہ لانتقال الحق من رقبتہ الی قیمتہ بالقضاء اور اگر جنایت کا حکم ہو گیا اسپر
حالت کتابت میں پھر وہ عاجز ہو گیا ادائے بدل کتابت سے تو بیچا جائیگا اسمیں اسواسطے کہ حق اسکی گردن سے اسکی قیمت کی طرف منتقل ہو گیا قضا کے
سبب سے بشرطیکہ قیمت اقل ہو دیت سے کذا فی الکفایۃ عن النہایۃ قید بالعجز لان جنایات المکاتب علیہ فی کسبہ ویلزمہ الاقل من قیمتہ ومن الارش مصنف نے عجز مکاتب
کی قید لگائی کہ مکاتب کی جنایات خود مکاتب پر ہوتی ہیں اسکے کسب میں اور لازم ہوتا ہے اسپر جو کمتر ہے قیمت میں سے اور دیت میں سے یعنی اگر قیمت کمتر ہے دیت
سے تو قیمت کا دینا اسپر لازم ہوگا اور اگر دیت کمتر ہے قیمت سے تو دیت کا دینا لازم ہوگا وان تکررت قبل القضاء فعلیہ قیمۃ واحدۃ وان بعدہ فقیم اور اگر قبل از
قضائے قاضی مکاتب سے چند بار جنایت مکرر واقع ہوئی تو اسپر ایک ہی قیمت واجب ہوگی اور اگر بعد قضا چند بار جنایت واقع ہوئی تو چند قیمتیں اسپر لازم
ہونگی ہم یعنی اگر مکاتب نے ایک شخص کو قتل کیا پھر دوسرے کو پھر تیسرے کو قبل از قضائے قاضی تو ایک ہی قیمت اسپر واجب ہوگی اور اگر مکاتب سے ایکبار

جنایت خطا واقع ہوئی اور قاضی کا حکم ہو گیا موجب جنایت پر تو وہ سعی کرے قیمت میں اگر وہ کمتر ہو دیت سے پھر بعد اسکے اگر جنایت ثانیہ واقع ہوگی
تو اسپر قیمت ثانیہ لازم ہوگی اور علی ہذا القیاس ہر قیمت متعدد ہوگی بتعدد جنایات کے ولو اقر بجنایۃ خطاء لزمتہ فی کسبہ بعد الحکم بہا اور اگر مکاتب نے اپنی
جنایت خطا کا اقرار کیا تو اسپر قیمت لازم ہوگی اسکے کسب میں بعد اسکے کہ موجب جنایت پر قاضی کا حکم ہو گیا ہو ولو لم یحکم علیہ حتی عجز بطلت اور اگر
قاضی کا حکم اسپر نہوا ہو یہانتک کہ وہ عاجز ہو گیا بدل کتابت سے تو جنایت باطل ہے کذا فی الدرر عن القاعدیۃ ہم یعنی در حق مولی جنایت باطل ہوا اور اسکا
مواخذہ اور مطالبہ ہوگا آزاد ہو لینے کے بعد امام کے نزدیک خلافا للصاحبین لکن فی الحال یطالب ہوگا کذا فی الطحطاوی وان مات السید لم تنفسخ الکتابۃ کالتدبیر
و امومیۃ الولد وکاجل الدین اذا مات الطالب اور اگر مولی مر گیا تو کتابت فسخ نہیں ہو جاتی جیسے تدبیر اور ام ولد ہونا باطل نہیں ہوتا اور جیسا کہ دین کی میعاد
باطل نہیں ہوتی جبکہ طالب دین مر جاوے ولیؤدی المال الی ورثتہ علی نجومہ کاجل الدین اور ادا کیا جاوے مال کتابت کا مولی کی موت کے
بعد اسکے وارثوں کو اسکی قسطوں کے موافق دین کی مدت کے مانند یعنی اگر وارث کبیر ہو تو اسکو مال دیا جاوے اور اگر صغیر ہو تو اسکے وصی کو دیا جاوے
کذا فی القہستانی بخلاف موت المطلوب لخراب ذمتہ بخلاف موت مطلوب کے بسبب بگڑنا اسکے ذمہ کے ہم یعنی اگر مدیون مر جاوے تو مدت باطل ہوگی
اسواسطے کہ اسکا ذمہ خراب ہو گیا اور دین ترکہ کی طرف منتقل ہوا اور ترکہ میں بیچ دین کذا فی الزیلعی فان اعتقہ وارثہ صح ولو فی مرضہ لان الاجل ... الاسن
پہنچنے اداء کمال اقساط سابقہ کے بموجب اسوقت ہے جبکہ مولی نے اسکو مکاتب کیا ہو اپنی صحت کی حالت میں اور اگر اسنے بیماری میں مکاتب کیا ہو تو اسکا
ٹھہرانا باطل ہے مگر ثلث متروکہ سے یعنی بدل کتابت کے دو ثلث فی الحال ادا کرے اور ایک ثلث اقساط معینہ کے موافق کذا فی الشرنبلالیۃ وان حررہ
ای کل الورثۃ فی مجلس او اعتق مجانا استحسانا و یجعل ابراء اقتضاء اور اگر وارثوں نے یعنی تمام وارثوں نے مکاتب کو آزاد کر دیا ایک ہی مجلس میں تو وہ مفت آزاد
ہو جاویگا استحسان کی راہ سے اور آزاد کرنا ابراء قرار دیا جاویگا بطریق اقتضاء کے ہم قیاس یہ ہے کہ مکاتب آزاد نہو وارثوں کے آزاد کرنے سے اسواسطے کہ
آزاد وہ کرتا ہے جو مالک ہوا اور حالانکہ وارث مکاتب کے مالک نہیں اسواسطے کہ مکاتب مملوک نہیں ہوتا کسی سبب ملک سے تو میراث سے بھی مملوک نہیں ہوتا
وجہ استحسان یہ ہے کہ اعتاق ابراء قرار دیا گیا بدل کتابت سے اسواسطے کہ بدل کتابت وارثوں کا حق ہے اور میراث اسمیں جاری ہے تو اعتاق بدل کتابت کا اقتضاءً
کر دینا ہو گیا بطریق اقتضاء کے یا حصول بدل کتابت کا اقرار ہو گیا انکی طرف سے تو مکاتب بری الذمہ ہوا تو آزاد ہو گیا کذا فی الطحطاوی فان حرر بعضہم فی مجلس
والآخر فی آخر لم ینفذ عتقہ علی الصحیح لانہ لم یملکہ پھر اگر مکاتب کو بعض ورثہ نے ایک مجلس میں آزاد کیا اور دوسرے وارث نے دوسری مجلس میں آزاد کیا
تو اسکا عتق نافذ نہوگا بر مذہب صحیح اسواسطے کہ وارث اسکا مالک نہیں ہوتا فلو عجز بعد موت المولی اعاد رقیقا اور اگر مکاتب عاجز ہو گیا ادا بدل کتابت سے بعد موت
مولی کے تو اسکی غلامی پھر آویگی یعنی جیسا غلام مملوک قبل کتابت کے تھا ویسا ہی ہو جاویگا مکاتب تحتہ امۃ طلقہا ثنتین فملکہا لا یحل لہ ان یطأہا حتی
تنکح زوجا غیرہ مکاتب کے نیچے کسی کی لونڈی ہے بطریق نکاح کے اسکو اسنے دو بار طلاق دی پھر مکاتب اسکا مالک ہوا تو اسکو اسکا وطی کرنا حلال نہیں تاوقتیکہ
کہ وہ لونڈی سوائے اسکے اور شوہر سے نکاح کرے وکذا الحر کما قدمنا فی محلہ اور یہی حکم ہے آزاد کا چنانچہ ثابت ہو چکا ہے اپنے مقام میں ہم یعنی اگر آزاد لونڈی منکوحہ کو
دو طلاق دے پھر اسکو خرید کرے تو وہ حلال نہیں تاوقتیکہ اسکے سوائے اور شوہر سے نکاح نہ کرے اور مکاتب کے مانند ہیں مدبر و ام ولد کا بیٹا اور غلام
ساعی ہے اسواسطے کہ عدد طلقات میں عورت کا اعتبار ہے نہ مرد کا یعنی اگر عورت لونڈی ہے تو دو بار کی طلاق سے حرمت غلیظہ ہو جاتی ہے خواہ اسکا شوہر غلام ہو
خواہ آزاد اور اگر عورت آزاد ہو تو تین بار کی طلاق سے حرمت غلیظہ ہوتی ہے خواہ شوہر غلام ہو یا آزاد کاتبا عبدا لہما کتابۃ واحدۃ ای بعقد واحد فعجز المکاتب فلا
یعجزہ القاضی حتی یجتمعا لانہما کواحد بخلاف الورثۃ فان القاضی یعجزہ بطلب احدہم مجتبی دو مالکوں نے غلام کی ایک کتابت کی یعنی دونوں نے غلام کو مکاتب
بعقد واحد کیا اور مکاتب عاجز ہوا تو قاضی اسکو عاجز نہ ٹھہراوے تاوقتیکہ دونوں مالک جمع ہوں اسواسطے کہ دونوں ایک شخص کے مانند ہیں بخلاف وارثوں کے

اسواسطے کہ قاضی غلام کو عاجز ٹھہرا دیگا ایک وارث کی طلب سے کذافی المجتبی وفیہ کاتب عبدیہ بعبیدہ فعجز احدہما فردہ المولی فی الرق او ردہ القاضی ولم یعلم بکتابۃ الآخر لم یصح فان غاب ہذا المردود وجاء الآخر ثم عجز فلیس للآخر ردہ فی الرق اور مجتبی میں ہے کہ ایک مالک نے اپنے دو غلاموں کو مکاتب کیا ایک بار یعنی بعقد واحد پھر ایک عاجز ہوگیا سو مولی نے اسکو پھر غلام کرلیا یا قاضی نے اور حالانکہ قاضی کو دوسرے غلام کی کتابت معلوم نہیں تو یہ غلام کرلینا درست نہوگا پھر اگر یہ غلام مردود یعنی جو مکاتب ہونیکے بعد پھر عبدیت کی طرف پھیر آگیا ہے غائب ہوا اور دوسرا غلام مکاتب آیا پھر وہ بھی عاجز ہوگیا ادا سے بدل کتابت سے تو دوسرے کو اسکا پھیر دینا غلامی میں جائز نہیں ہم عالمگیریہ میں محیط سے یوں منقول ہے کہ جب دوسرا مکاتب آیا اور مولی نے اس سے ایک قسط یا دو قسطیں تاخیر کردیں پھر وہ عاجز ہوا سو مولی یا قاضی نے چاہا کہ اسکو غلامی کی طرف پھیریں تو جائز نہیں کذافی الطحطاوی فرع مسائل ملحقہ شتی اختلف المولی والمکاتب فی قدر البدل فالقول للمکاتب عندنا مولی اور مکاتب نے اختلاف کیا بدل کتابت کی مقدار میں تو قول مکاتب ہی کا مقبول ہے ہم حنفیوں کے نزدیک اسواسطے کہ وہ منکر زیادت اور نافی ضمان ہے اپنی ذات پر سے ولا یحبس المکاتب فی دین مولاہ فی الکتابۃ وفیما سوی دین الکتابۃ قولان سراجیہ اور محبوس نہوگا مکاتب اپنے مولی کے دین میں جو دین کہ حال کتابت میں مکاتب پر لازم ہوا اور ماسوا دین کتابت میں دو قول ہیں حبس اور عدم حبس میں کذافی السراجیہ ہم سوائے دین کتابت جیسا کہ دین استہلاک یا وہ دین جو اُسنے اپنے مولی سے لیا تھا قبل از کتابت جبکہ وہ ماذون فی التجارۃ تھا یا قرض لیا تھا یا اُسپر ثمن مبیع تھا قلت وفی عتاق الوہبانیہ شعر وفی غیر جنس الحق یحبس سید ۞ مکاتبہ والعبد فیہا مخیر میں کہتا ہوں اور وہبانیہ کی کتاب اعتاق میں یہ ہے اور غیر جنس حق میں مکاتب اپنے مالک کو حبس کریگا اور غلام قبول اور عدم قبول کتابت میں مختار ہے ہم اس بیت میں تین مسئلے ہیں پہلا مسئلہ یہ ہے کہ اگر مولی مسلط ہوا مکاتب کے اُس مال پر جو بدل کتابت کی غیر جنس ہے یعنی مثلا بدل کتابت دراہم ہیں اور مولی نے مکاتب کا گھوڑا یا تھان چھین لیا تو مکاتب کو مولی سے مطالبہ جائز ہے اور حاکم مولی کو حبس کریگا دوسرا مسئلہ یہ ہے بطریق مفہوم کے کہ اگر جنس بدل کتابت سے مال ہو اور مولی اُسکو لیکر بدل کتابت میں مجرا کرلے تو مکاتب مطالبہ نہیں کرسکتا تیسرا مسئلہ یہ ہے کہ قبول کتابت اور فسخ کتابت میں غلام کو اختیار ہے اگرچہ مولی راضی نہ ہو کذافی شرح الوہبانیہ شعر ولاء لاولاد من حرۃ ۞ لمولی ابیہم لیس للام معشر ۞ اولاد زوجین معتقین کی میراث اُنکے باپ کے مولی کی ہے ماں کے موالی کو اسمیں دخل نہیں ہم ہرچند اولاد مذکور کی ماں اور باپ دونوں کو ولاء عتاقت حاصل ہے لیکن باپ اصل ہے میراث میں نسب کے مانند لہذا باپ کے موالی میراث اولاد کی پاوینگے نہ موالی ماں کے شعر لو فی وما فی فاما المیت ۞ من الولد یسعی والحی یحضر ۞ مکاتب مرگیا اور بدل ادا نہیں کیا تو مکاتب کی اُس ام ولد کو جسکا بیٹا مرگیا بیچ ڈال بدل کتابت کے ادا کرنیکے واسطے اور ولد زندہ کی ماں سعی کرے اور بدل کتابت کو حسب قسط بندی کے موافق ادا کرے ان لم یکن معہا ولدہ بیعت وان کان اتسعیت علی نجومہ صغیرا کان ولدہا او کبیرا وعندہما تسعی مطلقا یعنی اگر ام ولد مکاتب کے ساتھ ولد نہو تو ام ولد بیچی جاسے اور اگر ہو تو ام ولد سے سعی کروائی جاسے مکاتب کی قسطوں پر ولد صغیر ہو یا کبیر اور صاحبین کے نزدیک ام ولد سعی کرے مطلقا خواہ ولد زندہ ہو یا مُردہ واللہ اعلم واستغفر اللہ الحلیم الکریم ۞

## کتاب الولاء

یہ کتاب ہے ولا کے احکام میں ہم کتاب الولا کو مصنف کتاب المکاتب کے بعد اسواسطے لایا کہ ولا زوال ملک رقبہ کے آثار سے ہے کذافی المنح ہو لغۃ النصرۃ والمحبۃ مشتق من الولی وہو القرب ولا لغت عرب میں بمعنی نصرت اور محبت کے ہے مشتق ہے ولی بفتح واو وسکون لام سے اور ولی عبارت ہے قرب اور نزدیکی سے ہم اور قرب ولا مصطلح میں حاصل ہے اسواسطے کہ ولا کا حکم یعنی ارث قریب کے ولد حاصل ہوجاتی ہے بلافصل جبکہ اسکی شرط پائی جاسے وشرعا عبارۃ عن التناصر بولاء العتاقۃ او بولاء الموالاۃ زیلعی اور شرع میں ولا عبارت ہے باہم کی مددگاری سے بسبب ولاء عتاقت یا بسبب ولاء موالات

سو ذالک الذی یعنی ہم تناصر اعتاق سے حاصل ہوتا ہی وہذا عتق کی طرف سے اسکا مولی دیت دیتا ہی ملا علی قاری نے ولا شرعی عبارت اُس قسم قرابت سے رکھی ہی جو
قرابت نسبی کے بعد ہی جس قرابت سے مولی غلام آزاد کا وارث ہوتا ہی اور اسکے نکاح کرنے اور اسپر نماز پڑھنے کی ولایت اُسکو حاصل ہوتی ہی انتہی اور تعریف
بہتر مصنف کی تعریف سے ہی اسواسطے کہ تناصر ولا کے آثار سے ہی اور اسی کی طرف شارح کا آئندہ یہ قول بل قرابۃ حکمیۃ راجع ہی کذا فی الطحطاوی ومن آثارہ الارث
والعقل وولایۃ الانکاح وبہذا علم ان الولاء لیس نفس المیراث بل قرابۃ حکمیۃ تصلح سببا للارث اور ولا کے آثار سے ہی ارث اور دیت اور نکاح کردینے کی ولایت
مولی کیواسطے اور مصنف کے اس کلام سے معلوم ہوگیا کہ ولا نفس میراث نہین ہی بلکہ ولا قرابت حکمی ہی جو میراث کے سبب ہونے کی صلاحیت رکھتی ہی اور یہ
تعریض ہی صدر الشریعہ کی طرف کہ انھون نے ولا کی تفسیر میراث کی ہی قہستانی نے اسکا جواب دیا کہ یہ تفسیر بالحکم ہی اور تفسیر بالحکم غیر ناجود نہین سببہ العتق
علی ملکہ لا الاعتاق لان بالاستیلاد وارث القریب یحصل العتق بلا اعتاق اور ولا کا سبب آزاد ہوجانا ہی مولی کی ملک پر نہ فقط آزاد کرنا سبب ہی ولا کا اسلیے کہ
استیلاد یعنی جاریہ کے ام ولد کرنے سے اور قرابت والے کے وارث ہونے سے آزادی حاصل ہوجاتی ہی بدون آزاد کرنے کے جیسے ام ولد آزاد ہوجاتی ہی مولے
کی موت کے بعد بدون کسی آزاد کرنیکے اور قرابت والا بجبر میراث کے آزاد ہوجاتا ہی بلا اعتاق تو صحیح قول یہی ہی کہ سبب ولا عتق علی الملک اولی ہی نہ اعتاق
فقط واما حدیث الولاء لمن اعتق فجری علی الغالب اور یہ حدیث کہ ولا اسکے واسطے ہی جو آزاد کرے سو جاری ہی غالب حال پر اور یہ جواب ہی سوال مقدر کا یعنی
اگر فقط اعتاق سبب ولا کا نہوتا تو میراث وغیرہ حدیث مذکور میں آزاد کرنے والے کو مخصوص نہوتی شارح نے جواب دیا کہ یہ خصوصیت بنا بر اکثریت کے ہی من
عتق ای حصل لہ عتق باعتاق ولو من وصیہ او بفرع لہ کالکتابۃ والتدبیر والاستیلاد او بملک قریب فولاؤہ لہ یعنی جو شخص کہ آزاد ہوا یعنی اسکو آزادی حاصل
ہوئی مالک کے آزاد کردینے سے اگرچہ اعتاق مالک کے وصی سے سرزد ہوا ہو یا آزادی حاصل ہوئی ہو اعتاق کی فرع سے جیسے کتابت اور تدبیر اور استیلاد
سے یا آزادی حاصل ہوئی ہو قرابت دار کے مالک ہونے سے تو اُس آزاد ہوجانے والے کی ولا اسکے مالک کے واسطے ہی ہم اعتاق وصی کی صورت
یہ ہی کہ موصی نے وصی کو اپنے غلام کے اعتاق کی وصیت کی سو وصی نے موصی کی موت کے بعد اسکو آزاد کردیا تو اسکی ولا موصی کی ہی اسواسطے کہ وصی کا
فعل موصی کی طرف منتقل ہی کذا فی الطحطاوی یہان اعتراض وارد ہی کہ تدبیر اور استیلاد سے کسطرح مالک کو ولا حاصل ہوگی حالانکہ ام ولد اور مدبر تو مولی کی موت کے
بعد آزاد ہوتے ہین اسکا جواب یہ ہی کہ صورت اسکی یہ ہی کہ مولی مرتد ہوگیا اور دار الحرب مین جاملا تو اسکے مدبر اور ام ولد کا عتق کا حکم ہوگا پھر مولی مسلمان ہوکر
آیا سو اسکے ام ولد اور مدبر مرگئے تو اب دونونکی ولا مولے کو حاصل ہوگی اور بہتر جواب یہ ہی کہ یون کہیے کہ مراد یہ ہی کہ عصبہ مولی کے واسطے مدبر اور ام ولد کی ولا کا ثابت
ہونا تو اسی سبب سے ہی کہ ثبوت ولا مولی کیواسطے ہوچکا ہی اسواسطے کہ ولا کا حق اول وہی ہی کیونکہ سبب عتق اسی سے تو صادر ہوا ہی پھر ولا مولی کی
طرف سے اسکے عصبہ کو پہونچی ہی کذا فی الدرر ولو امرأۃ او ذمیا او میتا حتی تنفذ وصایاہ وتقضی دیونہ منہ ولا مالک کا حق ہی اگرچہ مالک عورت ہو یا ذمی یا میت تو
مالک میت کی وصیتین نافذ ہونگی غلام آزاد کے مال سے اور مالک کے دیون اس سے ادا کیے جاوینگے ہم حق ولا مولی کا ہی اگرچہ عتق کفارہ قتل اور کفارہ
افطار اور کفارہ ظہار سے یا عتق نذور اور ایمان وغیرہا واجبات سے ہو کذا فی شرح الحموی ولو شرط عدمہ لمخالفتہ للشرع فیبطل ولا حق ہونے کا ہی اگرچہ
عدم ولا مولی سے شرط ہوگیا ہو بسبب مخالف ہونے اس شرط کے شرع شریف سے تو شرط باطل ہوگی ومن اعتق امتہ وان زوجہا قن اتت
بولد لاقل من نصف حول مذ عتقت لا ینتقل ولاء الحمل الموجود عند العتق عن موالی الام ابدا اور جسنے کہ اپنی لونڈی آزاد کی اور حالانکہ اسکا شوہر
غیر کا غلام ہی پھر وہ جنی نصف سال سے کمتر مدت مین جب سے کہ وہ آزاد ہوئی تو جو حمل کہ موجود تھا آزاد کرنیکے وقت اسکا ولا منتقل نہوگا
اسکی مان کے موالی سے کبھی یعنی اگرچہ اسکا باپ بعد اسکے آزاد بھی ہو ہم جب لونڈی آزادی کے بعد چھ مہینے سے کمتر مدت مین جنی تو بالیقین
معلوم ہوگیا کہ وقت عتق کے حمل موجود تھا تو جب لونڈی آزاد ہوئی تو اسکا حمل بھی آزاد ہوگیا اسواسطے کہ حمل اسکا جز تھا اور اعتاق واقع ہوا اسکے

تمام اجزا پر تو بچہ بھی قصداً آزاد ہو گیا تو اُسکا ولا آزاد کرنے والے سے منتقل نہوگا وکذا لو ولدت ولدین احدہما لاقل من ستۃ اشہر و
الآخر لاکثر منہ وبینہما اقل من نصف حول ضرورۃ کونہما توأمین اور اسیطرح موالی ام سے انتقال ولا نہوگا اگر بعد عتق کے لونڈی دو لڑکے جنی
ایک لڑکا تو کمتر چھ مہینے سے جنی اور دوسرا لڑکا زیادہ چھ مہینے سے اور حالانکہ مابین ولادت ولدین نصف سال سے کمتر ہو اسواسطے کہ دونوں
لڑکے توام بالضرور ہیں ہم پہلا لڑکا تو بالیقین عتق کے وقت موجود تھا پھر جب دونوں توام ٹھہرے بسبب عدم تخلل مدت حمل کے تو دونوں کا علوق ساتھ
ہی ثابت ہوا تو دونوں کو اعتاق شامل ہو گیا بالضرور تو ولا معتق سے منتقل نہ ہوگی فاذا ولدت بعد عتقہا لاکثر من نصف حول فولاتہ لمولی
الام ایضا لتعذر تبعیتہ للاب لرقہ پھر جب لونڈی اپنے آزاد ہونے کے بعد نصف سال سے اکثر مدت میں جنی تو اُسکی بھی میراث موالی ام کیواسطے
ہوا اسواسطے کہ تابع ہونا ولد کا باپ سے متعذر ہو اسکے غلام ہونے کے سبب سے فان عتق الاب وہو الاب قبل موت الولد لا بعدہ جر ولاء ابنہ
الی موالیہ لزوال المانع پھر اگر وہ غلام جو باپ ہے آزاد ہو گیا قبل از موت ولد نہ بعد موت کے اپنے ولد کی میراث اپنے مالکوں کی طرف کھینچ لاویگا
بسبب دور ہو جانے مانع کے ہم یعنی جب چھ مہینے سے زیادہ مدت میں لڑکا پیدا ہو تو ماں کے مالکوں کا اعتاق ثابت نہوا بسبب حادث ہونے
ولد کے بعد اعتاق کے اور مسئلہ سابقہ میں جو ماں کی طرف لڑکا منسوب ہوا تھا تو باپ کی طرف بسبب اُسکی غلامی کے نسبت نہو سکتی تھی پھر جب اسکا باپ
آزاد ہو گیا تو اُسکی طرف نسبت ممکن ہوئی زوال مانع کے سبب سے اسواسطے کہ نسبت باپ کی ماں کی نسبت سے مقدم ہے کیونکہ ولا نسب کے مانند ہے اور نسب
باپ کی طرف ہوتا ہے نہ ماں کی طرف اور اگر والد بعد موت ولد کے آزاد ہوگا تو میراث ولد کی والد کے موالی کی طرف منتقل نہوگی اسواسطے کہ والدہ کے موالی
مستحق ولا ہو چکے تھے اُسکے مرنے کے وقت تو اب انتقال ولا نہوگا کذا فی الطحطاوی مختصراً ہذا اذا لم تکن معتدۃ یعنی تقیید ولادت کی نصف سال سے پہلے
ابتدا اعتاق اُسوقت ہے جبکہ لونڈی عدت میں نہو فلو معتدۃ فولدت لاکثر من نصف حول من العتق ولدون حولین من الفراق لاینتقل الولاء الی موالی الاب واگر
لونڈی عدت کے اندر ہو پھر جنی نصف سال سے اکثر مدت میں آزاد ہونے سے اور دو سال سے کمتر مدت میں فراق زوج سے تو انتقال میراث کا باپ کے
مالکوں کی طرف نہ ہوگا عجمی لہ مولی موالاۃ اولم یکن لہ ذلک وقید بالعجمی لان ولاء الموالاۃ لایکون فی العرب لقوۃ انسابہم نکح معتقۃ ولو لعربی فولدت منہ
فولاء ولدہا لمولاہا اُس عجمی نے جسکا ایک شخص مولی ہے عقد موالات کا یا اُسکا ویسا مولی نہو نکاح کیا اُسنے معتقہ سے اگرچہ وہ عورت عربی کی لونڈی ہو معتقہ
اُس عجمی سے جنی تو معتقہ کے ولد کی میراث اُسکے مولی کی ہے عجمی کی قید اسواسطے لگائی کہ موالات کی میراث عرب میں نہیں ہوتی اُنکے انساب کے قوی ہونے سے
ہم عجمی کے مولا سے موالات ہونیکی یہ صورت ہے کہ شخص غیر عربی کا باپ کافر تھا پھر وہ مسلمان ہوا اُسنے معتقہ لونڈی سے نکاح کیا پھر اُسنے ایک مرد سے
عقد موالات منعقد کی قولہ ولو لعربی صواب یہ ولو لعجمی یعنی صواب یہ تھا کہ شارح یوں کہتا کہ اگرچہ معتقہ عجمی شخص کی ہو اسواسطے کہ جب میراث عجمی مولی کے واسطے
ثابت ہوئی تو عربی مولی کے واسطے بطریق اولی ثابت ہوگی کذا فی الطحطاوی لقوۃ ولاء العتاقۃ حتی اعتبرت فیہ الکفاءۃ لا فی العجم وولاء الموالاۃ مولا معتقہ کے
واسطے اسواسطے میراث ولا کی ثابت ہوئی کہ ولاء عتاقہ قوی چیز ہے یہانتک کہ اُسمیں کفاءت یعنی ہمسری معتبر ہے نہ عجم اور ولاء موالات میں ہم یعنی
لوگ تفاخر کرتے ہیں عتاقہ سے اور اُسکو کفاءت میں اعتبار کرتے ہیں تو صبیح کا معتق کفو نہیں ہے شریف کے معتقہ کا اور عجم کے حق میں نسب ضعیف ہے
اسواسطے کہ عجمیوں نے اپنے نسب ضائع کر ڈالے ولہذا کفاءت اُنکی معتبر نہیں نسب کی راہ سے بلکہ افتخار عجم کا قبل از اسلام مراتب دنیاوی سے تھا اور بعد
اسلام کے دینداری سے برخلاف اس صورت کے کہ ولد کا باپ عربی ہو اسواسطے کہ عرب کے نسب قوی ہیں معتبر ہیں حق نسب اور خونبہا دینے میں
اسواسطے کہ عرب میں باہم مددگاری نسب کے سبب سے ہے پھر ولاء موالات کی کچھ حاجت باقی نہ رہی کذا فی الطحطاوی والمعتق مقدم علی الرد اور آزاد کرنیوالا
مولی مقدم ہے رد میراث پر یعنی جبکہ عصبات نہوں اور متروکہ باقی رہے اصحاب الفروض کی میراث کے بعد تو بقدر حصص اصحاب الفروض کے پھر اُنکو دیا جاتا ہے

اور اگر آزاد کرنے والا ہو تو اصحاب الفروض پر رد میراث نہ ہوگی آزاد کرنے والا اسکو لیگا و مقدم علی ذوی الارحام اور آزاد کرنے والا مقدم ہے ذوی الارحام پر یعنی نانہالی وغیرہ رشتہ داروں پر موخر عن العصبة النسبية لانہ عصبة سببية آزاد کرنے والا موخر ہے عتیق کے عصبات نسبی سے اسواسطے کہ آزاد کرنے والا عصبہ سببی ہے اور نسبی مقدم ہے عصبہ سببی پر فان مات المولی ثم المعتق ولا وارث لہ نسبی فمیراثہ لاقرب عصبة المولی الذکور تحققہ نبی بالسوا اگر مولی مرے پھر اسکے بعد غلام آزاد مرے اور غلام آزاد کا کوئی وارث نسبی نہ ہو تو میراث اسکے مولی کی عصبات ذکورمین سے اس عصبہ کو ملیگی جو مولی سے زیادہ تر قریب ہو اور آگے ہم اسکو محقق بیان کرینگے اسکے باب مین یعنی کتاب الفرائض مین میراث مذکور کی تفصیل تحقیق مذکور ہوگی ولیس للنساء من الولاء الا ما اعتقن کما فی الحدیث المذکور فی الدرر وغیرہا اور عورتون کے واسطے ولاء عتیق مین کچھ حق نہین مگر جس غلام یا لونڈی کو عورتین خود آزاد کرین تو انکی ولا پاوینگی چنانچہ اس حدیث مین مصرح ہے جو درر وغیرہا مین مذکور ہے لفظ حدیث یہ ہے کہ لیس للنساء من الولاء الا ما اعتقن او اعتق من اعتقن او کاتبن او کاتب من کاتبن او دبرن او دبر من دبرن او جرولاء معتقہن او معتقہن قال العینی وغیرہ انہ حدیث منکر لا اصل لہ ویجی الجواب عنہ فی الفرائض علامہ عینی وغیرہ نے کہا کہ وہ حدیث منکر ہے کچھ اسکی اصل صحیح نہین ہے اور اسکا جواب کتاب الفرائض مین آویگا جواب یہ ہے کہ اگرچہ یہ حدیث شاذ ہے لیکن صحابہ کبار کے کلام سے موکد ہو تو بمنزلہ حدیث مشہور کے ہوگئی علی مرتضی اور ابن مسعود اور زید بن ثابت عورتون کو میراث نہ دیتے تھے مگر انکو جنکو انھون نے مکاتب کیا یا آزاد کیا ثم فرع علی الاصل المذکور بقولہ فلو مات المعتق ولم یترک الا ابنة معتقہ فلا شیء لہا ای لابنة المعتق ویوضع مالہ فی بیت المال بحر پھر مصنف نے قاعدہ مذکورہ پر یہ قول متفرع کیا کہ اگر غلام آزاد شدہ مرگیا اور اسنے کوئی وارث نہ چھوڑا سوا اپنے آزاد کرنے والے کی بیٹی کے تو اسکے واسطے غلام آزاد کی کچھ میراث نہین اسلیے کہ وہ حق مردون کا ہے اور اسکا مال بیت المال مین رکھا جائیگا ہذا ظاہر الروایة وذکر الزیلعی معزیا للنہایة ان بنت المعتق ترث فی زماننا لفساد بیت المال وکذا ما فضل عن فرض احد الزوجین یرد علیہ وکذا المال یکون للابن او البنت رضاعا کذا فی الفرائض الاشباہ واقرہ المصنف وغیرہ یہی قول عدم میراث کا ظاہر الروایة مین ہے اور زیلعی نے نہایہ کی طرف منسوب کرکے کہا ہے کہ آزاد کرنے والے کی بیٹی ہمارے زمانہ مین وارث ہوگی غلام آزاد کے مال کی بسبب بگڑ جانے بیت المال کے یعنی حکام بیت المال کے مال کو اہل استحقاق کو نہین دیتے اپنی شہوات مین صرف کرتے ہین اور اسیطرح جو مال کہ فاضل باقی رہے زوجہ یا زوج کے حصہ سے وہ اسکو پھیر دیا جاوے اور اسیطرح فرزند رضاعی یا دختر رضاعی کے واسطے مال ہوگا اور بیت المال مین نہ دیا جاوے کذا فی فرائض الاشباہ اور مصنف وغیرہ نے اس قول کو ثابت رکھا ہے رد نہین کیا واذا ملک الذمی عبدا ولو مسلما واعتقہ فولاؤہ لہ لان الولاء کالنسب فیتوارثون بہ عند عدم الحاجب کالمسلمین فلو مسلما لا یرثہ والعقل عنہ وہذا افصح فسادا والقول بان لو لا رہو المیراث حق الافصاح اور جسوقت کہ ذمی غلام کا مالک ہوا اگرچہ غلام مسلمان ہو اور وہ اسکو آزاد کرے تو اس غلام آزاد کی ولا ذمی کے واسطے ہے اسواسطے کہ ولا عتاقت نسب کی مانند سبب ہے میراث کا تو اہل ذمہ ولا کی جہت سے باہم وارث ہوتے ہین مسلمانون کے مانند جبکہ کوئی میراث کا حاجب نہ ہو تو اگر ذمی کا غلام مسلمان ہو اور وہ اسکو آزاد کرے تو ذمی اسکی میراث نپاویگا اور نہ اسکی طرف سے دیت دیگا اور اس قول سے یعنی ذمی مولی کو ولا حاصل ہوتی ہے نہ میراث اس قول کا فساد نہایت مرتبہ کے وضوح سے واضح ہوگیا کہ ولا تو وہی میراث ہے یعنی جب ذمی کو ولاء عتیق مسلم ثابت ہوئی اور میراث اسکی حاصل نہ ہوئی تو صاف معلوم ہوگیا کہ ولا اور میراث متحد الحقیقة نہین اور سابق مذکور ہوچکا کہ میراث ولا کا حکم اور اثر ہے اور تعریف بالحکم جائز ہے ذمی مولی اپنے عتیق مسلم کا اسواسطے وارث نہوگا کہ وارث کی شرط حاصل نہین یعنی اتحاد ملت وارث و مورث تو اگر ذمی مسلمان ہوجاوے اور عتیق مسلم اسکے بعد مرے تو اسکو میراث اسکی ملیگی کذا فی الطحطاوی ولو اعتق حربی فی دار الحرب عبدا حربیا لا یعتق بمجرد اعتاقہ الا ان یخلی سبیلہ فاذا خلاہ عتق حینئذ ولا ولاء لہ حتی لو خرجا الینا مسلمین لا یرثہ خلافا للثانی اور اگر حربی نے دار الحرب مین حربی غلام آزاد کیا تو مجرد اعتاق بلا تخلیہ کے وہ آزاد نہوگا مگر یہ کہ حربی غلام مذکور کو مخلی بالطبع کردے پھر جب اسکو مطلق العنان کردے یعنی اپنے قبضہ و

تدبیر میں لکھے تو وہ اُسوقت میں آزاد ہوجاویگا اور اُسکی ولا اُسکو نہ ملیگی تو اگر حربی اور اُسکا عتیق دونون مسلمان ہوکر دارالاسلام میں آ جاوینگے تو حربی
اُسکا وارث نہوگا برخلاف مذہب ابو یوسف کہ اُنکے نزدیک میراث پاویگا وکان لہ ان یوالی من شاء لانہ لا ولاء لاحد علیہ اور حربی کے
غلام آزاد کو جائز ہے کہ جس سے چاہے عقد موالات منعقد کرے اسواسطے کہ کسی کی ولا اُسپر نہیں ہے جو عقد موالات دوسرے سے نکرسکے ولو دخل
مسلم فی دار الحرب فاشتری عبدا ثمہ فاعتقہ بالقول عتق بلا تخلیۃ اور اگر مسلمان دار الحرب میں گیا سو اُسنے وہان غلام خرید کیا پھر اُسکو زبانی
بلا تخلیہ آزاد کیا یعنی دار الحرب میں تو وہ آزاد ہوجاویگا امام یہ روایت شرنبلالی کی اس روایت سے مخالف ہے کہ جب مسلمان غلام حربی کو دار الحرب میں
آزاد کرے تو اُسکو اُسکی ولا حاصل نہوگی امام کے نزدیک کذا فی الطحطاوی اور اس منافات کا یون جواب ہوسکتا ہے کہ مصنف نے عتق ذکر کیا ہے نہ ولا
اور شرنبلالی میں نفی ولا مذکور ہے نہ نفی عتق کی اور سابق مذکور ہوچکا ہے کہ ولا و میراث متحد حقیقۃ نہین واللہ اعلم ولو کان العبد مسلما فاعتقہ مسلم او
حربی فی دار الاسلام فولاءہ لہ ای للمعتق اور اگر غلام مسلمان ہو سو اُسکو مسلمان یا حربی دار الاسلام میں آزاد کرے تو اُسکی ولا اُسکو ملیگی یعنی اُس کے
آزاد کرنیوالے کو فرع مسائل ملحقہ شارح کے ادعیا ولاء میت وبرہن کل انہ اعتقہ یقضی بالولاء والمیراث لہما دو شخصون نے میت کی ولا کا دعوی کیا
اور ہر شخص اُسکے گواہ لایا کہ اُسی نے اُسکو آزاد کیا ہے تو دونون مدعیون کے واسطے ولا اور میراث کا حکم ہوگا بسبب عدم ترجیح المولی المستحق الولاء او لا
تنفذ منہ وصایاہ ویقضی منہ دیونہ مولی آزاد کرنے والا مستحق ولا ہوتا ہے عصبات سے پہلے تو عتیق کی میراث سے مولی کی وصیتین نافذ ہونگی اور اُس کے
دیون اُس سے ادا کیے جاوینگے اگرچہ عتق کتابت یا تدبیر یا استیلاد سے ہو کذا فی الطحطاوی الکفاءۃ تعتبر فی ولاء العتاقۃ فمعتق التاجر کفو لمعتق العطار و
الدباغ ہمسری زوجین کی ولاء عتاقت میں معتبر ہے تو آزاد غلام سوداگر کا برابر ہے عطر فروش کی آزاد لونڈی سے نہ دباغت کرنیوالے کا غلام آزاد ہو تو اگر سوداگر
کی معتقہ دباغ کے عتیق سے نکاح کرے تو اُسکے مولی کو فسخ نکاح کا اختیار ہے تاوقتیکہ ولادت یا حمل نہوا ہو کذا فی الطحطاوی الام اذا کانت حرۃ الاصل
یعنی عدم الرق فی اصلہا فلا ولاء علی ولدہا جبکہ عورت حرہ اصلی ہو یعنی کہ جسکی اصل میں لونڈی اور غلام نہوا ہو تو اُسکے فرزند پر ولا نہیں ہے اگرچہ اُسکا
باپ غلام ہو اسواسطے کہ حریت اور رقیت میں لڑکا مان کا تابع ہوتا ہے نہ باپ کا کذا فی الطحطاوی حر اصلی فقہا کے نزدیک دو معنون میں مستعمل ہے ایک
یہ کہ جسکی ذات پر رق یعنی کسی کی ملک نہ جاری ہوئی ہو بلکہ وہ پیدا ہوا ہو معتقہ سے بعد گذرنے چھ مہینے کے نکاح اور علوق کے وقت سے یا اُس شخص
سے پیدا ہوا ہو جسکی اصل میں رقیق ہوا اور دوسرا یہ کہ جسکی اصل میں مطلقا رقیق نہو کذا فی الدرر والاب اذا کان کذلک فلو عربیا لا ولاء علیہ مطلقا اور باپ جبکہ
اسی طرح کا حر اصلی ہو تو اگر وہ عربی ہے تو اُسکے ولد پر ولا نہیں مطلقا یعنی نہ باپ کی قوم کے واسطے ولا ہے نہ مان کی قوم کے واسطے ولو عجمیا لا ولاء علیہ لقوم الاب
ویرثہ معتق الام وعصبتہ خلافا للثانی اور اگر باپ عجمی ہے تو اُسپر ولا نہین باپ کی قوم کو اور ولد کی میراث پاویگا مان کا آزاد کرنے والا اور اُسکا عصبہ
برخلاف مذہب ابو یوسف کے نزدیک بیٹا تابع ہے باپ کا ولا میں چنانچہ شخص عربی میں تابع ہوتا ہے اسواسطے کہ نسب باپ کی طرف سے ہے
اگرچہ نسب ضعیف ہو اور طرفین کی دلیل یہ ہے کہ ولا ثابت ہوتی ہے نصرت کے سبب سے اور ولد کے واسطے نصرت نہین عجمی باپ کی طرف سے اسواسطے کہ
عرب سوا عجم میں تناصر قبائل سے نہیں ہے کذا فی العینی الحاصل اگر والدین حر اصلی ہون بمعنی مذکور تو ولد پر ولا نہیں اور اگر دونون معتق ہون یا اُنکی اصل میں معتق
ہو تو ولا باپ کی قوم کے واسطے ہے اور اگر مان معتقہ ہو اور باپ حر اصلی بمعنی مذکور تو اگر باپ عربی ہو تو ولد پر قوم مادر کی ولا نہیں اور اگر باپ غیر عربی ہو تو
قوم مادر کے واسطے ولا ہے امام اور محمد کے نزدیک نہ ابو یوسف کے نزدیک کذا فی الطحطاوی

## فصل فی ولاء الموالاۃ

یہ فصل ہے ولاء موالاۃ کے احکام میں ہم موالاۃ لغت میں بمعنی متابعت ہے اور شرع میں چنانچہ اسبیجابی نے کافی حاکم کی شرح میں تصریح کی ہے کہ موالاۃ یہ ہے

فصل فی ولاء الموالاۃ

مرد مسافر دوسرے شخص سے کہے کہ میری برادری نہیں یا ورنہ کوئی مددگار سو مجھکو تو اپنی طرف ملا لے اور اپنی قوم کی طرف تا میں تیری جماعت میں گنا
جاؤں سو تو میری مدد کیجیو اور میری دیت تو سب اور مصائب دور کیجیو اور اگر میں مرجاؤں تو تو میرے مال کا وارث ہو تو دونوں شخصوں میں عقد موالاۃ
منعقد ہوگی یعنی بشرط قبول شخص ثانی مصنف نے ولاء عتاقت کو ولاء موالاۃ پر اسواسطے مقدم کیا کہ وہ قوی ہے قابل انتقال نہیں جمیع احوال میں بخلاف
ولاے موالاۃ کہ وہ نقل پذیر ہے قبل ازادائے دیت اور ولاے عتاقت بالاتفاق سبب میراث ہے بخلاف ولاے موالاۃ کہ امام مالک اور شافعی کے نزدیک
اسکا کچھ اعتبار نہیں و الدلائل فی المطولات کذا فی الطحطاوی اسلم رجل مکلف علی ید آخر ووالاہ او والی غیرہ الشرط کونہ مجہولا لا اسلامہ علی یدہ ینبغی علی ان
یرثہ اذا مات و یعقل عنہ اذا جنی صح ہذا العقد اسلام قبول کیا ایک مرد مکلف نے دوسرے شخص کے ہاتھ پر اور اسکا تابع ہوا یا اسکے سوا اور شخص کا تابع
ہوا اس شرط پر کہ متبوع اسکا وارث ہو جبکہ تابع مرے اور شخص متبوع اسکی طرف سے دیت دے جبکہ تابع سے قتل خطا صادر ہو تو یہ عقد موالاۃ صحیح ہے شارح
نے کہا شرط موالاۃ کی عجمی ہونا ہے نہ مسلمان ہونا بنا بر بیان گذشتہ اور آگے پھر ذکر ہوگا مصنف نے اسلام کی قید باعتبار غالب حال کے ہے شرط نہیں عاقل بالغ
ہونے کی قید اسواسطے لگائی کہ عقد موالاۃ تصرف دائر ہے نفع اور ضرر میں اسواسطے کہ اسمیں ایجاب میراث اور التزام دیت ہے تو بدون عقل اور بلوغ کے صحیح
نہ ہوگا مگر باذن اور عجمی کی قید اسواسطے لگائی کہ تناصر عرب کا قبائل سے ہے تو عقد موالاۃ کی عرب کو کچھ حاجت نہیں کذا فی الدرر و شرطہ عقلہ علیہ وارثہ لہ اور
دیت اسفل کی اعلی پر ہے اور میراث اسفل کی اعلی کے واسطے ہے و کذا لو شرط الارث من الجانبین اور اسیطرح عقد موالاۃ صحیح ہے اگر میراث دونوں جانب
سے مشروط ہو یعنی اگر اسفل مرے تو اعلی میراث اسکی لے اور اگر اعلی مرے تو اسفل اسکی میراث لے لہم توارث من الجانبین اسیطرح اکثر کتابوں میں بلا
خلاف مذکور ہے لیکن علامہ مقدسی نے ابن ضیاء سے نقل کیا ہے کہ یہ صاحبین کا قول ہے اور امام کے نزدیک ثانی مولی ہوگا اول کا اور اول کی ولا باطل ہوجائیگی
اسواسطے کہ تابع متبوع نہیں ہوتا اور نہ متبوع تابع واللہ اعلم کذا فی الطحطاوی و لو والی صبی عاقل باذن ابیہ او وصیہ صح لعدم المانع اور اگر عقد موالاۃ
منعقد کرے صغیر عاقل اپنے باپ یا اسکے وصی کے اذن سے تو عقد صحیح ہے بسبب عدم مانع کے کما لو والی العبد باذن سیدہ آخر فانہ یصح ویکون وکیلا
عن سیدہ بعقد الموالاۃ جیسے کہ اگر غلام اپنے مالک کے اذن سے دوسرے شخص سے عقد موالاۃ منعقد کرے تو صحیح ہے اور غلام وکیل ٹھہریگا اپنے مالک
کی طرف سے عقد موالاۃ کا غلام وکیل ٹھہریگا نہ اصیل اسواسطے کہ وہ میراث اور التزام مال کا اہل نہیں ہے بلکہ اہل کی جانب سے وکیل ہے و اخر ارثہ عن ارث ذوی
الرحم لضعفہ اور مولاے موالاۃ کی ارث ناتہالی رشتہ دار سے موخر ہے اسکے ضعف کے سبب سے اسواسطے کہ موالاۃ عاقدین کا عقد ہے تو انکے غیر پر وہ
لازم نہ ہوگی اور ناتہالی رشتہ دار وارث شرعی ہے تو عاقدین اسکے ابطال کے مالک نہیں و لہ النقل عنہ بمحضر منہ الی غیرہ ان لم یعقل عنہ و عن ولدہ فان
عقل عنہ او عن ولدہ لا ینتقل لتاکدہ اور عاقد اسفل کو عقد موالاۃ کا نقل کرنا عاقد اعلی سے اسکے سامنے اسکے غیر کی طرف جائز ہے اگر عاقد اعلی نے اسکی طرف
سے یا اسکے ولد کی طرف سے دیت نہ دی ہو اور اگر دیت دی ہو اسکی طرف سے یا اسکے ولد کی طرف سے تو ولاے موالاۃ منتقل نہ ہوگی اسواسطے کہ اس
نے اسکو موکد اور مضبوط کردیا دیت کے دینے سے و لا یوالی معتق احدا للزوم ولاء العتاقۃ اور عقد موالاۃ منعقد نہ کرے غلام آزاد کسی شخص سے بسبب
لازم ہونے ولاے عتاقت کے امراۃ والت ثم ولدت مجہول النسب یتبعہا المولود فیما عقدت ایک عورت نے موالاۃ منعقد کی پھر وہ ایک لڑکا (جسکا
باپ معلوم نہیں) جنی تو وہ لڑکا اپنی ماں کا تابع ہے عقد مذکور میں و کذا لو اقرت بعقد الموالاۃ و ابنہ والولد معہا لانہ نفع محض فی حق صغیر لم یدر لہ اب اور
اسیطرح لڑکا ماں کا تابع ہوگا اگر اسکی ماں عقد موالاۃ کا اقرار کرے یا عقد منعقد کرے اور حال یہ کہ بیٹا اسکے ساتھ موجود ہے تو ماں کا تابع ہوگا عقد میں اسواسطے
کہ وہ نفع محض ہے اس صغیر کے حق میں جسکا باپ معلوم نہیں و عقد الموالاۃ شرطہ ان یکون حرا مجہول النسب بان لا ینسب الی غیرہ اما نسبۃ غیرہ الیہ
فغیر مانعۃ عنایہ اور عقد موالاۃ کی شرط یہ ہے کہ عاقد اسفل آزاد مجہول النسب ہو یعنی اپنے سوا اور شخص کی طرف منسوب نہو اور غیر شخص کا منسوب ہونا اسکی طرف

مجہولیت نسب کا مانع نہین کذافی العنایہ ھم اور دوسرا قول عالمگیری مین محیط سے یہ منقول ہو کہ مجہول النسب ہونا شرط نہین کذافی الطحطاوی
والثانی ان لایکون عربیا اور دوسری شرط موالاۃ کی یہ ہو کہ مولاے اسفل عربی نہو والثالث ان لایکون لہ ولاء عتاقۃ ولا موالاۃ مع
احد وقد عقل عنہ اور تیسری شرط یہ ہو کہ اسکے واسطے ولاے عتاقت نہو اور نہ ولاے موالاۃ کسی شخص کے ساتھ اور حالانکہ وہ شخص اسکی
طرف سے دیت دے چکا ہو والرابع ان لایکون عقل عنہ بیت المال اور چوتھی شرط یہ ہو کہ اسکی طرف سے بیت المال سے دیت نہ دی گئی ہو ھم تو
اگر اسکی دیت بیت المال سے دی گئی ہو تو اسکی میراث جماعت مسلمین کیواسطے ہو شرح طحطاوی مین ہو کہ لقیط آزاد ہو اور جنایت اسکی بیت المال پر ہو اور اسکی
میراث بھی بیت المال لے یعنی اہل اسلام کے واسطے ہو پھر جب وہ جوان ہو تو اسکو اختیار ہو جس سے چاہے موالاۃ کرے مگر جبکہ اسکی طرف سے دیت دی
گئی ہو بیت المال سے تو اسکو کسی کے ساتھ موالاۃ کرنا درست نہین کذافی الطحطاوی والخامس ان یشترط العقل والارث اور پانچوین شرط یہ ہو کہ دیت
اور میراث مشروط ہو واما الاسلام فلیس بشرط فتجوز موالاۃ المسلم الذمی وعکسہ والذمی الذمی وان اسلم الاسفل لان الموالاۃ کالوصیۃ کما بسطہ فی البدائع اور
اسلام عقد موالاۃ مین شرط نہین تو جائز ہو موالاۃ کرنا مسلمان کا ذمی سے اور ذمی کا مسلمان سے اور ذمی کو ذمی سے اگرچہ مولاے اسفل اسلام قبول کرے
اسواسطے کہ موالاۃ وصیت کے مانند ہو چنانچہ اسکو بشرح بیان کیا ہو بدائع مین ھم یعنی جسطرح وصیت صحیح ہو مسلم اور ذمی سے مسلم اور ذمی کے واسطے ویسی
ہی موالاۃ بھی صحیح ہو لیکن دونون مین فرق یہ ہو کہ موصی لہ وصیت کا مستحق ہوتا ہو موصی کی موت کے بعد باوجود اختلاف دین کے اور موالات کا مولی
وارث نہین ہوتا اختلاف دین کے ساتھ کذافی الحلبی وفی الوہبانیۃ شعر ویعتق عبدا عن ابیہ ولاؤہ لہ وابوہ بالمثیبۃ یوجر اور وہبانیہ مین ہو اور غلام
آزاد کرنے والے کو اپنے باپ کی طرف سے میراث غلام آزاد کرنے والے کے واسطے ہو اور اسکا باپ بمشیت ربانی ماجور ہو یعنی اعتق عبدہ عن ابیہ
المیت فالولاء لہ والاجر للاب ان شاء اللہ تعالی من غیر ان ینتقص من اجر الابن یعنی ایک شخص نے اپنا غلام آزاد کیا اپنے میت باپ کی طرف سے تو میراث
غلام کے آزاد کرنے والے کے واسطے اور ثواب باپ کیواسطے ہو اگر اللہ تعالی چاہے بلا نقصان ثواب فرزند ھم ایسا کوئی نہ سمجھے کہ اعتاق کا ثواب کچھ باپ کو
ملیگا اور کچھ فرزند کو بلکہ دونون کو پورا ثواب اعتاق کا حاصل ہوگا ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم شارح وہبانیہ علامہ عبد البر نے کہا
مشیت الہی کی قید ناظم نے اسواسطے لگائی کہ یہ مسئلہ ثابت ہو خبر احاد سے اور اس سے یقین حاصل نہین ہوتا وکذا الصدقات والدعوات للابوین وکل مومن
یکون الاجر لھم من غیر ان ینقص من اجر الابن مضمرات اور اسیطرح صدقات اور دعوات والدین کے واسطے اور ایماندار کے واسطے کرنے سے والدین
اور مومنین کو ثواب ہوتا ہو بدون اس بات کے کہ فرزند اور فاعل کا کچھ ثواب کم ہو جا کذافی المضمرات ھم علامہ عبد البر نے کہا کہ بناے مسئلہ اسپر ہو کہ زندون کے
اعمال کا ثواب مردون کو پہونچتا ہو اور اسمین قاضی القضاۃ سروجی وغیرہ نے رسائل تصنیف کیے ہین اور یہ بھی تصنیف ہماری استاد قاضی القضاۃ سعد الدین
دیری کی ہو جسکا نام کواکب نیرات ہو خلاصہ تالیفات مذکورہ یہ ہو کہ جمہور علما کا مذہب صحیح ہو کہ اموات کو ثواب پہونچتا ہو یعنی صدقات اور دعوات کا کذافی
الطحطاوی واللہ اعلم واستغفر اللہ العظیم الکریم

## کتاب الاکراہ

یہ کتاب ہو اکراہ یعنی جبر اور زبردستی کے احکام مین ھو لغۃ حمل الانسان علی شیء یکرہہ اکراہ لغت عرب مین عبارت ہو انسان کو برانگیختہ کرنے سے
اس چیز پر جسکو وہ ناپسند رکھتا ہو یعنی آدمی سے وہ کام کرانا جو اسکو برا لگتا ہو خواہ کراہت طبعی ہو یا شرعی وشرعا فعل یوجد من المکرہ فیحدث
فی المحل معنی یصیر بہ مدفوعا الی الفعل الذی طلب منہ اور شرع مین اکراہ زبردستی کرنے والے کے ایسے فعل خواہ دھمکانے کو کہتے ہین جو
طرف ثانی کے دل مین وہ اثر پیدا کردے کہ جس فعل کو اول شخص اس سے چاہے اسکو ناچاری کرنا پڑے ھم فعل اول شامل ہو فعل حقیقی اور حکمی کو اور عام ہو

قول کو بھی چنانچہ زبانی دھمکی فعل حکمی کی ہے صورت مذکور ہو وستانی مین ہے کہ ایک شخص کو دوسرے شخص کے قتل کا امر کیا اور اسکو کسی چیز سے تہدید
نہ کی اگر مامور جانتا ہو دلالت حال سے کہ اگر اسکو قتل نہ کریگا تو آمر اسکو مار ڈالیگا یا اسکا کوئی عضو کاٹیگا تو یہ بھی اکراہ ہے اور محل سے مراد مکرہ بالفتح
ہے یعنی جسپر اکراہ واقع ہوا اور معنی سے مراد خوف ہے کذا فی الطحطاوی درر غرر مین ہے کہ اکراہ شرعی یہ ہے کہ فعل کروانا بواسطہ اس تہدید کے جو رضا سے غیر کو
نیست و نابود کر دے نہ اسکے اختیار کو لیکن تہدید گاہے اختیار کو فاسد کر دیتی ہے اور گاہے نہین الحاصل عدم رضا معتبر ہے اکراہ کی سب صورتون مین اور
اصل اختیار ثابت ہے سب صورتون مین لیکن بعضی صورت مین اختیار فاسد ہوجاتا ہے اور بعضی صورت مین فاسد نہین ہوتا انتہی اور تحقیق اسکی شرح وقایہ مین
یون مذکور ہے کہ رضا کے مقابلہ مین کراہت ہے اور اختیار کے مقابلہ مین جبر ہے حبس یا ضرب کے اکراہ مین بالاتفاق کراہت موجود ہے تو رضا معدوم ہے لیکن اختیار ثابت
ہے یہی وجہ عدم اسلام منہ ہوا اسواسطے کہ اختیار فاسد ہوجاتا ہے بمقابلہ تلف نفس یا تلف عضو کے زجس انسان جان یا عضو کی ہلاکی ہے تو تمام اس سے تمیز حیوانات کی
پیدا یہی ہے کیا تو نہین دیکھتا کہ قوۃ ناسکہ انسان بلکہ تمیز حیوانات کو کسطرح روک رکھتی ہے او نیچے مکان کے گرنے اور آگ مین گھسنے سے در صورت گمان تلف تو اس سے
باز رہنا اگرچہ اختیاری ہے لیکن ظاہر کا اختیار ہے جو جبر سے قریب ہے اسیطرح تلف جان یا عضو کے وقت اختیار منقطع ہے لیکن اختیار فاسد ہے اسواسطے کہ انسان اسپر
مخلوق ہے اسی راہ سے کہ طبیعت اسپر مجبول ہے باوجود اسکے اہلیت خطاب شرعی باقی ہے اکراہ ملجی اور غیر ملجی مین بواسطہ تحقق عقل اور بلوغ کے وہو نوعان تام وہو الملجی
بتلف النفس او عضو او ضرب مبرح والا فناقص وہو غیر الملجی اور اکراہ دو قسم ہے کامل اور ناقص اکراہ کامل اور وہ اکراہ ملجی ہے یعنی جو مامور کو مضطر کر دے جان یا عضو کے
تلف ہو جانے سے یا نہایت سخت مار سے اور اگر ایسا نہ ہو تو وہ ناقص ہے اور وہی اکراہ غیر ملجی ہے اور ضرب شدید سے مراد وہ ضرب ہے جو موجب ہو تلف نفس یا عضو
کی چنانچہ بدایع مین ہے واہندا آفندی نے کہا کہ اکراہ ملجی چنانچہ ڈرانا قتل نفس اور قطع عضو اور ضرب شدید ہونیوالی سے جس سے تلف ہونیکا خوف ہو اور غیر ملجی چنانچہ
ڈرانا محبوس کرنے اور بیڑیان پاؤن مین ڈالنے اور ضرب یسیر سے کذا فی الطحطاوی وشرطہ اربعۃ امور قدرۃ المکرہ علی ایقاع ما ہدد بہ سلطانا او لصا
او نحوہ اور اکراہ کی شرطین چار چیزین ہین ایک شرط قادر ہونا اکراہ کرنے والے کا اس چیز کے واقع کرنے پر جس سے اسنے تہدید یا تخویف کی ہے خواہ حاکم یا دشمن
ہو یا چور ڈاکو یا مانند اسکے اور شخص جابر ہم مانند اسکے زوج ہے اپنی زوجہ کے حق مین اور شخص غیر متغلب مسلط سے اور مجنون مسلط سے اکراہ ممکن ہے تو اگر مجنون نے کسی
ایک شخص سے دوسرے کو قتل کروائے تلف نفس کی تخویف سے تو قاتل پر قصاص نہین اور نہ دیت تو قاتل مقتول کی میراث سے محروم ہوگا اگر اسکا وارث ہے
اور دیت مجنون کی قوم پر ہوگی کذا فی الطحطاوی والثانی خوف المکرہ بالفتح ایقاعہ ای ایقاع ما ہدد بہ فی الحال بغلبۃ ظنہ لیصیر ملجا اور دوسری شرط خوف ہے
مکرہ بالفتح کا یعنی جسپر اکراہ اور زبردستی ہوئی وہ اپنے ظن غالب سے ڈرتا ہو تہدید والی چیز کے واقع کر دینے سے فی الحال تاکہ اس گمان سے وہ مضطرب اور مضطر
ٹھہر جاوے ہم اور اگر ظن غالب ہوا اسکے نہ واقع کرنے کا یا اکراہ کرنے والا وہان سے ٹل گیا تو اکراہ ثابت نہ ہوگا والثالث کون الشیٔ المکرہ بہ متلفا نفسا
او عضوا او موجبا غما یعدم الرضی اور تیسری شرط یہ ہے کہ جس چیز کے سبب سے اکراہ ہو وہ چیز جان یا عضو کی تلف کرنے والی ہو یا موجب ہو ایسے غم اور
اندوہ کی جو رضامندی کو نیست و نابود کر دے ہم شرح وقایہ مین ہے کہ اکراہ دو قسم ہے ایک یہ کہ رضامندی کو تلف کر دے اور یہ اکراہ حبس یا ضرب سے ہوتا ہے اور
اکراہ ثانی مفسد اختیار ہے وہ قتل یا قطع عضو کے خوف سے ہوتا ہے تو فوت رضامندی فساد اختیار سے عام ہے تو حبس یا ضرب مین رضا فوت ہے لیکن اختیار صحیح باقی
ہے اور قتل مین رضامندی نہین لیکن اسکو اختیار غیر صحیح ہے بلکہ اختیار فاسد ہوا انتہی اور موجب غم گاہے حبس ہوتا ہے اور گاہے ضرب اور اکراہ مین مقدار حبس یہ ہے
کہ جس سے غم صحیح حاصل ہو اور ضرب کی مقدار یہ ہے جس سے درد شدید پیدا ہو اور اسمین ایسی کوئی حد نہین جس سے کمی اور زیادتی نہو سکے اسواسطے کہ نصب
مقادیر رائے سے ممتنع ہے بلکہ یہ حاکم کی تجویز پر مفوض ہے کیونکہ مختلف باختلاف اشخاص ہے کذا فی الطحطاوی عن الزیلعی وہذا وفی مراتبہ وہو مختلف باختلاف الاشخاص
فان الاشراف یغمون بکلام خشن والاراذل ربما لا یغمون الا بالضرب المبرح ابن کمال اور یہ یعنی موجب غم کمتر مرتبہ ہے اکراہ کا اور وہ مختلف باختلاف اشخاص ہے

اسواسطے کہ اشراف تو ہلکین ہو جاتے ہین سخت بات سے اور کمینے اکثر ازردہ نہین ہوتے مگر ضرب شدید سے کذا ذکرہ ابن کمال والرابع کون المکرہ
ممتنعا عما اکرہ علیہ قبلہ اما لحقہ کبیع مالہ او لحق شخص آخر کاتلاف مال الغیر او لحق الشرع کشرب الخمر والزنا اور اکراہ کی چوتھی شرط ممتنع ہونا مکرہ بالفتح
کا قبل از اکراہ اُس فعل سے جسکے واسطے اُسپر زبردستی ہوئی یعنی اگر اُسپر اکراہ نہوتا تو وہ فعل ہرگز نہ کرتا یا تو اپنے حق کے سبب سے نہ کرتا چنانچہ اپنا
مال بیچنا یا دوسرے شخص کے حق کے سبب سے چنانچہ غیر کا مال تلف کرنا یا حق شرع کی بابت سے نہ کرتا چنانچہ شراب خواری اور زناکاری ہم اپنے مال
کے بیع مین اکراہ غیر ملجی ہے اور اتلاف مال غیر اور شراب خواری مین اکراہ ملجی ہے فلو اکرہ بقتل او ضرب شدید متلف لا بسوط او سوطین الا علی المذاکیر
والعینین فزانیہ تو اگر ایک شخص پر اکراہ ہوا بسبب قتل یا ضرب شدید متلف کے نہ ایک دو کوڑے کی ضرب کہ وہ تلف کرنے والی نہین مگر آلات تناسل اور
آنکھ پر البتہ متلف ہے کذا فی البزازیہ ہم ملجی سے مذکور ہو چکا کہ ضرب شدید حاکم کی رائے پر مفوض ہے اسکی کچھ حد معین نہین اور تصرفات مذکورہ متن کی اکراہ
غیر ملجی سے ہوتی ہین اور ضرب متلف تو اکراہ ملجی مین داخل ہے کذا فی الطحطاوی یعنی شارح کو ضرب شدید مین متلف کی قید لگانے کی کچھ حاجت نہ تھی او حبس
او قید مدیدین بخلاف حبس یوم او قیدہ او ضرب غیر شدید الا الذی جاہ و در یا اکراہ ہوا حبس دراز یا قید طویل سے بخلاف حبس یکروزہ یا قید یکروزہ
یا ضرب خفیف کے کہ وہ اکراہ نہین ہے مگر عزت دار کے حق مین البتہ اکراہ ہے کذا فی الدرر ہم قید سے مراد بیڑیان پانون مین ڈالنا ہے نہ حبس چنانچہ مشہور ہے
عوام مین حتی باع او اشتری او اقر او آجر فسخ ما عقد یعنی اگر ایک شخص پر تہدید قتل یا ضرب شدید یا حبس مدید یا قید طویل سے اکراہ ہوا یہان تک
کہ اُسنے اپنا مال بیچا یا خرید کیا یا کسی کے حق کا اقرار کیا یا اجارہ کیا تو وہ شخص عقود مذکورہ کو فسخ کر ڈالے بعد زوال اکراہ ہم عقود مذکورہ سے
مراد وہ عقود ہین جو قابل فسخ ہین چنانچہ بیع اور شرا اور اجارہ اور صلح اور ابرا مدیون اور کفیل اور ہبہ کذا فی الدرر و لا یبطل حق الفسخ بموت احدہما او
حق فسخ کا باطل نہین ہوتا جابر یا مجبور کی موت سے ہم یعنی مکرہ بالفتح کا وارث اپنے مورث کا قائم مقام ہوگا فسخ مین اور مکرہ بالکسر کا وارث اپنے
مورث کے قائم مقام ہوگا یعنی اُسکے ترکہ سے رجوع ہوگا و لا بموت المشتری و لا بالزیادۃ المنفصلۃ اور نہ حق فسخ باطل ہوگا مشتری کی موت سے اور نہ
زیادت منفصلہ سے ہم زیادت منفصلہ چنانچہ بچہ اور پھل تو زیادت متصلہ سے بطریق اولی فسخ باطل نہ ہوگا و تضمن بالتعدی اور زیادت منفصلہ کا تاوان
لازم ہوگا مشتری پر اُسکی تعدی کرنے سے یعنی انہ یستہلکہا دون تناولہ الایدی اور آگے آویگا کہ مبیع پھیر لیا جاوے گا اگرچہ دست بدست چند بار اُسکی
بیع ہو گئی ہو او امضی لان الاکراہ الملجی وغیر الملجی یعدمان الرضی والرضی شرط لصحۃ ہذہ العقود و کذا لصحۃ الاقرار فلذا صار لہ حق الفسخ والامضاء یا مکرہ بالفتح چاہے
تو عقود مذکورہ جاری اور ثابت رکھے اسواسطے کہ اکراہ ملجی رضامندی کو نیست و نابود کر دیتے ہین اور حالانکہ رضامندی ان عقود کی صحت کی شرط
ہے اور اسیطرح اقرار صحیح ہونے کے واسطے رضامندی شرط ہے تو اسی واسطے اُسکا حق ہو گیا فسخ کر ڈالنے اور جاری رکھنے مین ثم ان تلک العقود نافذۃ
عندنا پھر دریافت کرنا چاہیے کہ یہ عقود مذکورہ نافذ ہین ہم حنفیون کے نزدیک ہم مراد یہ ہے کہ مکرہ بالفتح کی عقود محتمل الفسخ اگرچہ فاسد ہین مگر قابل نفاذ مفید
ملک ہین مالک کے ثابت رکھنے سے نافذ سے لازم مراد نہین کیونکہ مکرہ فسخ اور امضا مین مختار ہے اور قہستانی کا یہ قول کہ عقود مکرہ باطل نہین منافی فساد
عقود نہین اور صاحب ایضاح کے اس قول کا کہ عقود مذکورہ نافذ ہین مطلب یہ ہے کہ مفید ملک ہین بمقابلہ مالک سے اور اگر یون تاویل نہ کیجیے تو یہ
کیونکر ہو کہ باوجود انعدام شرط صحت کے عقود مذکورہ صحیح ہو جاوین اور یہین مذکور ہے کہ تصرفات قولیہ مکرہ کے منعقد ہو جاتے ہین بیع فاسد کے مانند
اور فتاوی عالمگیری کی بھی عبارت فساد عقود مذکورہ کے مفید ہے ہان یہ البتہ ہے کہ اور عقود فاسدہ سے یہ عقود مخالف ہین چند احکام مین کذا فی الطحطاوی مختصرا
فیصرف وحینئذ فلو ملکہ المشتری ان قبض فیصح اعتاقہ اور اُسوقت مین یعنی جبکہ ہمنے عقود مذکورہ پہ نفاذ کا حکم کیا تو مشتری مالک ہوگا اگر اُسپر قبضہ کرلے
تو مشتری کو غلام مبیع کا آزاد کرنا صحیح ہے و کذا کل تصرف لا یمکن نقضہ اور اعتاق کے مانند ہر ایک وہ تصرف ہے جسکا نقض ممکن نہین ہم چنانچہ تدبیر اور استیلاد

طلاق کذا فی القہستانی ولزمہ قیمتہ وقت الاعتاق ولو معسرا زاہدی لانا فیہ بعقد فاسد اور مشتری کو قیمت اسکی جو اعتاق کے وقت ہوگی لازم
ہوگی اگرچہ مشتری مفلس ہو کذا فی الزاہدی بسبب تلف کرنے مشتری کے عقد فاسد سے فان قبض ثمنہ او سلم المبیع طوعا قید للمذکورین نفذ
یعنی لزم لما مران عقود المکرہ نافذۃ عندنا والمعلق علی الرضی والاجازۃ لزومہ لا نفاذہ اذ اللزوم امر وراء النفاذ کما حققہ ابن کمال پھر جبر اکراہ
ہوا اگر ثمن اسکا خوشی سے لے یا مبیع کو رضامندی سے مشتری کو تسلیم کرے تو بیع نافذ ہوگی یعنی لازم اسواسطے کہ گذر گیا کہ مکرہ بالفتح کی عقود
ہمارے نزدیک نافذ ہیں اور اسکی رضامندی اور اجازت پر لزوم عقد معلق ہے نہ اسکا نافذ ہونا اسواسطے کہ لزوم نفاذ کے سوا امر ہے چنانچہ ابن کمال
نے ایضاح میں اسکو تحقیق کے ساتھ بیان کیا ہے ہم کہتے ہیں کہ تسلیم بیع لازم ہوگی یعنی فاسد منقلب بہ صحیح ہو کر لازم ہو جاویگی اسطرح کہ اب اسکو فسخ کا اختیار
باقی نہ رہیگا اور شارح نے جو نفاذ عقود کا آگے تذکرہ کیا اسکی تاویل کبھی مذکور ہو چکی اور ابن کمال نے شرح طحاوی سے نقل کیا ہے کہ عقود مذکورہ نافذ ہیں
مگر اسکو اختیار ہے فسخ کر ڈالنے کا نا رضامندی کے سبب سے انتہی ظاہر نفاذ سے مراد افادہ ملک ہے نہ یہ کہ عقود صحیح ہیں اسواسطے کہ خود ابن کمال نے
تصریح کی ہے کہ تمامی بیع کی اسکے منقلب ہو جانے سے صحیح ہو کر بائع کی رضا اور اجازت پر موقوف ہے تو اسکا ثمن قبض کرنا اور مبیع تسلیم کر دینا یا پلٹا کر بیع کو
صحیح کر دینا ہے اسواسطے کہ قبض اور تسلیم رضا اور اجازت پر دلالت کرتا ہے اور بحر الرائق میں کتاب البیوع کے اندر شروط صحت بیع کے نزدیک مصرح ہے کہ
منجملہ شروط صحت رضامندی ہے تو مکرہ بالفتح کی بیع اور شرا فاسد ہے اور منار اور اسکی شرح میں مذکور ہے کہ مکرہ کی بیع فاسد ہے یعنی فاسد منعقد ہوتی ہے بعدم رضا
کے سبب سے جو نفاذ کی شرط ہے کذا فی الطحطاوی ملخصا قلت والضابط ان ما لا یصح مع الہزل ینعقد فاسدا فلا ابطال میں کہتا ہوں اور قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جو
عقد کہ صحیح نہیں ہزل اور بیہودگی سے چنانچہ بیع اور شرا اور اجارہ تو وہ اکراہ سے فاسد منعقد ہوتی ہے تو مالک کو اسکا باطل کر دینا جائز ہے وما یصح فیصح مع
الحاصل کما سیجی اور جو عقد کہ ہزل اور بیہودگی سے صحیح ہے چنانچہ عتق اور تدبیر اور طلاق وہ اکراہ سے بھی صحیح ہے تو تاوان لے مالک اسکا حاصل یعنی اکراہ کرنیوالے
سے چنانچہ اسکا ذکر عنقریب آویگا وان قبض الثمن مکرہا لا یلزم اور اگر مالک نے ثمن اکراہ سے قبض کیا تو بیع لازم نہ ہوگی ویردہ ولم یضمن ان ہلک الثمن
لانہ امانۃ ودرر ان بقی فی یدہ لفسادہ اور ثمن کو پھیر دے اگر اسکے پاس باقی ہو کیونکہ عقد فاسد ہو گیا اور تاوان نہ دیگا اگر ثمن تلف ہو گیا ہو اسواسطے
کہ وہ امانت ہے کذا فی الدرر ہم امانت اسواسطے تھا کہ اپنے مشتری کی اجازت سے لیا تھا لا علی سبیل التملک تو تاوان اسپر لازم نہ ہوگا لکنہ یخالف البیع
الفاسد فی اربع صور لیکن بیع مکرہ مخالف ہے بیع فاسد کے چار صورتوں میں یجوز بالاجازۃ القولیۃ والفعلیۃ پہلی صورت یہ ہے کہ بیع مکرہ جائز ہو جاتی ہے اجازت
قولی اور فعلی سے برخلاف اور بیع فاسد کے کہ وہ اجازت سے منقلب بصحیح نہیں ہوتی والثانی انہ ینقض تصرف المشتری منہ وان تداولتہ الایدی اور
دوسری صورت یہ ہے کہ مشتری کا تصرف اس سے توڑا جاتا ہے اگرچہ دست بدست چند بار اسکی بیع ہو گئی ہو برخلاف اور بیوع فاسدہ کے اسواسطے کہ اور
بیوع فاسدہ میں حق شرع کی جہت سے فساد ہے اور بیع مکرہ میں حق العبد کی جہت سے فساد ہے اور حق العبد حق اللہ پر مقدم ہے کیونکہ عبد حاجتمند ہے اور حق تعالی
غنی کذا فی الطحطاوی والثالث تعتبر القیمۃ وقت الاعتاق دون وقت القبض اور تیسری صورت یہ ہے کہ بیع مکرہ میں وقت اعتاق کی قیمت معتبر ہے نہ قبض کے
وقت بخلاف اور بیوع فاسدہ کے کہ انمیں وقت قبض کے قیمت معتبر ہے نہ وقت اعتاق کے والرابع الثمن والمثمن امانۃ فی ید المکرہ لاخذہ باذن المشتری
فلا ضمان بلا تعد بخلافہما فی الفاسد بزازیہ اور چوتھی صورت یہ ہے کہ ثمن اور مثمن یعنی بیع امانت ہے مکرہ بالفتح کے ہاتھ میں بسبب لینے ثمن کے مشتری کے اذن
سے یا بسبب لینے مبیع کے بائع کے اذن سے تو بدون تعدی کے تاوان نہیں برخلاف ان دونوں ثمن اور مثمن کے بیع فاسد میں کہ امانت نہیں ہوتے کذا
فی البزازیہ ثمن اور مبیع اسوقت امانت ہے جبکہ بائع پر ثمن لینے کا اکراہ ہوا اور مشتری پر مبیع لینے کا امر السلطان اکراہ وان لم یتوعدہ بادشاہ کا امر اکراہ
ہے اگرچہ اسنے قتل یا حبس کی وعید اور تہدید نہ کی ہو ہم فتاوی عالمگیری میں ہے کہ بادشاہ نے ایک مرد سے کہا کہ یہ شراب پی یا یہ مردار کھایا اس سور کا گوشت کھا

اور نہیں تو میں تجکو قتل کر دونگا تو اُسکو کھانا جائز ہی بلکہ فرض ہی جبکہ اُسکو گمان غالب ہو کہ اگر نہ کھاؤنگا تو مقتول ہونگا پھر اگر اُسنے نہ کھایا
اور قتل ہوا تو گنہگار ہوگا ظاہر الروایۃ میں اور شیخ الاسلام نے ذکر کیا کہ وہ گنہگار ہوگا اور اسپر آخرت میں ماخوذ ہوگا لیکن اگر حالت ضرورت
کی اباحت سے جاہل ہوگا اور نہ کھانے سے مقتول ہوگا تو امید ہی کہ ماخوذ نہوگا اور اگر مباح ہونیکا عالم ہوگا تو ماخوذ ہوگا اور اگر اُسکو ظن غالب ہی
کہ بادشاہ اُسکو نہ کھانے سے قتل نہ کریگا خوش طبعی سے تہدید قتل کی کرتا ہی تو اُسکو کھانا درست نہیں اور اگر بادشاہ ایک مرد پر اکراہ کرے کہ وہ
اپنا ہاتھ کاٹ ڈالے تو اُسکو ہاتھ کاٹنا جائز ہی اگر وہ چاہے اور اگر بادشاہ نے کہا کہ تو اپنی ذات کو قتل کر نہیں تو تجکو قتل کر دونگا تو اُسکو اپنا قتل
کرنا جائز نہیں انتہی مختصرا و ملتقی اور اُسکی شرح میں ہی اور اگر اکراہ بتہدید قتل ہوا اُسپر کہ پہاڑ پر سے گر پڑے یا آگ میں گھس جائے یا اور مہلک چیز
تو اُسکو اختیار ہی امام کے نزدیک چاہے تو اقدام کرے چاہے صبر کرے اور صاحبین نے کہا کہ اُسپر صبر لازم ہی کذا فی الطحطاوی مختصرا وامر غیرہ لا ان
تعلیم المامور بدلالۃ الحال انہ لو لم یمتثل امرہ یقتلہ او یقطع یدہ او یضربہ ضربا یخاف علی نفسہ او تلف عضوہ منیۃ المفتی وبہ یفتی اور بادشاہ
کے سوا اور کسی کا امر اکراہ نہیں لیکن جبکہ مامور دلالت حال سے یہ جانتا ہو کہ اگر اُسکا کہنا نہ کریگا تو وہ اُسکو قتل کریگا یا اُسکا ہاتھ کاٹ ڈالیگا یا اُس کو
اسطرح ماریگا جس سے اُسکی جان یا عضو کے تلف ہونیکا خوف ہوگا کذا فی منیۃ المفتی اور اسی قول کا فتوی ہی درد فی البزازیۃ الزوج سلطان زوجتہ فیتحقق
منہ الاکراہ اور بزازیہ میں ہی کہ شوہر بادشاہ ہی اپنی زوجہ کا تو اس سے اکراہ ثابت ہی ہم تہدید زوج اُس صورت میں اکراہ ہی جبکہ وہ قادر ہو اُسکے کرنے
پر اور یہ دو روایتوں میں سے ایک روایت ہی امام سے کذا فی الطحطاوی اکرہ المحرم علی قتل صید فابی حتی قتل کان ماجورا عند اللہ تعالی اشباہ احرام
باندھنے والے پر اکراہ ہوا شکار کے مارنے کا سو اُسنے انکار کیا یہانتک کہ وہ مارا گیا تو وہ ثواب پاویگا حق تعالی کے نزدیک کذا فی الاشباہ پھر
اگر محرم شکار ماریگا تو قیاس میں اُسپر کچھ نہیں اور استحسان میں قاتل پر کفارہ ہی نہ اُسکے امر پر اور اگر آمر اور مامور دونوں محرم ہوں تو دونوں پر کفارہ
ہی کذا فی الطحطاوی ولو اکرہ البائع علی البیع لا المشتری وہلک المبیع فی یدہ ضمن قیمتہ للبائع لقبضہ بعقد فاسد اور اگر بائع کے بیچنے پر اکراہ ہوا نہ مشتری
پر اور مبیع تلف ہوگئی مشتری کے ہاتھ میں تو مشتری اُسکی قیمت کا بائع کو تاوان دے بسبب قبض کرنے مشتری کے مبیع کو عقد فاسد سے ہم تاوان
قیمت کا مشتری پر لازم ہی اگرچہ بائع ثمن اُسکا لے چکا ہو اور فائدہ لزوم تاوان کا یہ ہی کہ اگر قیمت زیادہ ہو ثمن سے تو زائد کو بائع مشتری سے پھیر لے
اور اگر مشتری پر بھی اکراہ ہوا ہو اور مبیع اُسکے پاس تلف ہو جاوے بدون تعدی کے تو تاوان اُسپر نہیں کیونکہ وہ اس صورت میں اُسکے پاس امانت
ہی کذا فی الطحطاوی عن الحموی عن الصغری والبائع المکرہ لہ ان یضمن ایا شاء من المکرہ بالکسر والمشتری اور مکرہ بالفتح یعنی بائع کو اختیار ہی کہ جس سے چاہے
تاوان لے مکرہ بالکسر یعنی اکراہ کرنے والے سے اور مشتری سے فان ضمن المکرہ رجع علی المشتری بقیمتہ اگر مالک تاوان لے اکراہ کرنے سے تو وہ مشتری
سے قیمت اُسکی پھیر لے یعنی اسواسطے کہ وہ ادائے ضمان سے اُسکا مالک ہوگیا وان ضمن المشتری نفذ ای جاز کل شراء بعدہ ولا ینفذ ما قبلہ
لو ضمن المشتری الثانی مثلا لمصیر ورتہ ملکہ فیجوز ما بعدہ لا ما قبلہ اور اگر مالک مکرہ نے مشتری سے مبیع کا تاوان لیا تو نافذ یعنی بدلیل گذشتہ جائز ہو جاوے گی
ہر خریداری کہ بعد تاوان کے واقع ہوئی اور نافذ نہوگی وہ خریدی کہ تاوان سے پہلے واقع ہوئی اگر مثلا مشتری ثانی تاوان دے کیونکہ مبیع قیمت کے تاوان
دینے سے مشتری ثانی کی ملک ہوگئی تو اُسکے بعد کی خریداری جائز ہوگی نہ قبل کی ہم مصنف نے ایک مسئلہ کو دوسرے مسئلہ کے ضمن میں بیان کر دیا
پہلا مسئلہ یہ ہی کہ اگر بائع پر اکراہ ہو نہ مشتری پر اور مبیع تلف ہو جاوے تو مالک چاہے اکراہ کرنے والے سے تاوان قیمت کا لے چاہے مشتری سے
دوسرا مسئلہ یہ ہی کہ مبیع مذکور کو مشتری اول مشتری ثانی کے ہاتھ بیع کرے اور ثانی ثالث کے ہاتھ اور ثالث رابع کے ہاتھ مثلا اور مالک مشتری ثانی یا
ثالث سے تاوان قیمت کا لے تو تاوان کے بعد کی خریداری جائز ہوگی نہ پہلے کی اور اگر مشتری اول سے تاوان لیگا تو تمام خریداریاں جائز ہو جاوینگی

طحاوی نے کہا کہ بہتر یہ تھا کہ مصنف اس مسئلہ کو علیحدہ ذکر کرتا اسواسطے کہ یہ مسئلہ تداول ایدی میں مفروض ہے اور یہ پہلا مسئلہ مشتری واحد میں
مفروض ہے فیرجع المشتری الضامن بالثمن علی بائعہ تو تاوان دینے والا مشتری ثمن مبیع کا اپنے بائع سے پھیر لے بخلاف ما اذا اجاز المالک
احد البیاعات حیث یجوز الجمیع ویاخذ الثمن من المشتری الاول لزوال المانع بالاجازۃ برخلاف سابق یہ صورت ہے کہ مالک کسی بیع کو بیوع مذکورہ میں
سے جائز رکھے اگرچہ عقد اخیر میں اجازت واقع ہو کذا فی الطحطاوی تو سب اگلی اور پچھلی بیوع جائز ہو جاوینگی اور مالک مشتری اول سے ثمن لے گا
وجہ جواز کل بیوع زوال مانع ہے یعنی مانع صحت بیع نارضامندی تھی مالک کی سو اسکی اجازت سے مانع دفع ہو گیا فان اکرہ علی اکل میتۃ او دم
او لحم خنزیر او شرب خمر باکراہ غیر ملجی بحبس او ضرب او قید لم یحل الا لضرورۃ فی اکراہ غیر ملجی پھر اگر ایک شخص پر اکراہ واقع ہوا مردار یا خون یا سور کے
گوشت کھانے یا شراب کے پینے پر اسواسطہ اکراہ ملجی کے چنانچہ حبس یا ضرب یا قید کی تہدید سے تو کھانا حلال نہیں ہوا اسواسطے کہ کوئی ضرورت نہیں
اکراہ غیر ملجی میں یعنی محرمات مذکورہ تو بضرورت مباح ہو جاتے ہیں چنانچہ مخمصہ میں اور جب جان یا عضو کے تلف ہونیکا خوف نہ ہوا تو ضرورت ثابت
نہوئی کذا فی الخ ثم لا یحد الشرب للشبہۃ ہاں یہ البتہ ہے کہ اکراہ مذکور سے اگر شراب کوئی پیے تو اسپر حد ماری جاویگی شبہ اباحت کے سبب سے وان اکرہ
ملجی بقتل او قطع عضو او ضرب یخاف منہ ابن کمال حل الفعل بل فرض اور اکراہ ملجی واقع ہوا بسبب تہدید قتل یا قطع عضو یا ضرب شدید تلف کے کذا
صرح ابن کمال تو فعل مذکور حلال ہے بلکہ فرض ہے یعنی اسواسطے کہ محرمات مذکورہ عند الضرورۃ مباح ہیں اور جان بچانے سے زیادہ کون ضرورت ہوگی
مسائل اکراہ کی تین قسم ہیں ایک قسم یہ ہے جسمیں اقدام عزیمت ہے یعنی جسکے کرنے پر اکراہ واقع ہوا اسکا کرنا افضل ہے اور اگر نہ کریگا یہانتک کہ قتل ہوگا
تو گنہگار ہوگا اور وہ شرب خمر اور تناول مردار اور مانند اسکے ہے دوسری قسم میں عزیمت امتناع ہے اور اقدام رخصت ہے اور وہ معاذ اللہ اجراء کلمہ کفر اور دشنام
نبی علیہ الصلوۃ والسلام ہے اور جو کہ کفر ہے اور استحقاق دین کا سبب ہے تیسری قسم میں امتناع عزیمت ہے اور اقدام میں رخصت نہیں کسی حال میں اور وہ
قتل نفس معصوم محترم ہے یا اسکا قطع عضو کذا فی الاتقانی فان صبر فقتل اثم الا اذا اراد مغایظۃ الکفار فلا باس بہ پھر اگر محرمات مذکورہ کے کھانے میں
صبر کیا یہانتک کہ وہ قتل ہو گیا تو گنہگار ہوگا مگر جبکہ اس امتناع سے کفار کی غضبناکی اور کھانے کا ارادہ کرے تو کچھ مضائقہ نہیں ہم وجہ بیان ہے کہ
تناول محرمات اس حالت میں مباح ہے اور جان یا عضو نہ کھانے سے تلف کرنا حرام ہے کذا فی الزیلعی وکذا لو لم یعلم الاباحۃ بالاکراہ لا یاثم لخفائہ فیعذر بالجہل
کالجہل بالخطاب فی اول الاسلام او فی دار الحرب اور اسیطرح اگر جابر مقتول اباحت محرمات مذکورہ کے اکراہ سے نہ جانتا ہو تو گنہگار نہ ہوگا اسلئے کہ مخفی ہونے
اباحت کے تو معذور ہوگا ناواقفی سے جیسے احکام شرعیہ کی ناواقفی ابتدای اسلام میں یا دار الحرب میں عذر ہے ہم اباحت محرمات عند الضرورۃ محل خفا ہے اور
اسمیں اختلاف بھی علما اور صحابہ کے گمان امتناع معصیت سے احتراز ہے تو معذور ٹھہرا کذا فی الزیلعی ابتدائے اسلام میں مراد یہ ہے کہ کافر مسلمان ہوا اور ہنوز
احکام شرعی کے سیکھنے کی فرصت نہیں پائی یا دار الحرب میں مسلمان ہوا تو جہل سے معذور ہے کما فی المخمصۃ کما قدمناہ فی الحج جیسے شدت گرسنگی میں محرمات
مذکورہ کے نہ کھانے اور مرجانے سے گنہگار ہوگا چنانچہ ہمنے اسکو کتاب الحج میں بیان کیا ہے وان اکرہ علی الکفر باللہ او سب النبی صلی اللہ علیہ وسلم مجمع و
قدوری بقطع او قتل رخص لہ ان یظہر ما امر بہ علی لسانہ ویوری وقلبہ مطمئن بالایمان اور اگر اکراہ ہوا خدا کے انکار کا یا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی دشنام
کا کذا فی المجمع والقدوری خواہ قطع عضو سے اکراہ ہو یا قتل سے تو اسکو جائز ہے کہ زبان سے ظاہر کرے جسکا اسکو امر ہوا اور دل سے توریہ کرے
درانحالیکہ اسکا دل مطمئن ہو ایمان کے ساتھ یعنی ثابت ہو یا تغیر مقید ہم توریہ عبارت ہے اظہار غیر مراد اور خلاف مقصود سے ثم ان وری لا یکفر دیانۃ
وہ قضاء لا دیانۃ پھر اگر مکرہ بالفتح نے توریہ کیا اظہار کفر میں تو کافر نہوگا اور اسکی عورت کا نکاح ٹوٹ جائیگا ظاہر حکم میں نہ عند اللہ ہم توریہ کی صورت
یہ کہ کفر باللہ میں خبر کاذب کا قصد کرے اور انشاء کفر کا قصد نہ کرے کذا فی الطحطاوی اور چنانچہ اسکو کسی نبی کے دشنام کا امر ہوا اور اسنے کہا کہ دشنام دے

وقت مین نے مرد نصرانی کا ارادہ کیا تھا تو وہ قضاءً کافر ہوگا نہ دیانۃً کذا فی القہستانی قضاءً اسواسطے کافر ٹھہرا کہ کلمۂ کفر اُسکی زبان پر گذرا اور
دیانۃً اسواسطے کافر نہوا کہ کفر کا اُسنے ارادہ نہین کیا وان خطر بباله التوریۃ ولم یور کفر وبانت امرأته دیانۃً وقضاءً نوازل وجلالیہ اور اگر اُسکے دل مین
توریہ خطور ہوا اور اُسنے توریہ نکیا تو کافر ہوگیا اور اُسکی عورت کا نکاح ٹوٹ گیا ہر طرح دیانۃً بھی اور قضاءً بھی کذا فی النوازل فی الجلالیہ ہم اسواسطے کہ جب
دل مین توریہ کا خطرہ آیا تو کفر سے بچ رہنا ممکن ہوا اور اظہار کفر کی ضرورت منعدم ہوگئی تو وہ راضی ٹھہرا کفر سے باقی رہی تیسری صورت وہ یہ ہے کہ مکرہ
کہے کہ میرے دل مین توریہ خطور ہوا لیکن مین نے اظہار کفر کیا اور حالانکہ میرا دل مطمئن بالایمان تھا تو اُسکی عورت جدا نہ ہوگی استحسان مین اسواسطے کہ
جب اُسکے دل مین سوا اُسکے کچھ خطور نہ ہوا تو ضرورت متحقق ہوگئی اور ضرورت مین اظہار کفر کی رخصت ہے اور اس بیان سے معلوم ہوگیا کہ توریہ اُس
حالت مین لازم ہے جبکہ اُسکے دل مین توریہ خطور ہوجاوے کذا فی الطحطاوی ویوجر لو صبر لترکه الاجراء المحرم اور ثواب پاویگا اگر صبر کریگا بسبب ترک کرنے
اجراء محرم کے جیسے عمار یاسر اور خبیب رضی اللہ عنہما اسمین مبتلا ہوے تھے عمار نے رخصت پر عمل کیا اور خبیب نے صبر کیا یہانتک کہ سولی دیے گئے اور آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے اُنکو سید الشہداء فرمایا کذا فی الدرر ومثله سائر حقوقه تعالی کافساد صوم وصلوٰۃ وقتل صید حرام وکلما ثبتت فرضیته بالکتاب اختیار اور اکراہ
علی الکفر کے مانند ہین رخصت اور صبر مین باقی حقوق حق تعالی کے جیسے صوم وصلوٰۃ کا فاسد کردینا اور حرم کا شکار مارنا یا حالت احرام مین شکار کرنا اور جس
چیز کی فرضیت قرآن مجید سے ثابت ہوئی کذا فی الاختیار ہم زیلعی مین ہے اور اسیطرح جس فعل کی کہ حرمت ثابت ہے تو اکراہ کامل یعنی اکراہ ملجی کے نزدیک
اُسکے کرنے مین رخصت ہے اور وہ چنانچہ اتلاف مال غیر اور افساد صوم اور صلوٰۃ اور جنایت احرام اسواسطے کہ کفر کی حرمت محتمل سقوط نہین تو اسمین اصلا اباحت
متصور نہین اور سوا اسکے کفر کے اگرچہ عقلا محتمل ہے لیکن موجود نہین تو وہ ملحق ہوگیا غیر محتمل السقوط کے ساتھ تو اکراہ ملجی سے اُسکی رخصت ثابت ہے نہ اباحت مطلقا
اور غیر ملجی سے چنانچہ ضرب اور حبس سے رخصت ثابت نہوگی ولم یرخص الاحرام بغیرها بغیر القطع والقتل یعنی بغیر الملجی ابن کمال او التکلم بکلمة الکفر لا یحل ابدا اور
اجراء کلمۂ کفر رخصت نہین بغیر قطع اور قتل کے یعنی بغیر اکراہ ملجی کے اسواسطے کہ کلمۂ کفر کا بولنا کبھی حلال نہین ہم غیر قطع اور غیر قتل کی تفسیر شارح نے غیر ملجی سے اسواسطے
کی تا معلوم ہو کہ اکراہ ملجی قتل اور قطع مین منحصر نہین بلکہ جو چیز نہایت مضطر کردے وہ بھی قتل اور قطع کے حکم مین ہے چنانچہ آنکھ پر اور آلات تناسل پر مارنا اور
عدم حلت اجراء کلمۂ کفر قول سابق یعنی ترک اجراء محرم کی علت ہوسکتی ہے تو اُسی کے پاس ذکر کرنا بہتر تھا کذا فی الطحطاوی ورخص له اتلاف مال مسلم او ذمی
انتبیانا القتل او قطع ویوجر لو صبر ابن ملک اور مکرہ بالفتح کو رخصت دی گئی ہے مال مسلم یا ذمی کے تلف کرڈالنے مین تہدید قتل یا قطع سے کذا فی الاختیار اور
اُسکو ثواب ہوگا اگر وہ صبر کرے گا کذا صرح ابن ملک وضمن رب المال المکرہ بالکسر لان المکرہ بالفتح کالآلة اور صاحب مال اکراہ کرنے والے سے تاوان
لے اسواسطے کہ جس شخص پر کہ اکراہ ہوا وہ ہتھیار کے مانند ہے ہم افعال دو قسم ہین ایک فعل وہ ہے جسمین مکرہ بالفتح صلاحیت اسکی رکھتا کہ اس فعل مین مکرہ بالکسر
کا آلہ یعنی ہتھیار ہو تو یہان اکراہ کرنیوالے کی طرف فعل منقول ہوگا تو گویا اُسنے بذات خود وہ فعل کیا تو تاوان اُسی پر لازم ہوگا اور دوسرا فعل وہ ہے جسمین
آلہ نہین ہوسکتا تو وہان فعل اکراہ کرنے والے کی طرف منقول نہ ہوگا چنانچہ اکل اور وطی اور تکلم اسواسطے کہ آدمی غیر کے منہ سے نہین کھا سکتا اور نہ
دوسرے کے آلہ سے وطی کرسکتا ہے اور نہ غیر کی زبان سے بول سکتا ہے اور اتلاف مال پہلی قسم سے ہے اسواسطے کہ ممکن ہے کہ ایک آدمی دوسرے کو پکڑکے
مال پر پھینکدے اور مال تلف ہوجاوے کذا فی الطحطاوی لا یرخص قتله او سبه او قطع عضوه وما لا یستباح بحال اختیار اور رخصت نہین اکراہ سے مسلمان
کے قتل کی یا اُسکے گالی دینے یا اُسکے ہاتھ کاٹنے کی اور اُس فعل کی جو کسی حالت مین مباح نہین کذا فی الاختیار لیکن قہستانی مین مضمرات سے
منقول ہے کہ مسلم کو دشنام دینا اکراہ ملجی سے مرخص ہے انتہی اور فعل غیر مباح کی مثال چنانچہ گالی دینا باپ کو یا مارڈالنا اور ریحان کا جلانا اور پانی مین گراکے
ڈبوتا اور زنا کرنا کذا فی الطحطاوی ویقاد فی القتل العمد المکره بالکسر لو مکلفا علیه ما فی البیہوط خلافا لما فی النهایة فقط لان القاتل کالآلة او قبل

ہمارے نزدیک فقط مکرِہ بالکسر یعنی اکراہ کرنیوالے سے قصاص لیا جاویگا اگر وہ عاقل و بالغ ہو کذا فی المبسوط برخلاف اُس قول کے جو نہایہ میں ہے فقط مکرَہ بالکسر پر اسواسطے
قصاص ہے کہ مکرَہ بالفتح یعنی قاتل ہتھیار کے مانند ہے ہم نے اتھار میں ہے کہ عنایہ میں نہایہ سے منقول ہے کہ قصاص آمر ہی پر ہے خواہ وہ بالغ ہو یا غیر بالغ خواہ عاقل ہو یا معتوہ
انتہی امام اور محمد کی دلیل یہ ہے کہ قاتل مذکور کا قتل بمقتضاے اُسکی طبیعت کے ہے اپنی جان بچانے کیواسطے تو وہ آلہ ٹھہر گیا اُس فعل میں جسمیں وہ آلہ ہوسکتا ہے یعنی اتلاف نہ
بگناہ میں اور یہ اسواسطے ہے کہ وہ ہتھیار وہ ہے جو مقتضاے اپنی طبیعت کے عمل کرے چنانچہ تلوار کا قطع کرنا اُسکی طبیعت ہے جبکہ وہ مستعمل ہو محل قطع میں اور چنانچہ آگ کہ اُسکی طبیعت
جلا دینا ہے اور چنانچہ پانی کہ اُسکی طبیعت ڈبو دینا ہے اور آلہ کے استعمال کرنے سے استعمال کرنیوالے پر قصاص واجب ہوتا ہے تو اسی طرح یہاں ہے یعنے اکراہ ملجی میں آمر پر
قصاص واجب ہوگا نہ مامور پر کذا فی الطحطاوی و اوجبہ الشافعی علیہما اور امام شافعی نے آمر اور مامور دونوں پر قصاص واجب کہا ہے و نفاہ ابو یوسف عنہما
للشبھۃ اور ابو یوسف نے دونوں سے قصاص کی نفی کی ہے بسبب شبہ کے یعنی بسبب شبہ عدم وجوب آمر اور زفر کے نزدیک مامور پر قصاص ہے اسواسطے کہ
فعل اُسی سے پایا گیا ہے حقیقۃً و حسًا و حکمًا یعنے درحق گناہ تو اُسی پر قصاص واجب ہوگا ولو اکرہ علی الزنا لا یرخص لہ لان فیہ قتل النفس لضیاعہ او اگر زنا
پر اکراہ ملجی ہوا تو مامور کیواسطے رخصت نہیں ہے اسواسطے کہ اسمیں بچہ کا قتل کرنا ہے اسکے ضائع ہوجانے سے ہے اسواسطے کہ ولد الزنا حکمًا بالک ہے اسواسطے
کہ اسکا کوئی پالنے والا نہیں یعنی زنا کسی صورت سے مباح نہیں مانند قتل کے کذا فی الدرر لکنہ لا یحد استحسانًا لیکن مامور پر حد نہیں ازروے استحسان کے بل یغرم المھر
ولو طاوعتہ لانہا لا یستقل کما فی شرح الوہبانیہ بلکہ زانی مامور مہر کا تاوان دے اگرچہ عورت راضی ہو اسواسطے کہ حد اور مہر دونوں کے دونوں ساقط نہیں ہوتے ہیں
کذا فی شرح الوہبانیہ ہم یعنی جب حد ساقط ہوئی تو مہر ساقط نہیں ہوسکتا کیونکہ وطی خالی نہیں ہوتی حد یا مہر سے وفی جانب المراۃ یرخص لہا الزنا بالاکراہ
الملجی لان نسب الولد لا ینقطع فلم یکن فی معنی القتل من جانبہا بخلاف الرجل اور عورت کی جانب میں رخصت ہے اسکو زنا کی اکراہ ملجی سے اسواسطے کہ نسب ولد
کا اُسکے زنا سے منقطع نہیں ہوتا تو زنا بمعنی قتل کے نہ ہوا عورت کی جانب سے برخلاف مرد کے کہ اُسکی جانب سے زنا در حکم قتل کے ہے کما مر الا انہ لکنہ یسقط
الحد فی زنا الاکراہ لانہ لما لم یکن الملجی رخصۃ لہ لم یکن غیر الملجی شبھۃ لہ نہیں رخصت ہے عورت کو زنا کی اکراہ غیر ملجی سے یعنی ضرب اور حبس سے لیکن عورت کے
زنا میں حد ساقط ہے نہ مرد کے زنا میں اسواسطے کہ جب اکراہ ملجی رخصت نہ ہوا مرد کیواسطے تو غیر ملجی اُسکے واسطے شبہ نہ ہوا سقوط حد کا برخلاف عورت کے فرع
مسئلہ ملحقہ شارح کا ظاہر تعلیلہم ان حکم اللواطۃ کحکم المراۃ لعدم الولد فترخص بالملجی الا ان یفرق بکونہا اشد حرمۃ من الزنا لانہا لم تبح بطریق ما ولکونہا قبیحا عقلیا
ولذا لا تکون فی الجنۃ علی الصحیح قالہ المصنف فقہا کی ظاہر تعلیل رخصت عورت اور عدم رخصت مرد کی اسپر دلالت کرتی ہے کہ لواطت کا حکم عورت کے حکم کے
مانند ہو بسبب نہ ہونے ولد کے لواطت میں تو لواطت مرخص ہوا اکراہ ملجی سے مگر یہ کہ زنا اور لواطت میں فرق کیجیے اسطرح پر کہ لواطت کی حرمت سخت تر ہے
زنا سے اسواسطے کہ لواطت کسی راہ سے مباح نہیں اور اس وجہ سے کہ قباحت لواطت کی عقلی ہے اور اسی واسطے اغلام بہشت میں نہ ہوگا برمذہب صحیح یہ
کہا ہے مصنف نے اپنی شرح میں ہم نے مصنف کی کتاب الاکراہ میں ہے کہ اگر زنا اور لواطت پر اکراہ ہو تو اُسکی رخصت نہیں اگرچہ وہ قتل ہو انتہی تو اس سے ثابت ہے کہ
اغلام اکراہ ملجی سے ممنوع ہوا باوجود یکہ ہلاک ولد کا موجب نہیں اور نہ مفسد فراش ہے اور زنا بہر اطلاق مثبت فاعل اور مفعول دونوں کو شامل ہے کذا فی
الطحطاوی وصح نکاحہ وطلاقہ وعتقہ لو بالقول لا بالفعل کشراء قریبہ ابن کمال اور اکراہ سے مکرَہ بالفتح کا نکاح اور طلاق اور عتق صحیح ہے اگر عتق قولی
ہے نہ فعل سے جیسے اپنے قرابت دار کا خرید کرنا کذا ذکرہ ابن کمال ہم لیکن جوہرہ کی یہ روایت اسکے مخالف ہے کہ جب محرم کی خرید پر اکراہ ہو تو وہ
آزاد ہوگا اور اکراہ کرنے والے پر تاوان لازم نہ ہوگا اسواسطے کہ اُسنے خرید پر اکراہ کیا نہ آزاد کرنے پر ویرجع بقیمۃ العبد و نصف المسمی ان طلق قبل الوطی
اور جسپر اکراہ ہوا وہ اکراہ کرنے والے سے غلام کی قیمت لیگا اور نصف مہر مسمی لیگا اکراہ کرنے والے سے اگر اُسنے مطلقہ کی وطی نہ کی ہو یعنی عتق
غلام میں قیمت لیگا [illegible] اور نصف مہر مسمی بشرط عدم وطی اور اگر مہر مسمی نہ ہو تو وہ جو اسکے واسطے لازم ہو کذا فی الدرر [illegible]

ورجعتہ وایلاؤہ وفیئہ فیہ ای فی الایلاء بقول اوفعل اورصحیح ہی اکراہ سے نذر کرنیکی اور قسم اُسکی اورظہار اور رجعت اُسکی اور ایلاء اُسکا اور رجوع
کرنا اُسکا ایلاء مین قول سے یا فعل سے کذا فی الدرر المنتقی اور زیلعی اور درر مین فقط قول مذکور ہی بفعل والاسلام ولو ذمیا کما ہو اطلاق کثیر من المشائخ
وما فی الخانیۃ من التفصیل فقیاس والاستحسان صحتہ مطلقا فلیحفظ اورصحیح ہی اسلام مکرہ کا اگرچہ ذمی اکراہ سے اسلام ظاہر کرے چنانچہ اسی طرح کا ہی
اطلاق اکثر مشائخ کا اور جو خانیہ مین تفصیل ہی کہ حربی کا اسلام اکراہ سے صحیح ہی نہ ذمی کا سو وہ قیاس ہی اور استحسان صحت اسلام ہی مطلقا خواہ حربی
ہو یا ذمی اُسکو یاد رکھنا چاہیے معلوم کہ عمل استحسان پر ہوتا ہی نہ قیاس پر سوا چند مسائل کے کہ یہ مسئلہ اُنمین سے نہین ہی تو اعتماد استحسان ہی پر ہوا
کذا فی الطحطاوی بلا قتل لو رجع للشبہۃ کما مر فی باب المرتد اسلام مکرہ صحیح ہی بدون اُسکے قتل کے اگر وہ اسلام سے پھر جاوے قتل نہین بسبب شبہہ
چنانچہ باب المرتدین گذر گیا معلوم شبہہ ہی کہ شاید اُسنے دل سے اسلام قبول نہ کیا ہو تو وہ بالیقین مرتد نہ ٹھہرا جو قتل ہوتا وتوکیلہ بطلاق وعتاق
وما فی الاشباہ من خلافہ فقیاس والاستحسان وقوعہ اورصحیح ہی وکیل کرنا مکرہ کا طلاق اور عتاق کیواسطے اور جو اشباہ مین اُسکے مخالف مذکور ہی سو وہ
قیاس ہی اور استحسان وقوع طلاق اور عتاق ہی وکیل کی تطلیق اور اعتاق سے معلوم اشباہ مین ہی کہ مکرہ کے وکیل کا طلاق اور عتاق واقع نہین ہوتا وجہ
قیاس یہ ہی کہ وکالت باطل ہو جاتی ہی ہزل سے تو اسیطرح اکراہ سے چنانچہ بیع اور مانند اُسکے وجہ استحسان یہ ہی کہ اکراہ مانع انعقاد بیع نہین بلکہ اُس کے
فساد کا موجب ہی تو اسیطرح توکیل اکراہ سے منعقد ہوتی ہی اور شرط فاسدہ کا اثر وکالت مین نہین ہوتا کذا فی الطحطاوی والاصل عندنا ان کل ما یصح مع
الہزل یصح مع الاکراہ لان ما یصح مع الہزل لایحتمل الفسخ وکل ما لایحتمل الفسخ لایوثر فیہ الاکراہ وعدہا ابو اللیث فی خزانۃ الفقہ ثمانیۃ عشر وعدیناہا فی باب الطلاق
ثلاثا عشرین اور قاعدہ کلیہ عقود مذکورہ کی صحت مین یہ ہی کہ جو عقد صحیح ہی ہزل کے ساتھ وہ اکراہ کے ساتھ بھی صحیح ہی اسواسطے کہ جو ہزل کے ساتھ صحیح ہی
اُسمین فسخ کا احتمال نہین اور جسمین فسخ کا احتمال نہین اُسمین اکراہ اثر نہین کرتا اور جو عقود کہ ہزل اور اکراہ کے ساتھ صحیح ہین اُنکو فقیہ ابو اللیث نے خزانۃ الفقہ
مین اٹھارہ شمار کیا ہی اور باب الطلاق مین ہمنے اُنکو نظم مین بیس گنا ہی معلوم غیر محتمل الفسخ مین اکراہ اثر نہین کرتا یعنی صحت عقد کا مانع نہین ہوتا اسواسطے کہ
اکراہ رضامندی کو فوت کر دیتا ہی اور فوت ہونا رضامندی کا موثر ہی عدم لزوم عقد مین اور عدم لزوم مکرہ کو قادر کر دیتا ہی کہ فسخ عقد پر تو اکراہ اُسکو قدرت
دیتا ہی فسخ پر ثابت ہو چکنے کے بعد سو جس عقد مین کہ فسخ کا احتمال نہین اُسمین اکراہ عمل نہین کرتا کذا فی المنح لایصح مع الاکراہ ابراؤہ مدیونہ او ابراؤہ کفیلہ بنفس
او مال لان الابراء لایصح مع الہزل صحیح نہین اکراہ کے ساتھ بری الذمہ کر دینا مکرہ بالفتح کا اپنے مدیون یا اپنے ضامن کا خواہ حاضر ضامن ہو یا مالی ضامن
اسواسطے کہ ابرأت صحیح نہین ہزل یعنی بیہودگی کے ساتھ اور اکراہ کے بھی ساتھ صحیح نہ ہوگی وکذا لو اکرہ الشفیع علی ان یسکت عن طلب الشفعۃ فسکت لایبطل
شفعتہ اسیطرح اگر شفیع پر اُسکا اکراہ ہو کہ وہ طلب شفعہ سے ساکت رہے سو وہ ساکت رہا تو شفعہ اُسکا باطل نہو گا ولا ردۃ بلسانہ وقلبہ مطمئن بالایمان
فلاتبین زوجتہ لانہ لایکفر بہ والقول لہ استحسانا قلت وقدمنا عن النوازل خلافہ فلعلہ قیاس فتامّلہ اور نہ اُسکا زبانی مرتد ہونا صحیح ہی اکراہ سے اور حالانکہ
اُسکا دل ایمان کے ساتھ مطمئن اور ثابت ہی تو اُسکی زوجہ چھوٹ نجاویگی اسواسطے کہ زبردستی کے ارتداد سے وہ کافر نہین ہو جاتا اور عدم ارتداد قلبی مین
اُسکا قول معتبر ہی استحسان کی دلیل سے مین کہتا ہون اور اس سے پہلے ہمنے خلاف نقل کیا ہی نوازل سے تو شاید کہ نوازل کا قول قیاس ہی نہ استحسان
سو اُسکو تامل کرو نوازل اور جلالیہ سے شارح نے تفصیل نقل کی ہی کہ درصورت توریہ زوجہ قضاء چھوٹ جاویگی نہ دیانۃ اور اگر توریہ کا قصد نہ کیا یا وجود
اُسکے دل مین مخطور ہونے کے تو دونون طرح سے چھوٹیگی کرہ القاضی رجلا لیقر بسرقۃ او قتل رجل عمدا او لیقر بقطع ید رجل عمدا فاقر بذلک فقطعت
یدہ او قتل علی ما ذکر ان کان المقر موصوفا بالصلاح اقتص من القاضی وان متہما بالسرقۃ معروفا بہا او بالقتل لاالقصاص من القاضی استحسانا
للشبہۃ خانیہ قاضی نے زبردستی کی ایک مرد پر تا وہ چوری یا کسی مرد کے قتل عمد کا اقرار کرے یا عمدا کسی شخص کے ہاتھ کاٹنے کا اقرار کرے سو اُسنے

اسکا اقرار کیا تو اُسکا ہاتھہ کاٹا گیا یا وہ مقتول ہوا اپنے اقرار کے بموجب سو اگر اقرار کرنے والا موصوف بصلاح یعنی نیکبخت ہو یہ ہنر گار ہو تو قاضی سے
قصاص لیا جاویگا اور اگر مقر چرانے کے ساتھہ متہم ہوا در چوری اور خونریزی مین مشہور ہو تو قاضی سے قصاص نہ لیا جاویگا استحسان کی دلیل
سے بسبب شبہ واقع ہونے کے کذا فی الخانیہ ھم شبہ یہ ہیکہ شاید اُسنے کیا ہو جسکا اُسنے اقرار کیا ہی قیل لہ اما ان تشرب ہذا الشرب او تبیع کرمک
فہو اکراہ ان کان شرابا لایحل کالخمر والا فلا قنیہ قال وکذا الزنا وسائر المحرمات ایک شخص سے کہا گیا کہ یا اس شربت کو پی لے یا اپنا انگور کا باغ
بیچ ڈال تو وہ اکراہ ہی اگر شربت یعنی پینے کی چیز شریعت مین حلال نہ ہو جیا شراب اور اگر شربت حلال چیز ہو تو اکراہ نہین کذا فی القنیہ صاحب قنیہ نے کہا
اور اسیطرح کا حکم ہی زنا اور باقی محرمات کا ھم درصورت اکراہ جو اُسنے بیچا تو اُسین وہ بعد زوال اکراہ کے مختار ہی چاہے بیع کو فسخ کرے چاہے قائم رکھے
صادرہ السلطان ولم یعین بیع مالہ فباع صح لعدم تعینہ ایک شخص سے بادشاہ نے زبردستی مال طلب کیا اور اُسکے مال بیچنے کی تعیین نہین کی
سو اُسنے کوئی چیز بیچڈالی پادشاہ کے دینے کے واسطے تو بیع صحیح ہی یعنی لازم ہوگی بیع بلا خیار فسخ اُسکے عدم تعیین کے سبب سے ھم یعنی پادشاہ نے مال
طلب کیا اور یہ نہین کہا کہ فلانی چیز بیچکر دے تو وہ بیع مین طائع اور راضی ٹھہرا اسواسطے کہ اداے مال بیع کے سوا قرض لینے سے بھی ہو سکتا ہی کذا
فی العالمگیریہ والحیلۃ ان یقول من این اعطی ولا مال لی فاذا قال الظالم بع کذا فقد صار مکرہا فیہ بزازیہ اور حیلہ بنا فسخ کا یہ ہیکہ ظالم سے کہے کہ مین کہان
سے دون میرے پاس تو مال نہین پھر جب حاکم ظالم یون کہے کہ فلانی چیز بیچکر دے تو اب وہ مکرہ ٹھہر گیا اُسکی بیع مین کذا فی البزازیہ خوفہا الزوج
بالضرب حتی وہبتہ مہرہا لم تصح الہبۃ ان قدر الزوج علی الضرب عورت کو اُسکے شوہر نے مارنے پر دھمکایا یہانتک کہ اُسنے اپنا مہر معاف کردیا
تو بخشنا صحیح نہین اگر شوہر مارنے پر قادر ہو ھم ظاہر اطلاق مصنف ضرب متلف اور غیر متلف دونون کو شامل ہی لیکن قاضی کے فتاوے مین ضرب متلف
کی قید ہی اور عدم صحت ہبہ صاحبین کا قول ہی وان ہدد ہا بالطلاق او تزوج علیہا او تسری فلیس باکراہ خانیہ اور اگر شوہر نے عورت کو طلاق دینے کی تہدید کی
یا دوسری عورت سے نکاح کرنے کی یا لونڈی کے سریہ بنانے کی تو یہ اکراہ نہین کذا فی الخانیہ ھم اسواسطے کہ طلاق اور دوسرا نکاح اور لونڈی کو حرم کرنا یہ
افعال شرعیہ شریفہ مین درست ہین اور افعال شرعیہ اکراہ نہین ہو سکتے وفی مجمع الفتاوی منع امرأتہ المریضۃ عن المسیر الی ابویہا الا ان تہبہ مہرہا فوہبتہ
بعض المہر فالہبۃ باطلۃ لانہا کالمکرہۃ قلت ویؤخذ منہ جواب حادثۃ الفتوی وہی زوج بنتہ البکر من رجل فلما اراد الزفاف منعہا الاب الا ان یشہد علیہا انہا
استوفت منہ میراث امہا فاقرت ثم اذن لہا بالزفاف فلا یصح اقرارہا لکونہا فی معنی المکرہ وبہ افتی ابو السعود مفتی الروم فی شرح منظومتہ تحفۃ الاقران فی بحث الہبۃ
اور مجمع الفتاوی مین ہی کہ شوہر نے اپنی زوجہ بیمار کو منع کیا اُسکے والدین کی طرف جانے سے مگر یہ کہ وہ اُسکو اپنا مہر بخشدے سو اُسنے کچھہ مہر بخشدیا تو
ہبہ باطل ہی اسواسطے کہ وہ اُس عورت کے مانند ہی جسپر اکراہ ہوا مین کہتا ہون اور اس روایت سے ماخوذ ہوتا ہی استفتاے حادثہ کا جواب وہ استفتا
یہ ہیکہ ایک شخص نے اپنی کواری بیٹی کا نکاح کیا ایک مرد سے پھر جب اُسنے اپنے شوہر کے گھر جانے کا ارادہ کیا تو باپ نے اُسکو منع کیا مگر اسطرح کہ وہ شاہد
کرا دیوے اس اقرار پر گواہ کردے کہ اُسنے اپنی مان کی میراث باپ سے پوری بھر لی ہی سو اُسنے اسکا اقرار کیا تو یہ اقرار صحیح نہین اسواسطے کہ وہ اُس عورت
کے مانند ہی جسپر اکراہ ہوا اور اسی کا فتوی دیا ہی ابو السعود مفتی روم نے یہ کہا ہی مصنف نے اپنے رسالہ منظومہ کی شرح مین جسکا نام تحفۃ الاقران ہی ہبہ کی
بحث مین ھم ظاہر امرض سے وہ مرض مراد ہی جسمین والدین کی طرف جانے کی حاجت ہی او خفیف مرض مین منع عن الخروج شرعاً جائز ہی اور ہبہ کل مہر بلکہ
بعض مہر کے ہی اور بیع اور شرا اور اجارہ اقرار اور ہبہ کے مانند ہی اور جو ولی کہ قادر ہو منع پر وہ باپ کے مانند ہی اور اسیطرح بکارت قید نہین کذا فی الطحطاوی
المکرہ باخذ المال لا یضمن باخذہ اذا نوی الاخذ وقت الاخذ انہ یردہ علی صاحبہ والا یضمن جس شخص پر اکراہ ہوا دوسرے شخص کے مال لینے
لینے کا تو اُسپر تاوان نہین جو اُسنے لیا بشرطیکہ لینے والے نے لینے کے وقت یہ نیت کی ہو کہ مال مذکور پھیر دیگا اُسکے مالک کو اور اگر یہ نیت نہین کی تو تاوان

اُسپر لازم ہوگا قیمت لینی پھیردینے کی نیت سے اُسنے مال لیا پھر وہ مال تلف ہوگیا تو اُسکا تاوان اکراہ کرنے والے پر ہی نہ لینے والے پر واذا اختلفا ای المالک والمکرہ فی النیۃ فالقول للمکرہ مع یمینہ ولا ضمان مجتبی اور جبکہ مالک مال اور مکرہ نے اختلاف کیا نیت مین یعنی مالک کہتا ہو کہ اسنے پھیر دینے کی نیت سے نہین لیا تھا اور لینے والا کہتا ہو کہ مین نے پھیر دینے کی نیت سے لیا تھا تو مکرہ کا قول قسم کے ساتھ مقبول ہی اور اُسپر تاوان لازم نہ ہوگا کذا فی المجتبی یعنی اسواسطے کہ ظاہر اکراہ ظالم قرینہ ہی مکرہ کے صدق کا وفیہ المکرہ علی الاخذ والدفع انما یبیعہ ما دام حاضرا عند المکرہ والا لا لزوال القدرۃ والالجا بالبعد منہ وبہذا یعلم انہ لا عذر لاعوان الظلمۃ فی الاخذ عند غیبۃ الامیر او رسولہ فلیحفظ اور مجتبی مین ہی کہ جس شخص پر اکراہ ہوا غیر کے مال لینے یا دینے کا تو اُسکو لینا اور دینا اُسوقت تک جائز ہی جب تک اُس کے پاس اکراہ کرنے والا ظالم حاضر اور موجود ہو اور اگر حاضر نہ ہو تو لینا اور دینا حلال نہین بسبب زائل ہو جانے قدرت ظالم اور مجبوری مظلوم کے اُسکے دور ہو جانے سے اور اس قید سے ظاہر ہوگیا کہ حکام ظالمین کے نوکر چاکر بدکارون کو کچھ عذر نہین ناحق مال چھین لینے مین حاکم یا اُسکے فرستادہ کے موجود نہ ہونے کے وقت تو اُسکو یاد رکھنا چاہیے ہم کہتے ہیں کہ تہدید قتل سے امیر کے سامنے غیر کا مال چھین لینا جائز ہی نہ تہدید حبس اور قید سے اور نہ امیر کی غیبت مین اگرچہ اُسکو یہ خوف ہو کہ امیر قتل کریگا اگر مجھکو پاویگا ہان اگر امیر کا فرستادہ مکرہ کے ساتھ ہو اسطرح کہ اگر یہ شخص وہ کام نہ کرے تو اُسکو پکڑ لاوے اور قتل کرے تو انشاء اللہ تعالی جائز ہوگا کذا فی الطحطاوی فرع مسائل ملحقہ شارح کے اکرہ علی اکل طعام نفسہ ان جائعا فلا رجوع وان شبعان رجع بقیمتہ علی المکرہ لحصول منفعۃ الاکل لہ فی الاول لا الثانی ایک شخص پر اپنے طعام کے کھانے کا اکراہ ہوا تو اگر صاحب طعام بھوکا ہو تو رجوع نہین اور اگر آسودہ ہو تو قیمت طعام کی بھر لے اکراہ کرنے والے سے بسبب حاصل ہونے کھانے کی منفعت کے مالک کو پہلی صورت یعنی گرسنگی کے حال مین نہ دوسری صورت مین یعنی سیری مین قال اہل الحرب لنبی اخذوہ ان قلت لست بنبی ترکناک والا قتلناک لا یسعہ قول ذلک وان قیل لغیر نبی ان قلت ہذا لیس بنبی ترکناک وان قلت نبی قتلناک وسعہ لامتناع الکذب علی الانبیاء گرفتار ہوئے اُس نبی سے کہا جسکو انھون نے گرفتار کیا کہ اگر تو یون کہے کہ مین نبی نہین ہون تو ہم تجکو چھوڑ دینگے اور اگر نکہیگا تو ہم تجکو قتل کرینگے تو نبی کو یہ قول کہنا درست نہین اور نبی کے سوا اور شخص سے کہا گیا کہ اگر تو اس شخص کو یون کہے کہ یہ نبی نہین ہی تو ہم تیرے نبی کو چھوڑ دین اور اگر تو کہیگا کہ یہ نبی ہی تو ہم اسکو قتل کرینگے تو اُسکو یہ کہنا جائز ہی بسبب ممتنع ہونے کذب کے انبیاء علیہم السلام پر ہم اس مسئلہ سے اگر عظمت انبیاء کا بیان واقعی منظور ہی تو ظاہر ہی اور اگر نبی پر حکم کرنا منظور ہی تو غیر ظاہر ہی اسواسطے کہ حکم شرعی نبی سے معلوم ہوتا ہی نہ غیر نبی سے کذا فی الطحطاوی قال حربی لرجل ادفع جاریتک لازنی بہا وفعلت لک ان اطلق اسیر کم تحل کافر حربی نے مسلمان مرد سے کہا کہ اگر تو اپنی لونڈی مجکو دے تاکہ مین اس سے بدکاری کرون تو مین تجکو ہزار قیدی مسلمان دون تو لونڈی دینا حلال نہین ہی اسواسطے کہ یہ اکراہ نہین اور قیدیون کی تخلیص پر قادر مطلق قادر ہی جب چاہیگا اُنکو خلاص کریگا جیسے بلا پر صبر عطا فرمائیگا اقر بعتق عبدہ مکرہا لم یعتق فی الاصح اقرار کیا اپنے غلام کی آزادی کا مجبور ہوکر تو وہ آزاد نہ ہوگا صحیح تر قول مین وہل الاکراہ باخذ المال معتبر شرعا ظاہر القنیۃ نعم اور مال چھین لینے کا اکراہ شرعا معتبر ہی یا نہین ظاہر قنیہ اسپر دلالت کرتا ہی کہ ہان معتبر ہی ہم نے بنابیع مین ہی کہ سلطان نے وصی یتیم پر قتل یا اتلاف عضو کی تہدید کی تاکہ یتیم کا مال سلطان کو دے سو اُسنے دیا تو وصی پر تاوان نہین اور حبس اور قید کی تہدید مین ضمان ہی اور اگر وصی کے مال چھین لینے کی تہدید کی تاکہ مال یتیم تسلیم کرے اگر وصی جانے کہ سلطان بعض مال لے گا اور بعض چھوڑیگا اور مال متروک اُسکو کفایت کریگا تو تسلیم جائز نہین اور اگر دیگا تو تاوان مثل اُسپر لازم ہوگا اور اگر وصی ڈرے کہ تمام مال چھین لیگا تو وہ معذور ہی یتیم کے مال دینے مین اُسپر تاوان نہین اور اگر سلطان نے یتیم کا مال وصی سے آپ چھین لیا تو ہر صورت مین وصی پر ضمان نہین کذا فی الطحطاوی وفی الوہبانیۃ قال شعروان یقل المدیون الی مرافع بہ لتبری فالاکراہ معنی مدعو اور وہبانیہ مین کہا ہی اور اگر مدیون نے کہا اُن سے کہ مین تیرا بھید ظاہر کرنے والا ہون حاکم سے

ورنہ تو مجکو اپنے دین سے بری کردے تو یہ قول بھی اکراہ متصور ہوگا ہم شرنبلالی میں ہے کہ مدیون نے دائن سے کہا کہ تمسک کا وثیقہ پھیر دے اور یہ
اقرار کر کہ میرا تجھپر کچھ آدھار نہیں اور اگر تو قبول نہ کریگا تو میں حاکم سے ظاہر کردونگا کہ تیرے پاس فلانے شخص کا اسقدر سونا ہے یعنی اور حاکم اُس مال
کی تلاش میں ہو سو دائن نے وثیقہ مذکورہ پھیر دیا اور اپنے دین نہ ہونیکا اقرار کیا نجم الائمہ بخاری نے جواب دیا کہ یہ درحقیقت اکراہ ہے اور اسکو جائز
ہے کہ اسپر اپنے دین کا دعوی کرے یہ جواب اُس صورت میں ہے جبکہ حاکم ظالم و جور کی چغلی سنکر مال چھین لیتا ہو کذا فی الطحطاوی (شہر وصح فی الاستحسان
اسلام مکره + ولا قتل ان ارتد بعد + وبجبر + اور استحسان میں صحیح ہے اسلام لانا اکراہ بالفتح کا اور اگر وہ بعد اسلام کے مرتد ہو جاوے تو قتل نہیں ہوگا اور اسپر
جبر ہوگا قبول اسلام میں ہم یہ مسئلہ مشروحا بیان ہو چکا مبسوط میں ہے کہ ظالم نے کہا کہ یہ شراب پی یا یہ مردار کھا ورنہ میں تیرے باپ یا بیٹے یا کسی اور
قرابت دار محرم کو قتل کرونگا یا تیرے باپ کو حبس کردونگا ورنہ تو اپنا غلام ہزار درم کو بیع کردے سو اُسنے غلام کو بیچا تو قیاس میں یہ بیع جائز ہے اور
استحسان میں باطل ہے اور تصرف مذکور نافذ نہیں اسواسطے کہ یہ اکراہ ہے کذا فی الطحطاوی مختصرا واللہ اعلم وعلمہ اتم واحکم

## کتاب الحجر

یہ کتاب ہے حجر کے احکام میں ہم مصنف نے کتاب الحجر کو کتاب الاکراہ کے بعد اسواسطے لایا کہ دونوں میں سلب اختیار ہے مگر یہ کہ اکراہ قوی تر ہے حجر سے اسواسطے
کہ اکراہ سلب اختیار اُس شخص کا ہے جو صاحب اختیار صحیح کا اور صاحب ولایت کا مالک ہے بخلاف حجر لہذا اکراہ مقدم ہوا حجر پر اور نیز اسمیں جبر رعایت اور شفقت
ہے مجبورین پر اور اکراہ ہے غیر مجبور پر شفقت اور رعایت منظور ہوتی ہے چنانچہ ہدایہ اور غیرہ کے حجر میں بقول صاحبین اور حجر غلام پر رعایت حق مولے کے ہے
لغۃ المنع مطلقا حجر لغت میں معنی منع ہے مطلقا یعنی بازرکھنا اور روکنا ہر طرحسے خواہ منع قول سے ہو یا فعل سے یا اور مطالب سے قاموس میں حجر بحرکات ثلثہ
حاء مہملہ وسکون جیم مذکور ہے وشرعا منع من نفاذ تصرف قولی لا فعلی لان الفعل بعد وقوعه لا یمکن رده فلا یتصور الحجر عنه اور اصطلاح شرع میں حجر منع کرنا
اور روکنا ہے تصرف قولی کے نافذ ہونے سے نہ تصرف فعلی سے اسلیے کہ فعل کا پھیرنا بعد اُس کے واقع ہو جانے کے ممکن نہیں تو فعل سے روکنا متصور
نہیں ہم تصرف فعلی چنانچہ قتل اور اتلاف مال اور تصرف قولی چنانچہ بیع اور شراء اور یہ نفاذ سے مراد لزوم ہے اسلیے کہ مجبور کا عقد موقوف ہے طحطاوی
کہا بہتر یہ تھا کہ مصنف لزوم کہتا عوض نفاذ کے اسواسطے کہ نافذ عام ہے لازم سے اور تصرف قولی سے مراد وہ تصرف ہے جسمیں ضرر ہے اور جس تصرف
قولی میں سراسر نفع ہو چنانچہ قبول ہبہ اور اسلام تو اسمیں صغیر بالغ کے مانند ہے قلت یشکل علیه الرقیق لمنع نفاذ فعله فی الحال بل بعد العتق کما صرح به
فی البدائع اللهم الا ان یقال الاصل فیه ذلک لکنه اخر لتعلقه بامر المانع فتأمل میں کہتا ہوں اور تصرف فعلی کے اخراج پر غلام کے فعل سے نقض کا
واقع ہوتا ہے اسواسطے کہ اُسکے فعل کا نافذ ہونا فی الحال ممنوع ہے یعنی اگر غلام مال قرض لے اور تلف کرڈالے تو وہ فی الحال ماخوذ نہ ہوگا
بلکہ آزاد ہونے کے بعد ماخوذ ہوگا چنانچہ بدائع میں مصرح ہے یا رحمٰن ایسا ہے یوں جواب دیا جاوے اس اشکال کا کہ اسمیں اصل تو
یہی ہے کہ غلام اپنے افعال میں فی الحال ماخوذ ہوتا لیکن مواخذہ میں تاخیر واقع ہوئی اُس کے آزاد ہونے تک بسبب قائم ہونے مانع کے اسکو تامل کرلے
ہم مانع حق مولی ہے یعنی اگر غلام اپنے فعل پر فی الحال ماخوذ ہو تو اسمیں بیچا جاوے اور اسمیں حق مولی کا ابطال ہے طحطاوی نے کہا اشکال اسوقت میں
واضح ہوتا جبکہ غلام اپنے فعل میں کا ہے ماخوذ نہ ہوتا تصرف قولی کے مانند فتامل وسببه صغر وجنون یعم القوی والضعیف کما فی المعتوه وحکمه کممیز
کما سیجیء فی الماذون اور حجر کا سبب طفلی اور وہ جنون ہے جو شامل ہے قوی دیوانگی اور ضعیف دیوانگی کو چنانچہ معتوہ میں اور حکم معتوہ کا طفل تمیزدار
کے مانند ہے چنانچہ کتاب الماذون میں آویگا ورق اور سبب حجر کا رق ہے یعنی مملوکیت یعنی لونڈی غلام ہونا ہم چونکہ صغیر ناقص العقل اور مجنون عدیم العقل ہے کہ
اپنے نفع وضرر کو نہیں پہچانتے لہذا شرع میں انکے تصرفات قولیہ ممنوع غیر معتبر ہوئے اور رہا کہ ہر چند عاقل ہے لیکن چونکہ جو اسکے پاس ہے وہ مولے

کی ملک ہے تو برعایت حق مولے اُسکا تصرف جائز نہ ہوا فلا یصح طلاق صبی ومجنون مغلوب ای لا یفیق بحال واما الذی یجن ویفیق فحکمہ
کممیز نہایہ تو صحیح نہیں طلاق دینا صغیر اور مجنون مغلوب کا یعنی وہ مجنون جو کسی وقت ہوش میں نہیں آتا اور جو کہ کبھی دیوانہ ہو جاتا ہو اور کبھی ہوشیار
تو اُسکا حکم طفل ممیز کے مانند ہے کذا فی النہایہ ہم نہایہ اور غایۃ البیان میں ہے کہ معتوہ یعنی جو گاہے دیوانہ ہے اور گاہے ہوشیار وہ ممیز کے مانند ہے اور زیلعی
میں ہے کہ وہ عاقل کے مانند ہے شلبی محشی زیلعی نے توفیق بین القولین میں کہا کہ اگر اُسکی ہوشیاری کا وقت مقرر ہو اور وہ حال افاقہ میں کوئی عقد منعقد
کرے تو اُسمیں نفاذ عقد کا حکم ہے عاقل کے مانند اور اگر اُسکی ہوشیاری کا وقت معین نہ ہو تو حکم اُسمیں توقف کا ہے صغیر کے مانند تو زیلعی کا کلام شق اول
پر محمول ہے اور نہایہ اور غایۃ البیان کا شق ثانی پر کذا فی الطحطاوی ولا اعتاقہما واقرارہما نظرا لہما اور نہ صغیر اور مجنون کا آزاد کرنا اور اقرار کرنا صحیح ہے
برعایت اُن کے حال کے یعنی عدم صحت طلاق اور اعتاق اور اقرار کی بنظر ترحم اور شفقت کے ہے اُنکے حال پر وصح طلاق عبد واقرارہ فی حق نفسہ
فقط لا سیدہ اور صحیح ہے طلاق غلام کی اور اُسکا اقرار فقط اُسکی ذات کے حق میں نہ اُسکے مالک کے حق میں فلو اقر بمال اخر الی عتقہ ولو لغیر مولاہ ولو لہ
تو اگر غلام مال کا اقرار کرے تو اُسکا مطالبہ پیچھے ڈالا جائیگا اُسکے آزاد ہونے تک اگر غیر مولی کے مال کا اقرار ہو اور اگر غلام اپنے مالک کے مال کا اقرار کرے
تو لغو اور باطل ہے یعنی اسواسطے کہ مالک اپنے غلام پر مستوجب مال نہیں ہوتا کذا فی الدرر وبحد وقود عجل فی الحال لبقائہ علی اصل الحریۃ فی حقہما اور اگر غلام
نے حد اور قصاص کا اقرار کیا تو حد اور قصاص اُسپر فی الحال قائم کیا جائیگا بسبب باقی رہنے غلام کی حد اور قصاص کے حق میں اصل حریت پر ومن
عقد عقدا یدور بین نفع وضرر کما سیجیٔ فی الماذون منہم من ہولاء المحجورین وہو یعقلہ یعرف ان البیع سالب للملک والشراء جالب اجازہ ولیہ او رد
اور جو کہ ان محجورین مذکورین میں سے وہ عقد منعقد کرے جو دائر ہے درمیان نفع اور ضرر کے چنانچہ یہ تصریح کتاب الماذون میں آویگی اور حالانکہ
عاقد اُسکو تعقل کرتا ہو یعنی اتنا سمجھتا ہو کہ بیع ملک بائع کو سلب کر دیتی ہے اور شرا املاک مشتری کو کھینچ لاتی ہے تو عاقد کا ولی چاہے عقد کو جائز رکھے
اور چاہے رد کر ڈالے ہم منہم کی ضمیر صغیر اور غلام اور معتوہ کی طرف پھرتی ہے اسواسطے کہ مجنون مغلوب میں تعقل نہ کو نہیں ولی سے مراد قاضی اور
باپ اور دادا اور وصی اور مولی ہے اور اگر قاضی صغیر کو تصرف کا اذن دے اور اُسکا باپ نہ مانتا ہو تو قاضی کا اذن صحیح ہے کذا فی الطحطاوی وان لم
یعقل فباطل نہایۃ اور اگر شخص محجور عقد کو سمجھتا نہ ہو تو عقد باطل ہے کذا فی النہایہ وان اتلفوا ای ہولاء المحجورین سواء عقلوا اولا در شیئا متقوما من
مال او نفس ضمنوا اذ لا حجر فی الفعلی اور اگر یہ محجورین مذکورین خواہ بوجھتے ہوں یا نہ بوجھتے ہوں کذا فی الدرر تلف کر ڈالیں شی متقوم کو مال ہو وہ شی یا
جان تو ضمان اُنپر لازم ہوگا اسواسطے کہ تصرف فعلی میں حجر نہیں کہ اُنکا تلف کر ڈالنا معتبر نہ ہو لکن ضمان العبد بعد العتق علی ما مر لیکن غلام پر تاوان تلف کا بعد آزاد
ہونے کے ہے چنانچہ گذر گیا وفی الاشباہ الصبی المحجور یواخذ بافعالہ فیضمن ما اتلفہ من المال للحال فاذا قتل فالدیۃ علی عاقلتہ الا فی مسائل لو اتلف ما اقترضہ وما
اودع عندہ بلا اذن ولیہ وما اعیر لہ وما بیع منہ بلا اذن اور اشباہ میں ہے کہ صغیر محجور ماخوذ اور مطالب ہے اپنے افعال سے تو اُس چیز کا تاوان دیگا فی الحال جسکو تلف
کر ڈالا اور جبکہ قتل کریگا تو دیت اُسکی برادری پر واجب ہوگی مگر چار مسئلوں میں صغیر پر تاوان نہیں اگر اُسنے تلف کیا وہ مال جو اُسنے قرض لیا اور تلف
کی وہ چیز جو اُسکے پاس ودیعت رکھی گئی بدون اذن اُسکے ولی کے اور تلف کی وہ چیز جو صغیر کیواسطے عاریت لی گئی اور تلف کی وہ چیز جو بیچی گئی اُس سے
بدون اذن کے ہم عدم اذن ولی چاروں مسئلوں کی قید ہے تو اتلاف بعد الاذن میں تاوان لازم ہوگا شرح تنویر الاذہان میں ہے کہ اگر غیر کا مال بلا سبقت ایداع
یا اقراض تلف کریگا تو تاوان لازم ہوگا کذا فی الطحطاوی ویستثنی من ایداعہ ما اذا اودع صبی محجور مثلہ وہی ملک غیرہما فللمالک تضمین الدافع او الاخذ او ایداع صغیر
سے مستثنی ہے وہ صورت جبکہ صغیر محجور مثلے اپنی مانند دوسرے صغیر کے پاس کوئی چیز ودیعت رکھی اور حالانکہ وہ چیز غیر صغیرین کی ملک ہے تو مالک کو جائز ہے چاہے
ودیعت دینے والے صغیر سے تاوان لے چاہے ودیعت رکھنے والے سے ہم اس مسئلہ میں یہ قید بھی ہے کہ صغیر نے بلا اذن مالک ودیعت رکھی ہے کذا فی الطحطاوی

ولا حجر علی حر مکلف سفیہ ہو تبذیر المال علی خلاف مقتضی الشرع او العقل ورد و لو فی الخیر کان یصرفہ فی بناء المساجد و نحو ذلک فیحجر علیہ عندہما و تمامہ فی فوائد شتی الاشباہ اور حجر نہین کیا جاتا امام کے نزدیک آزاد بالغ عاقل پر بسبب سفاہت کے اور سفاہت سے مراد بیجا صرف مال اور اسکا خلاف کرنا ہر خلاف مقتضاے شرع یا عقل کے کذا فی الدرر اور اگرچہ امر خیر مین صرف مال کرے چنانچہ بناے مساجد اور اسکے مانند امور دین مین مال صرف کرے تو اسکا تصرف منع کیا جاویگا صاحبین کے نزدیک اور پورا بیان اسکا اشباہ کے فوائد شتی مین ہی ہم سفہ فقہین لغت مین عبارت ہی حماقت اور خفت عقل سے اور شرع مین سفہ اور سفاہت سے مراد صرف بیہودہ ہی خلاف شرع یا عقل کے تو اسکے سوا اور معاصی کا ارتکاب چنانچہ شراب خواری و زنا کاری سفاہت مصطلح مین داخل نہین حموی نے کہا کہ سفیہ کی عادت ہی اسراف کرنا نفقہ مین اور تصرف بلا غرض کرنا یا ایسی غرض مین صرف کرنا جسکو عقلاے دیندار غرض شمار نہین کرتے چنانچہ مغنیون اور لاعبین کو مال دینا اور آڑنے والون کبوترون کو گران قیمت خرید کرنا اور خرید و فروخت مین بامحدرت نقصان اٹھانا اور مراد یہ ہی کہ اگر لڑکا رشید تھا پھر سفیہ ہو گیا اور اگر بالغ ہوا سفاہت کی حالت مین تو اسکا مال اسکو نہ دیا جاے گا جبتک وہ ۲۵ برس کا نہو کذا فی الطحطاوی و فسق و دین و غفلۃ اور حر مکلف مجبور التصرف نہوگا گنہگاری اور دعا لینے اور غفلت کے سبب سے امام کے نزدیک ہم دین سے وہ دین مراد ہی جو اسکے اموال سے زیادہ ہو اور غفلت سے مراد یہ نہین کہ مفسد ہی بلکہ سلیم القلب بھولا سیدھا آدمی ہی جو تصرفات فائدہ نہ کر جانتا ہو اور تجارت مین نقصان اٹھایا کرتا ہو کذا فی الطحطاوی بل یمنع مفت ماجن یعلم الحیل الباطلۃ کتعلیم الردۃ لتبین من زوجہا او لتسقط عنہا الزکوۃ بلکہ منع کیا جاے فتوی دینے سے مفتی ماجن یعنی مفتی بیباک جو لوگون کو باطل حیلے سکھاوے جیسے ارتداد سکھانا تاکہ عورت اپنے زوج کے نکاح سے چھوٹ جاے یا اس سے زکوۃ دینا ساقط ہو جاے ہم زیلعی نے کہا مفتی ماجن وہ ہی جو حیل باطلہ سکھاے اور حرام کے حلال کہنے اور حلال کے حرام بتانے مین بے پروا اور بیباک ہو جاے قاضیخان مین ہی کہ مفتی ماجن وہ ہی جو حیل باطلہ کی تعلیم کرے اور فتوی جہالت سے دے یعنی علم فقہ نجانتا ہو اور فتوی دینے پر جرات کرتا ہو و طبیب جاہل اور منع کیا جاے علاج کرنے سے طبیب جاہل ہم طبیب جاہل وہ ہی جو بیمار کو دواے مہلک پلا دیتا ہو خواہ اسکو مہلک جانتا ہو یا نجانتا ہو اور جبکہ دوا مرض پر شدت کرے تو اسکا ضرر دور نہ کر سکتا ہو کذا فی الطحطاوی فتاوی قاضیخان مین ہی کہ طبیب جاہل وہ ہی جو لوگون کو مسہل اور مہلک دوا پلا دے اور وہ اسکو تھمنا اور رد دوا جانتا ہو و مکار مفلس اور منع کیا جاے مکاری مفلس یعنی جانور کا کرایہ کرنے والا ہم حموی نے اپنی شرح مین کہا کہ حجر کے اسباب تین ہین یعنی طفلی اور مملوکی اور جنون اور اسکے ساتھ تین اور ملحق ہین یعنی مفتی حیلہ آموز و طبیب جاہل اور مکاری مفلس یہ روایت ہی امام اعظم سے اور تینون سے تین اور ملحق ہین تتمہ یعنی جو قحط مین غلہ نہ بیچے اور غلہ فروش جبکہ بیع مین تعدی کرین بسبب زیادتی قیمت کے اور کافر ذمی کا غلام مسلمان ہو جاوے اور وہ اسکو نہ بیچے تو قاضی اسکو بیچ ڈالے چنانچہ ابن فرشتہ نے شرح مجمع مین بیان کیا ہی اور صاحبین کے نزدیک سفیہ اور مغفل اور مدیون بھی محجور التصرف ہین آپ نے صدیا نے شرح مجمع مین کہا کہ یہ جو امام سے مروی ہی کہ انکے نزدیک حجر نہین مگر تین پر مفتی ماجن اور طبیب جاہل اور مکاری مفلس پر سو مراد اس سے حقیقت حجر کی نہین ہی یعنی عدم نفوذ تصرف اسواسطے کہ اگر مفتی فتوی دے حجر کے بعد اور وہ فتوی ٹھیک ہووے تو جائز ہی اسیطرح اگر طبیب دوا بیچے حجر کے بعد تو بیع اسکی نافذ ہی تو معلوم ہوا کہ حجر حقیقی مراد نہین بلکہ منع حسی سے ظاہری مراد ہی اسطرح پر کہ وہ لوگ اپنے کام سے روکے جاوین اسواسطے کہ مفتی حیلہ آموز لوگون کے دین مین فساد ڈالتا ہی اور طبیب جاہل انکے ابدان فاسد کرتا ہی اور مکاری مفلس انکے اموال تباہ کرتا ہی اسواسطے کہ جب مکاری نے اونٹ کا کرایہ کیا اور حالانکہ اسکے پاس نہ اونٹ ہی نہ اور جانور جسپر بار برداری کرے اور نہ اسکے پاس مال ہی جس سے جانور باربردار خرید کرے اور لوگ اسپر اعتماد کرکے اپنا مال کرایہ مین دیتے ہین اور وہ مال کو اپنی حاجات مین صرف کر ڈالتا ہی پھر جب سفر کا وقت آتا ہی تو وہ چھپ رہتا ہی اور لوگون کے مال تلف ہوتے ہین اور فساد اس شخص کا خلق اللہ کو پہونچتا ہی مفتی ماجن اور طبیب جاہل کے فساد کے مانند تو الحاق ضرر خاص واسطے دفع کرنے ضرر عام کے جائز ہی اور یہ از قسم امر بالمعروف و نہی عن المنکر

ہوا نہ از باپ پھر تو مناقض لازم نہ ہوا کذا فی الطحطاوی وعندہما یحجر علی الحر بالسفہ والغفلۃ بہ ای بقولہما یفتی صیانۃ لمالہ اور صاحبین کے نزدیک حجر کیا جاویگا آزاد بالغ پر بسبب سفاہت اور غفلت کے اور صاحبین کے ہی قول پر فتویٰ ہے اُسکے مال کے بچانیکے واسطے وعلی قولہما المفتی بہ فیکون فی حکم الصغیر اور بموجب قول ثانی صاحبین کے سفیہ اور غافل اپنے احکام مین صغیر نابالغ کے مانند ہین ہم یعنی اس بیہودہ بالغ کے عقود محتمل الفسخ مین قاضی کو اختیار ہوگا چاہے جاری رکھے چاہے فسخ کر دے ثم ہذا الخلاف فی تصرفات تحتمل الفسخ ویبطلہا الہزل پھر دریافت کرنا چاہیے کہ یہ خلاف صاحبین کا امام کے ساتھ اُن تصرفات مین ہے جنمین فسخ کا احتمال ہو اور ہزل اور بیہودگی باطل کر دیتی ہے وہ ہم یعنی امام کے نزدیک سفیہ کے تصرفات کو نہ روکنا اور صاحبین کے نزدیک روکنا مخصوص تصرفات مذکورہ ہی مین ہے چنانچہ بیع اور شرا اور ہبہ وغیرہ ذلک واما ما لا یحتملہ ولا یبطلہ الہزل فلا یحجر علیہ بالاجماع فلذا قال لا فی نکاح وطلاق وعتاق واستیلاد وتدبیر ووجوب زکوٰۃ وفطرۃ وحج وعبادات وزوال ولایۃ ابیہ وجدہ وفی صحۃ اقرارہ بالعقوبات وفی الانفاق وفی صحۃ وصایاہ بالقرب من الثلث فہو ای فی ہذہ کبالغ اور اُن تصرفات مین کہ جو فسخ کے محتمل نہین اور اُنکو ہزل باطل نہین کرتا سفیہ پر بالاتفاق حجر نہ ہوگا اسی واسطے مصنف نے کہا کہ سفیہ صغیر کے مانند ہی مگر نکاح اور طلاق اور عتاق اور استیلاد اور تدبیر اور زکوٰۃ اور صدقۂ فطر اور حج اور عبادات بدنیہ کے واجب ہونے اور اسکے باپ اور دادا کی ولایت زائل ہو جانے مین اور اقرار عقوبات یعنی حد اور قصاص کے صحیح ہونے مین اور انفاق یعنی نفقہ زوجہ اور ذوی الارحام صحت اقارب مین اور حسنات کے وصایا کے صحیح ہونے مین ثلث مال ہی کہ سفیہ ان امور مذکورہ مین بالغ کے مانند غیر محجور ہی یعنی جسطرح بالغ غیر محجور کے تصرفات صحیح ہین اسی طرح سفیہ کے بھی یہ تصرفات بالاتفاق صحیح ہونگے انمین صاحبین کے نزدیک بھی حجر نہین وفی کفارۃ کعبد اشباہ اور سفیہ کفارہ مین غلام کے مانند ہی کذا فی الاشباہ ہم خزانۃ الاکمل مین ہی کہ قسم اور نذر اور ظہار اور قتل کے کفارہ مین قاضی سفیہ کا مال صرف نہونے دے بلکہ وہ روزہ رکھے کذا فی الطحطاوی

والحاصل ان کل ما یؤثر فیہ الہزل والجد یستفاد من المحجور وما لا فلا الا باذن القاضی خانیہ اور خلاصہ کلام یہ ہی کہ جس تصرف مین ہزل اور جد برابر ہی وہ محجور کا بھی نافذ ہی اور جو برابر نہین وہ تصرف محجور کا نافذ نہین مگر قاضی کے اذن سے کذا فی الخانیہ فان بلغ الصبی غیر رشید لم یسلم الیہ مالہ حتی یبلغ خمسا وعشرین سنۃ پھر اگر صغیر غیر رشید ہی بالغ ہو یعنی باوجود بلوغ ایسا ہوشیار نہ ہو کہ اپنا نفع اور ضرر پہچانے تو اسکا مال اُسکو نہ دیا جائے یہانتک کہ وہ ۲۵ برس کو پہونچے ہم درر مین ہی کہ ۲۵ برس کی قید اسواسطے لگائی کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے مروی ہی کہ عقل مرد کی انتہا کو پہونچ جاتی ہی جبکہ وہ ۲۵ برس کو پہونچ جاتا ہی خزانۃ الاکمل مین ہی کہ جب یتیم بالغ ہو تو وصی اسکا مال اُسکو جلد نہ دے بلکہ توقف کرے اور اُسکو کچھ مال سوداگری کیواسطے دیکر آزماوے پس اگر اُسکو مصلح پاوے تو اُسکا مال اُسکو دے اور اگر مفسد بیباک دیکھے تو مال نہ دے پھر جب ۲۵ برس کو پہونچے تو مال اُسکو دے خواہ وہ مصلح ہو یا نہو کذا فی البدائع وصح تصرفہ قبلہ ای قبل المقدار المذکور من المدۃ تو صحیح ہی تصرف بالغ غیر ہوشیار کا قبل اسکے یعنی اس مدت کی مقدار مذکورہ سے پہلے یعنی اگر ۲۵ برس سے پہلے بالغ غیر رشید بیع وغیرہ کا تصرف کریگا اپنے مال مین تو صحیح ہوگا اسواسطے کہ بالغ عاقل پر حجر نہین امام کے نزدیک اور ۲۵ برس تک غیر رشید کو نہ دینا حجر نہ تھا بلکہ تادیب کے واسطے تھا وبعدہ یسلم الیہ وجوبا حتی لو منعہ منہ بعد طلبہ ضمن وقبل طلبہ لا ضمان کما یفیدہ کلام المجتبی وغیرہ قالہ شیخنا اور ۲۵ برس کے بعد دینا واجب ہوگا یہانتک کہ اگر اُسکا ولی اُسکو مال نہ دے اُسکے مانگنے کے بعد تو ولی پر تاوان لازم ہوگا اور صورت ہلاک ہو جانے مال کے اور مانگنے سے پہلے تاوان نہین چنانچہ مجتبی وغیرہ کے کلام سے معلوم ہوتا ہی ایسا کہا ہی ہمارے اُستاد نے وقالا لا یدفع حتی یونس رشدہ ولا یجوز تصرفہ فیہ ۲۵ برس کے بعد مال دیا جائیگا اگرچہ وہ رشید اور ہوشیار بھی نہ ہو اور صاحبین نے کہا کہ مال نہ دیا جائیگا یہانتک کہ اُسکی ہوشیاری معلوم نہ ہو اور اُسکا تصرف بھی قبل از ہوشیاری جائز نہین اگرچہ وہ پیر فرتوت ہی ہو جاے والرشد المذکور فی قولہ تعالی فان آنستم منہم رشدا ہو کونہ مصلحا فی مالہ فقط ولو فاسقا قالہ ابن عباس اور وہ رشد جو مذکور ہی حق تعالی کے اس قول مین کہ اگر تم یتیمون کا رشد معلوم کرو تو اُنکے مال اُنکو دو تو مراد اُس سے یہ ہی کہ یہ فقط اپنے مال مین مصلح ہون نہ مفسد اگرچہ فاسق ہو ایسا کہا ہی عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما

نے ہم صلاح فی المال سے مراد یہ ہے کہ مال کو حلال میں صرف کرے نہ حرام میں اور مسرف نفقہ لغو نہو اور امام شافعی کے نزدیک رشد سے مراد صلاح
فی المال اور صلاح فی الدین ہے دونون مراد ہین کذا فی الطحطاوی والقاضی یحبس الحر المدیون لیبیع ماله لدینه اور قاضی محبوس کرے آزاد مدیون کو
تاکہ وہ اپنا مال بیچ ڈالے اپنے قرض ادا کرنیکیواسطے ہم ادا کرنا دین کا واجب ہے مدیون پر اور مماطلت یعنی ٹالنا آجکل کے وعدے پر ظلم ہے تو حاکم کو مدیون
کا حبس کرنا دفع ظلم کے واسطے لازم ہوا وقضی دراهمه من دراهمه بلا امره وکذا لو کان دنانیر اور حاکم اسکے دین کے روپے کو مدیون کے روپون
سے ادا کرے یعنی بلا امر مدیون کے اور اسیطرح اگر دین اشرفیان ہون تو مدیون کی اشرفیون سے ادا کرے وباع دنانیره لدراهمه وبالعکس استحسانا
لاتحادهما فی الثمنیة اور قاضی مدیون کی اشرفیان بیچ ڈالے اسکے روپیون کیواسطے اور روپیہ بیچے اشرفیون کے ادا کرنے کے واسطے استحسان کی وجہ
سے واسطے کہ ثمن ہونے مین اشرفی اور روپیہ دونون متحد ہین لا یبیع القاضی عرضه ولا عقاره للدین خلافا لهما وبه ای بقولهما یفتی اختیار
وصححه فی تصحیح القدوری نہ بیچے قاضی مدیون کے اسباب کو اور نہ زمین اور باغ وغیرہ مال غیر منقول کو دین کے واسطے برخلاف مذہب صاحبین کے
اور فتوی ہے صاحبین کے اس قول پر کہ قاضی مدیون کے اسباب اور مال غیر منقول کو ادا دین کیواسطے بیچ ڈالے چنانچہ فتاوی شرح مختار میں ہے اور تصحیح
کیا ہے اس قول کو تصحیح قدوری مین ویبیع کل ما لا یحتاجه فی الحال اور یہ جو قول منتقی ہے کہ حاکم بیچ ڈالے ہر وہ چیز جسکی مدیون کو فی الحال حاجت نہین ہم ادا
دیون کیواسطے اول نقود کی بیع ہو پھر اسباب کی پھر غیر منقول کی اور جسکی فی الحال حاجت نہین وہ بیچی جاوے تو نمدا اور دو قالین موسم گرمی میں بیچا جاوے
اور شطرنجیان موسم سرما مین اور لوہے کی انگیٹھی بیچی جاوے مٹی کی انگیٹھی سے مدیون اپنا کام نکالے کذا فی الطحطاوی ولو اقر بمال لزمه بعد الدیون ما لم یکن ثابتا
ببینة او علم قاض فیزاحم الغرماء کمال استهلکه اذ لا حجر فی الفعل کما مر اور اگر مدیون کسی شخص کے مال کا اقرار کرے تو اسکو ادا کرنا لازم ہوگا بعد ادا ہو جانے ان
دیون کے جنکے واسطے وہ محبوس ہوا تا وقتیکہ مال مذکور گواہون سے یا قاضی کے علم سے ثابت نہ ہوا اور اگر ثابت ہو تو مقر لہ اور اصحاب دیون کا مزاحم ہوگا یعنی
انکے ساتھ وہ بھی اپنا دین لیگا مانند اس مال کے جسکو مدیون نے تلف کر ڈالا اسواسطے کہ حجر نہین ہے فعل مین چنانچہ مذکور ہو چکا ہم قول معتمد یہ ہے کہ قاضی کو
اپنی دانست پر بدون گواہون کے حکم دینا جائز نہین کذا فی الطحطاوی افلس ومعه عرض شراه فقبضه بالاذن من بائعه ولم یؤد ثمنه فبائعه اسوة للغرماء فی
ثمنه ایک شخص مفلس ہو گیا اور اسکے پاس وہ متاع ہے جو اسنے خرید کی اور قبضہ کیا ہو اس متاع پر اسکے بائع کے اذن سے اور ہنوز اسکا ثمن ادا نہین کیا تو
اسکا بائع اور دین والون سے برابر ہے متاع کے ثمن مین ہم یعنی بائع فسخ بیع کرکے متاع کو نہین لے سکتا بلکہ وہ متاع بیع ہو کر بائع اور باقی ارباب دیون
کو اسکا ثمن حصہ رسد دیا جائیگا اور باقی دین کیواسطے تا حصول مقدرت مدیون کو مہلت دیجائیگی اور یہ جو حدیث مین وارد ہے کہ جو اپنی متاع بعینہ مفلس مرد کے
پاس پاوے تو وہ احق بالمتاع ہے اپنے غیر سے اور امام احمد کی روایت مین ہے کہ جو اپنی متاع بعینہ مفلس کے پاس پاوے تو زیادہ تر وہ اسکا حقدار ہے تو
اس متاع سے مراد وہ متاع ہے جو بطریق غصب اور عاریت اور ودیعت اور اجارہ اور رہن کے ہو کہ وہ بعینہ اسکا مال ہے اور مبیع تو بائع کا مال نہین رہی
اور نہ اسکی وہ متاع ہوگی بلکہ بکی چیز تو مشتری کا مال ٹھہر گی کیونکہ وہ بائع کی ملک سے نکلگئی اور بیع اور قبض سے اسکا ضمان لازم ہو گیا کذا فی الطحطاوی
بتوضیح فان افلس قبل قبضه او بعده ولکن بغیر اذن بائعه کان له استرداده وحبسه بالثمن وقال الشافعی للبائع الفسخ پھر اگر مشتری مفلس ہو گیا قبل قبض
بیع کے یا بعد قبض کے لیکن قبض مبیع بغیر بائع کے اذن کے تھا تو بائع کو مبیع کا پھیر لینا اور اسکا روک رکھنا ثمن کے واسطے جائز ہے اور امام شافعی نے کہا
کہ بائع کو فسخ بیع کا اختیار ہے حجر القاضی علیه ثم رفع الی قاض آخر فاطلقه واجاز ما صنع المحجور کذا فی الخانیة وهو ساقط من الدرر وصح جاز اطلاقه قاضی نے
ایک شخص پر حجر کیا یعنی بیع اور شرا وغیرہ سے اسکو روک دیا پھر اسکا مرافعہ دوسرے قاضی کے پاس ہوا سو اسنے اسکو کھول دیا مطلق العنان کر دیا
اور جائز کر دیا اس تصرف کو جو محجور نے کیا کذا فی الخانیہ تو قاضی ثانی کا اطلاق جائز ہے اور وہ یعنی اجازت تصرفات محجور کی ساقط ہو رہ گئی ہے درر اور منح الغفار سے

ربما تصح المحجور في ماله من بيع وشراء قبل اطلاق الثاني او بعده كان جائزا لان حجر الاول مجتهد فيه فيتوقف على امضاء قاض آخر اور جو تصرف محجور نے کیا اپنے مال میں بیع یا شراء سے قبل اطلاق ثانی کے اور بعد اسکے وہ جائز ہوگا اسواسطے کہ قاضی اول کا حجر کرنا محل اختلاف مجتہدین ہی پس موقوف رہیگا دوسرے قاضی کے جاری رکھنے پر فروع مسائل المحجور شارح نے یصح الحجر علی الغائب لکن لا یحجر بالعلم حتی یعلم حجر کرنا شخص غائب پر لیکن وہ محجور نہ ہوگا جبتک اسکو معلوم نہ ہوگا کہ قاضی نے بیہ التصرف منع کر دیا ہی کذا فی الخانیہ اور اگر غائب محجور تصرف کرے قبل العلم بعد الحجر تو اسکے تصرفات نافذ ہیں اور اگر یتیم بالغ ہو سفاہت کی حالت میں تو قبل از حجر قاضی محجور نہ ہوگا ابو یوسف کے نزدیک اور اسکے تصرفات نافذ ہونگے اور محمد کے نزدیک محجور رہیگا بدون حجر کرنے کے کذا فی الخانیہ ولا یرتفع الحجر بالرشد اور رشد کے پیدا ہوتے ہی حجر نہیں اٹھ جاتا بل باطلاق القاضی بلکہ جب قاضی اسکو اٹھنے کا حکم دیوے وادعی الرشد وادعی خصمہ بقاء السفہ وبرہنا ینبغی تقدیم بینة بقاء السفہ اشباہ اور اگر دعوی کیا رشد اور ہوشیاری کا اور اسکے مخاصم نے اسکے باقی رہنے کا سفاہت پر اور دونوں گواہ لائے اپنے دعوے پر تو بقاے سفاہت کے گواہوں کو مقدم رکھنا لائق ہی کذا فی الاشباہ طحطاوی نے کہا صاحب اشباہ کی بحث مخالف ہی منقول کے اسواسطے کہ ظہیریہ میں ہی کہ ایک مرد صالح تھا پھر فاسد ہوگیا قاضی نے اسپر حجر کیا اور ایک انسان نے اس سے کچھ خریدا پھر محجور اور مشتری میں اختلاف ہوا مشتری نے کہا کہ میں نے تجھ سے اسکو خرید کیا تھا تیری صلاح کی حالت میں اور محجور نے کہا بلکہ حجر کی حالت میں تو محجور کا قول مقبول ہی اور اگر دونوں گواہ لادیں تو مدعی کے صحت کے گواہ مقبول ہیں انتہی اور ذخیرہ ناظر ہیں ہی کہ بقاے سفاہت سے زوال سفاہت کے گواہ مقدم ہیں در مختار وبهامشه مسعر ومن يدعى اقراره قبل الحجر + فمن يدعيه وقته فهو احق اور وہبانیہ میں ہی اور جو دعوی کرے محجور کے اقرار کا محجور ہونے سے پہلے سو جو شخص کہ اقرار کا دعوی کرے حجر کے وقت کا تو وہی لائق تر قبول ہی ہم شارح وہبانیہ نے مطلب یوں بیان کیا ہی کہ اگر محجور نے کہا صالح ہو جانے کے بعد کہ میں نے جو ہلاک دراہم کا اقرار کیا تھا سو حالت حجر میں کیا تھا اور صاحب مال نے کہا کہ تو نے اسکا اقرار اپنی صلاح کی حالت میں کیا تھا تو مقر کا قول مقبول ہوگا اسواسطے کہ حالت حجر منافی صحت اقرار ہی تو وہ حقیقت وہ منکر ٹھہرا تو اسی کا قول مقبول ہوگا اور وہ بمنزلہ غیر بالغ کے ہی کذا فی الطحطاوی شعر ولو باع والقاضی اجازہ وقال لا + تودی ثمنا اداہ من بعد تحسیر + اور اگر محجور نے بیع کی اور قاضی نے بیع جائز رکھی اور قاضی نے مشتری سے کہا کہ تو اسکا ثمن محجور کو نہ دیجیو سو مشتری نے محجور کو ثمن ادا کیا بعد اسکے تو مشتری کا نقصان ہوگا اسواسطے کہ جب قاضی نے مشتری کو ادا ے ثمن سے منع کیا تو قبض ثمن کا قاضی کے واسطے ثابت ہوگا تو اب محجور کو دینا ایسا ہوا جیسے اجنبی کو دینا تو مشتری نے اپنا مال ضائع کیا یعنی اسکا ثمن دوبارہ اسکو دینا پڑیگا اور اگر قاضی نے بیع محجور کی جائز رکھی اور ادا ے ثمن سے مشتری کو منع نہیں کیا اور مشتری نے محجور کو ثمن دیا تو جائز ہی اسواسطے کہ اجازت بیع درحقیقت دفع ثمن کی اجازت ہی کذا فی الطحطاوی فصل فصل ہی صغیر کے بالغ ہونے میں بلوغ لغت میں پہنچنی وصول ہی اور اصطلاح میں عبارت ہی انتہاے حد طفلی سے اور چونکہ طفلی ایک سبب تھا اسباب حجر سے اور اسکی ایک نہایت تھی تو اسکی انتہا کا بیان واجب ہوا اور یہ فصل اسی کے بیان میں ہوئی کذا فی المنح بلوغ الغلام بالاحتلام والاحبال والانزال والاصل هو الانزال بالغ ہونا طفل صغیر کا ثابت ہوتا ہی احتلام سے یعنی خواب میں منی ٹپکنے سے اور عورت کے حاملہ کر دینے سے اور انزال منی سے اور بلوغ میں اصل انزال ہی ہی اور اصل انزال اسواسطے ہوا کہ احتلام معتبر نہیں بدون انزال کے اور عورت حاملہ نہیں ہوتی مگر انزال سے تو وہی اصل ٹھہرا اور احتلام اور احبال اسکے علامات سے ہی والجاریة بالاحتلام والحیض والحبل لم یذکر الانزال صریحا لانه قلما یوجد منها اور بالغ ہونا صغیرہ کا ثابت ہوتا ہی احتلام اور حیض اور حاملہ ہو جانے سے اور مصنف نے صغیرہ کے بلوغ میں انزال کو صریحا ذکر نہ کیا اسواسطے کہ صغیرہ کا انزال بہت کم دریافت ہوتا ہی ہم موے زہار کا جمنا اور پستان کا اونچا ہونا ظاہر الروایة میں معتبر نہیں اور اسیطرح پنڈلی و مونچھ اور بغل کے بال اور آواز کا بھاری ہو جانا معتبر نہیں بلوغ صغیر میں کذا فی الطحطاوی فان لم یوجد منهما شیٔ فحتی یتم لکل منهما

خمس عشرة سنة به یفتی لقصر اعمار اہل زماننا ہے اگر صغیر اور صغیرہ مین ہونہ کور مین سے کوئی امر نہ پایا جاوے تو بلوغ کا حکم ہوگا یہانتک کہ صغیر اور صغیرہ کی پندرہ برس کی پوری عمر ہو اسی قول پر فتوی ہے بسبب کم ہونے ہمارے اہل زمانہ کی عمرون کے یعنی درصورت عدم وجود علامات بلوغ امام کے نزدیک صغیر کی حد بلوغ اٹھارہ سال ہے اور صغیرہ کی سترہ سال اور صاحبین کے نزدیک پندرہ سال ہے اور امام سے بھی ایکی روایت ہے جو فتوی عادت غالبہ ہے اسواسطے کہ علامات بلوغ کی اس مدت مین اکثر ظاہر ہوجاتی ہین تو اس مدت کو علامت بلوغ کی ٹھہرایا اس شخص کے حق مین جسمین علامت بلوغ ظاہر نہین ہوئی کذا فی الدرر اور شارح نے کوتاہی عمر اہل زمانہ کو دلیل فتوی قرار دیا وادنی مدته اثنا عشرة سنة ولها تسع سنين ہو المختار کما فی احکام الصغار اور کمتر مدت صغیر کے بالغ ہونے کی بارہ برس ہین اور صغیرہ کی نو برس یہی قول مختار ہے چنانچہ احکام صغار مین ہے اور شرح مجمع مین ہے کہ فقہا کا اتفاق ہے کہ پانچ یا اس کم سال کی صغیرہ اگر خون دیکھے تو وہ خون حیض نہین اور نو برس یا زیادہ کی صغیرہ خون دیکھے تو وہ حیض ہے اور اختلاف ہے چھ اور سات اور آٹھ سال مین اور کافی مین بعضون سے منقول ہے کہ کمتر مدت گیارہ سال ہے کذا فی الطحطاوی فان راهقا ای بان بلغا ہذا السن فقالا بلغنا صدقا ان لم یکذبهما الظاہر کذا قیده فی العمادیة وغیرها فبعد ثنتی عشرة سنة یشترط شرطا آخر لصحة اقراره بالبلوغ وہو ان یکون بحال یحتلم مثله والا لا یقبل قوله شرح وہبانیة پھر اگر صغیر اور صغیرہ قریب البلوغ ہون یعنی اس ادنی مدت کو پہونچ گئے ہون اور وہ دونون کہین کہ ہم بالغ ہوگئے ہین تو انکے قول کی تصدیق ہوگی اگر ظاہر حال انکی تکذیب نکرے کا اسیطرح عدم تکذیب کی تصدیق مین قید لگائی ہے عمادیہ وغیرہا مین اور بارہ برس کے بعد ایک اور شرط مشروط ہے اسکے بلوغ کے اقرار صحیح ہونے کے واسطے وہ شرط یہ ہے کہ صغیر کا ایسا حال ہو کہ ویسے صغیر کو احتلام ہوتا ہو اور اگر ایسا نہو تو اسکا قول مقبول نہوگا کذا فی شرح الوہبانیہ یعنی اگر صغیر بارہ برس کے بعد اور صغیرہ نو برس کے بعد بلوغ کا دعوی کرین اور نہایت ناتوان اور لاغر اور خستہ حال ہون تو انکی تصدیق نہوگی کیونکہ ظاہر حال انکا انکے قول پر دلالت نہین کرتا وہما حینئذ کبالغ حکما فلا یقبل جحوده البلوغ بعد اقراره مع احتمال حاله فلا تنقض قسمته ولا بیعه اور صغیر اور صغیرہ اسوقت مین یعنی اقرار بلوغ کے وقت مین بعد شرائط مذکورہ کے بالغ جوان کے مانند ہین حکم مین پس انکار بلوغ کا مقبول نہوگا اقرار کے بعد باوجود احتمال رکھنے اسکی حالت کے تو اسکی قسمت اور بیع منقوض نہوگی ہم فتاوی قاضیخان مین ہے کہ ایک لڑکا خرید فروخت کرتا ہے اور کہتا ہے کہ مین بالغ ہون پھر اسکے بعد اسنے کہا کہ مین بالغ نہین تو جبکہ اسنے بلوغ کا اظہار کیا تھا وہ محتمل بلوغ کا تھا یعنی بارہ برس یا زیادہ کا تھا تو اب اسکا انکار معتبر نہین اور اگر بارہ برس سے کم کا ہے تو اقرار اسکا صحیح نہین اور جمہوری ہین ہے کہ دونون کے احکام بالغون کے مانند ہین باقی تصرفات مین کذا فی الطحطاوی وفی الشرنبلالية يقبل قول المراهقين قد بلغنا مع تفسير كل ما ذا بلغ بلا يمين اور شرنبلالیہ مین ہے کہ صغار قریب البلوغ کا یہ قول مقبول ہے کہ البتہ ہم بالغ ہوچکے ہر شخص کے اس بیان کے ساتھ کہ کون علامت سے وہ بالغ ہوا بدون قسم کے ہم یعنی تصدیق قسم پر موقوف نہین لیکن بیان کیفیت بلوغ البتہ ضرور لازم ہے وفی الخزانة اقر بالبلوغ وقبل اثنتي عشرة سنة لا يصح الا ببينة وبعده يصح انتهى اور خزانہ مین ہے کہ صغیر نے بلوغ کا اقرار کیا تو بارہ برس سے پہلے صحیح نہین مگر گواہون سے اور بعد بارہ برس کے اقرار بدون شہادت صحیح ہے

انتہی کلامہم معائنہ انزال کی گواہی سے اقرار بلوغ کا صحیح ہوگا واللہ اعلم واستغفر اللہ الکریم

## کتاب الماذون

یہ کتاب ہے عبد ماذون کے احکام مین ہم ماذون وہ غلام ہے جسکو مالک اسکا سوداگری کی اجازت دے مصنف اس کتاب کو کتاب الحجر کے بعد اسواسطے لایا کہ اذن سابقت حجر کو مقتضی ہے الاذن لغة الاعلام اذن لغت مین عبارت ہے اعلام یعنی بتانے اور جتانے سے قاموس مین اذن بمعنی علم اور اباحت مذکور ہے وشرعا فک الحجر ای فی التجارة لان الحجر لا ینفک عن العبد الماذون فی غیر باب التجارة ابن کمال اور شرع مین اذن عبارت ہے منع تصرف کے دور کردینے سے یعنی تجارت مین اسواسطے کہ حجر یعنی منع تصرف جدا نہین ہوتا عبد ماذون سے باب تجارت کے سوا سے مین کذا ذکرہ ابن کمال ہم یعنی فک

سے اطلاق حجر مطلقاً مراد نہیں ہے اسواسطے کہ عبد ماذون کو تبرع اور عتاق اور تکفیر بالمال جائز نہیں بلکہ فقط امور تجارت کا اطلاق مراد ہے و اسقاط الحق اور شرع میں اذن عبارت ہے اسقاط حق سے ہم اسقاط حق سے مراد اسقاط حق منع ہے نہ فقط مولی کا حق ہے اسواسطے کہ اس صورت میں اذن فقط غلام کو شامل ہوگا نہ صغیر کو اور حالانکہ اذن غلام اور صغیر دونون کو شامل ہے المسقط وہو المولی لو الماذون رقیقا والولی لو صبیا حق منع کا ساقط کرنے والا مولی ہوگا اگر ماذون غلام ہے اور ولی ہوگا اگر ماذون صغیر ہے عند زفر والشافعی ہو توکیل وانابۃ اور زفر اور امام شافعی کے نزدیک اذن عبارت ہے توکیل کرنے اور نائب کرنے سے ہم ثمرہ خلاف کا ظاہر ہوتا ہے اس میں کہ تخصیص اذن کی انکے نزدیک صحیح ہوتی ہے کہ غلام اسکے خلاف نہیں کر سکتا وکیل ہے کہ مانند اور ہمارے نزدیک صحیح نہیں ہوتی ثم یتصرف العبد لنفسہ باہلیتہ فلا یتوقت بوقت ولا یتخصص بنوع تفریع علی کونہ اسقاطا یعنی جب مولی نے اذن دیا تو حجر منفک ہو گیا پس تصرف کریگا غلام اپنی ذات کیواسطے بسبب اپنی اہلیت کے تو اذن اور تصرف کسی وقت کے ساتھ مقید نہ ہوگا اور نہ کسی قسم کی تجارت کے ساتھ مخصوص ہوگا یہ قول متفرع ہے اذن کے اسقاط ہونے پر ہم غلام عقل اور بلوغ کی جہت سے تصرف کی لیاقت رکھتا ہے لیکن وہ ممنوع التصرف ہے مولی کے حق کے سبب سے پھر جبکہ مولی نے اپنا حق ساقط کر دیا تو غلام ٹھہرا اپنی اہلیت اصلیہ کی وجہ سے کذا فی الزیلعی مختصرا ولا یرجع بالعہدۃ علی سیدہ لفکہ الحجر اور عہدہ تصرف غلام کی رجوع اسکے مولی پر نہ ہوگی بسبب دور کر دینے مولی کے منع تصرف کو ہم یعنی جب مولی نے غلام کو تصرف کا اذن دیا تو اگر غلام کوئی چیز خریدیگا تو اسکے ثمن کا مطالبہ مولی سے نہ ہوگا یہ قول متفرع ہے یتصرف لنفسہ پر فلو اذن لعبدہ تفریع علی فک الحجر یوما او شہرا صار ماذونا مطلقا حتی یحجر علیہ لان الاسقاطات لا تتوقت پھر اگر مولے نے اپنے غلام کو ایک دن یا ایک مہینے کے تصرف کا اذن دیا تو وہ ماذون دیا تو وہ ماذون ہوگیا مطلقا یعنی ہمیشہ یہان تک کہ مولے اسکو منع کرے ہم اسواسطے کہ اسقاطات توقیت اور تقیید کو قبول نہیں کرتی شارح نے کہا اذن غلام متفرع ہے فک حجر پر تو لم یتخصص بنوع فاذا اذن فی نوع عم اذنہ فی الانواع کلہا لانہ فک الحجر لا توکیل او اذن اور تصرف ایک قسم کی تجارت کے ساتھ مخصوص نہ ہوگا پھر جبکہ مولے نے ایک قسم میں اذن دیا تو اسکا اذن عام اور شامل ہو جاویگا تجارت کی سب قسمون کو اسواسطے کہ اذن فک حجر ہے نہ توکیل کہ عام نہ ہو سکے ہم پس اگر دریا کی تجارت کا اذن دیا اور خشکی کی تجارت سے منع کیا تھا تو خشکی کی تجارت کا بھی اذن ہو گیا اگرچہ غلام خشکی کی تجارت کو نجانتا ہو اور مالک اس سے بھی واقف ہو کذا فی القہستانی ثم اعلم ان الاذن بالتصرف النوعی اذن بالتجارۃ و بالشخصی استخدام پھر اسکو دریافت کر کہ تصرف نوعی کا اذن تجارت کا اذن ہے اور تصرف شخصی کا اذن استخدام یعنی خدمت لینا ہے نہ اذن تجارت ہم فتاوی عالمگیری میں ہے کہ حد فاصل تجارت اور استخدام میں یہ ہے کہ اگر غلام کو عقود کا بار بار اذن دیا اور معلوم ہوا کہ مراد مولے کی طلب منفعت ہے تو وہ اذن تجارت کا اذن ہے اور اگر عقد واحد کا اذن دیا اور معلوم ہوا کہ منفعت مقصود نہیں تو وہ تجارت کا اذن نہیں بلکہ وہ استخدام ہے عرف اور عادت میں یعنی اگر مولی نے کہا کہ کپڑے کی خرید و فروخت کر تو وہ ماذون تجارت میں ہوا اور اگر کہا کہ فلانے شخص کے پاس فلانے کام میں مزدوری کر تو وہ ماذون فی التجارۃ نہیں ہوا اسواسطے کہ ایک ہی عقد کا امر کیا اور اگر کہا کہ لوگون کے یہان فلانے کام میں مزدوری کر تو یہ اذن ہے تجارت کا بسبب عدم تعیین مستاجر تو عقود مختلفہ کا اذن ہوا انتہی اتقانی نے کہا کہ اگر عمل خاص کا اذن بھی اذن عام ہو جاتا تو بڑی تنگی لوگون پر پڑتی کہ ایک پیسہ کے ساگ خرید کرنے سے غلام ماذون فی التجارۃ ٹھہر جایا کرتا اور استخدام کا مضمون فوت ہوتا ہم ضرورت سے ہر اذن اذن عام نہیں ہوتا بلکہ وہ استخدام اور توکیل ہے کذا فی الطحطاوی مختصرا ویثبت الاذن دلالۃ فعبد راٰہ سیدہ یبیع ملک اجنبی فلو ملک مولاہ لم یجز حتی یاذن بالنطق بزازیہ و دررغرر الحاشیہ اور ثابت ہوتا ہے اذن دلالۃ حال سے تو جس غلام کو اسکے مولی نے ملک اجنبی کو بیع کرتے دیکھا تو اگر مولی اپنے غلام کو اپنی ملک بیچتے دیکھے گا تو فقط سکوت سے اذن جائز نہ ہوگا جب تک زبان سے اذن دے چنانچہ بزازیہ اور درر میں ہے حاشیہ سے ہم اذن جائز نہ ہوگا یعنی اذن ثابت نہ ہوگا اس تصرف میں جسمین سکوت واقع ہوا کما ذکرہ عزمی زادہ اور یہ مراد نہیں کہ اس تصرف کے سوا اور تصرفات میں بھی اذن ثابت نہ ہوگا جیسا کہ شرنبلالیہ کا مصنف سمجھا ہے کذا فی الطحطاوی عن ابی السعود ولکن سوی بینہما الزیلعی وغیرہ وجزم بالتسویۃ ابن کمال وصاحب الملتقی

قبل قبضہ لانہ لا یجب لہ علی عبدہ دین فخرج مجانا حتی لوکان الثمن عرضا لم یبطل لتعینہ بالعقد وہذا کلہ لو الماذون مدیونا والا لم یجب بیعہا بیع نہایہ اور ثمن باطل ہوگا اگر مولی مبیع کو قبل قبض ثمن تسلیم کرے اسواسطے کہ اس صورت مین ثمن دین ٹھہریگا اور مولی کا دین اسکے غلام پر واجب نہین ہوتا تو مبیع مولی کے ہاتھ سے مفت نکلگئی تو اگر ثمن متاع ہو یعنی اور روز لی چیز تو ثمن باطل نہوگا بسبب متعین ہوجانے متاع کے عقد کے سبب سے اور یہ سب مذکور یعنی ماذون کی بیع مولی سے اور مولی کی ماذون سے اس شرط پر ہے جبکہ ماذون مدیون ہوا اور اگر مدیون نہو تو مولی اور اسکے غلام مین بیع جائز نہین کذا فی النہایہ جب غلام ماذون لوگون کا مدیون ہو تو اجنبی کے مانند ہوا تو مبایعت دونون مین جائز ہوگئی اور درصورت عدم دین جو غلام کے پاس ہے وہ مولی کا مال ہے تو خرید و فروخت اپنی ذات سے لازم آئی ولو باع المولی منہ باکثر حط الزائد او فسخ العقد ای یومر السید بان یفعل احدا منہا لحق الغرما اور اگر مولی نے کوئی چیز ماذون کے ہاتھ اکثر قیمت سے بیچی تو زائد کو کم کرڈالے یا عقد بیع کو فسخ کرے یعنی مالک کو امر کیا جائے کہ دونون کامون مین سے ایک کام کرے دین والون کے حق کے سبب سے فیما کان من التجارۃ مولی زائد کو کم کرے یا بیع فسخ کرے اس چیز مین جو تجارت کی قسم سے ہو طحطاوی نے کہا کہ اس قید کا مفہوم مین نے کتابون مین نہین دیکھا اور شاید کہ یہ احتراز ہو اس مبیع سے جو طعام اور لباس کیواسطے ہو کہ اسمین فسخ بیع نہین تو اسکی تنقیح اور تلاش کرنا چاہیے وتقبل الشہادۃ علیہ ای علی العبد الماذون بحق ما اور عبد ماذون کے ضرر پر گواہی مقبول ہوگی ہر ایک حق کی ہم چنانچہ ماذون کی غصب اور استہلاک و دیعت کی گواہی یا اسکے اقرار غصب وغیرہ کی گواہی اور اسیطرح بیع یا شہرا یا اجارہ ماذون کی گواہی وان لم یحضر مولاہ گواہی ماذون پر مقبول ہے اگرچہ اسکا مولی اسوقت حاضر نہو لو محجورا لا تقبل یعنی لا تقبل علی مولاہ بل علیہ فیواخذ بہ بعد العتق اور اگر غلام محجور التصرف ہو تو گواہی مقبول نہین یعنی اسکے مولے پر مقبول نہین بلکہ غلام محجور پر مقبول ہوگی سو اسکا مواخذہ ہوگا غلام سے اسکے آزاد ہونے کے بعد ولو حضرا معا فان الدعوی باستہلاک مال او غصبہ قضی علی المولی وان باستہلاک ودیعۃ او بضاعۃ علی المحجور تسمع علی العبد وقیل علی المولے اور اگر مولی اور غلام محجور دونون حاضر ہون تو اگر استہلاک مال یا اسکے غصب کا دعوی ہو تو مولی پر حکم ہوگا یعنی مولے سے مطالبہ ہوگا کہ اسکو بیچے اور تاوان دے اور اگر ودیعت یا بضاعت کے تلف کرڈالنے کا محجور پر دعوی ہو تو غلام پر دعوی مسموع نہوگا یعنی عتق کے بعد اس سے مواخذہ ہوگا اور قول ضعیف یہ ہے کہ مولی پر مسموع ہوگا ولو شہدوا علی اقرارہ العبد بحق لم یقض علی المولی مطلقا وتمامہ فی العمادیہ اور اگر گواہی دین غلام کے اقرار کرنے پر ساتھ حق کے یعنی غلام نے کسی کے حق کا اقرار کیا ہے تو اسکے مولی پر حکم نہوگا مطلقا خواہ مولی حاضر ہو یا غائب اور پورا بیان اسکا عمادیہ مین ہے ویاخذ الارض اجارۃ ومساقاۃ ومزارعۃ ویشتری بذرا لیزرعہ اور غلام ماذون غیر کی زمین لے بطریق اجارہ اور معاملہ و مزارعت کے اور وہ بیج خریدے کہ اسکو بودے ویواجر ویزارع اور ماذون اپنے غلامون کو اور دکانون اور گھرون کو اجارہ دے اور زمین بطریق مزارعت کے کذا فی الطحطاوی ویشارک عنانا لا مفاوضۃ اور ماذون شرکت عنان کرے نہ شرکت مفاوضہ ویستاجر ویواجر ولو نفسہ اور ماذون اجارہ دے اگرچہ اپنی ذات کا اجارہ ہو ہرچند اجارہ نفس ماذون اجارہ مطلق سے معلوم ہوچکا تھا لیکن تصریح اسواسطے کردی کہ اسمین امام شافعی کا خلاف ہے یعنی انکے نزدیک غلام ماذون کو اپنا اجارہ دینا جائز نہین ویقر بودیعۃ وغصب ودین اور ماذون اقرار کرے ودیعت اور غصب اور دین کا یعنی یہ اقرار صحیح ہے ولو علیہ دین لغیر زوج وولد ووالد وسید فان اقرارہ لہم بالدین باطل عندہ خلافا لہما درر اور اگر ماذون پر زوج اور بیٹے اور باپ اور مولی کے سوا کسی اور شخص کا دین ہو تو اقرار صحیح اسکا ہے اسواسطے کہ ماذون کا اقرار کرنا زوج اور بیٹے اور باپ اور مولی کے دین کا باطل ہے امام کے نزدیک برخلاف مذہب صاحبین کے کذا فی الدرر یعنی اگر زوج اور بیٹا اور باپ ماذون کا آزاد ہو تو انکے دین کا اقرار باطل ہے خواہ وہ کسی کا مدیون ہو یا نہو ولو بعین صح ان لم یکن مدیونا وہبانیہ اور اگر دین کے سوا کسی اور شخص مقبوض کا اقرار کرے کہ یہ چیز زوج یا بیٹے یا باپ یا مولی کی ہے تو صحیح ہے اگر ماذون مدیون نہو کذا فی الوہبانیہ ویہدی طعاما یسیرا الا لیعد سرفا ومفادہ انہ لا یہدی من غیر الماکول اصلا ابن کمال وجزم بہ ابن الشحنۃ اور ماذون تھوڑا کم قیمت کھانا تحفہ دے اسطرح پر کہ وہ

اسراف اور فضول خرچی شمار نہ ہوا اور اس قول سے مستفاد ہوتا ہے کہ کھلانے کے سوا اور چیز ایسا تحفہ نہ دے کذا ذکرہ ابن کمال اور یقین کیا اسپر ابن شحنہ
نے اور ابن شحنہ نے تحفہ دینا ماذون کو نہیں کہا بلکہ ضیافت اور تصدق ماکول قلیل کو اُسنے بیان کیا ہے کذا فی الطحطاوی و المحجور لا یہدی شیئا اور غلام محجور کچھ تحفہ
نہ دے کسی کو قلیل نہ کثیر نہ طعام نہ غیر طعام وعن الثانی انہ اذا دفع للمحجور قوت یومہ فدعا بعض رفقائہ للاکل معہ فلا باس بخلاف ما لو دفع الیہ قوت شہر اور
ابو یوسف سے روایت ہے کہ جب غلام محجور کو ایکدن کا کھانا دیا گیا اسوقت اپنے کسی ساتھی کو اپنے ساتھ کھانے کیواسطے بلایا تو کچھ مضائقہ نہیں برخلاف اُس
صورت کے کہ اگر اسکو مہینہ بھر کا کھانا دیا گیا تو کسی اور شخص کو اپنے ساتھ کھلانا درست نہیں ولا باس للمرأۃ ان تتصدق من بیت سیدہا او زوجہا بالیسیر کرغیف
ونحوہ ملتقی اور عورت پر کچھ مضائقہ نہیں اسکا کہ اپنے مولے یا اپنے زوج کے گھر سے تھوڑی سی خیرات کرے چنانچہ ایک روٹی اور مانند اسکے کذا فی الملتقی ہم یعنی
بدون اطلاع شوہر تھوڑا صدقہ دینا جائز ہے اسواسطے کہ اسقدر دینے کو منع کرنا رائج نہیں ولو علم منہ عدم الرضی لم یجز اور اگر اسقدر تصدق دینے کی ناراضامندی
مولی یا شوہر کی معلوم ہو تو اسنا بھی جائز نہیں ولضیفہ من یطعمہ اور ماذون ضیافت کرے اس شخص کی جو اسکو کھانا کھلاتا ہو و تقدیر الضیافۃ الیسیرۃ
بالمال کم خرچ تھوڑی ضیافت کرے بقدر اپنے مال کے کہ محیط سے مروی ہے کہ اگر ماذون کے پاس سوداگری کا مال دس ہزار درم ہو تو دس درم ضیافت میں خرچ
کرنا قلیل میں داخل ہے اور اگر مال تجارت دس درم ہو تو ایک دانگ لگانی بھی ضیافت کثیر ہے کذا فی الطحطاوی عن المحیط و یحط من الثمن بعیب قدر ما یحط
التجار اور ماذون کم کر دے ایسے ثمن سے مبیع کے عیب کے سبب سے جسقدر سوداگر کم کر ڈالتے ہوں یعنی زیادہ کم کرنا درست نہیں ہے و یحابی و یؤجل مجتبی
اور ماذون جنس بیچے اسکے ثمن سے کمتر اور ثمن لینے کی مدت مقرر کرے کذا فی المجتبی ہم قاموس میں ہے کہ حبا عبارت ہے عطا سے بلا عوض اور بلا احسان سے
اور محاباۃ عبارت ہے تصرف اور اختصاص اور میلان سے انتہی اور یہاں ان معانی سے کوئی مراد نہیں یہاں تو مراد جنس کا بیچنا ہے اُسکے ثمن سے کمتر کے ساتھ
تقلیل ثمن اور تاجیل اسواسطے ماذون کو جائز ہوئی کہ اہل تجارت کو کبھی اسکی حاجت پڑتی ہے کذا فی الطحطاوی و لا یتزوج الا باذن اور ماذون نکاح نہ کرے
مگر مالک کے اذن سے اسواسطے کہ یہ تجارت کے باب سے نہیں ہے اور اسمیں ضرر ہے مولی کا مہر واجب ہو جانے سے و لا یتسری و ان اذن لہ المولی اور
سریہ یعنی لونڈی کو حرم نہ بنا دے اگرچہ مولی نے اسکو اذن دیا ہو اسواسطے کہ حرم بنانا ملک رقبہ پر مبنی ہے اور ماذون کسی چیز کا مالک نہیں و لا یزوج رقیقہ
وقال ابو یوسف یزوج الامۃ اور اپنے مملوک کا لونڈی ہو یا غلام نکاح نہ کر دے اور ابو یوسف نے کہا لونڈی کا نکاح کر دے و لا یکاتبہ الا ان یجیزہ المولی
ولا دین علیہ و ولایۃ القبض للمولی اور ماذون مکاتب نہ کرے اپنے مملوک کو مگر اسطرح کہ مولی اُسکی اجازت دے اور حالانکہ ماذون پر دین نہ ہو اور بدل
کتابت کے قبض کرنے کی ولایت مولی کیواسطے ثابت ہے و لا یعتق بمال الا ان یجیزہ الی آخرہ امر اور ماذون مملوک کو بعوض مال کے آزاد نہ کرے مگر یہ
کہ مولے اسکو جائز رکھے تا آخر شروط مذکورہ یعنی مولی اجازت دے اور ماذون پر دین نہ ہو اور ولایت قبض مولی کے واسطے ہے نہ ماذون کیواسطے ولا
بغیرہ اور نہ بدون مال کے آزاد کرے و لا یقرض و لا یہب و لو بعوض اور نہ ماذون قرض دے اور نہ ہبہ کرے اگرچہ ہبہ بالعوض ہو و لا یکفل
مطلقا بنفس او مال اور ضامنی نہ کرے مطلقا نہ حاضر ضامنی نہ مال ضامنی و لا یصالح عن قصاص وجب علیہ اور ماذون صلح نہ کرے اُس قصاص
سے جو اسپر واجب ہوا و لا یعفو عن القصاص اور نہ قصاص کو معاف کرے و یصالح عن قصاص موجب علی عبدہ خزانۃ الفقہ اور ماذون صلح کرے
اُس قصاص سے جو اُسکے غلام پر واجب ہو کذا فی خزانۃ الفقہ و کل دین وجب علیہ بتجارۃ او بما ہو فی معناہا المسئلۃ الاول کبیع و شراء و اجارۃ و استیجار
والمسئلۃ الثانی غرم و دیعۃ و غصب و امانۃ جحدہا عبارۃ الدرر غیر ما جحدہا بلا اہم فتنبہ وعقر وجب بوطی مشتراۃ بعد الاستحقاق کل ذلک متعلق
برقبتہ کدین الاستہلاک و مہر و نفقۃ الزوجۃ یباع فیہ اور جو دین کہ واجب ہوا ماذون پر اسکی تجارت کے سبب سے یا اس سبب سے جو خوبی تجارت
کے ہے اول کی مثالیں چنانچہ بیع اور شراء اور اجارہ اور استیجار اور ثانی یعنی مثل تجارت کی مثالیں چنانچہ ودیعت کا تاوان اور اسی غصب اور امانت کا تاوان جبکہ

ماذون انکار کر چکا اور وہ مہر جو واجب ہوا استحقاق کے بعد خریدی ہوئی لونڈی کی وطی سے ہر ایک دین مذکور متعلق ہے اذن کی گردن سے وَدین استہلاک
اور مہر اور نفقہ زوجہ کی مانند ماذون بیچا جاویگا اس دین میں یعنی اسکو قاضی بیع کریگا شارح نے کہا اور درر کی عبارت یون ہے اوغرم ودیعۃ وغصب
وامانۃ وتعیہ باجحد اھ دون میم کے سواگاہ رہنا مصنف کی عبارت میں ضمیر تثنیہ کی ہے تو انکار فقط غصب اور امانت کو مخصوص ہوا اور درر کی عبارت
مین ودیعت اور غصب اور امانت وغیرہا کو شامل ہوگیا ولہم استسعاءہ ایضا زیلعی اور دین والون کو ماذون سے سعی اور کوشش کروانا بھی جائز ہے
کذا فی الزیلعی یعنی اُس سے کسب کروانا اور اُسکے کسب سے اپنے دیون کو لینا درست ہے ومفادہ ان زوجتہ لو اختارت استسعاءہ لنفقۃ کل یوم ان یکون
لہا ذلک ایضا بحر من النفقۃ اور ثبوت استسعاء سے مستفاد ہوتا ہے کہ اگر ماذون کی زوجہ اُس سے محنت مزدوری کروانا اختیار کرے ہر دن کی خوراک
کیواسطے تو اسکو بھی یہ جائز ہے کذا فی البحر من باب النفقۃ بحضرۃ مولاہ اونائبہ لاحتمال ان یفدیہ بخلاف بیع الکسب فانہ لا یحتاج لحضور المولی لان العبد خصم
فیہ دیون مذکورہ مین ماذون بیچا جاویگا اُسکے مالک کے سامنے یا اُس کے نائب کے روبرو مالک کے فدیہ دینے کے احتمال سے برخلاف کسب
ماذون کہ اُسمین حضور مولی کی حاجت نہین ہے اسواسطے کہ عبد ماذون صاحب معاملہ ہے اپنے کسب مین اور اُسکی ذات کی بیع مین اُسکا مولی صاحب معاملہ ہے
ویقسم ثمنہ بالحصص اور ماذون کا ثمن مقسوم ہوگا دین والون مین حصہ رسد وتعلق بکسب حصل قبل الدین او بعدہ اور دین مذکور متعلق
ہوگا ماذون کی کمائی سے خواہ کمائی قبل دین کے حاصل ہوئی یا دین کے بعد وتعلق بما وہب لہ وان لم یحضر مولاہ اور دین مذکور متعلق
اُس چیز سے ہے جو ماذون کو ہبہ کی گئی اگرچہ اُسکا مولی حاضر نہ ہو وہذا قید للکسب الایہاب لکن یشترط حضور العبد لانہ الخصم فی کسبہ یعنی عدم حضور قید ہے کسب
اور ہبہ قبول کرنے کی یعنی کسب اور موہوب کی بیع مین اداے دین کیواسطے مولی کا حاضر ہونا شرط نہین لیکن غلام کا حاضر ہونا شرط ہے اسواسطے کہ وہ صاحب
معاملہ ہے اپنی کمائی مین ثم انما یبدأ بالکسب عند عدمہ یستوفی من رقبتہ پھر دریافت کرنا چاہیے کہ اداے دین کیواسطے کسب ہی سے ابتدا ہوگی اور کمائی کے نہ ہونے
کے وقت اُسکی گردن سے دین ادا کیا جاویگا یعنی ماذون کو بیچکر قلت واما الکسب الحاصل قبل الاذن فحق المولی فلہ اخذہ مطلقا قال شیخنا ومفادہ انہ لو اکتسب
المحجور شیئا واودعہ عند آخر وہلک فی ید المودع للمولی تضمینہ لانہ کمودع الغاصب فتاملہ مین کہتا ہون اور وہ کسب جو حاصل ہوا ہے اذن سے پہلے سو وہ مولی کا
حق ہے تو مولی کو اُسکا لینا مطلقا جائز ہے خواہ ماذون پر دین ہو یا نہ ہو ہمارے استاد خیرالدین رملی نے کہا کہ مولی کے حق ہونے سے مستفاد ہوتا ہے کہ اگر غلام محجور کوئی
چیز کسب کرے اور دوسرے شخص کے پاس ودیعت رکھے اور مودع کے ہاتھ مین وہ چیز تلف ہو جاوے تو مولی کو اُس سے تاوان لینا جائز ہے اسواسطے
کہ غاصب مودع کے مانند ہے سو اسکو تامل کر لا یتعلق الدین بما اخذہ مولاہ منہ قبل الدین دین متعلق نہ ہوگا اُس مال سے جو ماذون کے مولی نے اُس سے
لیا دین ہونے سے پہلے اسواسطے کہ اُسنے اپنا خالص حق لیا وطولب الماذون بما بقی من الدین زائدا عن کسبہ وثمنہ بعد عتقہ ولا یباع ثانیا اور ماذون
سے اُس دین کا جو زائد باقی رہ گیا ماذون کے کسب و ثمن سے مطالبہ ہوگا اُسکے آزاد ہونے کے بعد اور دوسری بار وہ نہ بیچا جاویگا دین باقی ادا کرنے
کے واسطے یعنی اسواسطے کہ اگر اُس کی بیع دوبارہ جائز ہو تو کوئی مشتری اُسکو جانکر خریدنہ کریگا تو بیع اُسکی ممتنع ہوگی بالکلیہ تو دین والون کا ضرر ہوگا و
لمولاہ اخذ غلۃ مثلہ لوجود دینہ وما زاد للغرماء یعنی لو کان المولی یاخذ من العبد کل شہر عشرۃ دراہم مثلا قبل لحوق الدین کان لہ ان یاخذ ہا بعد لحوقہ
استحسانا لانہ لو منع منہا یحجر علیہ فیفسد باب الاکتساب اور ماذون کے مولی کو مثل ماذون کے کمائی لینا باوجود اُسکے مدیون ہونے کے جائز ہے اور جو اُس سے
زیادہ ہو تو وہ دین والون کا حق ہے یعنی اگر مولی غلام سے ہر مہینے دس درم مثلا لیتا ہو قبل لاحق ہونے دین کے تو اُسکو دس درم کا لینا دین لاحق ہونے کے
بعد بھی بطریق استحسان کے جائز ہے اسواسطے کہ مولی اگر اسقدر کے لینے سے روکا جاوے تو وہ اپنے غلام کو ممنوع التصرف کردے تو کمائی کرنیکا دروازہ ہی بند
ہو جاوے تو دین والون کا نقصان ہوگا وینحجر بحجرہ ان علم ہو نفسہ لدفع الضرر عنہ واکثر اہل سوقہ ان کان الاذن شائعا اور عبد ماذون محجور ہو جاویگا

[illegible]

مولی سکے حجر کرنے اور روکنے سے بشرطیکہ خود ماذون کو اور اُسکے اکثر اہل بازار کو حجر کرنے کا علم ہو اگر مولی کا ماذون مشہور ہو بازاریون مین
ماذون کا علم اسواسطے شرط ہوا تاکہ ضرر اُس سے دفع ہو یعنی اگر ماذون محجور ہو سکے بدون اُسکی اطلاع کے تو جو کچھ وہ تصرف کریگا بعد حجر کے
وہ دین اُسکو دینا پڑے آزاد ہونے کے بعد اپنے خالص مال سے اما اذا لم یعلم بہ ای بالاذن الا العبد وحدہ کفی فی حجرہ علمہ بہ فقط ولا یشترط مع ذلک
علم اکثر اہل سوقہ لانتفاع الضرر اور جبکہ اذن مولی کو کوئی نہ جانتا ہو تنہا غلام کے سوا تو اُسکے محجور کرنے مین فقط اُسی کا علم کفایت کرتا ہے اور اُسکے ساتھ
اکثر اہل بازار کا معلوم کرنا شرط نہیں بسبب نہونے ضرر کے وفی البزازیۃ باع عبدہ الماذون ان لم یکن علیہ دین صار محجورا علیہ علم اہل سوقہ ببیعہ ام لا لصحۃ
البیع وان علیہ دین لا مالم یقبضہ المشتری لفساد البیع اور بزازیہ مین ہے کہ مولی نے اپنے عبد ماذون کو بیچا اگر اُسپر کسیکا دین نہو تو وہ محجور ہو گیا خواہ اہل
بازار کو اُسکے بکجانیکا علم ہو یا نہو بسبب صحیح ہونے اُسکی بیع کے اور اگر اُسپر دین ہو تو محجور نہ ہوگا جبتک کہ اُسکا مشتری اپنے قبضہ مین نہ لاوے
بسبب فاسد ہونے بیع کے کہ ہم بیع فاسد مین قبض کے بعد مشتری مالک ہوتا ہے وہل للغرماء فسخہ ان دیونہم حالۃ نعم الا اذا کان بالثمن وفاء او ابراوا او ادی
المولی وتمامہ فی البحر اجبتہ اور کیا دین خواہون کو فسخ بیع ماذون کا اختیار ہے یا نہیں جواب اُسکا یہ ہے کہ اگر اُنکے دیون بلامدت کے فی الحال ہون تو ہان فسخ اُنکے
اختیار مین ہے مگر جبکہ ماذون کے ثمن سے ادا دیون ممکن ہو یا دین خواہون نے اُسکو معاف کر دیا ہو تو مولی نے دین ادا کر دیا ہو تو بیع فسخ نہ ہوگی اور پورا بیان
اُسکا بحر مین ہے وبموت سیدہ وجنونہ مطبقا وکذا بجنون الماذون ولحوقہ ایضا بدار الحرب مرتدا وان لم یعلم احد بہ لانہ موت حکما اور ماذون محجور ہو جاتا
ہے اپنے مالک کی موت سے اور اُسکے جنون مطبق ہونے سے اور اُسکے دار الحرب مین بھاگ جانے سے مرتد ہو کر اور اسیطرح ماذون کے جنون سے اور اُس کے
لاحق ہونے سے دار الحرب مین مرتد ہو کر اگرچہ لحوق دار الحرب کو کوئی نہ جانتا ہو اسواسطے کہ وہ حکمی موت ہے ہم محمد بن حسن سے روایت ہے کہ جنون مطبق وہ ہے کہ
سال بھر رہے یا زیادہ اور جو اس سے کم ہو وہ مطبق نہیں کذا فی الطحطاوی وبحجر بالاباقۃ وان لم یعلم احد بہ فلو عاد منہ او افاق من جنونہ لم یعد
الاذن فی الصحیح زیلعی وقہستانی اور ماذون محجور ہو جاتا ہے بھاگ جانے سے اگرچہ کوئی نہ جانتا ہو مانند مجنون ہو جانے ماذون کے اور اگر وہ پھر
آوے بھاگنے کے بعد یا ہوش مین ہو جاوے اپنے جنون سے تو اذن سابق عود نکریگا صحیح قول مین کذا فی الزیلعی والقہستانی وباستیلادہا ای بان ولدت منہ فادعاہ
کان حجرا دلالۃ مالم یصرح بخلافہ اور جاریہ ماذونہ محجورہ ہو جاتی ہے استیلاد سے اسطرح پر کہ جنی مولی سے پھر اُسکے ولد کا مولی نے دعوی کیا تو یہ استیلاد حجر ہوگا
حکما باعتبار دلالت حال کے جبتک کہ مولی اُسکے خلاف کی تصریح نکرے ہم استیلاد اسواسطے حجر حکمی ہوا کہ عادت مین جاری ہے کہ ام ولد پردہ مین رہتی ہے اور
مالک اُسکے نکلنے سے اور لوگون کے ساتھ اختلاط کرنے سے خرید و فروخت مین راضی نہیں ہوتا تو یہ دلیل ہے حجر کی ہان اگر مولی استیلاد کے بعد تصریح کر دے
اذن تجارت کی تو حجر ثابت نہوگا اسواسطے کہ دلالت سے صراحت فوق ہے کذا فی الطحطاوی لا بالتدبیر ماذونہ محجور نہیں ہوتی تدبیر سے یعنی اسواسطے کہ
مدبرہ کو پردہ مین رکھنے کی عادت نہیں تو دلیل حجر کی نہ پائی گئی وضمن بہما قیمتہما فقط للغرماء لو علیہما دین محیط اور مولی استیلاد اور تدبیر سے ام ولد
اور مدبرہ کی فقط قیمت کا تاوان دیگا دین والون کو بشرطیکہ دونون پر دین محیط ہووے ہم فقط کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر قیمت سے زیادہ دین ہو تو
اُسکا مطالبہ آزاد ہونے کے بعد ہوگا واقرارہ مبتدأ بعد حجرہ ان ما معہ امانۃ او غصب او دین علیہ لآخر صحیح خبر محجور ہونے کے بعد ماذون کا یہ اقرار
کرنا کہ جو اُسکے پاس ہے وہ امانت ہے یا غصب ہے یا اُسپر دین ہے دوسرے شخص کا صحیح ہے شارح نے کہا اقرارہ مبتدا ہے اور صحیح اُسکی خبر ہے فیقضیہ منہ وقالا
لا یصح تو دین وغیرہ ادا کرے اپنے مال مقبوض سے اور صاحبین نے کہا کہ اُسکا اقرار کرنا صحیح نہیں ولو احاط دینہ بمالہ ورقبتہ لا یملک سیدہ ما معہ ماذون
کا دین محیط ہو گیا اُسکے مال اور اُسکی ذات کو تو اُسکا مالک اُسکے پاس کے مال کا مالک نہ ہوگا ہم اسواسطے کہ مولی اپنے غلام تاجر کے مال کا اُس وقت مالک
ہوتا ہے اُسکا خلیفہ ہو کر جب اُسکی حاجت سے فارغ ہو وارث کے مانند اور جس مال کو دین محیط ہو وہ اُسکی حاجت مین مشغول ہے تو مولی اُسمین خلیفہ نہوگا اور

وہ مال اسکی ملک میں داخل نہ ہوگا فلم یعتق عبد من کسبہ بشریہ مولاہ ولنا الا کان یعتق وعلیہ قیمتہ موسرا او معسرا فلہم ان یضمنوا المعتق ثم یرجع علی
المولی ابن کمال تو آزاد نہ ہوگا وہ غلام جو ماذون مدیون کی کمائی سے ہو اسکے مولی کے آزاد کرنے سے اور صاحبین نے کہا کہ مولی ماذون کے
مال کا مالک ہو تو اسکے آزاد کرنے سے اسکا غلام آزاد ہوگا اور مولی پر اسکی قیمت دینی لازم ہوگی اگر مولی مقدور والا ہو اور اگر تنگدست ہو تو
ماذون کے دین والوں کو اختیار ہے کہ غلام آزاد سے تاوان لیں پھر غلام آزاد مولی سے پھر لے کذا صحح ابن کمال ولو اشتری ذا رحم محرم من المولی
لم یعتق ولو ملکہ یعتق اور اگر ماذون نے مولی کا قرابت دار محرم خرید کرے تو آزاد نہ ہوگا اور اگر مولی ماذون کی کمائی کا مالک ہوتا تو اسکا محرم آزاد
ہو جاتا مجرد خریدنے سے ہم یہ مسئلہ اور اسکے بعد کا مسئلہ اسپر متفرع ہے کہ مولی کسب ماذون مستغرق بالدین کا مالک نہیں ولو اتلف المولی ما فی یدہ من
الرقیق ضمن ہو وکذا لم یضمن خلافا لہما بناء علی ثبوت الملک وعدمہ اور اگر مولی نے تلف کر ڈالے اسکو جو ماذون کے قبضہ میں غلام ہے تو مولی پر تاوان
لازم ہوگا اور اگر مولی اسکی کمائی کا مالک ہوتا تو تاوان نہ دیتا برخلاف صاحبین کے بنا اس خلاف کی ثبوت ملک اور عدم ثبوت ملک پر ہے
وان لم یحط دینہ بمالہ ورقبتہ صح تحریرہ اجماعا اور اگر ماذون کا دین اسکے مال اور اسکی ذات کو محیط نہ ہو تو مولی کا آزاد کرنا ماذون کے غلام کا باتفاق
امام اور صاحبین کے درست ہے وصح اعتاقہ حال کون الماذون مدیونا ولو محیطا اور صحیح ہے مولی کو آزاد کر دینا ماذون کا ماذون کے مدیون ہونے کی
حالت میں اگرچہ دین محیط ہو ہم اعتاق ماذون بالاجماع صحیح ہے خلاف تو فقط ماذون کے کسب میں استغراق دین کے وقت ہے وضمن المولی للغرما
الاقل من دینہ وقیمتہ اور تاوان دے مولی ماذون کے دین والوں کو کمتر اسکے دین اور قیمت سے ہم یعنی اگر دین کم ہو قیمت سے تو دین کا تاوان
دے اسواسطے کہ انکا حق نہیں مگر دین میں اور اگر قیمت کم ہو دین سے تو قیمت کا تاوان دے ہم اسواسطے کہ انکا دین متعلق ہے اسکی ذات سے اور ذات کو
اسکی تلف کر دیا یعنی آزاد کرنے سے کذا فی الدرر والشارح واتبعوا العبد بکل دیونہم وباتباع احدہما لا یبرا الآخر فہما کالکفیل مع مکفول عنہ اور اگر دین والے
چاہیں تو غلام آزاد کا پیچھا کریں اپنے تمام دین کیواسطے اور مولی اور غلام آزاد میں ایک کے پیچھا کرنے سے دوسرا شخص بری الذمہ نہ ہوگا تو مولے
اور اسکا غلام کفیل یعنی ضامن کے مانند ہے مکفول عنہ کے ساتھ ہم یعنی جسطرح کفیل کے مطالبہ کرنے سے مکفول عنہ بری الذمہ نہیں ہوتا اور مکفول عنہ
کے مواخذہ سے کفیل بری الذمہ نہیں ہو جاتا وطولب بما بقی من دیونہم اذا لم تف بہ قیمتہ بعد عتقہ لتقررہ فی ذمتہ اور جو انکا دین باقی رہ گیا اسکا مطالبہ
ہوگا ماذون کی آزادی کے بعد بسبب ثابت ہو جانے دین کے اس کے ذمہ پر مطالبہ اسوقت ہوگا جبکہ اسکی قیمت ادائے دین کیواسطے کفایت نہ
کریگی وصح تدبیرہ ولا تخییر للغرما لتعذر الالزام من اختیار احد الشیئین لیس لہ الرجوع شرح تکملہ اور صحیح ہے ماذون کو مدبر کرنا اور تدبیر سے وہ محجور التصرف نہوگا
اور دین والوں کو اختیار ہوگا تضمین مولی اور استسعاء ماذون میں اسکے عتق کے مانند مگر عتق اور تدبیر میں اتنا فرق ہے کہ جو دین والا ایک چیز اختیار کرے گا
اسکا پھرنا درست نہیں کذا فی شرح التکملہ ہم یعنی اگر دین والے مولی سے غلام کی قیمت کا تاوان لیں تو وہ غلام سے مطالبہ نہیں کر سکتے اسکے آزاد ہونے
تک اور وہ ماذون بنا رہیگا بحال سابق اور اگر غلام سے سعی کرا دیں تو اسکی محنت مزدوری سے اپنے دیون لیں اور وہ بطور سابق ماذون بنا رہیگا کذا فی
البحر الرائق وفی الہدایہ ولو کان الماذون مدبرا او ام ولد لم یضمن قیمتہما لان حق الغرما لم یتعلق برقبتہما لانہما لا یباعان بالدین اور ہدایہ میں ہے اور اگر ماذون
مدبر یا ام ولد ہو تو انکی قیمت کا تاوان مولی پر لازم نہ ہوگا اسواسطے کہ دین والوں کا حق انکی گردن سے متعلق نہیں ہوا کیونکہ ام ولد اور مدبر دین
میں بیچے نہیں جا سکتے ہم یعنی اگر مدبر یا ام ولد کو مولی ماذون کرے اور ان پر لوگوں کا دین لازم ہو پھر انکو مولی آزاد کر دے تو مولی پر تاوان قیمت لازم
نہ ہوگا ولو عتقہ المولی باذن الغرما فلہم تضمین مولاہ ایضا اور اگر ماذون کو مولی نے دین والوں کے اذن سے آزاد کر دیا تو انکو اسکے مالک سے تاوان
لینا جائز ہے کذا فی الظہیریہ یہ مسئلہ اعتاق سے متعلق ہے نہ مسئلہ مدبر سے والماذون ان باعہ سیدہ باقل من الدیون وغیبہ المشتری قید بہ لان الغرما اذا

فردوا على العبد كان لهم فسخ البيع كما مر ضمن الغرماء البائع قيمته لتعديه اور ماذون کو اگر اُسکے مالک نے دیون سے کمتر کو بیچا اور مشتری نے اُسکو غائب
کرڈالا فقد دین والے بیچنے والے سے اُسکی قیمت کا تاوان لین بسبب تعدی مالک مصنف نے غائب کرڈالنے کی قید اسواسطے لگائی کہ دین والے
جب غلام پر قادر ہون تو انکو فسخ بیع کا اختیار ہے چنانچہ گذر گیا فان رد السید علیہ بعیب قبل القبض مطلقا وبخیار رؤیۃ او شرط او بعدہ بقضاء
رجع السید بالقیمۃ علی الغرماء وعاد حقهم فی العبد لزوال المانع سو اگر غلام پھیر دیا جاوے عیب کے سبب سے قبل از قبض مشتری کے مطلقاً خواہ قضا سے
یا رضا سے یا پھیرا جاوے خیار الرؤیۃ یا خیار الشرط یا قبض کے بعد بحکم قاضی پھیرا جاوے تو مالک اُسکی قیمت پھیرلے دین والون سے اور دین والون کا حق
غلام مذکور مین پھر ثابت ہوگا بسبب دور ہو جانے مانع کے ہم یعنی تاوان مولی کا سبب زائل ہوگیا یعنی بیع اور تسلیم کذا فی البحر وان رد بعد القبض بلا قضا
فلا سبیل لهم علی العبد ولا للمولی علی القیمۃ لان الرد بالتراضی اقالۃ وهی بیع فی حق غیرهما اور اگر غلام پھیر دیا قبض مشتری کے بعد بلا حکم قاضی تو دین والون
کے واسطے کوئی راہ نہین غلام پر نہ رد بیع کی نہ استسعاء کی اور نہ مولی کیواسطے کوئی راہ ہے قیمت پر یعنی مولی نے جو دین والون کو قیمت دی تھی اُسکا استرداد
نہین ہوسکتا اسواسطے کہ رد بیع تراضی سے درحقیقت اقالہ ہے بیع کا اور اقالہ بیع ہے غیر عاقدین کے حق مین یعنی غلام کے حق مین کذا فی الطحطاوی وان فضل
من ثمنه شئ رجعوا به علی العبد بعد الحریۃ کما مر اور اگر بعد ضمان مولی دین والون کے دین سے کچھ باقی رہے تو وہ لوگ غلام سے اُسکو پھیرلین اُسکی آزادی کے
بعد چنانچہ مذکور ہوچکا او ضمنوا المشتری عطف علی البائع ای اشار او ضمنوا المشتری ثم یرجع المشتری بالثمن علی البائع یا دین والے تاوان لین عبد مبیع کے
مشتری سے یعنی اگر چاہین تو مشتری سے تاوان لین اور مشتری اُسکا ثمن بائع سے پھیرلے شارح نے کہا قولہ او ضمنوا المشتری بائع پر عطف ہے ہم طحطاوی نے
کہا یون کہنا شارح کو بہتر تھا کہ ضمن الغرماء پر عطف ہے او اجازوا البیع واخذوا الثمن لا قیمۃ العبد یا دین والے بیع کو جائز رکھین اور اُسکا ثمن لین نہ قیمت
غلام کی ہم زیلعی مین ہے خلاصہ یہ ہے کہ دین والون کو تین چیزون مین اختیار ہے چاہین بیع کو جائز رکھین اور چاہین بائع سے تاوان لین چاہین مشتری سے
اور جس سے تاوان لینا اختیار کرین گے تو دوسرا بری الذمہ ہو جائیگا وان باعہ سیدہ معلما بدینہ یعنی مقرا به لا منکرا لما یجئ لتحقق الخاصمۃ ویسقط خیار المشتری لا
الغرماء اور اگر ماذون کو اُسکے مالک نے بیچا اُسکا دین جتا کر یعنی مقر دین ہو کر نہ منکر ہو کر چنانچہ انکا مسئلہ عنقریب آویگا اعلام دین کی قید اسواسطے
لگائی تا مخاصمت مشتری کی ثابت ہو اور خیار مشتری کا ساقط ہو ہم قولہ مقرا یہ تفسیر ماقبل کی صلاحیت نہین رکھتا تو یون کہنا شارح کو بہتر تھا واقر
المشتری بہ تا احتراز واقع ہوتا اُس صورت سے جبکہ مشتری دین کا منکر ہو بائع کی غیبت مین تو اس حالت مین وہ مخاصم نہ ٹھہریگا کذا فی الطحطاوی
فللغرماء رد البیع یعنی اگر مالک نے دین جتا کر بیع کی اور مشتری دین کا مقر ہے تو دین والون کو رد بیع مین اختیار ہے ان لم یصل ثمنه الیهم لان قبضهم الثمن
دلیل الرضی بالبیع رد بیع مین اختیار ہے بشرطیکہ دین والون کو اُسکا ثمن نہ پہونچا ہو اسواسطے کہ انکا ثمن قبض کرنا بیع کی رضامندی کی دلیل ہے الا اذا کان
فیہ محاباۃ فقبض ثمن رضامندی کی دلیل ہے مگر جبکہ ثمن مین محاباۃ ہو یعنی ثمن قیمت سے کمتر ہو ہم یعنی اگر ثمن قیمت سے کمتر ہوگا تو دین والون کو رد بیع جائز
ہے اگرچہ ثمن قبض کرچکے ہون اسواسطے کہ وہ کہین گے کہ ہمنے اس خیال سے قبض کیا تھا کہ وہ قیمت سے کم نہین ہے اور اُسکا محل وہ ہے جبکہ ثمن تمام
دین کو کفایت نہ کرے اور اگر کفایت کریگا تو بیع نافذ ہوگی اگرچہ اُسمین محاباۃ ہو اسواسطے کہ اُسمین مالک کا نقصان ہے نہ دین والون کا کذا فی الطحطاوی
فاما ان یرفع او ینقض البیع ابن کمال اور اگر ثمن قیمت سے کم ہو تو یا ثمن ٹھہرایا جاوے یا بیع منقوض ہو کذا ذکرہ ابن کمال وقال المصنف ہذا اذا کان لم یکن
حالا وکان البیع بلا طلب الغرماء والثمن لا یفی بدینهم والا فالبیع نافذ لزوال المانع اور مصنف نے شرح مین کہا کہ یہ یعنی دین والون کو رد بیع کا اختیار اُسوقت
ہے جبکہ انکا دین بلا مدت ہو اور بیع انکی خواہش سے نہ ہو اور ثمن غلام کا انکے ادائے دین کیواسطے کفایت نہ کرتا ہو اور نہین تو بیع نافذ ہوگی زوال
مانع کے سبب سے یعنی اگر دین موجل ہو یا بیع انکی خواہش سے ہو یا ثمن ادائے دین مین کافی ہو تو انکو فسخ بیع کا اختیار نہ رہیگا اسواسطے کہ مانع نفاذ بیع

اسکا حق تھا سو تینوں صورتوں میں ساقط ہوگیا وان غاب البائع وقد قبضہ المشتری فالمشتری لیس بخصم لہم لو منکرا وصیتہ خلافا فالاثانی ولو مقرا
فخصم کما ملو اور اگر بائع ماذون کا غائب ہوا اور مشتری اسپر قبضہ کر چکا ہو تو مشتری دین والوں کا خصم نہیں اگر مشتری ماذون کے مدیون ہونیکا
منکر ہو بخلاف مذہب ابو یوسف کے کہ وہ خصم ہو اور اگر مشتری دین کا مقر ہو تو وہ خصم ہو چنانچہ گذر گیا ولو نقیا مہ بان غاب المشتری والبائع حاضر
فالحکم کذلک ای لاخصومۃ اجماعا حتی یحضر المشتری لکن لہم تضمین البائع قیمتہ واجازۃ البیع واخذ الثمن اور اگر اسکا الٹا ہو یعنی مشتری غائب ہوا اور
بائع حاضر ہو تو بھی ایسا ہی حکم ہو یعنی خصومت نہیں بالاتفاق مشتری کے حاضر ہونے تک لیکن دین والوں کو اسکی قیمت کا تاوان لینا یا بیع کو
جائز رکھنا اور اسکا ثمن لینا درست ہو عبد قدم مصرا وقال انا عبد فلان ماذون فی التجارۃ فباع واشتری فہو ماذون وشیئذ لزمہ کل شیء من التجارۃ
ایک غلام شہر میں آیا اور بولا کہ میں فلانے کا غلام ماذون فی التجارۃ ہوں اور اسنے بیع اور شری کی تو وہ ماذون ہو اور اسوقت میں اسکو ہر چیز تجارت
کی لازم ہوگی ہم یہ استحسان ہو اسواسطے کہ یہ خبر ہو معاملات میں اور ایک شخص کی خبر معاملات میں مقبول ہو وکذا الحکم ولو اشتری العبد وباع ساکتا عن
اذنہ وحجرہ کان ماذونا استحسانا لضرورۃ التعامل وامر المسلم محمول علی الصلاح فیحمل علیہ حضر درۃ شرح الجامع ومفادہ تقیید المسئلۃ بالمسلم ابن کمال اور اسیطرح کا
حکم ہو اگر غلام نے خرید و فروخت کی اپنے ماذون اور محجور ہونے سے ساکت ہو کر تو وہ غلام ماذون ٹھہریگا استحسان کی راہ سے بسبب ضرورت تعامل
کے اور مسلمان کا حال خیر اور صلاح پر محمول ہو تو اسکی خرید و فروخت ماذون ہونے پر محمول ہوگی کذا فی شرح الجامع اور تعلیل مذکور سے مستفاد ہوا قید لگانا مسئلہ
کا مسلم کے ساتھ کذا ذکرہ ابن کمال یعنی خرید و فروخت بلا بیان اذن اور حجر کے اسوقت ماذون ہونے پر محمول ہوگی جبکہ غلام مسلمان ہوا اور اگر غلام
کافر ہو تو ماذون ہونا اسکا ثابت نہ ہوگا ولکن لایباع لدینہ او المدین کسبہ الا اذا اقر مولاہ بہ ای بالاذن ای اثبتہ الغریم بالبینۃ ولیکن غلام مذکور
اپنے دین میں بیچا نجاویگا جبکہ اسکا کسب اداے دین کیواسطے کافی نہ ہوگا مگر جبکہ اسکا مولی اذن کا اقرار کرے یا دین والا اذن کو گواہوں سے ثابت
کرے وتصرف الصبی والمعتوہ الذی یعقل البیع والشراء ان کان نافعا محضا کالاسلام والاتہاب صح بلا اذن جو صغیر اور معتوہ کہ بیع اور شرا کو
سمجھتا بوجھتا ہو اسکا تصرف اگر نافع محض ہو چنانچہ مسلمان ہونا اور ہبہ قبول کرنا تو صحیح ہو بلا اذن ولی کے وان ضارا کالطلاق والاعتاق
والصدقۃ والقرض لا وان اذن بہ ولیہما اور اگر تصرف مضرت رسان ہو چنانچہ طلاق اور عتاق اور صدقہ اور قرض دینا تو صحیح نہیں اگرچہ اس
تصرف کا صغیر اور معتوہ کے اذن دیا ہو ہم ضرر سے دنیوی ضرر مراد ہو اگرچہ اسمیں آخرت کا نفع ہو چنانچہ صدقہ اور قرض دینا وما تردد من العقود بین
نفع وضرر کالبیع والشراء توقف علی الاذن حتی لو بلغ فاجازہ نفذ اور عقود میں سے جو عقد کہ نفع اور ضرر کے درمیان میں دائر اور محتمل ہو چنانچہ
بیع اور شرا تو وہ ولی کے اذن پر موقوف ہو تو اگر صغیر بالغ ہو جاوے اور اس عقد کو جائز رکھے تو نافذ ہوگی ہم طحطاوی نے کہا اگر شارح بجاے حتی لو
بلغ کے و لو بلغ کہتا تو بہتر ہوتا اسواسطے کہ تفریع کی کوئی وجہ نہیں فان اذن لہما الولی فہما فی شراء وبیع کعبد ماذون فی کل احکامہ اور اگر صغیر اور معتوہ
کے ولی نے اذن دیا تجارت کا تو وہ دونوں خرید و فروخت میں عبد ماذون کے مانند ہیں ماذون کے سارے احکام میں ہم منجملہ احکام مذکورہ یہ ہو کہ اذن تجارت کا
ایک قسم کے ساتھ مقید نہ رہیگا اور مخصوص نہ زمان نہ ہوگا اور اگر صغیر اور معتوہ کو انکا ولی خرید کرتے دیکھکر سکوت کریگا تو یہ سکوت بجاے اذن ہوگا وغیر
ذلک من احکام الماذون وشرط لصحۃ الاذن ان یعقل البیع سالبا للملک عن البائع والشراء جالبا لہ زاد الزیلعی وان یقصد الربح ویعرف الغبن
الیسیر من الفاحش وہو ظاہر اور اذن صحیح ہونے کی شرط یہ ہو کہ صغیر اور معتوہ اتنا بوجھتے ہوں کہ بیع ملک کی سلب کرنے والی ہو بائع سے اور خرید ملک
کی کھینچ لانے والی ہو مشتری کے واسطے زیلعی نے اسقدر زیادہ بیان کیا ہو اور یہ شرط ہو کہ صغیر یا معتوہ خرید و فروخت سے نفع حاصل کرنے کا ارادہ رکھتا
ہوا اور نقصان قلیل کو نقصان کثیر سے ممتاز کرتا ہوا اور یہ قول ظاہر ہو ولیہ ابوہ ثم وصی وصیہ بعد موتہ ثم وصی وصیہ کما فی القہستانی عن العمادیۃ ثم الصغیر

یا معتوہ کا ولی اُسکا باپ ہے پھر اُسکا وصی اُسکی موت کے بعد پھر باپ کے وصی کا وصی چنانچہ قہستانی مین ہے عمادیہ سے ثم بعدہم جدہ الصحیح وان علا ثم وصیہ ثم وصی وصیہ قہستانی زاد القہستانی والزیلعی ثم الوالی بالطریق الاولی پھر ان تینون کے بعد جد صحیح اُسکا ولی ہے اگرچہ جد عالی ہو یعنی پردادا پھر اسکا وصی پھر دادا کے وصی کا وصی کذا فی القہستانی قہستانی اور زیلعی نے اتنا زیادہ کہا ہے پھر والی یعنی حاکم ولی ہے بطریق اولی ہم قہستانی اور زیلعی نے والی کو قاضی کے بعد ذکر کیا ہے اور مراد وہ والی ہے جسکی ولایت مین قضا ہے جو حاکم کہ قاضی نہین اُسکا اذن جائز نہین کذا فی الطحطاوی ثم القاضی او وصیہ ایہما تصرف یصح فلذا لم یقل ثم پھر قاضی یا اُسکا وصی ولی ہے قاضی اور اُسکا وصی جو کوئی انمین سے تصرف کریگا تو صحیح ہوگا اسی واسطے مصنف نے لفظ ثم نہ کہا یعنی یون نہ کہا کہ ثم وصیہ کیونکہ ثم ترتیب پر دلالت کرتا ہے اور قاضی اور اُسکے وصی کے تصرف مین ترتیب نہین دون الام او وصیہا ہذا فی المال بخلاف النکاح کما مر نہ مان یا اُسکا وصی یعنی مان صغیر کی یا اُسکا وصی صغیر کا ولی نہین یہ تفصیل ولایت کی مال مین ہے بخلاف نکاح کی ولایت کے چنانچہ کتاب النکاح مین گذر گیا ہے اور مان کے مانند چچا اور بھائی اور کوتوال شہر اور عمہ اور خالہ صغیر کی ولی نہین کذا فی الطحطاوی رأی القاضی الصبی او المعتوہ او عبدہما او عبد نفسہ کما مر یبیع ویشتری فسکت لا یکون سکوتہ اذنا فی التجارۃ قاضی نے صغیر یا معتوہ یا دونون کے غلام مین یا اپنے غلام کو دیکھا بیع کرتے اور خریدتے پھر ساکت رہا تو قاضی کا سکوت تجارت کا اذن نہوگا جیسا قاضی کا مسئلہ سابق مذکور ہو چکا والقاضی ان یاذن للیتیم والمعتوہ اذا لم یکن لہ ولی ولعبدہما اذا کان لکل واحد منہما من الصبی والمعتوہ ولی فامتنع الولی من الاذن عند طلب ذلک منہ ای من القاضی زیلعی اور قاضی کو جائز ہے کہ یتیم اور معتوہ کو تجارت کرنے کا اذن دے جبکہ یتیم یا معتوہ کا کوئی ولی نہو اور یتیم اور معتوہ کے غلام کو اذن تجارت دینا قاضی کو جائز ہے جبکہ صغیر اور معتوہ ہر ایک کا ولی موجود ہو اور وہ ولی اذن دینے سے انکار کرے جس صورت مین کہ اذن مطلوب ہو قاضی سے کذا فی الزیلعی ہم یہ ترکیب مصنف کی مخل ہے بہتر یون تھا کہ اذا کان کے مقام پر اذا کان ہوتا فتاوی عالمگیری مین ہے کہ اگر صغیر یا معتوہ کا باپ یا اُسکا وصی یا دادا ہو پھر قاضی کے نزدیک صغیر یا معتوہ کو تجارت کا اذن دینا مصلحت معلوم ہو سو اُسنے اذن دیا اور اُسکے باپ نے نہ مانا تو قاضی کا اذن جائز ہے اگر قاضی کی ولایت متاخر ہے باپ کی ولایت سے چنانچہ محیط مین ہے اور اگر قاضی نے صغیر کے غلام کو اذن دیا تجارت کا اور صغیر کا باپ زندہ ہے اور اذن کو مکروہ جانتا ہے تو جائز ہے چنانچہ مغنی مین ہے انتہی مختصرا اور طلب اذن قید نہین چنانچہ صاحب محیط کے قول سے معلوم ہوتا ہے اور وہبانیہ کی اول بیت سے نکلتا ہے کذا فی الطحطاوی قلت وفی البرجندی عن الخزانۃ لو ابی ابوہ او وصیہ صح اذن القاضی لہ زاد شارح الوہبانیۃ ولا یحجر بعد ذلک اصلا لانہ حکم الا ان یحجر قاضی آخر فتدبر مین کہتا ہون اور برجندی مین خزانہ سے منقول ہے اگر صغیر کا باپ یا اُسکا وصی اذن سے انکار کرے تو قاضی کا اذن اسکے واسطے صحیح ہے شارح وہبانیہ نے اتنا زیادہ کہا اور اسکے بعد صغیر اصلا محجور نہ ہوگا اسواسطے کہ قاضی کا اذن حکم ہے اور حکم دفع نہین ہوتا مگر دوسرے قاضی کے روک دینے سے سو اسکو غور کر فروع مسائل ملحقہ شارح کے لو اقر الانسان بما معہما من کسب او ارث صح علی الظاہر کالماذون ورنہ اگر صغیر اور معتوہ اقرار کرین کسی آدمی کے واسطے اُس مال کا جو دونون کے پاس ہے کمائی سے یا میراث سے تو اقرار اُنکا صحیح ہے بموجب ظاہر الروایۃ کے غلام ماذون کے اقرار کے مانند کذا فی الدرر یعنی اگر یون اقرار کرین کہ جو مال ہمکو میراث مین ملا ہے وہ درحقیقت فلانے شخص کا ہے تو یہ اقرار صحیح ہے اور غیر ظاہر الروایۃ کا یہ قول ہے کہ کسب مین اقرار صحیح ہے میراث مین صحیح نہین الماذون لا یکون ماذونا قبل العلم بہ الا فی مسئلۃ ما اذا قال بایعوا عبدی فانی اذنت لہ فبایعوہ ہو لا یعلم بذلک صار ماذونا بخلاف قولہ بایعوا ابنی الصغیر ماذون ماذون نہین ہوتا اذن کے دریافت ہونے سے پہلے مگر اس مسئلہ مین جبکہ مولی نے کہا کہ خرید و فروخت کرو میرے غلام سے کہ مین نے اُسکو اذن دیا سو لوگون نے اُس سے خرید و فروخت کی اور حالانکہ غلام اس اذن دینے کو نہین جانتا تو وہ ماذون ٹھہر جاویگا برخلاف اس قول کے کہ باپ نے کہا لوگون سے کہ میرے فرزند صغیر سے خرید و فروخت

کرے ہم اذن غلام مین دو روایتین ہین ایک روایت مین قبل علم ماذون ہوجاتا ہی اور دوسری روایت مین ماذون نہین ہوتا اور اسیطرح صغیر مین
دونون روایتین مذکور ہین چنانچہ تنویر الاذہان سے معلوم ہوتا ہی کذا فی الطحطاوی لا یصح الاذن للآبق والمغصوب المجحود ولا بینۃ اذن صحیح نہین
غلام گریختہ کے واسطے اور نہ اُس غلام کیواسطے جسکا غاصب غصب کرنے سے منکر ہی اور مالک کے گواہ نہین ہم اور اگر مالک کے پاس گواہ
ہون او غصب کی گواہی دین تو اذن صحیح ہوگا ولا یصیر محجورا بها علی الصحیح اشباہ اور غلام ماذون مجور نہین ہوجاتا بھاگ جانے اور مغصوب ہوجانے سے
بقول صحیح کذا فی الاشباہ وفی الوہبانیۃ شعر ولو اذن القاضی لطفل وقد ابی + ابوہ صحیح الاذن منہ فقیحر + اور وہبانیہ مین ہی اور اگر قاضی اذن دے صغیر کو اور حالانکہ
اُسکا باپ انکار کرتا ہی تو اذن صحیح ہی قاضی کی جانب سے سو صغیر تجارت کرے شعر وضمن یعقوب الصغیر ودیعۃ + وتحلیفہ نفی بحیث ینکر اور ابو یوسف نے تاوان
لازم کیا ہی صغیر پر استہلاک ودیعت مین اور صغیر کی قسم لینے پر فتوی دیا گیا ہی جبکہ وہ منکر ہو ہم یعنی اگر صغیر محجور نے ودیعت تلف کر ڈالی تو ابو یوسف کے
نزدیک اُسپر ضمان ہی اور طرفین کے نزدیک ضمان نہین اور اگر ودیعت خود تلف ہوگئی تو بالاتفاق تاوان نہین اور اگر ماذون نے قبض ودیعت یا تجارت مین
یا مکاتب ہو اور ودیعت تلف کر ڈالے تو اُسپر اُسکا تاوان ہی اور اگر صغیر ماذون پر کسی چیز کا دعوی ہو اور وہ انکار کرتا ہو تو اُسکی تحلیف مین اختلاف ہی کما فی الاقرار
مین مذکور ہی کہ تحلیف پر فتوی ہی کذا فی شرح الوہبانیۃ لعبد البر شعر ولو رہن المحجور او باع او شری + یجوزہ المولی فما شئت + لتوقف تصرف المحجور علی الاجازۃ اور اگر محجور نے
رہن رکھا یا بیع اور شرا کی اور ولی نے اُسکو جائز رکھا تو رہن وغیرہ تغیر نافذ نہین بسبب موقوف ہونے تصرف محجور کے اجازت پر ہم خواہ محجور غلام ہو یا صغیر
عاقل فلو لم یجز بل اذن لہ فی التجارۃ فاجازہ العبد جاز استحسانا ولو لم یاذن لہ فاعتقہ فاجاز ہا لم یصح اجازۃ سو اگر مولی نے عقود مذکورہ کو جائز نہ رکھا بلکہ محجور کو تجارت کا
اذن دیا سو عبد ماذون نے عقود مذکورہ کو جائز رکھا تو جائز ہی استحسان کی راہ سے اور اگر اُسکو اذن تجارت کا نہ دیا ہو سو اُسکو آزاد کردیا سو اُسنے عقود مذکورہ کو
جائز رکھا تو اُسکی اجازت صحیح نہین قال فکذا الصبی الممیز مصنف وہبانیہ نے کہا اور یہی حکم ہی صغیر ممیز کا جو بیع اور شرا بوجھتا ہی قلت ولا یخفی ان ما ہو تبرع
ابتداء و انتہاء فلا یصح باذن ولی الصغیر کالقرض مین کہتا ہون اور یہ بات مخفی نہین کہ جو عقد کہ ابتدا مین احسان بلا بدل ہی وہ ضرر ہی تو امر مضر ولی صغیر کے اذن سے
صحیح نہ ہوگا چنانچہ قرض ہم شرنبلالی نے ذکر کیا کہ منجملہ تصرفات موقوفہ قرض ہی اور قرض مضر محض ہی تو نافذ نہ ہوگا اگرچہ ولی اجازت دے چلپی نے کہا یہ اعتراض
اُسپر ہی جو وہبانیہ مین مذکور نہین اور نہ اُس سے مفہوم ہی واللہ تعالی اعلم واستغفر اللہ الحلیم +

## کتاب الغصب

یہ کتاب ہی غصب کے احکام مین ہو لغۃ اخذ الشیء مالا وغیرہ کالحر علی وجہ التغلب غصب بفتح غین معجمہ وسکون ضاد مہملہ لغت مین عبارت ہی چیز کے لینے سے بطور
زبردستی کے خواہ وہ چیز مال ہو یا نہ ہو چنانچہ شخص آزاد کا پکڑ رکھنا وشرعا ازالۃ ید محقۃ ولو حکما کجحودہ لما اخذہ قبل ان یحولہ اور اصطلاح شرع مین غصب عبارت
ہی قبض محق کے زائل کردینے سے اگرچہ ازالہ قبض حکمی ہو نہ حقیقی چنانچہ مودع کا انکار کرنا نقل مکان سے پہلے اُس ودیعت کا جسکو اُسنے مالک سے لیا تھا
ہم قبضہ مودع بالفتح کالعینیۃ قبضہ ہی مودع بالکسر کا انکار کرنے سے پہلے پھر جب اُسنے ودیعت کا انکار کیا تو مالک کا قبضہ زائل ہوگیا حکما باثبات ید مبطلۃ غصب
عبارت ہی ازالہ مذکورہ سے قبض مبطل کے اثبات کے ساتھ یعنی حقدار کا قبضہ دور کردینا اور ناحق قبضہ کرلینا حقیقت ہی غصب کی ہم بعضون کے نزدیک غصب
عبارت ہی فقط ازالہ ید محقہ سے نہ اثبات ید مبطلہ سے وہذا اگر ایک آدمی کے ہاتھ مین موتی ہو اور دوسرا آدمی اُسپر ہاتھ مارے اور موتی دریا مین گر پڑے تو تاوان لازم
ہی حالانکہ اثبات قبض یہان ثابت نہین اور اکثر فقہا کے کلام سے ظاہر ہی کہ ازالہ قبض کے ساتھ اثبات قبض بھی ضرور ہی اور تحقیق ہی کہ غصب دو قسم ہی ایک
غصب وہ جو تاوان کا موجب ہی تو اُسمین فقط ازالہ شرط ہی اور دوسری قسم وہ ہی جو پھیر دینے کا موجب ہی تو اُسمین اثبات قبض بھی شرط ہی واعتبر الشافعی
اثبات الید فقط فالثمرۃ فی الزوائد فثمرۃ بستان مغصوب لا تضمن عندنا خلافا لہ اور امام شافعی نے غصب کی تعریف مین فقط اثبات قبض کا اعتبار کیا ہی اور

ثمرہ اختلاف کا مغصوب کی زائد چیزون مین ہو باغ مغصوب کا پھل ہمارے نزدیک مضمون نہین برخلاف امام شافعی کے کذا فی الدرر یعنی اگر پھل غاصب تلف کر ڈالے تو
اُسپر تاوان ہمارے نزدیک نہین بسبب عدم ازالہ کے اور اُنکے نزدیک تاوان ہے اثبات ید کے سبب سے اور اگر مالک زوائد کو طلب کرے تو بالاجماع تاوان ہے
کذا فی الطحطاوی فی مال فلا یتحقق فی میتۃ وحر ازالہ او اثبات ہو مال مین تو غصب ثابت نہین ہوتا مردار اور شخص آزاد مین ہو اسواسطے کہ وہ مال نہین متقوم ای مباح شرعا
قہستانی فلا یتحقق فی خمر مسلم ازالہ او اثبات ہو مال متقوم مین یعنی جو شریعت مین مباح ہو کذا فی القہستانی تو غصب ثابت نہین ہوتا مسلمان کی شراب مین ہو اسلئے کہ شراب مسلمان کے حق مین
مباح الاستعمال نہین محترم فلا یتحقق فی مال حربی ازالہ او اثبات ہو مال محترم مین تو غصب ثابت نہین ہے کافر حربی کے مال مین ہو اسلئے کہ اسکا مال محترم نہین قابل للنقل فلا یتحقق
بالعقار خلافا لمحمد مال مذکور قابل ہو نقل کرنے کے تو غصب ثابت نہین ہوتا زمین وغیرہ غیر منقول مین برخلاف محمد کے ثم غیر وقف مین شیخین کا
قول صحیح ہے اور وقف مین محمد کا قول صحیح ہے کذا فی الطحطاوی بغیر اذن مالکہ احترز بہ عن الودیعۃ والعاریۃ فانہ ان لم یوقت مضمون الا بالاتلاف مع انہ لیس بمملوک
اصلا صرح بہ فی البدائع فلو قال بلا اذن من لہ الاذن لما فعل ابن کمال لکان اولی ازالہ او اثبات ہو مال مذکور مین اُسکے مالک کے بلا اذن مصنف نے یہ
قید لگائی کر ودیعت سے احتراز کیا یعنی ودیعت اور اسیطرح عاریۃ مین ہرچند ازالہ یہ مجتمع ہے مال متقوم محترم قابل النقل سے لیکن چونکہ باذن مالک ہے لہذا
غصب داخل نہین اور یہ معلوم کر کہ مال موقوف لازم الضمان ہے تلف کر ڈالنے سے باوجودیکہ وہ مال کسی کا مملوک نہین تصریح کی ہے اسکی بدائع مین تو اگر
مصنف یون کہتا کہ ازالہ قبضہ ہو بدون اذن اُس شخص کے جسکو اذن کا اختیار ہے جیسا کہ مالک یا متولی وقف جیسا کہ ابن کمال نے کہا ہے تو البتہ خوب ہوتا
اسواسطے کہ وقف کو بھی غصب شامل ہو جاتا لا بخفیۃ احترز بہ عن السرقۃ وفیہ لابن الکمال کلام ازالہ او اثبات ہو نہ بطریق خفیہ کے مصنف نے یہ
قید لگائی تا سرقہ نکلجائے غصب سے اور یہین ابن کمال کا کچھ کلام ہے حاصل کلام ابن کمال یہ ہے کہ سرقہ کا حدود مین داخل ہونا اُسکے داخل ہونے کا غصب
مین منافی نہین سو سرقہ غصب مین داخل ہے باعتبار اپنی اصل کے اور حدود مین باعتبار بعض خصوصیات کے داخل ہے چنانچہ بیع الفضولی غصب ہے حالانکہ
کتاب البیوع مین مذکور ہے بعض خصوصیات کی بیع کے سبب سے اور اسکو یہ نکتہ معلوم نہ ہوا جسنے لا علی سبیل الخفیہ کی قید لگائی تا سرقہ غصب سے نکلجائے فاستخدام
العبد وتحمیل الدابۃ غصب لا ازالۃ ید المالک تو خدمت لینا غیر کے غلام سے اور غیر کے جانور پر بوجھ لادنا غصب ہے بسبب دور کردینے قبضہ مالک کے
یعنی اور اثبات قبض ناحق کے ثم غلام مشترک سے خدمت لینا بدون اذن شریک کے اسکے غصب ہونے مین اختلاف ہے مگر قول راجح لزوم تاوان کا ہے اور
مشترک جانور پر سوار ہونا بدون شریک کے تاوان کا موجب ہے بالاتفاق چنانچہ قہستانی کے کلام سے نکلتا ہے کذا فی الطحطاوی عن ابی السعود لا جلوسہ علی
بساط لعدم ازالتہا فلا یضمن ما لم یہلک بفعلہ غصب نہین بیٹھنا اُسکا غیر کے فرش پر بسبب زائل کرنے قبض مالک کے تو جالس پر تاوان لازم نہ ہوگا جبتک کہ
فرش تلف نہ ہوجائے اُسکے فعل کے سبب سے اسواسطے کہ فرش بچھانا مالک کا فعل ہے تو فقط جالس سے اُسکا ازالہ نہین ہوتا بدون نقل اور تحویل کے وکذا لو دخل
دار انسان واخذ متاعا وجحد فہو ضامن وان لم یحولہ ولم یجحد لم یضمن ما لم یہلک بفعلہ او تخرجہ من الدار خانیہ اور اسیطرح کا حکم ہے اگر غاصب ایک آدمی کے گھر مین
داخل ہوا اور کچھ اسباب لیا اور منکر ہوگیا تو اُسپر تاوان ہے اور اگر اُسنے اسباب گھر سے باہر نہ نکالا اور اُسکے لینے کا انکار نکیا تو تاوان نہین جبتک وہ چیز ہلاک
نہ ہوجائے اُسکے فعل کے سبب سے یا اُسکو گھر سے نکال لیجائے کذا فی الخانیہ یعنی در صورت عدم انکار تاوان نہین مگر ہلاک یا اخراج سے وحکمہ الاثم لمن
علم انہ مال الغیر اور حکم یعنی اثر مترتب غصب کا گناہ ہے اُس شخص کے حق مین جو جانتا ہو کہ مغصوب غیر کا مال ہے ثم غصب کا حرام ہونا قرآن اور حدیث سے
ثابت ہے قال تعالی ولا تاکلوا اموالکم بینکم بالباطل حق تعالی نے فرمایا نہ کھاؤ اپنے مالون کو آپس مین ناحق اور حجۃ الوداع کی حدیث مین ثابت ہے کہ تمہارا
خون اور تمہارے مال تمپر حرام ہین جبتک کہ تم اپنے رب سے ملو یعنی قیامت تک ایک شخص کا مال دوسرے پر حرام ہے اور متفق علیہ حدیث مین وارد ہے کہ جو
شخص بالشت بھر زمین غصب کریگا اُسکی گردن مین حق تعالی سات طبق زمین کا طوق ڈالیگا غصب کے گناہ ہونے مین دانست کی قید اسلیے لگائی کہ نادانی

گناہ نہ ہوگا جیسا کہ دوسرے شخص کا مال تلف کر ڈالا اپنا مال جانکر لیکن تاوان علم اور عدم علم دونوں صورتوں میں واجب ہوگا کذا فی الطحطاوی ورد
العین قائمۃ والغرم ہالکۃ بفعلہ او غیرہ او بآفۃ سماویۃ قہستانی اور حکم غصب کا پھیر دینا ہے غصب کی چیز کا اگر وہ قائم اور موجود ہو اور اسکا تاوان دینا اگر
وہ تلف ہوگئی ہو خواہ اسکے فعل سے یا غیر کے یا آفت سماوی سے کذا فی القہستانی ثم غاصب نے مغصوب پھیر دیا اور مالک نے نہ لیا سو وہ اسکے گھر سے
آیا اور اسکے پاس تلف ہوگیا تو اسپر تاوان نہیں اسواسطے کہ غصب اس صورت میں امانت ہوگیا کذا فی الطحطاوی ولغیر من علم الاخیران فلا اثم لانہ خطاء
وہو مرفوع بالحدیث اور غصب کا حکم دانستہ کے حق میں پھیر دینے اور تاوان دینے کا ہے تو غاصب نادانستہ پر گناہ نہیں ہو اسواسطے کہ یہ خطا اور چوک ہے اور
حالانکہ خطا پر مواخذہ نہیں بموجب حدیث کے والمغصوب منہ مخیر بین تضمین الغاصب وغاصب الغاصب الا اذا کان فی الوقف
المغصوب بان غصبہ وقیمتہ اکثر وکان الثانی املا من الاول فان الضمان علی الثانی کذا فی وقف الخانیۃ مغصوب منہ یعنی جسکا مال غصب
ہوگیا وہ مختار ہے دو چیزوں میں غصب کرنیوالے سے تاوان لینے میں اور غصب کرنے والے کے غاصب سے تاوان لینے میں یعنی چاہے غاصب سے
تاوان لے چاہے غاصب کے غاصب سے مگر جبکہ غصب ثانی وقف مغصوب میں واقع ہوا اسطرح پر کہ غاصب ثانی نے غاصب اول سے غصب کیا ہو
اور حالانکہ اسکی قیمت زیادہ تر ہوگئی ہو اور غاصب ثانی سے زیادہ تر مالدار غاصب اول سے تو البتہ غاصب ثانی پر تاوان واجب ہوگا کذا فی وقف الخانیۃ
ثم اگر مالک غاصب اول سے تاوان لے تو وہ غاصب ثانی سے پھیر لے اور غاصب ثانی سے تاوان لے تو وہ غاصب اول سے تاوان رجوع نہ کرے اور
چونکہ عبارت شامیہ کی موہم ہے لہذا عبارت خانیہ کا ترجمہ نقل کرنا ضرور ہوا وہ یہ ہے کہ ایک مرد نے وقف کی زمین غصب کی اور اسکی قیمت ہزار درم تھی پھر دوسرے
شخص نے غاصب سے وہ زمین غصب کر لی اور اب اسکی قیمت زیادہ ہوگئی دو ہزار درم کے برابر تو وقف کا متولی غاصب ثانی سے تاوان لے اگر وہ مالدار
ہے اسواسطے کہ غاصب ثانی سے تاوان لینا وقف کے واسطے زیادہ تر نافع ہے اور اگر غاصب اول زیادہ تر مالدار ہو تو اول یا ثانی جس سے چاہے تاوان لے
کذا فی الطحطاوی وفی غصبہا غصب عجلا فاستہلکہ ضمن لبن امہ من قیمۃ العجل ونقصان الام اور خانیہ کی کتاب الغصب میں ہے کہ غاصب نے بچھڑا غصب کیا پھر اسکو ہلاک
کیا اور اسکی ماں کا دودھ سوکھ گیا تو غاصب تاوان دے بچھڑے کی قیمت کا اور اسکی ماں کے نقصان کا اسواسطے کہ بچھڑے کا غصب ماں کے نقصان کا
موجب ہوا اگرچہ غاصب کا فعل اسکی ماں میں ظاہر نہیں تو یہ ضمان ہے تعدی کا نہ ضمان غصب وفی کراہیتہا من ہدم حائط غیرہ ضمن نقصانہ ولم یؤمر بعمارتہ الا
فی حائط المسجد اور خانیہ کی کتاب الکراہیت میں ہے کہ جسنے غیر شخص کی دیوار ڈھائی تو اسکے ناقص ہو جانے کا تاوان دے اور اسکو حکم نہ ہوگا دیوار کے بنانے
کا مگر مسجد کی دیوار میں بنا دینے کا حکم ہوگا ثم قنیہ میں ہے کہ غیر کی دیوار گرائی تو گھر کی قیمت کیجاوے دیواروں کے ساتھ پھر قیمت کیجاوے بدون دیواروں کے
تو تاوان دے ما بین قیمتین کے تفاوت کا وفی القنیۃ تصرف فی ملک غیرہ ثم ادعی انہ کان باذنہ فالقول للمالک الا اذا تصرف فی مال امرأتہ فماتت وادعی انہ کان
باذنہا وانکر الوارث فالقول للزوج اور قنیہ میں ہے کہ ایک شخص نے غیر کے ملک میں تصرف کیا پھر دعوی کیا کہ تصرف مالک کے اذن سے تھا تو مالک کا
قول مقبول ہوگا مگر جبکہ اپنی عورت کے مال میں تصرف کیا ہو سو وہ مر گئی اور زوج نے دعوی کیا کہ تصرف اسکے اذن سے تھا اور وارث اسکا منکر ہو تو
زوج کا قول مقبول ہوگا ویجب رد عین المغصوب مالم یتغیر تغیرا فاحشا مجتبی اور غاصب پر واجب ہے پھیر دینا مغصوب کا بعینہ جب تک مغصوب متغیر تغیر
فاحش نہ ہوگیا ہو کذا فی المجتبی ثم جبکہ مغصوب غاصب کے فعل سے اتنا متغیر ہو کہ اسکا نام اور اسکا عمدہ فائدہ زائل ہو جاوے تو مغصوب منہ کی ملک
اس سے زائل ہو جاتی ہے اور غاصب اسکا مالک ہو جاتا ہے اور تاوان اسپر لازم ہوتا ہے اور بلا ادائے عوض غاصب کو اس سے نفع لینا حلال نہیں اور
اگر مغصوب ناقص ہوگیا تو غاصب پر ضمان نقصان اور پھیر دینا لازم ہوگا اور اگر مغصوب زائد ہوگیا غاصب کے پاس تو مالک کو پھیر لینا زیادت کے ساتھ جائز
ہے کذا فی الطحطاوی مغصوب کا نام زائل ہوتا چنانچہ تھان پھاڑ کر قبا یا قمیص سینا یا گیہوں پیسکر روٹی پکانا فی مکان غصبہ لتفاوت القیم باختلاف الاماکن

پہیر دینا عین مغصوب کا واجب ہے اُسکے غصب کرنے کے مکان مین بسبب متفاوت ہونے قیمتون کے مکانات کے اختلاف سے اور اگر رد کیا ولو
بغیر علم المالک فی البزازیۃ غصب دراہم انسان من کیسہ ثم ردہا فیہ بلا علمہ بری وکذا لو سلمہ الیہ بجہۃ اخری کہبۃ او ایداع او شراء وکذا لو اطعمہ فاکلہ
خلافا للشافعی زیلعی اور غاصب بری الذمہ ہو جاتا ہے عین مغصوب کے پہیر دینے سے اگرچہ پہیرنا مالک کی ناواقفی سے ہو بزازیہ مین ہے کہ غاصب نے
کسی آدمی کے دراہم اُسکی تہیلی سے غصب کیے پہر انکو اُسمین رکھ دیا بلا علم مالک کے تو غاصب بری الذمہ ہو گیا اور اسیطرح اگر مغصوب نے سپرد کر دیا
مالک کو دوسری جہت سے چنانچہ بطریق ہبہ یا ودیعت رکھنے یا بیچنے کے اور اسیطرح اگر مغصوب طعام ہو اور غاصب مالک کو کھلا دے اور مالک اُسکو
کھا جاوے تو بری الذمہ ہوگا برخلاف امام شافعی کے طعام مین کذا فی الزیلعی ویجب رد مثلہ ان ہلک وہو مثلی یا واجب ہے پہیر دینا مثل مغصوب
کا اگر وہ ہلاک ہو جاوے اور حالانکہ وہ مثلی ہے یعنی کیلی یا وزنی چیز ہے وان انقطع المثل بان لا یوجد فی السوق الذی یباع فیہ وان کان یوجد فی البیوت
ابن کمال فقیمتہ یوم الخصومۃ ای وقت القضاء وعند ابی یوسف رح یوم الغصب وعند محمد رح یوم الانقطاع ورجحا قہستانی اور اگر مثلی کا مثل منقطع ہو جاوے
اسطرح پر کہ وہ پایا جاوے اُس بازار مین جسمین وہ بیچا جاتا ہے اگرچہ لوگون کے گہرون مین موجود ہو کذا ذکرہ ابن کمال تو اُسکی قیمت خصومت کے دن
کی یعنی بوقت حاکم کا حکم ہو اُسوقت کی دینا واجب ہے اور ابو یوسف کے نزدیک غصب کے دن کی قیمت واجب ہے اور محمد کے نزدیک یوم الانقطاع
کی قیمت واجب ہے اور قول ثانی اور ثالث کی ترجیح دی گئی کذا فی القہستانی ثم خزانہ مین امام کے قول کو اصح کہا ہے اور تحفہ مین اسکو صحیح کہا ہے اور نہایہ مین ابو لیث
کے قول کو مختار کہا ہے اور ذخیرۃ الفتاوی مین محمد کے قول کو مفتی بہ کہا ہے کذا فی الطحاوی ویجب القیمۃ فی القیمی یوم غصبہ اجماعا اور قیمت والی چیز مین غصب
کے دن کی قیمت واجب ہے باتفاق امام اور صاحبین کے ثم بحر رائق مین ہے کہ ایک شخص نے دوسرے شخص کا کپڑا ضائع کیا پہر وہ اُسکی قیمت واپس لایا مالک نے
کہا کہ مین قیمت نہین چاہتا ہون اور نہ مین تجکو معاف کرتا ہون تو غاصب حاکم سے نالش کرے تاکہ وہ قبول کرنے پر جبر کرے اور اگر نالش نہ کرے لیکن قیمت اُسکی
گود مین رکھدے یا اُسکے دونون ہاتھون مین تو وہ بری الذمہ ہو جاویگا اور اگر اُسکے سامنے رکہدیگا تو بری الذمہ نہوگا اور ودیعت اور غصب مین سامنے
رکہدینے سے بری الذمہ ہو جاویگا کذا فی الطحاوی والمثلی المخلوط بخلاف جنسہ کبر مخلوط بشعیر وشیرج مخلوط بزیت ونحو ذلک کدہن نجس قیمی فتجب قیمتہ یوم غصبہ
اور جو مثلی چیز اپنے خلاف جنس سے ملگئی ہو جیسے گیہون مخلوط جو کے ساتھ اور تلون کا تیل زیتون کے تیل کے ساتھ اور مانند اسکے چنانچہ نجس تیل کے ساتھ
مخلوط ہو تو وہ قیمت والی چیز ہے مثلی باقی نہ رہی تو اُسکے غصب مین اُسکے غصب کے دن کی قیمت واجب ہوگی ثم فتاوی رشید الدین مین ہے کہ دو وزنی چیزین جب
ملجاوین اسطرح کہ جدا نہ ہو سکین وہ مثلی نہین رہتی ہین قیمت والی ہو جاتی ہین کذا فی الطحاوی وکذا کل موزون تختلف بالصنعۃ کقمقم وقدر ودست ذکرہ فی الجواہر
اور اسیطرح قیمت والا ہو جاتا ہے ہر موزون جو صنعت اور کاریگری سے مختلف ہو چنانچہ آفتابہ اور دیگ کذا فی الدرر اور چنانچہ شیرہ کہجور کا کذا فی جواہر الفتاوی
زاد المصنف ورب وقطر لان کلا منہما یتفاوت بالصنعۃ ولا یصح السلم فیہما ولا یثبت دینا فی الذمۃ مصنف نے اپنی شرح مین اتنا زیادہ کہا ہے اور چنانچہ رب یعنی
عصارہ ثمرات کا اور قطر یعنی ٹپکائی چیز قیمت والی ہے اسواسطے کہ ہر ایک اُنمین سے صنعت سے مختلف اور متفاوت ہوتا ہے اور بیع سلم اسمین صحیح نہین اور وہ دین ہو کر
ذمہ پر ثابت نہین ہوتا ہے یعنی متفاوت القیمۃ ہونا اور بیع سلم کا اسمین جائز نہونا یہ دلیل ہے کہ مثلی ہے قلت وفی الذخیرۃ والمجتبی فی الضمان مثلی فی غیرہ کالسلم
مین کہتا ہون اور ذخیرہ مین ہے اور غیر قیمتی ہے تاوان مین اور مثلی ہے سوائے تاوان کے چنانچہ سلم مین وفی المجتبی السویق قیمی لتفاوتہ بالقلی وقیل مثلی اور مجتبی مین ہے
کہ ستو قیمتی ہے بسبب متفاوت ہونے ستو کے بہونے سے اور قول ضعیف یہ ہے کہ وہ مثلی ہے وفی الاشباہ الخبز واللحم ولو نیا والآجر قیمی اور اشباہ مین ہے کہ لوبیا اور
گوشت اگرچہ کچا ہو اور پختہ اینٹ قیمتی ہے نہ مثلی وفی حاشیتہا لابن المصنف ہنا وفیما یحلب یعتبر بالفصولین وغیرہ وکذا الصابون والسرقین والورق الابر
والحصر والجلد والدہن المتنجس وکذا الفحم وکل مکیل وموزون یشرف علی الہلاک مضمون بالقیمۃ فی ذلک الوقت کسفینۃ موقورۃ اخذت فی الغرق والقی الملاح

انہا من المکیل او الموزون لضمن قیمتہا ساعتہ کما فی المجتبی اور فرزند مصنف نے حاشیہ اشباہ مین یہان اور حلبیہ تاسیر کے قاعدے مین فصولین وغیرہ
کی طرف نسبت کر کے وارد ہو اور اسیطرح صابون اور پانس اور ورق یعنی درخت کی پتیان اور سویان اور کسم اور کچا چمڑا اور پکا چمڑا اور زنا پاک تیل اور
اسی طرح مٹی بھر کیلی اور وزنی چیز اور جو کیلی اور موزون کو قریب الہلاک ہو اسکی وہ قیمت لازم الضمان ہو جو تلف ہونے کے وقت اسکی قیمت ہو
چنانچہ کرانبار کشتی جب ڈوبنے لگے اور اسوقت ملاح نے جو کیلی چیز اور وزنی چیز اسمین تھی گرا دی تو اس ساعت کی قیمت کا تاوان لیا جاویگا کذا فی المجتبی
ھم ورق یہ ہے یہان کا غذ مراد نہین ہے واسطے کہ کاغذ مثلی ہے کذا فی العالمگیریۃ وفی القہستانی غصب ماء فی حنطۃ فافسدہا وزادفی کیلہا ضمن قیمتہا قبل صبہ للماء لا
مثلہا ہذا اذا لم ینقلہا فلو نقلہا للمکان ضمن المثل لانہ غصبہ وہو مثلی بخلاف ما لو صب الماء فی الموضع الذی فیہ الحنطۃ بغیر نقل انتہی والحاصل کما فی الدر وغیرہا ان
کل ما یوجد لہ مثل فی الاسواق بلا تفاوت یعتد بہ فہو مثلی وما لیس کذلک فقیمی فاحفظ اور ضمیر قیمہا مین ہے کہ ایک شخص نے پانی ڈالدیا گیہون مین سو اسکو بگاڑ
دیا اور اسکے کیل مین زیادت ہو گئی بھیگنے سے تو وہ شخص تاوان دے اس قیمت کا جو پانی ڈالنے سے پہلے اس کی قیمت تھی یہ اس صورت مین ہے جبکہ
اُسنے گیہون کو نہ اٹھایا ہو اور اگر دوسرے مکان کی طرف اٹھا لیگیا اور پھر پانی ڈالا ہو تو ضمان مثل لازم ہوگا اسواسطے کہ اُسنے اسکو غصب کیا اور جبکہ
وہ اسوقت مثلی تھا برخلاف اُس صورت کے کہ اگر پانی ڈالا اُسی مکان مین جہان گیہون تھے بغیر نقل کے انتہی مانی القہستانی اور حاصل کلام اور خلاصہ مقام
در وغیرہ کے موافق یہ ہے کہ جس چیز کا مثل درمانند بازارون مین بلا تفاوت قابل شمار پایا جاوے تو وہ چیز مثلی ہے اور جو ایسا نہو یعنی جسمین تغیر فاحش اور
تفاوت معتد بہ ہو وہ قیمت والی چیز ہے تو اس قاعدے کو یاد رکھنا چاہیے فان ادعی ہلاکہ تسقط بوجوب رد العین لانہ الموجب الاصلی ورد المثل او القیمۃ مخلص
علی الراجح حبس حتی یعلم الحاکم انہ لو بقی لظہرہ ای لاظہرہ ثم قضی الحاکم علیہ البدل من مثل وقیمۃ پھر اگر غاصب مغصوب کے تلف ہو جانے کا دعوی کرے تو وہ
محبوس کیا جاوے یہان تک کہ حاکم یہ معلوم کر جاوے کہ اگر مغصوب باقی رہا ہوتا تو البتہ ظاہر ہوتا یعنی غاصب اسکو ظاہر کر دیتا پھر حاکم اسپر عوض دینے کا
حکم کرے مثل یا قیمت سے یعنی اگر مغصوب مثلی ہو تو مثل دلاوے اور اگر قیمی ہو تو قیمت دلاوے شارح نے کہا ادعاے ہلاکت وجوب رد عین سے مربوط
ہو اسواسطے کہ رد عین موجب اصلی ہے اور رد مثل اور قیمت مخلص ہے قول راجح پر ہم مخلص ہے یعنی جبکہ رد عین متعذر ہوا اسوقت رد مثل یا رد قیمت کی طرف احتیاج ہوگی
ولو ادعی الغاصب الہلاک عند صاحبہ بعد الرد وعکس المالک ای ادعی الہلاک عند الغاصب واقاما البرہان فبرہان الغاصب انہ ردہ وہلک
عند المالک اولی خلافا لمحمد الثانی یا معنی اور اگر غاصب نے دعوی کیا مغصوب کے تلف ہو جانیکا اسکے مالک کے پاس پھیر دینے کے بعد اور مالک نے بالعکس دعوی کیا
یعنی اسکے تلف ہو جانے کا غاصب کے پاس دعوی کیا اور دونون نے گواہ قائم کیے تو غاصب کی یہ گواہی کہ اُسنے مغصوب کو پھیر دیا اور وہ مالک کے پاس
ہو گیا مقدم ہے مالک کی گواہی پر برخلاف ابو یوسف کے کہ اُنکے نزدیک مالک کے گواہ مقدم ہین کذا فی الملتقی ولو اختلفا فی القیمۃ وبرہنا فالبینۃ للمالک وسیجئ
اور اگر غاصب اور مالک نے مغصوب کی قیمت مین اختلاف کیا اور دونون گواہ لائے اپنے دعوی پر تو مالک کے گواہ مقدم ہین اور اسکا بیان آگے آوے گا
ولو فی نفس المغصوب فالقول للغاصب اور اگر دونون نے ذات مغصوب مین اختلاف کیا یعنی غاصب کہتا ہو کہ مغصوب یہی چیز ہے اور مالک کہتا ہو کہ یہ نہین ہے تو غاصب
ہی کا قول مقبول ہوگا یعنی اسواسطے کہ وہ قابض ہے والغصب انما یتحقق فیما ینقل فلو اخذ عقارا وہلک فی یدہ بآفۃ سماویۃ کغلبۃ سیل لم یضمن خلافا لمحمد
وبقولہ قالت الثلثۃ وبہ یفتی فی الوقف ذکرہ العینی اور غصب ثابت ہوتا ہے مال منقول مین سو اگر ایک شخص نے مال غیر منقول چنانچہ زمین اور گھر اور درخت کسی کا لیا
اور اسکے ہاتھ مین آسمانی آفت سے تلف ہو گیا چنانچہ سیلاب کے غلبہ سے زمین ڈوب گئی یا گھر گر پڑا تو غاصب پر ضمان نہین شیخین کے نزدیک برخلاف
محمد کے کہ انکے نزدیک غیر منقول کے غصب مین بھی تاوان ہے اور یہی قول ہے ائمہ ثلثہ کا اور محمد کے قول پر فتوی ہے وقف مین علامہ عینی نے اسکو ذکر کیا ہے وذکر
ظہیر الدین فی فتاویہ الفتوی فی غصب العقار والدور الموقوفۃ بالضمان ان الفتوی فی غصب منافع الوقف بالضمان اور ظہیر الدین نے اپنے فتاوی مین ذکر

کیا ہے کہ مدتوں غیر منقول اور موقوف گھر دن کے غصب مین لزوم تاوان کا فتوی ہے اور منافع وقف کے غصب مین لزوم ضمان کا فتوی ہے ہم طحطاوی نے
کہا کہ لفظ موقوفہ عقار اور دور دونون کی طرف راجع ہے وفی فوائد صاحب المحیط اشتری دارا وسکنہا ثم ظہر انہا وقف او کانت للصغیر لزمہ اجر المثل صیانۃ لمال الوقف
والصغیر اور صاحب محیط کے فوائد مین ہے کہ ایک شخص نے گھر مول لیا اور اسمین رہا پھر ظاہر ہوا کہ وہ گھر وقف تھا یا کہ وہ صغیر کا مملوک تھا تو مشتری پر اجرت مثل
لازم ہوگی مال وقف اور مال صغیر کی حفاظت کیواسطے وفی اجارۃ الفیض انما لا یتحقق الغصب عندہما فی العقار فی حکم الضمان اما فیما وراء ذلک فیتحقق الا تری انہ یتحقق
فی الرد فاذن فی الاستحقاق للاجرۃ انتہی فلیحفظ اور فیض کی کتاب الاجارہ مین ہے کہ غصب شیخین کے نزدیک ثابت نہین ہوتا غیر منقول مین فقط تاوان دینے
کے حکم مین اور لزوم تاوان کے ماسوا مین تو غصب شیخین کے نزدیک بھی متحقق ہے کیا تو نہین جانتا ہے کہ غصب متحقق ہے پھیر دینے مین یعنی مغصوب غیر منقول کا
پھیر دینا شیخین کے نزدیک بھی واجب ہے اسیطرح استحقاق اجرت مین بھی غصب ثابت ہے یعنی اگر غاصب عقار مین سکونت کرے تو کرایہ اسپر لازم ہوگا اگر
وقف اور مال صغیر نہو انتہی مافی الفیض تو اسکو یاد رکھنا چاہیے قیل قائلہ الاسروشنی وعماد الدین فی فصولیہما والاصح انہ ای العقار یضمن بالبیع
والتسلیم قول ضعیف ہے یہ کہ عقار یعنی غیر منقول مضمون ہے بیع اور تسلیم سے قائل اس قول ضعیف کا استروشنی اور عماد الدین ہے دونون نے یہ قول اپنی فصولین
مین کہا ہے وکذا بالجحود فی العقار الودیعۃ اور اسی طرح ضمان لازم ہے غیر منقول ودیعت کے انکار کرنے سے یعنی اگر غیر منقول ودیعت ہو ایک شخص کے
پاس پھر وہ ودیعت کا انکار کرے تو اسپر بالاتفاق تاوان لازم ہوگا کذا فی البحر وبالرجوع عن الشہادۃ بعد القضاء اور اسیطرح تاوان لازم ہے گواہی
سے پھر جانے سے قاضی کے حکم کر دینے کے بعد صورت اسکی یہ ہے کہ دو شاہدون نے ایک شخص پر گواہی دی کہ جو گھر اسکے پاس ہے وہ فلانے شخص کا ہے
سو قاضی نے وہ گھر دوسرے کو دلا دیا پھر شاہدون نے کہا کہ ہماری گواہی غلط تھی تو گھر کا تاوان شاہدون پر لازم ہوگا زیلعی نے کہا کہ یہ ضمان اتلاف کا
ہے نہ ضمان غصب وفی الاشباہ العقار لا یضمن الا فی مسائل وعد منہا الثلثۃ اور اشباہ مین ہے کہ غیر منقول مین تاوان نہین مگر چند مسائل مین تاوان ہے اور ان مین تینون
مسئلون کو شمار کیا ہے یعنی بیع مع التسلیم اور انکار ودیعت اور رجوع عن الشہادۃ واذا نقص العقار بسکناہ وزراعتہ ضمن النقصان بالاجماع اور جبکہ غاصب
ناقص کر دے غیر منقول کو اپنی سکونت اور کشتکاری سے تو نقصان کا تاوان دیگا بالاتفاق ہم نقصان کی تفسیر مین اختلاف ہے قول صواب اور مفتی بہ یہ ہے کہ زمین
خریدار ہوگا اعتبار ہے یعنی تامل کرنا چاہیے کہ گھر یا زمین کی کیا قیمت ہے قبل استعمال کے اور کیا قیمت ہے بعد استعمال کے تو جسقدر دونون قیمتون مین تفاوت ہو وہی نقصان
ہے فیعطی ما زاد البذر وتصحیحہ فی المجتبی مغصوب منہ غاصب کو اسقدر روپے جسقدر بیج نے اسکی مالیت زیادہ کر دی اور تصحیح کی ہے اس قول کی مجتبی مین ہم یہ مسئلہ
ظاہر مرتبط معلوم ہوتا ہے ما قبل سے حالانکہ ایسا نہین ہے بلکہ یہ جداگانہ مسئلہ ہے زیادت تخم کی یہ صورت ہے کہ کھیت کی قیمت کیجاوے تخم ریزی کے ساتھ اور تخم سے مطلق
تخم مراد نہین بلکہ وہ تخم جسکے جنبت (?) کو مالک اکھاڑ سکتا ہے پھر اسی کھیت کی قیمت بدون تخم کیجاوے تو جسقدر دونون مین تفاوت ہوا اسقدر مالک غاصب کو دے اور
اپنی زمین اس سے نکال لے کذا فی الطحطاوی وعن الثانی مثل بذرہ اور ابو یوسف سے یہ روایت ہے کہ غاصب کے تخم کی قیمت مثلی دے یعنی جسقدر مالیت تخم کی ہو وہ دے
بلا اعتبار دقلع (?) وفی الصغیر فیہ ہو المختار اور صغیر فیہ مین ہے کہ ابو یوسف کا قول مختار ہے ولو نبت لہ قلعہ وتمامہ فی المجتبی اور اگر غاصب کا تخم جما تو مالک کو اسکا اکھاڑنا
جائز ہے اور پورا اسکا بیان مجتبی مین ہے ہم مجتبی مین ہے کہ غاصب نے غیر کی زمین مین زراعت کی اور کھیت جما تو مالک کو اختیار ہے کہ غاصب کو اسکے اکھاڑ ڈالنے کا
کہے اگر وہ نہ اکھاڑے تو وہ آپ اکھاڑ ڈالے اور جمنے سے پہلے مالک مختار ہے چاہے رہنے دے یہانتک کہ کھیت جمے پھر اکھاڑنے کا امر کرے اور چاہے
بقدر زیادت تخم غاصب کو دے کذا فی الطحطاوی کما یضمن اتفاقا فی النقلی ما نقص بفعلہ کما فی قطع الاشجار جیسے کہ مغصوب منقول مین بالاتفاق اسقدر تاوان لازم
ہے جسقدر ناقص ہو گیا ہو غاصب کے فعل سے چنانچہ بالاتفاق قطع اشجار مین ضمان لازم ہے ہم منقول مغصوب کے نقصان مین مطلقا ضمان لازم ہے خواہ غاصب
کے فعل سے نقصان ہوا ہو یا بغیر اسکے فعل کے چنانچہ شرح مسکین مین مصرح ہے تو شارح کی تقیید غیر مناسب ہے کذا فی الطحطاوی ولو قطعہا رجل اخر او ہدم البناء ضمن

ہو الا الغاصب اور اگر اشجار کو دوسرے شخص نے قطع کیا یا عمارت کو ڈھایا تو قاطع یا ہادم تاوان دے نہ غاصب کما لو غصب عبدا و اجرہ فنقص فی
مدۃ الاجارۃ بالاستعمال فی ہذا ساقط من نسخ الشرح لذا قولہ تحت قولہ چنانچہ ضمان نقصان لازم ہے اگر غاصب نے غلام غصب کیا اور اسکو اجارہ میں دیا پھر
غلام میں کچھ نقصان عارض ہوگیا اجارہ کی مدت میں استعمال کے سبب سے شارح نے کہا اور یہ قول مصنف کی شرح کے نسخوں میں سے ساقط ہے بسبب
داخل ہونے اس مضمون کے مصنف کے قول آئندہ میں ہم طحطاوی نے کہا یہ مضمون قول آئندہ میں داخل نہیں اسواسطے کہ تصدق غلہ ضمان نقصان کے
منافی ہے والحاصل ان المستعمل فنقصہ الاستعمال او المستعار فنقص ضمن النقصان وتصدق بالباقی من الغلۃ والاجرۃ خلافا لابی یوسف کذا فی الملتقی اور اگر مغصوب
کرایہ میں دیا یا سوا اسکا نقصان عارض ہوا کرایہ دینے سے یا عاریت کی پھر اجارہ دی اور اسکو نقصان عارض ہوا اجارہ سے تو ضمان نقصان کا دے اور جو
باقی رہے ضمان کے بعد کرایا اور اجرت سے اسکو خیرات کرے بخلاف ابو یوسف کے یعنی انکے نزدیک تصدق واجب نہیں کذا فی الملتقی لکن نقل المصنف عن
البزازیۃ ان الغنی یتصدق بکل الغلۃ فی الصحیح لیکن مصنف نے اپنی شرح میں بزازیہ سے یہ نقل کیا کہ غاصب تونگر سب غلہ خیرات کرے صحیح قول میں ہم خلاصہ بزازیہ
کے کلام کا یہ ہے کہ بعد ہلاک عین مغصوب اگر غاصب غنی ہے تو ادائے ضمان غلہ سے جائز نہیں بلکہ سب غلہ تصدق کرے اور اگر غاصب فقیر ہے تو ادائے ضمان
غلہ سے درست ہے اور باقی کو خیرات کرے کذا فی الطحطاوی کما لو تصرف فی المغصوب والودیعۃ بان باعہ وربح فیہ اذا کان ذلک متعینا بالاشارۃ چنانچہ
اگر مغصوب اور ودیعت میں تصرف کرے اسطرح پر کہ اسکو بیچ ڈالے اور اسمیں نفع حاصل ہو تو منفعت کو خیرات کرے جبکہ مال مغصوب اور ودیعت اشارہ
کرنے سے متعین ہو ہم متعین ہونے کی یہ صورت ہے کہ مغصوب عروض یعنی از قسم اسباب کے ہو درم اور دینار او بالشراء بدراہم الودیعۃ او الغصب و
نقدہا یا متعین ہو خریدنے سے بواسطہ دراہم ودیعت یا غصب کے اور انہیں دراہم کے ادا کرنے سے ہم طحطاوی نے کہا مختصر اور واضح تر یوں کہنا تھا اذا کان
متعینا او غیر متعین ونقدہ یعنی بیع اور شراء مغصوب کی منفعت کا تصدق واجب ہے خواہ وہ متعین بالاشارہ ہو خواہ غیر متعین ہو مگر ادا ثمن مغصوب کے دراہم سے
کرے یعنی یتصدق بربح حصل فیہما اذا کانا مما یتعین بالاشارۃ یعنی تصدق کرے اس منفعت کو جو حاصل ہوئی ہے غصب اور ودیعت کے تصرف میں جبکہ دونوں
اس قسم سے ہوں کہ اشارہ کرنے سے متعین ہو جاتے ہوں وان کانا مما لا یتعین فعلی اربعۃ اوجہ فان اشار الیہا ونقدہا فکذلک یتصدق اور اگر مغصوب اور
ودیعت اس قسم سے ہوں کہ متعین نہ ہوتے ہوں چنانچہ دراہم تو چار صورتیں ہیں سو اگر دراہم کی طرف اشارہ کیا اور انہیں کو ثمن میں ادا کیا تو اسی
متعین ہے کی مانند منفعت کو تصدق کرے وان اشار الیہا ونقد غیرہا او اشار الی غیرہا ونقدہا او اطلق ولم یشر ونقدہا لا یتصدق فی الصور الثلث عند
الکرخی قیل وبہ یفتی والمختار انہ لا یحل مطلقا کذا فی الملتقی ولو بعد الضمان ہو الصحیح کما فی فتاوی النوازل اور اگر دراہم غصب کی طرف اشارہ کیا اور انکے سوا
اور دراہم ادا کیے یا اشارہ کیا انکے غیر کی طرف اور غصب کے دراہم دیے یا مطلق دراہم مذکور رکھے اور اشارہ کسی طرف نہ کیا اور غصب کے دراہم دیے تو
ان تینوں صورتوں میں منفعت تصدق نہ کرے کرخی کے نزدیک بعضوں نے کہا اسی قول پر فتوی دیا ہے اور مختار قول یہ ہے کہ نفع مطلقا حلال نہیں کذا
فی الملتقی اگرچہ ضمان دینے کے بعد ہو یہی قول صحیح ہے چنانچہ فتاوی نوازل میں یہ مذکور ہے واختار بعضہم الفتوی علی قول الکرخی فی زماننا لکثرۃ الحرام وہذا کلہ علی
قولہما وعند ابی یوسف رح لا یتصدق بشیء منہ کما لو اختلف الجنس ذکرہ الزیلعی فلیحفظ اور بعضے فقیہوں نے کرخی کے قول کا فتوی مختار جانا ہے ہمارے اس زمانے
میں بسبب کثرت حرام کے اور یہ تمام مذکور طرفین کے قول پر مبنی ہے اور ابو یوسف کے نزدیک منفعت غصب سے کچھ بھی تصدق نہ کرے چنانچہ اگر جنس مختلف ہو
تو بالاتفاق تصدق لازم نہیں زیلعی نے اسکو ذکر کیا ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم یعنی اگر ضمان اور بدل مضمون مختلف الجنس ہوں اسطرح کہ تاوان میں درہم
دیے ہوں اور غاصب کے ہاتھ میں بدل مضمون طعام یا عروض ہو تو بالاتفاق تصدق اسپر واجب نہیں اسواسطے کہ منفعت تو ظاہر ہوتی ہے اتحاد جنس کے نزدیک کذا فی
الطحطاوی عن الزیلعی فتنبہ فان غصب وغیر المغصوب فزال اسمہ واعظم منافعہ ای اکثر مقاصدہ پھر غاصب نے غصب کیا اور مغصوب کو متغیر کر دیا سو اسکا نام اور

اعظم منافع یعنی اسکے اکثر مقاصد زائل ہوگئے ہم نے زوال اسم کی اسواسطے قید لگائی کہ اگر بکری غصب کرکے ذبح کرڈالی تو مالک ضمان قیمت اور ضمان
نقصان مین مختار ہے اسواسطے کہ فقط ذبح سے نام زائل نہین ہوا کیونکہ اسکو حلال بکری بولتے ہین احترازعن دراہم سکہا بلا ضرب فانہ وان زال اسمہ
لکن بقی اعظم منافعہ ولذا لاینقطع حق المالک عنہ کمافی المحیط وغیرہ قلت لکن زوال الاسم مغنیا عن شرط معظم منافعہ کما فطنہ ط الاخسروی وغیرہ شارح نے کہا اعظم منافع
کی قید اُن دراہم سے احتراز ہے جنکو غاصب نے پگھلایا بلا ضرب سکہ تو اگرچہ درم کا نام زائل ہوگیا لیکن اُسکا اعظم منافع باقی ہے یعنی ثمن ہونا اور آرایش اور
اسی واسطے مالک کا حق درہم سے منقطع نہین ہوتا چنانچہ محیط وغیرہ مین ہے تو زوال اسم اعظم منافع کی قید سے مغنی نہ ہوا جیسا کہ صاحب درر و الاخسروی
نے گمان کیا ہے اعظم منافع کی مثال مثلاً گیہون کو غصب کرنا اور پیس ڈالنا اسواسطے کہ اسم گیہون کا جو مقاصد متعلق تھے چنانچہ اُنکا بونا اور ہریسہ پکانا وغیرہ
سے فوت ہوگئے کذا فی المنح او اختلط المغصوب بملک الغاصب بحیث یمتنع امتیازہ کاختلاط بُرہ ببُرہ او لکن بحرج کبُرہ بشعیرہ ملکہ بلا حل انتفاع قبل
ادا ضمانہ ای رضی مالکہ باداء او ابراء او تضمین قاضی یا بدل ملگیا مغصوب غاصب کی ملک سے اسطرح پر کہ اُسکا جدا کرنا ممتنع ہو چنانچہ مالک کے گیہون کا ملجانا
غاصب کے گیہون سے یا جدا کرنا ممکن ہو اور مشقت سے ممکن ہو جیسے گیہون کا اختلاط جو سے تو ان تینون صورتون مین غاصب تاوان اُسکا دیوے اور اُسکا مالک
ہوجاویگا بلا حلت انتفاع قبل ادا کرنے اُسکے تاوان کے اور اس ضمان سے رضاے مالک مراد ہے خواہ رضا ادا ضمان سے ہو یا مالک کے معاف کردینے سے ہو
یا قاضی کے تاوان لینے سے ہو تو اگر مالک غائب ہو یا حاضر ہو مگر تاوان لینے سے راضی نہ ہو تو غاصب کو اُسکا کھلانا یا غیر کو کھلانا تا ادائے ضمان
جائز نہین والقیاس حلہ وہو روایۃ فلو غصب طعاما فمضغہ حتی صار مستہلکا ینبغی حلہ لانی روایۃ وحرام علی المفتی بہ حسما لمادۃ الفساد اور قیاس یہ ہے کہ زوال اسم اور
اختلاط سے مغصوب بلا رضاے مالک حلال ہو اور وہ روایت بھی ہے کہ طعام اگر غصب کیا سو اُسکو چبایا یہان تک کہ وہ مستہلک ہوگیا تو اُسکو حلال نکلنا چاہئے
روایت قیاسی کے اور حرام نکلیگا بنا بر استحسان مفتیٰ بہ کے تاکہ مادہ فساد منقطع ہو وجہ استحسان یہ ہے کہ اگر قبل رضاے مالک انتفاع حلال ہو تو غصب کا دروازہ
کھلتا ہے اور حرام ہونے سے استیصال مادہ غصب ہے کذبح شاۃ التنوین بدل الاضافۃ ای شاۃ غیرہ ذکرہ ابن سلطان چنانچہ شاۃ یعنی دنبہ ذبح کرنا شارح
کہا شاۃ کی تنوین اضافت کے عوض ہے یعنی اپنے غیر کا دنبہ ذبح کرنا ابن سلطان نے یہ ذکر کیا ہے وطبخہا وشیہا وطحن بر او زرعہ وجعل حدید سیفا وصفر انیۃ
چنانچہ غیر کا دنبہ ذبح کرنا اور اُسکا پکانا اور بریان کرنا اور گیہون کا پیسنا یا اُسکا کھیت مین بونا اور لوہے کی تلوار بنانا اور پیتل سے برتن بنانا یہ مثالین
ہین تغیر مغصوب کی مع زوال اسم والبناء علی ساجۃ بالجیم خشبۃ عظیمۃ تنبت بالہند قیمتہ ای البناء اکثر منہا ای من قیمۃ الساجۃ فیملکہ الباقی بالقیمۃ او رخام چنانچہ
عمارت بنانا ساگون کے لٹھے پر اور رخام کہ قیمت عمارت کی زیادہ تر ہے ساگون کی قیمت سے مالک ساگون ہوگا عمارت بنانے والا اُسکی قیمت دیکر شارح نے
کہا ساج بحرف جیم لکڑی عظیم الجثہ ہے ہندوستان مین پیدا ہوتی ہے یعنی ساگون اسم یہ مثال ہے اختلاط ملک غاصب کی جسکی امتیاز حرج کے ساتھ ممکن ہے وکذا لو
غصب ارضا فبنی علیہا او غرس او ابتلعت دجاجۃ لولوۃ او ادخل البقر راسہ فی قدر او اودع فصیلا فکبر فی بیت المودع ولم یمکن اخراجہ الا بہدم الجدار و سقط
دینارہ فی محبرۃ غیرہ ولم یمکن اخراجہ الا بکسرہا ونحو ذلک یضمن صاحب الاکثر قیمۃ الاقل والاصل ان الضرر الاشد یزال بالاخف کما فی ہذہ القاعدۃ من الاشباہ
اور اسیطرح اگر زمین غصب کی پھر اُسپر عمارت بنائی یا درخت لگائے یا مرغی موتی نگل گئی یا بیل نے اپنا سر دیگ مین ڈالدیا یا بوتا ودیعت رکھا سو موضع
کی کوٹھری مین جوان اونٹ ہوگیا اور اُسکا نکالنا ممکن نہو مگر دیوار ڈھا کر یا ایک شخص کی اشرفی دوسرے کی دوات مین گرپڑی اور اُسکا نکالنا متصور نہین
مگر دوات توڑکر اور مانند اسکے اور مثالین تو ضمان دے اکثر قیمت کا مالک کمتر قیمت والے کو یعنی درصورت اختلاط لیکن جسکے مال کی زیادہ قیمت ہو وہ کمتر
قیمت والے کو ضمان دیکر اُسکا مالک ہو اور قاعدہ کلیہ ان مسائل کا یہ ہے کہ سخت تر ضرر سبکتر ضرر سے مٹایا جاتا ہے چنانچہ اشباہ کے اسی قاعدہ یعنی الضرر الاشد
یزال بالاخف مین یہ سب کچھ مذکور ہے ثم قال ولو ابتلع لولوۃ فمات لا یشق بطنہ لان حرمۃ الآدمی اعظم من حرمۃ المال وقیمتہا فی ترکتہ وجوزہ الشافعیۃ قیاسا علی

الشق لاخراج الولد قلت ومقتضاه فی الجنایۃ عن الفتح انہ یشق ایضا فلا اختلاف فی تنویر البصائر انہ الاصح فلیحفظ پھر صاحب اشباہ نے کہا اور اگر
انسان موتی نگل گیا پھر مر گیا تو اُسکا پیٹ چیرا جاویگا موتی نکالنے کے واسطے اسلیے کہ آدمی کی حرمت مال کی حرمت سے عظیم تر ہے اور قیمت اُس
موتی کی اُس شخص کے متروکہ سے متعلق ہوگی اور شافعیوں نے موتی نکالنے کیواسطے پیٹ چیرنا جائز رکھا ہے لڑکا نکالنے کے چیرنے پر قیاس کر کے
شارح نے کہا میں کہتا ہوں اور ہم باب الجنائز میں فتح القدیر سے پہلے ذکر کر چکے ہیں کہ موتی کیواسطے بھی پیٹ چیرا جاویگا تو اب شافعیہ و حنفیہ میں کچھ
خلاف باقی نہ رہا اور تنویر البصائر میں ہے کہ موتی نکالنے کیواسطے پیٹ چیرنا صحیح تر قول ہے تو اُسکو یاد رکھنا چاہیئے ولو کانت قیمۃ الساجۃ والبناء سواء فان
اصطلحا علی شیئ جاز وان تنازعا بیعا علیہما وقسم الثمن بینہما علی قدر مالہما شرنبلالیہ عن البزازیۃ باقی رہی یہ صورت کہ اگر ساگون اور عمارت کی قیمت برابر
ہو تو اگر غاصب اور مالک کسی چیز پر صلح کر لیں تو جائز ہے اور اگر تنازع کریں تو وہ عمارت ساگون کے ساتھ علی رغم المتخاصمین بیچ ہو اور اُسکا ثمن وہ دونوں
شخصوں پر بانٹا جاوے بقدر انکی مالیت کے کذا فی شرنبلالیہ عن البزازیۃ یعنی لو اراد الغاصب نقض البناء ورد الساجۃ ہل لہ ذلک ان قضی علیہ بالقیمۃ
لا یحل وقبلہ قولان لتضییع المال بلا فائدۃ وتمامہ فی المجتبی باقی رہ گئی یہ صورت کہ اگر غاصب نے عمارت توڑنی اور ساگون پھیر دینے کا ارادہ کیا تو کیا یہ درست
ہے یا نہیں سو اگر غاصب پر قیمت دینے ساگون کا حاکم نے حکم دیا ہو تو عمارت توڑنا حلال نہیں اور حکم حاکم سے پہلے دو قول ہیں ایک قول میں جائز ہے اور
دوسرے میں عدم جواز وجہ عدم جواز ضائع کرنا ہے مال کا بیفائدہ اور پورا بیان اسکا مجتبی میں ہے وان ضرب الحجرین دراہم او دنانیر او انا ءلم یملکہ وہو
لمالکہ مجانا خلافا لہما اور اگر غاصب نے چاندی اور سونے کے درم یا دینار بنالیے یا برتن بنایا تو غاصب اسکا مالک نہ ہوگا اور وہ اُسکے مالک کی مملوک
ہے برخلاف صاحبین کے ہم امام کے نزدیک مالک اسواسطے منت مالک ہے کہ صنعت سے فقط جودت اور عمدگی حاصل ہے اور جودت مال ربوی میں متقوم
نہیں فان ذبح شاۃ غیرہ ونحوہا مما یوکل طرحہا المالک علیہ واخذ قیمتہا واخذ ہا وضمنہ نقصانہا پھر اگر غاصب نے غیر کا دنبہ ذبح کر ڈالا اور دنبہ کے
مانند ہے ہر جانور ماکول اللحم تو مالک کو اختیار ہے چاہے مالک مذبوح کو غاصب پر ڈالے اور اُسکی قیمت اُس سے لے یا چاہے مذبوح لے اور غاصب سے اُسکے
نقصان کا تاوان لے ہم ماکول اللحم کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر غیر ماکول کو ذبح کریگا تو تمام قیمت کا تاوان غاصب پر لازم ہوگا اور ضمان نقصان جائز نہیں
امام کے نزدیک کذا فی الطحاوی وکذا الحکم لو قطع یدہا او قطع طرف دابۃ غیر ماکولۃ کذا فی الملتقی قیل ولفظ غیر سہو بہا قلت قولہ غیر سہو بل غیر سدید لثبوت الخیار فی غیر
الماکولۃ ایضا لکن اذا اختار ربہا اخذہا لا یضمنہ شیئا وعلیہ الفتوی کما افادہ المصنف عن العمادیۃ فلیحفظ بخلاف طرف العبد فان فیہ الارش اور اسطرح کا حکم ہے یعنی مالک
مختار ہے اگر غاصب نے جانور ماکول اللحم کا ہاتھ کاٹا یا جانور غیر ماکول اللحم کا ہاتھ یا پاؤں کاٹا کذا فی الملتقی بعضوں نے ملتقی کی عبارت پر اعتراض کیا کہ یہاں لفظ غیر
یعنی غیر ماکول اللحم میں غیر سہو ہے یعنی ٹھیک نہیں سو اسواسطے کہ تضمین اور اخذ عین ماکول در رقیق میں ہے نہ غیر ماکول میں ہم شارح نے کہا میں کہتا ہوں کہ معترض
کا قول غیر سہو یا ٹھیک نہیں ہے بسبب ثابت ہونے اختیار مالک کے غیر ماکول اللحم میں بھی لیکن فرق اتنا ہے کہ جب غیر ماکول کو مالک اُسکا لینا اختیار کرے
تو اُس سے کچھ ضمان نہ لیگا اور اسی قول پر فتوی ہے جیسا کہ مصنف نے اپنی شرح میں عمادیہ سے نقل کیا ہے تو اُسکو یاد رکھنا چاہیے برخلاف قطع دست غلام
کے اُسمیں تو خون بہا ہے ہم عیبون میں ہے امام اعظم نے کہا کہ جب ایک مرد غیر کا گدھا یا خچر بالک کر ڈالے اُسکا ہاتھ کاٹ کر یا ذبح کر کے اگر مالک چاہے غاصب سے
ضمان لے اور مذبوح یا مقطوع غاصب کو سپرد کر دے اور چاہے اُسکو اپنے پاس رکھے اور غاصب سے تاوان نہ لے اور اسی قول پر فتوی ہے انتہی تو جو
ملتقی میں تضمین نقصان غیر ماکول مذکور ہے وہ غیر مفتی بہ ہے الحاصل خیار مالک ماکول اور غیر ماکول میں مختلف ہے سو ماکول میں مالک جانور کے لینے میں مع ضمان
نقصان اور اُسکے دینے میں مع اخذ قیمت مختار ہے اور غیر ماکول میں اُسکے دینے اور اُسکی قیمت لینے میں مختار ہے لیکن غاصب پر کچھ ضمان نہیں علی ما علیہ الفتوی
تو معلوم ہوا کہ کلام مصنف کا صاحب ملتقی کے کلام کے مانند ہے اسکا اور رجوع بالنقصان میں حالانکہ بلا شک یہ حکم مخصوص بالماکول ہے تو ذکر کرنا لفظ غیر کا یہاں

لیں دواب ہی کذا فی الطحطاوی او خرق ثوبا خرقا فاحشا وهو ما فوت بعض العين وبعض نفعه لا كله فلو كله ضمن كلها یا غاصب نے کپڑا پھاڑا یعنی خرق فاحش
خرق فاحش وہ ہی جو فوت کرے کچھ کپڑے اور کچھ اسکی منفعت کو نہ کل کو تو اگر کل کو فوت کرے تو تمام کپڑے کی قیمت کا تاوان دے حاصل مسئلہ یہ ہی کہ
خرق فاحش میں مالک مختار ہی چاہے کپڑا غاصب پر چھوڑ دے اور اسکی قیمت اُس سے لے چاہے کپڑا اپنا لے اور بقدر نقصان اُس سے تاوان لے
وفی خرق یسیر نقصه ولم يفوت شيئا من النفع ضمن النقصان مع اخذ عينه ليس غيره لقيام العين من كل وجه ما لم يجد فيه صنعة او يكون ربويا كما
ابدله الزيلعي اور یسیر پھاڑنے میں فقط نقصان ہی اور خرق مذکور نے کچھ منفعت کو فوت نہیں کیا تو مالک نقصان کا تاوان لے لیوے کپڑا اپنے کے ساتھ
اسکے سوا مالک کسی بات کا مختار نہیں بسبب قائم ہونے ذات کے ہر وجہ سے تا وقتیکہ غاصب نے اسمیں کچھ صنعت تازہ نہ کی ہو یا کہ وہ مال ہو جسمیں
بیاج جاری ہو سکتا ہو چنانچہ زیلعی نے اسکو بشرح بیان کیا ہو ہم اگر غاصب نے صنعت جدید کی مثلاً کپڑا پھاڑ کر قمیص سیا تو ہمارے نزدیک حق مالک کا
منقطع ہو گیا زیلعی نے کہا خرق فاحش کا حکم یعنی تخییر مالک سب چیزوں میں جاری ہی سوا اموال ربویہ کے اسواسطے کہ یہاں بسبب فاحش ہونے یا یسیر مالک
کی تخییر ثابت کرتی ہی اسواسطے کہ چیزوں میں بلا ضمان غاصب اور تسلیم عین میں تضمین مثل یا قیمت کے ساتھ ہو اسواسطے کہ تضمین نقصان متعذر ہی کیونکہ اُس سے
بیاج ثابت ہوتا ہی وبه يعلم جواب حادثة وهي غصبت حياصة فضة مموهة بالذهب فزال تموهها وتغير بالكسر فضمنها مموهة او اخذها بلا شيء لانه مال ربوي هكذا
اور اُس سے یعنی او یکون ربویا کے قول سے معلوم ہوتا ہی جواب ایک حادثہ کا وہ حادثہ یہ ہی کہ غصب ہوئی چاندی کی چوڑی جسپر سونے کا ملمع ہی سو اس کا
ملمع غاصب کے پاس زائل ہو گیا تو مالک اسکا مختار ہی چوڑی ملمع دار کی ضمان لینے میں یا چوڑی لینے میں بلا اخذ ضمان اسواسطے کہ ملمع کاری تابع
استہلاک ہو اور اسواسطے کہ بیاج لازم آتا ہی کذا فی الطحطاوی ولو كان مكان الغصب شراء بوزنها فضة فلا رد لتعيبها ولا رجوع بالنقصان للزوم الربا فانه
نقل من صحيح بقاله شيخنا اور اگر بجائے غصب چوڑی کی خریداری ہوئی اُسکے برابر وزن چاندی سے پھر ملمع اسکا زائل ہو گیا تو رد بیع جائز نہیں بسبب
عیب دار کر دینے کے یعنی مشتری کے پاس عیب حادث ہو گیا اور وہ مانع رد ہی اور عیب قدیم کے نقصان کا رجوع جائز نہیں بسبب لازم ہونے بیاج کے
تو غنیمت جان اس جواب کو اسواسطے کہ اکثر فقہاء نے اسکی تصریح کی ہی یہ کہا ہی ہمارے استاد یعنی خیر الدین رملی نے ومن بنى او غرس فى ارض غيره
بغير اذنه امر بالقلع والرد لو قيمة الساحة اكثر كما مر اور جسنے عمارت بنائی یا درخت لگایا غیر کی زمین میں اُسکے بلا اذن تو اُسکو عمارت ڈھانی اور درخت اکھاڑ
کا اور زمین پھیر دینے کا امر کیا جاوے اگر قیمت زمین کی زیادہ تر ہو عمارت اور درخت سے چنانچہ عنقریب مذکور ہو چکا وللمالك ان يضمن له قيمة بناء او شجر
امر بقلعه اى مستحق القلع فيقوم بدونهما ومع احدهما مستحق القلع فيضمن الفضل ان نقصت الارض به اى بالقلع اور اگر زمین قلع کرنے سے ناقص ہو جاتی ہو
تو مالک کو جائز ہی ضمان دینا غاصب کو اُس درخت اور عمارت کا جسکے قلع اور قمع کرنے کا یعنی مستحق القلع کا وہ مامور ہی تو زمین کی قیمت ٹھہرائی جاوے بدون
عمارت اور درخت کے پھر قیمت مقرر کیجاوے ساتھ اُس عمارت یا درخت کے جو مستحق القلع ہی سو جسقدر زیادت ہو دونوں قیمتوں میں اُتنا غاصب کو ضمان دے
ولو زرعها يعتبر العرف فان قسموا الغلة انصافا او ارباعا اعتبر والا فالخارج للزارع وعليه اجر المثل واما فى الوقف فتجب الحصة او الاجرة بكل حال فصولين اور
اگر غاصب نے زمین میں زراعت کی تو عرف اور رواج کا اعتبار ہوگا سو اگر مالک اور مزارع نصفا نصف یا چہارم بانٹ لیتے ہوں تو اُسی رواج کا اعتبار
ہوگا اور اگر بٹائی کا رواج نہ ہو تو غلہ مزارع کا ہی اور اُسپر زمین کی اجرت مثل واجب ہوگی اور زمین وقف کی زراعت غصبی میں تو حصہ بٹائی کا یا اجرت زمین
کی ہر حال میں واجب ہوگی کذا فی الفصولین ہم ہر حال سے مراد یہ ہی کہ ناظر زراعت باقی رکھنے پر راضی ہو یا اُسکے اکھاڑنے کا طالب ہو اور ملک میں تو بلا رضا
مالک زراعت حصہ یا اجرت واجب نہ ہوگی کذا فی الحلبی غصب ثوبا فصبغه لا عبرة للالوان بل بحقيقة الزيادة والنقصان وهو كما قلته يضمن فالمالك
مخير ان شاء ضمنه قيمة ثوبه ابيض ومثل السويق غيره في المبسوط بالقيمة لتغيره بالقلي فلم يبق مثليا وسماه هنا مثلا لقيام القيمة مقامه كذا في الاختيار وقدمناه قرين

متن الجوہرۃ کپڑا غصب کیا پھر اسکو رنگا رنگنے کا بیان اعتبار نہیں بلکہ زیادت اور نقصان کی حقیقت کا اعتبار ہے یا ستو غصب کیا پھر اسکو گھی سے
سانا تو مالک مختار ہے اگر چاہے غاصب سے سفید کپڑے کی قیمت کا تاوان لے اور ستو کی مثل کا شارح نے مبسوط میں قیمت ستو کی بھی مذکور کی ہے اسواسطے
کہ ستو میں بان کرنے سے مثلی باقی نہ رہا اور یہاں مصنف نے اسکو مثلی کہا ہے بسبب قائم ہونے اسکی قیمت کے مقام اسکے کذا فی الاختیار اور مقدم بیان
کر چکے ہیں مجتبی سے نقل کر کے کہ ستو کے مثلی یا قیمتی ہونے میں دو قول ہیں فان شاء اخذ المصبوغ او الملتوت وغرم ما زاد الصبغ والسمن لانہ
مثلی وقت اتصالہ بملکہ والصبغ لم یبق مثلیا قبل اتصالہ بملکہ لاختلاطہ بالماء مجتبی اور اگر مالک چاہے رنگین کپڑا یا گھی کا سنا ستو لے اور جسقدر رنگ سے
کپڑے کی قیمت زیادہ ہو گئی اسکا اور گھی کا تاوان دے اسواسطے کہ گھی مالک کی ملک کے ساتھ متصل ہونے کے وقت مثلی تھا اور رنگ مثلی باقی نہ رہا قبل از اتصال
بملک مالک کے بسبب ملجانے رنگ کے پانی کے ساتھ کذا فی المجتبی ورد غاصب الغاصب المغصوب علی الغاصب الاول برئ عن ضمانہ غاصب کے غاصب نے
مغصوب پھیر دیا پہلے غاصب کو تو مغصوب کے تاوان سے غاصب ثانی بری الذمہ ہوگا کما لو رد المغصوب فی ید غاصب الغاصب فادی القیمۃ الی الغاصب
فانہ یبرأ ایضا لقیام القیمۃ مقام العین چنانچہ اگر مغصوب ہلاک ہو گیا غاصب الغاصب کے ہاتھ میں سو اسنے اسکی قیمت ادا کر دی غاصب اول کو تو بھی وہ بری الذمہ
ہوگا بسبب قائم ہونے قیمت کے مقام عین مغصوب کے او کان قبضہ القیمۃ معروفا بقضاء او بینۃ او تصدیق مالک لا باقرار الغاصب الا فی حق نفسہ وغاصبہ
عمادیہ اور قیمت سے غاصب ثانی اسوقت بری الذمہ ہوگا جبکہ غاصب اول کا قیمت قبض کرنا معلوم ہو قاضی کے حکم سے یا گواہوں سے یا مالک کی تصدیق
سے نہ غاصب اول کے اقرار سے مگر اپنے حق میں اور اپنے غاصب کے حق میں غاصب اول کا اقرار معتبر ہوگا کذا فی العمادیہ یعنی جبکہ غاصب اول قبض قیمت کا اقرار
کریگا تو اب غاصب ثانی سے مطالبہ نہیں کر سکتا لیکن مالک مطالبہ کر سکتا ہے اور جبکہ مالک غاصب ثانی سے درصورت اقرار مذکور قیمت لیگا تو غاصب ثانی غاصب
اول سے قیمت پھیر لیگا بسبب اسکے اقرار کے غصب شیئا ثم غصبہ آخر منہ فاراد المالک ان یاخذ بعض الضمان من الاول وبعضہ من الثانی فانہ لہ ذلک
سراجیہ والمالک بالخیار فی تضمین ایہما شاء واذا اختار تضمین احدہما لم یملک ترکہ وتضمین الآخر وقیل یملک عمادیہ غصب کی ایک چیز پھر دوسرے شخص نے اس سے
غصب کی سو مالک نے چاہا کہ بعض ضمان غاصب اول سے لے اور بعض غاصب ثانی سے تو اسکو یہ فعل درست ہے کذا فی السراجیہ اور مالک مختار ہے ایک غاصب سے
پورا تاوان لینے میں جس سے چاہے اور جبکہ ایک سے ضمان لینا اختیار کر لے تو پھر اسکے چھوڑنے کا اور دوسرے غاصب سے ضمان لینے کا مالک نہ رہیگا اور بعضوں نے
کہا مالک رہیگا کذا فی العمادیہ الاجازۃ لا تلحق الاتلاف فلو اتلف مال غیرہ تعدیا فقال المالک اجزت او رضیت لم یبرأ من الضمان اشباہ معزیا للبزازیہ
لکن نقل المصنف عن العمادیہ ان الاجازۃ تلحق الافعال ہو الصحیح قال وعلیہ فتلحق الاتلاف لانہ من جملۃ الافعال فلیحفظ اجازت لاحق نہیں ہوتی تلف کر دینے کو تو اگر
غیر کا مال تلف کیا ظلم کی راہ سے پھر مالک نے کہا کہ میں نے اسکو جائز رکھا یا میں راضی ہو گیا تو تلف کرنے والا ضمان سے بری نہ ہوگا کذا فی الاشباہ منقولا من
البزازیہ لیکن مصنف نے شرح میں عمادیہ سے نقل کیا ہے کہ اجازت افعال کو لاحق ہوتی ہے مصنف نے کہا پھر تو اسکے بموجب تلف کر دینے کو بھی اجازت لاحق ہوگی
اسواسطے کہ اتلاف منجملہ افعال کے ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم شیخ صالح ابن مصنف نے کہا کہ اگر افعال سے غیر اتلاف مراد لیجیے تو سب مشائخ کے اقوال پر عمل ہو سکتا ہے
حموی نے کہا بعضے افعال اعدام ہوتے ہیں اور بعضے ایجاد تو مشائخ کا قول اس فعل پر محمول ہے جو اعدام نہو کذا فی الطحطاوی کسر الغاصب الخشب کسرا فاحشا ملکہ
ولو کسرہ الموہوب لہ لم ینقطع حق الرجوع اشباہ غاصب نے لکڑی بکسر فاحش توڑی تو اسکا مالک نہ ہوگا اگرچہ اسکی قیمت زیادہ ہو جاے توڑنے سے کذا فی القنیہ
اور اگر لکڑی کو موہوب لہ توڑے تو واہب کے پھیر لینے کا حق منقطع نہ ہوگا کذا فی الاشباہ وفیہا اجر الغاصب ورد اجرتہا الی المالک تطیب لہ لان اخذ الاجرۃ اجازۃ
اور اشباہ میں ہے کہ غاصب نے غصب کی چیز اجارہ دی اور اسکی اجرت مالک کو پھیر دی تو اسکو یہ حلال ہے اسواسطے کہ اجرت لینا اجازت ہے اجارہ کی فروع مسائل القنیۃ
شارح کے استعار شاۃ فانقطع فی لبنہ فوصلہ بلا اذن المالک انقطع حقہ وعلی المستعیر قیمتہ منلا شرح وہبانیہ اگر عاریت لیا سو وہ ٹوٹ گیا جیرے میں سو اس نے

جوڑا بدون اذن مالک کے تو مالک کا حق اُس سے منقطع ہوگیا اور تغیر پوٹلے آٹے کی قیمت واجب ہے کذا فی شرح الوہبانیہ رکب دار غیرہ
لاطفاء حریق وقع فی البلد فانہدم شیء برکوبہ لم یضمن لان ضرر الحریق عام فکان لکل دفعہ جو چڑھا ایک شخص غیر کے گھر پر چڑھا اُس آگ بجھانے کو
جو شہر میں واقع ہوئی سو کچھ عمارت منہدم ہوگئی اُسکے چڑھنے سے تو اُسپر کچھ ضمان نہیں اسواسطے کہ آتش زنی کا ضرر شامل ہے سب کو تو ہر شخص کو
اسکے دفع کرنے اور بجھانے کا حق ہے کذا فی الکبیرہ ولا یجوز دخول بیت انسان الا باذنہ الا فی الغزو جائز نہیں آدمی کے گھر میں گھسنا مگر اسکی اجازت سے
مگر جہاد میں جائز ہے یعنی جہاد میں غازیوں کو کفار کے گھروں میں بلا اذن داخل ہونا جائز ہے واللہ اعلم وفیما اذا سقط ثوبہ فی بیت غیرہ وخاف لو
اعلمہ اخذہ اور غیر کے گھر میں بلا اذن مالک داخل ہونا اُس صورت میں جائز ہے جبکہ ایک شخص کا کپڑا غیر کے گھر میں گر پڑا اور وہ ڈرا کہ اگر میں اسکو خبر
کرونگا تو وہ اُسکو خود دبا لیگا حفر قبرا فدفن فیہا آخر میتا فہو علی ثلثۃ اوجہ ان الارض للحافر فلہ نبشہ ولہ تسویتہ وان مباحۃ فلہ قیمۃ حفرہ وان وقفا
فکذلک ولا یکرہ لو الارض متسعۃ لان الحافر لا یدری بای ارض یموت ایک شخص نے اپنے واسطے قبر کھودی سو اُسمیں دوسرے شخص نے مردہ گاڑ دیا
تو وہ تین صورتوں میں ہے اگر وہ زمین قبر کھودنے والے کی مملوک ہے تو اُسکو مردہ اکھاڑنا اور زمین کو برابر کر دینا جائز ہے اور اگر زمین مباح ہے تو اُسکا قبر کھودنے
کی قیمت یعنی اُجرت ملیگی اور اگر وقف کی ہو تو اسی طرح اُسکی اُجرت ثابت ہے اور یہ مکروہ نہیں اگر وہ زمین وقف کشادہ ہو اسواسطے کہ قبر کھودنے والا نہیں
جانتا کہ کس زمین میں مریگا ہم دلوالجیہ میں ہے کہ ایک مرد نے مقبرہ وقف میں قبر کھودی پھر دوسرے نے اُسمیں دفن کرنیکا ارادہ کیا اگر مکان میں وسعت
ہو تو اول شخص مزاحمت نہ کرے اور اگر وسعت نہ ہو تو مزاحمت کرے اور پہلی صورت میں دفن کریگا تو مکروہ نہیں ایسا کہا ہے فقیہ ابو اللیث نے اسواسطے
کہ جسنے اپنے واسطے قبر کھودی ہے وہ جانتا نہیں کہ کس زمین میں مریگا کذا فی الطحاوی لا یجوز التصرف فی مال غیرہ بلا اذنہ ولا ولایتہ الا فی مسائل مذکورۃ فی
الاشباہ جائز نہیں تصرف کرنا غیر کے مال پر بدون اُسکے اذن کے اور بدون اپنی ولایت کے مگر چند مسائل میں تصرف مال غیر جائز ہے جو اشباہ میں مذکور ہیں
ہم منجملہ مسائل مذکورہ پہلا مسئلہ یہ ہے کہ فرزند کو والد مریض کیواسطے مایحتاج خرید کرنا بغیر اُسکے اذن کے جائز ہے اور اسیطرح والد کو فرزند کے واسطے اُس کے
مال سے خرید درست ہے لیکن اور چیز سوائے طعام اور دوا کے خرید کرنا بدون اذن کے جائز نہیں ہے اسواسطے کہ مایحتاج میں اذن باعتبار عادت کے ثابت ہے دوسرا مسئلہ
یہ کہ مودع کو صاحب ودیعت کے والدین پر بدون اُسکے اذن کے صرف کرنا اُس مکان میں درست ہے جہاں راستے قاضی کا حاصل ہونا ممکن نہیں اور اُسپر ضمان لازم
نہ ہوگا باعتبار استحسان کے تیسرا مسئلہ یہ کہ ایک رفیق سفر میں مرگیا تو باقی رفیقوں نے اُسکا اسباب بیچا اور اُسکی تجہیز و تکفین اُسکے ثمن سے کی اور باقی ثمن اُس کے
وارثوں کو دیا تو اُنپر ضمان نہیں غصب حمارۃ فتبعہا جحشہا فاکلہ الذئب ضمنہ کما فی معایاۃ الوہبانیۃ شعر وغاصب شیء کیف یضمن غیرہ + ولیس لہ فعل بہ غیر + گدی
ایک شخص نے غصب کی سو اُسکا بچہ اُسکے پیچھے لگا چلا گیا سو اُسکو بھیڑیا کھا گیا تو غاصب پر اُسکا تاوان لازم ہوگا چنانچہ یہی مسئلہ وہبانیہ کی چیستان میں یوں کہا
ہے اور ایک چیز کا غاصب کیونکر ضمان دیتا ہے غیر مغصوب کا اور حالانکہ اُسکا ایسا فعل نہیں جس سے وہ تغیر ہو جاوے ہم عالمگیری میں ہے کہ غیر کی گدھی بلا اجازت ہانک
لے گیا اور بھیڑیا اُسکا بچہ کھا گیا یا بچہ ضائع ہوگیا اور اُسنے مالک کو گدھی پھیر دی تو اگر غاصب بچہ کو گدھی کے ساتھ ہانک لیگیا ہو تو اُسپر تاوان لازم ہوگا اور اگر
بچہ پیچھے لگا چلا گیا بدون اُسکے ہانکنے کے تو اُسپر بچہ کا تاوان نہیں شارح وہبانیہ نے بھی یہی تفصیل نقل کی ہے اور بیت کو اس صورت پر محمول کیا ہے کہ گدھی کے ساتھ
بچہ کو بھی وہ ہانک لیگیا ہے اسواسطے وہ ابتدا غاصب ہوا شعر وغاصب نہر لم نسد نہرہ + ولم تہروا لاہر لا تطہر + اور نہر کے غاصب کو اُسمیں سے پانی درست ہے یا نہیں
اور کیا وہاں نہر طاہر غیر مطہر ہے یا نہیں ہم سوال اول کا جواب یہ ہے کہ اگر غاصب نے تحویل مکان کی ہو یعنی نہر نے اُسکے مکان کو ہٹایا ہو تو اُسمیں سے پانی پینا اور وضو
کرنا مکروہ ہے اسواسطے کہ تحویل سے غصب کا اثر ظاہر ہوگیا اور بلا تحویل شرب اور وضو جائز ہے اسواسطے کہ نہر میں سے ہر شخص کو پینا اور وضو کرنا درست ہے اور دوسرے سوال کا
جواب یہ ہے کہ ہاں وہاں نہر طاہر غیر مطہر ہے کذا فی الطحاوی من شرح الوہبانیہ فصل یہ فصل ہے کتاب الغصب کی تتمہ میں غیبہ ومن فتح بابا لا تکلم

ہو زنا ملکا مستندا الی وقت الغصب فیظہر ان الاکساب لا الاولاد للغاصب جو غصب کیا اسکو غاصب نے غائب کر ڈالا اور اسکی قیمت کا مالک کو تاوان دیا تو ہمارے نزدیک وہ اسکا مالک ٹھہریگا غصب کرنے کے وقت سے تو غاصب کو مغصوب کی کمائیاں حلال ہونگی نہ اولاد مغصوب کذا فی الملتقی والقول له بیمینه لو اختلفا فی قیمته ان لم یبرہن المالک علی الزیادۃ اور غاصب کا قول قسم کے ساتھ مقبول ہوگا اگر غاصب اور مالک نے مغصوب کی قیمت میں اختلاف کیا ہو بشرطیکہ مالک نے زیادتی قیمت گواہی سے ثابت نہ کی ہو فان برہن او برہنا فللمالک ولا تقبل بینة الغاصب لقیامها علی نفی الزیادۃ ہو الصحیح زیلعی پھر اگر مالک گواہ لایا یا دونوں گواہ لائے اپنے دعوی پر تو گواہ مالک کے مقبول ہونگے اور غاصب کے گواہ مقبول نہ ہونگے اسواسطے کہ وہ شہادت نفی زیادت پر قائم ہے اور نفی کی گواہی مقبول نہیں یہی قول صحیح ہے کذا فی الزیلعی ونقل المصنف عن البحر والجواہر لو قال الغاصب والمودع المتعدی لا اعرف قیمته لکن علمت انها اقل مما قاله فالقول للغاصب بیمینه ویجبر علی البیان اور مصنف نے شرح میں بحر الرائق اور جواہر سے نقل کیا کہ اگر غاصب اور مودع متعدی کہے کہ میں مغصوب اور ودیعت کی قیمت نہیں جانتا لیکن یہ جانتا ہوں کہ قیمت اسکی اُس سے کمتر ہے جو مالک کہتا ہے تو غاصب اور اسیطرح مودع کا قول قسم کے ساتھ مقبول ہوگا اور بیان قیمت پر جبر کیا جاویگا ہم بحر الرائق کی تالیف تو کتاب الاجارہ تک منتہی ہوگئی ہے تو مصنف نے غصب کا مسئلہ اُس سے کیونکر نقل کیا شاید کہ یہ مسئلہ صاحب بحر نے اختلاف میں مذکور کیا ہو واللہ اعلم کذا فی الطحطاوی فان لم یبین حلف علی الزیادۃ فان نکل لزمته پھر اگر غاصب قیمت مجہولہ بیان نہ کرے تو اُس سے نفی زیادت پر قسم لیجاویگی سو اگر وہ قسم سے انکار کرے تو زیادتی قیمت کی اسکو لازم ہوگی ولو حلف المالک ایضا علی الزیادۃ اخذہا اور اگر غاصب کی قسم کے بعد مالک نے بھی زیادت پر قسم کھائی تو وہ اسکو لیگا غاصب سے ثم ان ظہر المغصوب فللغاصب اخذہ ودفع القیمة او ردہ واخذ القیمة وہی من خواص کتابنا فلیحفظ بعد اسکے اگر مغصوب ظاہر ہوا تو غاصب کو جائز ہے مغصوب کا لینا اور اسکی قیمت دینا یا مغصوب کا مالک کو پھیر دینا اور اُس سے قیمت پھیر لینا اور یہ تفصیل مسائل مذکورہ ہماری کتاب کی مخصوصات سے ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے فان ظہر المغصوب وہی ای قیمته اکثر مما ضمن او مثله او دونہ علی الاصح عنایه فالاولی ترک قوله وہی اکثر وقد ضمن بقوله اخذہ المالک ورد عوضه او امضی الضمان پھر اگر مغصوب ظاہر ہوا اور حالانکہ اسکی قیمت زیادہ تر ہے اُس سے جو غاصب نے ضمان دیا یا برابر ہے اسکے یا کمتر ہے اُس سے بقول اصح کذا فی العنایه اور حالانکہ غاصب ضمان دیچکا ہے اسی قول کے موافق تو مالک مختار ہے چاہے مغصوب کو لے اور عوض اسکے جو ضمان لیا ہے پھیر دے چاہے ضمان ہی کو جاری رکھے شارح نے کہا صاحب عنایه کی روایت سے ثابت ہوا کہ بقول اصح قیمت کا برابر ہونا اور کمتر ہونا اور اکثر ہونا یکسان ہے حکم میں تو مصنف کو بہتر تھا کہ اکثریت کی قید کو ترک کرتا ولا خیار للغاصب ولو قیمته اقل للزومه باقرارہ ذکرہ الوانی نعم متی ملکه بالضمان فله خیار عیب ورؤیة مجتبی اور غاصب کا صورت مذکورہ میں کچھ اختیار نہیں اگرچہ قیمت مغصوب کی کمتر ہو ضمان سے بسبب لازم ہونے قیمت کے خود غاصب کے اقرار سے کذا ذکرہ الوانی محشی الدرر ہان جبکہ مالک ضمان کا مالک ہوگا تو اسکو خیار العیب اور خیار الرویة ثابت ہے کذا فی المجتبی ہم اسواسطے کہ ضمان غصب ضمان معاوضہ ہے تو خیار العیب اور خیار الرویة اسکو لازم ہوا چاہیے ولو ضمن بقول المالک او ببرہانه او نکول الغاصب فهو له ولا خیار للمالک لرضاہ حیث ادعی ہذا المقدار فقط اور اگر غاصب نے ضمان دیا مالک کے قول یا اُسکے گواہ لانے یا غاصب کے انکار قسم کے سبب سے تو مغصوب ظاہر ہونے کے بعد غاصب کا مملوک ہوگا اور مالک کا اُسمیں اختیار باقی نرہیگا اُسکی رضامندی کے سبب سے کیونکہ مالک نے فقط اُسی مقدار کا دعوی کیا وان باع الغاصب المغصوب فضمنه المالک نفذ بیعه گر غاصب نے مغصوب بیچ ڈالا پھر مالک نے اسکا تاوان لیا تو غاصب کی بیع نافذ ہو جاویگی وان حرر ای الغاصب لا تحریر المشتری من الغاصب نافذ فی الاصح عنایه ثم ضمنه لا لان الملک الناقص یکفی لنفاذ البیع لا العتق اور غاصب نے مغصوب کو آزاد کر دیا پھر مالک نے اُس سے اسکا تاوان لیا تو عتق نافذ نہ ہوگا اسواسطے کہ ملک ناقص نفاذ بیع کے واسطے کافی ہے اور نفاذ عتق کے واسطے کافی نہیں شارح نے غاصب کا آزاد کرنا مراد لیا نہ غاصب کے مشتری کا اسواسطے کہ مشتری مذکور کا آزاد کرنا قول اصح میں نافذ ہے

بیع

واجب ہو گا اس مسئلہ میں کہ یتیم کی ماں اپنے دوسرے شوہر کے ساتھ یتیم کے گھر میں بدون کرایہ رہی تو رہنے کو یہ جائز نہیں اور اسپر کرایہ بھی نہیں ہے چنانچہ
اشباہ اور قنیہ کی کتاب الوصایا سے منقول ہے قلت وتستثنى ايضا سكنى شريك اليتيم فقد نقل المصنف وغيره عن القنية انه لا شي عليه وكذا الاجنبي بلا عقد وقيل في دار
اليتيم كالوقف انتهى یعنی کہتا ہوں اور وجوب اجرت مال یتیم سے سکونت شریک یتیم کا مسئلہ بھی مستثنی ہے اسواسطے کہ مصنف وغیرہ نے قنیہ سے نقل کیا ہے
کہ شریک یتیم پر کچھ واجب نہیں اور اسیطرح اس اجنبی شخص پر واجب نہیں جو یتیم کے گھر میں بلا عقد اجارہ رہا اور بعضوں نے کہا کہ یتیم کا گھر وقف کی مانند ہے وجوب
اجرت میں مطلقا انتهى قول المصنف منسوب ابو السعود کہا یہی قول معتمد ہے کہ مال یتیم وقف کے مانند ہے تو در حقیقت کچھ استثنا نہیں قلت ولكن حمل كلام القنية
على قول المتقدمين بعدم اجرته واما على قول المتاخرين انها كالوقف فتجب الاجرة على الشريك والزوج لكون سكنى المرأة واجبة عليه وهو غاصب لدار اليتيم فتلزمه الاجرة
وبه افتى الحانوتي یعنی کہتا ہوں اور استثنا کے دونوں مسئلوں کا حمل کرنا متقدمین کے قول عدم اجرت پر ممکن ہے اور متاخرین کے قول معتمد پر یہ ہے کہ یتیم کا گھر
وقف کے مانند ہے تو اجرت گھر کی یتیم کے شریک اور اسکی ماں کے شوہر پر واجب ہو گی اسواسطے کہ سکنی زوجہ کا زوج پر واجب ہے اور زوج مذکور گھر یتیم کا غاصب
ہے تو اسپر کرایہ لازم ہو گا اور اسی قول کا فتوی دیا ہے ابن نجیم صاحب اشباہ نے تم اور اگر یتیم کی ماں اسکے گھر میں رہے در صورتیکہ اسکا کوئی شوہر نہ ہو تو اس پر
اجرت نہیں كذا في الطحطاوي عن الحموي وفي الحموية من التفصيل لو اليتيم يقدر على المنع فلا اجر والا فعليها غير ظاهر اور حموی میں جو یہ تفصیل مذکور ہے کہ اگر یتیم منع
پر قادر ہے اور اسنے منع نہ کیا تو اجرت نہیں اور اگر منع پر قادر نہیں تو زوجہ پر اجرت واجب ہے غیر ظاہر ہے تم قول مذکورہ کی ظاہر اغیر ظاہر ہونے کی یہ وجہ
ہے کہ صغیر غیر مکلف کا منع اور عدم منع لائق اعتبار کے نہیں ہے وعليه فهو عليها لا عليه كما افاده في تنوير البصائر اور بموجب اسکے یعنی بموجب قول معتمد کے تو اجرت
زوجہ پر واجب ہے نہ یتیم کی ماں پر چنانچہ یہ افادہ تنویر البصائر میں مذکور ہے یعنی اسواسطے کہ سکنی زوجہ کا زوج پر واجب ہے تو وہ غاصب ٹھہرا ثم نقل عن الخانية
ان مسئلة الدار كمسئلة الارض وان الحاضر اذا سكن فيها اذا كان لا يضر بها فللغائب ان يسكن قدر سكنى شريكه قالوا وعليه الفتوى پھر صاحب تنویر البصائر نے خانیہ
سے نقل کیا کہ گھر کا مسئلہ زمین کے مسئلے کے موجب ہے اور شریک حاضر جبکہ گھر میں سکونت کرے جس صورت میں کہ سکونت گھر کو ضرر نہ کرے تو شریک غائب کو
جائز ہے کہ اسمیں بقدر اپنے شریک کے سکونت کرے علما نے کہا اور اسی پر فتوی ہے ہم عمادیہ میں مذکور ہے کہ فتوی اسپر ہے کہ اگر زراعت زمین کو نقصان نہ کرے نفع کرے
تو شریک کو تمام زمین میں زراعت کرنا جائز ہے پھر جب شریک غائب آوے تو وہ بھی تمام زمین میں زراعت کرے اتنی مدت تک اسواسطے کہ رضامندی مالک کی ایسی
صورت میں باعتبار دلالت حال کے ثابت ہے اور اگر زراعت زمین کو مضرت کرے تو جائز نہیں كذا في الطحطاوي او معدا اي اعده صاحبه للاستغلال ان
بناه لذلك او اشتراه لذلك قيل او اجره ثلث سنين على الولاء یا اس مغصوب کے منافع کے اجرت مثل واجب ہے جو مہیا ہو استغلال کیواسطے یعنی اسکے مالک نے اسکو
تیار کیا ہو کرایہ لینے کے واسطے اسطرح پر کہ اسکو بنایا ہو اسی واسطے یا خرید کیا ہو اسی واسطے بعضوں نے کہا یا اسکو اجارہ دیا ہو (کرایہ لینا) تین برس على الاتصال في
الاشباه لا تصير الدار معدة له باجارتها ثلاث سنين وله بناها له ولا باعداد البائع بالنسبة للمشتري اور اشباہ میں ہے کہ گھر استغلال کے واسطے مہیا نہیں ٹھہر جاتا اس کے
اجارہ دینے سے بلکہ اسکے بنانے یا خرید کرنے سے کرایہ لینے کیواسطے اور نہ بائع کے مہیا کرنے سے نسبت مشتری استغلال کیواسطے ہوسکتا ہے ويشترط علم المستعمل بكونه
معدا حتى يجب الاجر استعمال کرنے والے کا یہ جاننا شرط ہے کہ وہ گھر کرایہ کیواسطے مہیا ہے تب اجرت مثل واجب ہو گی والا لكون المستعمل مشهورا بالغصب اور وجوب
اجرت کی یہ شرط ہے کہ استعمال کرنے والا غصب کرنے میں مشہور نہ ہو ہم اور اگر مشہور ہو گا غصب میں تو اسپر کرایہ نہیں اگرچہ گھر کرایہ کے واسطے مہیا ہو اور دونوں
مسئلوں کی وجہ یہ ہے کہ اسنے سکونت نہیں کی کرایہ لازم کرکے كذا في الطحطاوي قلت ولو اختلفا في العلم وعدمه فالقول له بيمينه لانه منكر والآخر مدع میں کہتا
ہوں اور اگر صاحب خانہ اور رہنے والا علم اور عدم علم میں مختلف ہوں یعنی صاحب خانہ کہتا ہو کہ تو جانتا تھا کہ یہ گھر کرایہ کے واسطے بنا ہے اور رہنے والا کہتا ہو
کہ مجھکو اسکا علم نہ تھا تو رہنے والے کا قول اسکی قسم کے ساتھ مقبول ہو گا اسواسطے کہ وہ منکر ہے اور دوسرا مدعی ہے اور قول منکر کا مقبول ہوتا ہے نہ مدعی کا قال شيخنا وبه

رب الدار بيعه لا يبطل الاعداد ہمارے اُستاد نے کہا کہ صاحب خانہ کی موت سے اور اُسکے بیچ ڈالنے سے اعداد یعنی کرایہ کیواسطے مہیا ہونا باطل ہوجاتا ہے
ولو بنى لنفسه ثم اراد ان يعده فان قال بلسانه وشهر الناس جاز ذكره المصنف اور اگر ایک شخص نے گھر اپنے واسطے بنایا پھر چاہا کہ اُسکو کرایہ کے واسطے مہیا
کرے تو اگر وہ اپنی زبان سے کہے اور لوگوں کو اسکی خبر کرے تو جائز ہوگا مصنف نے اسکو اپنی شرح میں ذکر کیا ہے الا في المعد للاستغلال فلا ضمان فيها فان سكن
بتاويل ملك كبيت سكنه احد الشركاء في الملك ولو ليتيم كما مر عن القنية قنية مگر اُس گھر میں ضمان نہیں جو کرایہ کیواسطے تیار ہوا جبکہ اسمیں کسی شخص نے سکونت
کی اپنی ملکیت کی تاویل اور توجیہ سے چنانچہ وہ گھر جسمیں شرکا مالک سے کوئی شریک رہا اگرچہ وہ گھر مشترک یتیم کا ہو چنانچہ عنقریب ذکر ہو چکا ہے قنیہ سے
تو خبردار رہنا شارح نے خبردار کردیا اس بات پر کہ روایت قنیہ متقدمین کے قول پر بنی ہے اور حالانکہ فتوی متاخرین کے قول پر ہے وجوب اجرت میں اما في الوقف
اذا سكنه احدهما بالغلبة بلا اذن لزم الاجر لیکن وقف کے مکان میں جبکہ ایک شریک اسمیں سکونت کرے غالب ہوکر بدون اذن کے تو اجرت لازم ہوگی او عقد
كبيت ارتهنه اذا سكنه المرتهن ثم بان للغير معدا للاجارة فلا شىء عليه یا سکونت کی عقد کی تاویل سے چنانچہ رہن کے گھر میں مرتہن رہا پھر ظاہر ہوا کہ وہ گھر غیر شخص
کا ہو اور اسکا لیکہ وہ اجارہ کیواسطے مہیا ہو تو مرتہن پر کچھ ضمان نہیں لكن لو اجر الغاصب لاحد فعلى المستاجر المسمى لا اجر المثل ولا يلزم الغاصب الاجر بل يرد ما قبضه
للمالك اشباه وقنيه باقی رہی یہ بات کہ غاصب نے صورت ثلثہ مذکورہ سے یعنی وقف اور مال یتیم اور معد للاستغلال سے ایک گھر اجارہ دیا تو مستاجر پر اجرت معین دا
ہوگی نہ اجرت مثل اور اجرت مثل غاصب کو لازم نہوگی بلکہ جو غاصب نے اجرت لی ہو وہ مالک کو پھیر دے کذا في الاشباه والقنية وفي الشرنبلالية ينبغي الافتاء بالضمان
بضمن الاجرة كما لو سكن وشرنبلالیہ میں ہے اور اسمیں انتظار اور تلاش کرنی چاہیے کہ صاحب تاویل ملک یا عقد اگر منفعت کو معطل چھوڑے گا اجرت کا ضامن ہوگا
چنانچہ سکونت کے حال میں و بخلاف خمر المسلم وخنزيره بان اسلم ذمي او اتلفهما مسلم او ذمي فلا ضمان لو برخلاف مسلمان کے شراب اور سور کے
اسطرح پر کہ کافر مسلمان ہوا اور شراب اور سور اُس کی ملک میں باقی رہے جبکہ دونوں مسلمان یا ذمی تلف کرڈالے تو ضمان نہیں یعنی اسواسطے کہ مسلمان کے حق
میں شراب اور سور مال متقوم نہیں وضمن المتلف المسلم قيمتها لان الخمر في حقنا قيمي حكما لو كانا لذمي اور مسلمان شراب اور سور کا تلف کرنیوالا دونوں کی قیمت
کا تاوان دے اگر شراب اور سور کافر ذمی کی ملک ہوں قیمت کا تاوان ہوا اسواسطے کہ شراب ہم مسلمانوں کے حق میں قیمت والی چیز ہے باعتبار حکم شرع کے ہم
ضمان ہوا اسواسطے لازم ہوا کہ ذمیوں کے حق میں شراب اور سور مال متقوم ہے اور اگرچہ شراب مثلی چیز ہے نہ قیمت والی لیکن چونکہ مسلم اسکی تملیک اور تملک سے ممنوع
ہے لہذا اسکی قیمت مسلم پر واجب ہوئی والمتلف غير الامام او مامورہ يرى ذلك عقوبة فلا يضمن ولا الزق خلافا للمجتبى ضمان اُسوقت واجب ہوگا جبکہ تلف کرنیوالا
بادشاہ یا اُسکا مامور نہ ہو جو اتلاف کو تعزیر جانتا ہے تو اب ضمان نہ ہوگا اور نہ شراب کی مشک کے تلف کرنیکا برخلاف مجتبی کے کذا في المجتبى یعنی اگر بادشاہ
یا اُسکا مامور شراب اور سور کے اظہار بیع پر انکو تلف کرڈالے باعتبار تعزیر کے تو اُسپر ضمان نہیں منح الغفار میں ہے کہ ذمی نے دارالاسلام میں خمر اور خنزیر کی بیع
علانیہ کی تو اسکو منع کیا جائیگا پھر اگر کوئی شخص شراب بہادے یا خنزیر کو قتل کرے تو اُسپر ضمان ہے لیکن اگر امام یہ کرے تعزیر جانکر تو اُسپر تاوان نہیں بیشک
کما نہ شراب کا نہ سور کا ولا ضمان في ميتة ودم مطلقا اور مردار اور خون کے تلف کرنے میں مطلقا تاوان نہیں خواہ مسلم کے ہوں یا ذمی کے اسواسطے کہ کسی اہل دین کے
نزدیک یہ چیزیں مال نہیں بخلاف مالو اشتراها اي الخمر منه اي الذمي وشربها فلا ضمان ولا ثمن لانه فعله بتسليط بائعه بخلاف غصبها مجتبى برخلاف اسکے
مسئلہ کہ اگر شراب ذمی سے خرید کی اور پی تو نہ اُسپر ضمان ہے نہ ثمن اسواسطے کہ مشتری نے یہ فعل اُسکے بائع کے مسلط کرنے سے کیا بخلاف شراب کے غصب
کرنے کے کہ اسمیں تسلیط مالک نہیں لہذا اُسپر ضمان ہے کذا في المجتبى وفيه اتلف ذمي خمر ذمي ثم اسلما او احدهما لا شىء عليه الا في رواية عليه قيمة الخمر اور مجتبی میں ہے کہ ذمی
دوسرے ذمی کی شراب تلف کی پھر دونوں مسلمان ہوگئے یا ایک تو تلف کرنیوالے پر کچھ تاوان نہیں مگر ایک روایت میں اُسپر تاوان مذکور ہے غصب
خمر مسلم فخللها بما لا قيمة له كنقله او ملح يسير لا قيمة له او شمس او غصب جلد ميتة فدبغه به بما لا قيمة له كتراب وشمس اخذهما المالك بلا شىء اگر شراب مسلمان کی

غصب کی چیز اسکو سرکہ بنایا اُس چیز سے جسکی کچھ قیمت نہیں جیسا کہ تھوڑے سے گیہوں یا تھوڑا نمک ڈالا کہ جسکی کچھ قیمت نہیں یا سرکہ بنایا دھوپ میں رکھکر یا مُردار کی کھال غصب کی پھر اسکی دباغت کی اُس چیز سے جسکی کچھ قیمت نہیں جیسا کہ مٹی اور دھوپ سے تو مالک سرکہ اور جلد مدبوغ کو بلا قیمت لیگا ولکن لو اتلفہما ضمن الا لو تلفا ولیکن اگر سرکہ اور جلد مدبوغ کو غاصب تلف کریگا تو ضمان دیگا اور اگر وہ خود بخود تلف ہوں تو اُسپر ضمان نہیں وفی شرح الوہبانیہ لیضمن قیمتہ مدبوغا وعندہ فی الملتقی اور شرح وہبانیہ میں ہے کہ جلد مدبوغ کا غاصب ضمان دیگا اور اسی قول پر ملتقی میں اعتبار کیا ہے ہم یہ ضمان صورت اتلاف پر محمول ہے کذا فی الطحطاوی ولو خللہا بذی قیمۃ کالملح الکثیر والخل ملکہ ولا شیء علیہ لانہ حلالا فاتلفہا اور اگر غاصب نے شراب کو سرکہ بنایا قیمت والی چیز سے جیسا کہ زیادہ نمک اور سرکہ ڈالا تو غاصب اسکا مالک ہوجاویگا اور مالک کے واسطے غاصب پر کوئی چیز واجب نہیں برخلاف صاحبین کے ولو دبغ بہ بذی قیمۃ کالقرظ والعفص اخذ الجلد المالک ورد ما زاد الدبغ اور اگر قیمت والی چیز سے جلد کی دباغت کی جیسا کہ ببول کی چھال اور مازو سے تو مالک اسکو لیگا اور بقدر قیمت جلد کی دباغت سے زیادہ ہوگئی وہ غاصب کو پھیر دیگا وللغاصب حبسہ حتی یاخذ حقہ اور غاصب کو جلد مدبوغ کا روک رکھنا اپنے حق کے لینے تک درست ہے ولو اتلفہ لا یضمن کما لو تلف اور اگر غاصب جلد مدبوغ مذکور کو تلف کرے تو ضمان نہ دیگا جیسا کہ اس صورت میں ضمان نہیں اگر وہ خود بخود تلف ہوجاوے ولا ضمان باتلاف المیتۃ ولو لذمی اور ضمان نہیں مردار کے تلف کرڈالنے سے اگرچہ مردار ذمی کا ہو ولا باتلاف متروک التسمیۃ عمدا ولو لمن یبیحہ ملتقی لان ولایۃ المحاجۃ ثابتۃ اور نہ اُس ذبیحہ کے اتلاف سے ضمان ہے جسپر نام خدا عمدا ترک کیا اگرچہ متروک التسمیہ اُس شخص کا ہو جو اسکو مباح کہتا ہے یعنی شافعی مذہب کا کذا فی الملتقی یہ اسلئے کہ حجت الزامی کا اعتبار حنفی مذہب کو ثابت ہے اور حجت حنفیہ یہ ہے کہ اسکی حرمت نص قرآنی سے ثابت ہے قال اللہ تعالی ولا تاکلوا مما لم یذکر اسم اللہ علیہ یعنی نہ کھاؤ اسکو جسپر اللہ تعالی کا نام نہ لیا گیا وضمن بکسر معزف بکسر المیم آلۃ اللہو ولو لکافر ابن کمال قیمتہ خشبا منحوتا صالحا لغیر اللہو اور باجے کے توڑنے سے اگرچہ باجا کافر کا ہو کذا ذکرہ ابن کمال تاوان دے اسکی قیمت کا یعنی گھڑی ہوئی لکڑی جو گانے بجانے کے لائق نہیں اُسکی قیمت کا ضمان دے شارح نے کہا معزف بکسر میم عبارت ہے آلہ لہو سے یعنی گانے بجانے کا باجا جمع معازف جیسا کہ بربط اور مزمار اور دف اور طبل اور طنبور کذا فی المنح قاضی خان نے کہا صالح لغیر اللہو کا مطلب یہ ہے کہ دف توڑنے میں اُس دف کی قیمت کا تاوان دے جس دف میں روٹی رکھتے ہیں اور بربط کے توڑنے میں اُس چوبی پیالہ کا ضمان دے جسمیں ثرید وغیرہ طعام رکھا جاتا ہے وضمن القیمۃ لا المثل باراقۃ السکر والمنصف یجیء بیانہ فی الاشربۃ اور ضمان قیمت دے نہ ضمان مثل سکر اور منصف کے بہا دینے سے کتاب الاشربہ میں سکر اور منصف کا بیان آویگا سکر نام ہے کھجور کے کچے پانی کا جبکہ وہ گاڑھا ہوجاوے اور منصف وہ ہے جو آدھا جلجاوے آگ پر جوش کرنے سے کذا فی الہدایہ وصح بیعہا کلہا وقالا لا یضمن ولا یصح بیعہا وعلیہ الفتوی ملتقی ودرر وزیلعی وغیرہا واقرہ المصنف اور صحیح ہے بیع آلات لہو کی بالکل اور صاحبین نے کہا کہ باجوں کے توڑنے والے پر تاوان نہیں اور تمام آلات لہو اور ساز غنا کی بیع صحیح نہیں اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی الملتقی والدرر والزیلعی وغیرہا اما طبل الغزاۃ زاد فی الخلاصۃ والصیادین والدف الذی یباح ضربہ فی العرس فمضمون اتفاقا اور غازیوں کا طبل خلاصہ کی کتاب الحظر میں یہ زیادہ کیا ہے اور شکاریوں کا طبل اور وہ دف جسکا بجانا شادی میں مباح ہے تو اسکے توڑنے میں بالاتفاق تاوان ہے کالامۃ المغنیۃ ونحوہا کالکبش النطوح والحمامۃ الطیارۃ والدیک المقاتل والعبد الخصی حیث تجب قیمتہا غیر صالحۃ لہذہ الامور جیسے ضمان غصب اور بیع صحیح ہے گانے والی لونڈی اور اسکے مانند کی جیسا کہ ٹکر مارنے والا مینڈھا اور اُڑنے والا کبوتر اور مرغ لڑنے والا اور خوجہ غلام کیونکہ انکی قیمت واجب ہے اس طرح پر کہ امور مذکورہ کی صلاحیت کر ہوں ہم یعنی جاریہ غیر مغنیہ اور غلام غیر خصی کی قیمت غاصب پر لازم ہوگی ولو غصب ام ولد فہلکت لا یضمن بخلاف موت المدبر لتقوم المدبر دون ام الولد وقالا یضمنہا لتقومہا اور اگر ام ولد کو غاصب نے غصب کیا پھر وہ ہلاک ہوگئی تو غاصب پر تاوان نہیں برخلاف غلام مدبر کے موت کے بسبب مال متقوم ہونے مدبر کے نہ ام ولد کے امام کے نزدیک اور صاحبین نے کہا ام ولد کا بھی ضمان غاصب کو اسکے مال متقوم ہونیکے سبب سے ہم مدبر کی قیمت دو ثلث ہے قن کی قیمت

اور ام ولد کی قیمت صاحبین کے نزدیک سومی حصہ ہے حل قید عبد غیرہ او رباط دابتہ او فتح باب اصطبلہ او قفص طائرہ فذہبت ہذہ المذکورۃ
او سعی الی السلطان بمن یوذیہ و الحال انہ لا یدفع بلا رفع الی السلطان او سعی بمن یباشر الفسق ولا یمتنع بنہیہ او قال السلطان قد یغرم وقد لا یغرم
فقال انہ وجد کنزا فغرمہ السلطان شیئا لا یضمن فی ہذہ المذکورات ایک شخص نے دوسرے کے غلام کی بیڑی یا اسکے جانور کے باندھنے کی رسی کھول
دی یا اسکے اصطبل کا دروازہ کھولدیا یا اسکے چڑیا کے پنجرے کی کھڑکی کھولدی سو یہ سب چیزیں جاتی رہیں یا کسی شخص نے بادشاہ سے اپنے آدمی کی چغلی کھائی
جو اسکو ستاتا ہے اور حال یہ ہے کہ بدون حاکم سے نالش کرنے کے وہ جھگڑا نہیں جاتا یا ایسے کی چغلی کھائی جو فسق کا مرتکب ہے اور اسکے منع کرنے سے باز نہیں آتا یا
کسی ایسے بادشاہ سے کہ کبھی ڈانڈ ڈالتا ہے اور کبھی نہیں ڈالتا یہ کہدیا کہ فلان شخص نے گڑا ہوا مال پایا ہے پھر بادشاہ نے اس موذی یا فاسق پر یا خزانہ
پانیوالے پر کچھ ڈانڈ ڈالدیا تو ان تمہیرون سے ان سب صورتون مذکورہ بالا مین تاوان نہ لیا جاویگا یعنی نہ غلام اور گھوڑے وغیرہ کا اور نہ بادشاہ کے ڈانڈ
ڈالنے کا ولو غرم السلطان افتی بمثل ہذہ السعایۃ یضمن اور اگر بادشاہ ڈانڈ لیا ہو تو تھا اور یقینا اسطرح کی چغلی سے تو مفتی بہ ضمان دینے وکذا لغرم لو تکلم
بغیر حق عند محمد زجرا ہو الراعی للساعی و بہ یفتی وعزر ولو الساعی عبد الطولب بالعتق اور ایسی صورت مین ضمان لازم آتا ہے مفتی بہ پر محمد کے نزدیک اگر اسنے ناحق چغلی کہائی
تو بسبب ضمان مفتی بہ کا زجر اور تنبیہ کے واسطے ہے تا دوبارہ مرتکب نہو اور ساعی قول پر مفتی ہے اور اسکو تعزیر دیجاوے اور اگر چغلخور غلام ہو تو اس سے تاوان کا
مطالبہ کیا جاتا آزاد ہونے کے بعد ولو مات الساعی فللمسروق ان یاخذ قدر الخسران من ترکتہ ہو الصحیح جواہر الفتاوی اور اگر چغلخور مرگیا تو اسکو جسکی اسنے
چغلی کھائی جائز ہے کہ بقدر اپنے نقصان کے اسکے متروکہ سے لیوے یہی قول صحیح ہے کذا فی جواہر الفتاوی ونقل المصنف انہ لو مات المشکو علیہ بسبب ... غرم
الشاکی دیۃ لا لو مات بالضرب لندرۃ وقد مر فی باب السرقۃ اور مصنف نے اپنی شرح مین نقل کیا ہے عمادیہ سے اور جسکا شکوہ کیا گیا حاکم کے پاس اگر وہ مرگیا
ہیبت پڑیکے سے اسکے خوف کے سبب تو شکوہ کرنے والا اسکی دیت کا تاوان دیگا نہ تاوان دیگا اس صورت مین کہ اگر ضرب سے وہ مرگیا بسبب ندرت ہونے
ضرب کے اور البتہ یہ مسئلہ مذکور ہو چکا باب السرقہ مین امر شخص عبد غیرہ بالاباق او قال لہ اقتل نفسک ففعل ذلک وجب علیہ قیمتہ ایک شخص نے غیر کے غلام کو
بھاگ جانیکا امر کیا یا غلام سے اسنے کہا کہ تو اپنی ذات کو قتل کر سو وہ بھاگ گیا یا اسنے اپنی جان ہلاک کی تو اس شخص پر قیمت غلام کی واجب ہوگی ولو قال لہ
اتلف مال مولاک فاتلفہ لا یضمن الآمر والفرق ان بامرہ بالاباق والقتل صار غاصبا لانہ استعملہ فی ذلک الفعل و بامرہ بالاتلاف لا یصیر غاصبا للمال بل للعبد وہو قائم لم
یتلف وانما التالف بفعل العبد اور اگر ایک شخص نے غیر کے غلام سے کہا کہ اپنے مولی کا مال تلف کر سو اسنے تلف کیا تو امر کرنے والا شخص تاوان نہ دیگا اور
فرق اس مسئلہ اور مسئلہ سابقہ مین یہ ہے کہ بھاگنے اور قتل کرنے کے امر سے وہ شخص غاصب ٹھہر گیا اسواسطے کہ اسنے غلام کو استعمال کیا اس فعل مین اور اتلاف
مال کے امر سے وہ شخص مال کا غاصب نہ ٹھہرا بلکہ غلام کا غاصب ٹھہرا لاکن غلام موجود ہے تلف نہیں ہوگیا اور تلف ہونا مال کا غلام کے فعل سے ہوا ہے الحاصل ان
الآمر لا ضمان علیہ بالامر الا فی مسئلۃ اذا کان الآمر سلطانا او ابا او سیدا او المامور صبیا او عبدا امرہ باتلاف مال غیر سیدہ واذا امرہ بحفر باب فی حائط الغیر فغرم
الحافر رجع علی الآمر اشباہ اور معلوم کر کہ امر کرنے والے پر تاوان نہیں بسبب امر کرنے کے مگر چند امر کرنیوالون پر ضمان ہے جبکہ آمر بادشاہ ہو یا باپ یا مولی یا
مامور غیر ... یا وہ غلام جسکو آمر نے موصلہ کے سوا اور کسی مال کے تلف کرنے کا امر کیا ہو اور جبکہ اسکو غیر کی دیوار مین دروازہ کھودنے کا امر کیا ہو تو کھودنے
والا تاوان دیگا اور کھودنے والا امر کرنیوالے سے پھر لیگا کذا فی الاشباہ ہم سلطان آمر پر اسواسطے ضمان ہوا کہ اسکا امر اکراہ ہے کیونکہ مامور جانتا ہے کہ اگر مین
اطاعت نہ کرونگا تو وہ عقاب کریگا بخلاف غیر سلطان تو ضمان سلطان پر ہوگا نہ مامور پر اور پدر آمر کی یہ صورت ہے کہ باپ نے اپنے فرزند نابالغ کو امر کیا کہ
اسکی زمین مین آگ جلاوے سو اسنے آگ جلائی اور وہ آگ زمین ہمسایہ مین جا پڑی اور کوئی چیز تلف ہوگئی تو ضمان باپ پر ہوگا اسواسطے کہ امر صحیح ہے اور ظاہر
اس صورت کا دلالت کرتا ہے کہ ظاہر باپ کا فرزند بالغ کیواسطے ایسا نہیں تو اگر باپ امر کرے اسکو اتلاف مال یا قتل نفس کا تو ضمان فرزند پر ہوگا بسبب فاسد

القاضی ایضاً سیاتی استبدال الوقف ومال الیتیم فلیحفظ واللہ اعلم اور شرنبلالی نے شرح وہبانیہ میں وہ قول ذکر کیا جو اسکا مفید ہے کہ وہبانیہ کی بیت میں تضمین قیمت دلال میں سلطان قید نہیں ہے اور یہ کہ تضمین قاضی کا بھی قول لائق ہے خصوصاً استبدال وقف اور مال یتیم میں تو اسکو یاد رکھنا چاہیے واللہ اعلم دہم یعنی اموال یتامی اور ویران اوقاف کی قیمت ٹہیرون اور دلالون اور حاکمون کے واسطے قیمت کرنے والی مقرر کرتے ہیں اور اسمین غبن فاحش ہوتا ہے اور قاضی انکا حال جانتا ہے خصوصاً استبدالات میں تو اسوقت میں لائق یہ ہے کہ قاضی کی بھی ضمان کے قائل ہوجیے کذا فی الطحطاوی عن الشرنبلالی مختصراً خاتمہ ایک شخص پر دین تھا سو وہ بھول گیا پھر مرگیا تو اسکا مؤاخذہ ہوگا قیامت کے دن یا نہ ہوگا جواب اسکا یہ ہے کہ اگر تجارت سے کا دین ہے تو امید ہے کہ مواخذہ نہ ہوگا اور اگر غصب کی جہت سے دین ہے تو مواخذہ ہوگا ایک شخص کا باپ مرگیا اور اسپر دین تھا اور وہ بھول گیا اور اسکا بیٹا جانتا ہے تو وہ ادا کرے اور اگر بیٹا بھی دین بھولکر مرگیا تو ماخوذ ہوگا ایک شخص نے باپ کی چیز چوری کی پھر اسکا باپ مرگیا تو فرزند سے آخرت میں مواخذہ ہوگا اسواسطے کہ دین اور ضمان مسروق منتقل ہوا فرزند کی طرف باپ کی موت کے بعد لیکن چوری کا گناہ واجبہ باقی رہا۔ اگر مسلمان کافر ذمی کی چوری کی یا غصب کیا تو اسکا عذاب قیامت میں بڑا ہوگا اور جھگڑا ذمی کا قیامت میں سخت تر ہوگا اسواسطے کہ کافر ذمی رہیگا ہمیشہ اور عیر کفر کے عذاب سے اسپر تخفیف ہوا کرتی یا بسبب اسکی حق تلفیون کے تو اس سے امید عفو کی نہین اور مسلمان سے البتہ امید ہے اور جانور کی خصومت آدمی پر نہایت سخت تر ہے آدمی کی خصومت سے آدمی پر اور غاصب اگر غائب مغصوب مین بیمار ہو تو اسکی عیادت کرنی چاہیے ابو یوسف نے کہا ایک شخص نے زمین غصب کی اور اسمین مسجد بنائی اور دکانین اور حمام تو اس مسجد مین نماز کا پڑھنا ان مشائخ کے نزدیک نہیں لیکن حمام مین نہانا چاہیے اور دونون کا کرایہ نہ لینا چاہیے مگر خرید کرنے کیواسطے دکانون میں جانا جائز ہے ہشام نے کہا میں مکروہ جانتا ہون نماز اس مسجد میں یہان تک کہ اسکے مالک راضی ہوجاوین اور ان دکانون کو خرید کرنا بھی میرے نزدیک مکروہ ہے اور جو سوداگر ان دکانون میں بیٹھے ہیں مقصود ہے جانا کہ انکی گواہی قبول نہین کذا فی الطحطاوی واللہ اعلم وتم بعونہ الاکرم

## کتاب الشفعۃ

یہ کتاب ہے شفعہ کے مسائل میں مناسبتہ تملک مال الغیر بغیر رضاہ شفعہ کی مناسبت غصب سے ملک ہوتا ہے غیر کے مال کا بدون اسکی رضامندی کے یعنی غیر کے مال کا مالک ہونا بدون اسکی رضامندی کے غصب اور شفعہ مین مشترک امر ہے لہذا غصب کے بعد شفعہ کو مذکور کیا ہے انہ الضم شفعہ لغت مین بمعنی ضم ہے یعنی ملانا مزایلی نے کہا شفعہ ماخوذ ہے شفع بمعنی ضم سے جو ضد ہے وتر کی اور اسی سے شفاعت رسول علیہ الصلوۃ والسلام ہے گنہگارون کے واسطے اسلیے کہ حضرت کی شفاعت سے مذنبین فائزین کے ساتھ ملین گے اور یہان شفیع ماخوذ کو اپنے ملک کے ساتھ ملاتا ہے لہذا اسکا نام شفعہ ٹھہرا وشرعاً تملیک البقعۃ جبراً علی المشتری بما قام علیہ بمثلہ لو مثلیا والا فبقیمتہ اور شرع مین شفعہ عبارت ہے تملیک بقعہ سے مشتری پر زبردستی کرکے بعوض اس مال کے جو مشتری پر خرید کرنے مین پڑا اور یہ تملیک ہو بعوض مثل ثمن مشتری کے اگر ثمن مثلی ہو اور نہین تو برابر اسکی قیمت کے ہم مشتری کی قید سے ملک بلا عوض سے احتراز ہوگیا چنانچہ ہبہ بلا عوض اور میراث اور صدقہ سے اور اس ملک سے جو بعوض غیر عین کے ہو چنانچہ مہر اور اجارہ اور خلع اور صلح دم عمد سے اسواسطے کہ امور مذکورہ مین شفعہ نہین اور اگر ہبہ بعوض ہو تو اسمین شفعہ ہے کیونکہ وہ باعتبار انتہا کے بیع ہے وسببہا اتصال ملک الشفیع بالمشتری بشرکۃ او جوار اور شفعہ کا سبب متصل ہونا ہے ملک شفیع کا خریدی چیز سے خواہ اتصال شرکت کے ساتھ ہو خواہ ہمسایگی کی جہت سے ہم خواہ شرکت نفس مبیع مین ہو خواہ حقوق مین چنانچہ آگے معلوم ہوگا لزوم شفعہ کی حکمت یہ ہے کہ تا آدمی اپنی شفعہ کی ہمسایگی سے تکلیف نہ پاوے وشرطہا ان یکون المحل عقاراً اور شفعہ کی شرط یہ ہے کہ محل عقار ہو ہم درالمنتقی مین ہے کہ عقار سے مراد یہان غیر منقول ہے تو عقار مین کرم اور چکی اور کنوان اور بالاخانہ داخل ہے اگرچہ اسکی راہ اصل مین نہ ہو اور عمارت اور اشجار عقار سے نکل گئی اسواسطے کہ انمین شفعہ نہین مگر عقار کے ساتھ اگرچہ عمارت اور شجر کی بیع مین حق القرار مین العقار عن الکل کذا فی الطحطاوی مثلاً کان او علواً شرط شفعہ عقار ہے اگرچہ عقار سفل ہو یا علو یعنی نیچے کا مکان ہو

یا اوپر کا مکان ہم شفعہ بالا خانہ کی مثال یہ ہے کہ دو شخص شریک ہیں سفل اور علو میں ایک شریک نے بالا خانہ کا اپنا حصہ بیع کیا تو دوسرا
شریک اسکا شفیع ہوگا بسبب جوار کے کذا فی الطحطاوی وان لم یکن طریقہ فی السفل لانہ التحق بالعقار بما لہ من حق القرار و شفعہ ثابت ہے اگرچہ
بالاخانہ کی راہ نیچے والے مکان میں نہو اسواسطے کہ بالاخانہ ملحق بعقار ہے اسواسطے کہ اسکے لیے حق ثبات اور قرار ثابت ہے کذا فی الدرر ثم اگر منزل بالا اور
منزل زیرین کی ایک ہی راہ ہو تو استحقاق شفعہ بسبب طریق کے ہے اسوجہ سے کہ وہ شخص شریک فی الحقوق ہے اور اگر اسکی دوسری راہ ہے تو استحقاق شفعہ
بسبب … کے ہے اور منزل زیرین کی بیع ہوئی اور منزل بالا منہدم ہو تو بقیاس قول ابو یوسف شفعہ نہیں اور بقیاس قول محمد شفعہ ہے اور اگر منزل
زیرین ایک شخص کی ہو اور منزل بالا دوسرے شخص کی اور دونوں دونوں کے پاس گھر … ہے تو اسمین دونوں کا شفعہ ہے کذا فی الطحطاوی و ما جزم بہ ابن الکمال
فی اول باب ما ہی فیہ من البناء اذا بیع مع حق القرار ملحق بالعقار فردہ شیخنا الرملی … انتہی بعد ما عزاہ للبزازیہ وغیرہا فلیحفظ اور وہ جو ابن کمال نے اس باب کے
اول میں جسکے اندر شفعہ ہے اسکا یقین کرلیا ہے کہ جب بیچی جاوے عمارت حق قرار کے ساتھ تو عمارت ملحق بعقار ہے تو اسمین شفعہ ثابت ہے سو اس کلام کو
ہمارے استاد خیر الدین رملی نے رد کیا ہے اور فتوی دیا ہے عدم شفعہ کا بزازیہ وغیرہا کا اتباع ہو کر تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم عمارت مع حق القرار کی مثال
یہ ہے کہ زمین وقف میں عمارت بنائی گئی اور بقاء عمارت وقت یا متولی سے شرط کرلیا تو اگر عمارت مذکورہ کی بیع ہو تو ابن کمال اور مفتی ابو السعود کے
نزدیک اسمین شفعہ ثابت ہے لیکن در المنتقی اور بزازیہ اور سراجیہ اور خیریہ اور قنیہ میں عدم شفعہ صحیح ہے سراجیہ میں یوں ہے کہ ایک مرد کا گھر ہے وقف کی زمین
میں تو اسکے واسطے شفعہ نہیں اور اگر وہ شخص اپنی عمارت بیچے تو اسکے واسطے بھی شفعہ نہیں کذا فی الطحطاوی … اور کہنا اخذ الشفیع من احد المتعاقدین
عند وجود سببہا و شرطہا اور شفعہ کا رکن لینا ہے شفیع کا بائع یا مشتری سے وجود سبب اور شرط شفعہ کے ہم یعنی جبکہ اتصال ملک شفیع ہو اور شفعہ معاوضہ
اور بیع عقار ہو و حکمہا جواز الطلب عند تحقق السبب و لو بعد سنین اور حکم شفعہ جائز ہونا ہے طلب کا سبب کے ثبوت کے نزدیک اگرچہ جواز طلب چند
سال کے بعد ہو ہم سالہا سال کے بعد طلب شفعہ اسوقت جائز ہوگی جبکہ شفیع غائب ہو اور اسکو بیع کا حال معلوم نہو و صفتہا ان الاخذ بہا بمنزلۃ
شراء مبتدأ فیثبت بہا ما یثبت بالشراء کالرد بخیار رؤیۃ و عیب اور شفعہ کی صفت یہ ہے کہ بواسطہ شفعہ کے لینا ابتداء خرید کے مانند ہے تو شفعہ سے وہ ثابت
ہوتا ہے جو خریداری سے ثابت ہوتا ہے چنانچہ پھیر دینا بسبب خیار رویت اور خیار عیب کے تجب لہ لا علیہ … شفعہ واجب ہے یعنی ثابت ہے شفیع کی منفعت کیواسطے
نہ اسپر مضرت ہونیکو ہم شارح نے اس قول سے اشارہ کردیا کہ یہاں وجوب یعنی ثبوت کے ہے نہ وجوب مصطلح فقہا جسکے ترک سے گناہ لازم آوے تو اگر شفیع
شفعہ طلب نہ کرے تو اسپر کچھ گناہ نہیں بعد البیع و لو فاسدا انقطع فیہ حق المالک کما یاتی شفعہ واجب ہے بعد بیع کے اگرچہ ایسی بیع فاسد ہو جسمین مالک
کا حق منقطع ہو گیا چنانچہ آگے آویگا ہم بیع فاسد میں حق مالک منقطع ہوتا ہے مشتری کے وقف کرنے اور رہن رکھنے اور وصیت کرنے سے او بخیار المشتری
یا شفعہ واجب ہوتا ہے بعد بیع کے مشتری کے خیار سے یعنی اگر بائع کا خیار ہو یا بائع اور مشتری دونوں کا تو شفعہ نہیں و تستقر بالاشہاد فی مجلس ای
طلب المواثبۃ اور شفعہ مستقر اور ثابت ہوجاتا ہے گواہ کرنے سے اسکی مجلس میں یعنی طلب مواثبہ کی مجلس میں فلا تبطل بعدہ تو شفعہ باطل نہ ہوگا بعد گواہ
کر لینے کے یعنی بعد اشہاد کے اگر تاخیر کریگا قاضی کے پاس رجوع کرنے سے تو شفعہ باطل نہ ہوگا ہم جیسا ظاہر مذہب مفتی بہ کے و تملک بالاخذ
بالتراضی او بقضاء القاضی عطف علی الاخذ لثبوت ملک الشفیع بمجرد الحکم قبل الاخذ کما حررہ ملا خسرو اور عقار مبیع مملوک ہو جاتا ہے لینے سے باہم کی رضامندی
سے یا مملوک ہوتا ہے قاضی کے حکم سے شارح نے کہا قضاء قاضی اخذ پر عطف ہے بسبب ثابت ہونے ملک شفیع کے بمجرد حکم قاضی سے لینے سے پہلے چنانچہ
درر میں ملا خسرو نے اسکو تحریر کیا ہے ہم شارح نے بیان عطف سے شبہ دفع کیا یعنی اگر قضاء قاضی کا عطف تراضی پر کوئی سمجھیگا تو مطلب یہ ہوگا کہ ملک شفعہ لینے
سے ہوتی ہے خواہ لینا تراضی سے ہو خواہ قاضی کے حکم سے حالانکہ یہ مطلب خلاف تحقیق ملا خسرو ہے و یقدر رؤس الشفعاء لا الملک خلافا للشافعی شفعہ واجب

ہوتا ہے بقدر رؤس شفعا رکھے نہ اعتبار ملک شفیعون کے برخلاف مذہب شافعی ہم عدد رؤس شفعا اور بقدر املاک کی صورت یہ ہے کہ ایک گھر تین شخصون مین
شترک ہے ایک کا حصہ اُسمین نصف ہے اور دوسرے کا ثلث اور تیسرے کا سدس ہے صاحب نصف نے اپنا حصہ بیچا اور باقی دونون شریکون نے
شفعہ طلب کیا تو امام شافعی کے نزدیک حصہ مبیعہ مین اثلاث کا حکم ہوگا اعتبار انکی ملک کے اور اگر صاحب سدس اپنا حصہ بیع کریگا تو دونون مین اخماس
کا حکم ہوگا اور اگر صاحب ثلث نے بیع کی تو ارباع کا حکم ہوگا اور ہم حنفیون کے نزدیک دونون شریکون مین برابر نصف نصف کا حکم ہوگا سب صورتون مین
کذا فی الدر یعنی حقیقۃ شفیع ہونگے برابر حصہ پاوینگے اگرچہ کسی کی زیادہ ملک ہو اور کسی کی کم للخلیط متعلق تجب فی نفس المبیع شفعہ واجب ہوتا ہے واسطے
خلیط کے یعنی جو شریک ہے ذات مبیع مین شارح نے کہا الذی للخلیط کا تجب سے متعلق ہونا ہم یہان سے مصنف نے ترتیب شفعا کا بیان شروع کیا ثم الی لم
یقسم او یسلم لذی حق فی المبیع وہو الذی قاسم وبقیت لہ شرکۃ فی حق العقار کالشرب والطریق فانما یعنی بعد اسکے اگر شریک نفس مبیع کا نہ ہو یا ہو مگر شفعہ کی
کے واسطے مبیع کو سلم رکھے یعنی حق شفعہ کو طلب نہ کرے تو اسکا شفعہ واجب ہے جو حق مبیع مین شریک ہو اور حق مبیع کا شریک وہ ہے جسنے تقسیم کر لیا ہو
لی اور اسکی شرکت حق عقار مین باقی رہی جیسے شرب یعنی پانی لینے کی باری کی شرکت اور طریق خاص کی شرکت ثم فسر ذلک بقولہ کشرب نہر صغیر [illegible]
فیہ السفن وطریق لا ینفذ پھر مصنف نے خاص باری اور خاص طریق کی تفسیر کی اپنے اس قول سے یعنی جیسا کہ پانی کی باری اس چھوٹی نہر کی جسمین کشتیان نہ
نہین چلتین اور جیسے کوچہ غیر نافذہ فلو عاما لا تشفع بہما تو اگر پانی کی باری عام ہو یعنی نہر کبیر ہو جسمین کشتیان چلتی ہون اور طریق عام ہو یعنی کوچہ نافذہ ہو تو
ان دونون شریکون کے شفعہ ثابت نہ ہوگا بیان شرب نہر مشترک بین قوم لیستقی اراضیہم منہ بیعت ارض منہا فلکل اہل الشرب الشفعۃ ولو النہر عاما او [illegible] فالشفعۃ
للجار الملاصق فقط بیان نہر خاص کا یہ ہے کہ نہر صغیر کے پانی لینے کی باری مشترک ہے چند لوگون مین کہ انکی اراضی اس سے سینچی جاتی ہین ان اراضی مین سے
ایک کھیت بکا تو سب پانی لینے والون کیواسطے شفعہ ثابت ہے یعنی سب لوگون کا حق ہے اسکی خرید مین اور اگر نہر عام ہے جسمین کشتیان چلتی ہون اور
باقی مسئلہ بحال سابق ہے تو سب پانی لینے والون کا وہان کی زمین کی بیع مین شفعہ نہین بلکہ فقط ہمسایہ ملاصق کا شفعہ ہے ہم شارح نے طریق خاص کا بیان کیا
اسکے ظاہر ہونیکے سبب سے ثم لجار ملاصق ولو ذمیا او ماذونا او مکاتبا پھر حق مبیع کے خلیط کے بعد شفعہ ہمسایہ ملاصق کے واسطے واجب ہے اگرچہ ہمسایہ
ملاصق ذمی یا عبد ماذون یا مکاتب ہو بابہ فی سکۃ اخری وظہر دارہ لظہرہا فلو بابہ فی تلک السکۃ فہو خلیط کما مر جار ملاصق وہ ہے جسکا دروازہ دو
کوچہ مین ہو اور اسکے گھر کی پشت خانہ مبیعہ کی پشت سے ملی ہو تو اگر اسکا دروازہ اسی کوچہ مین ہو اور وہ کوچہ غیر نافذہ ہے تو وہ خلیط ہے حق مبیع مین نہ
جار ملاصق چنانچہ مذکور ہوچکا اگرچہ اسکا دروازہ سامنے ہو خانہ مبیعہ کے ہم ترتیب شفعہ کی صورت یہ ہے کہ ایک منزل یعنی کوٹھری یا دالان شترک
ہو دو شخصون مین اور وہ منزل واقع ہے ایک قوم کے گھر مین کوچہ غیر نافذہ کے اندر جبکہ احد الشریکین اپنا حصہ منزل سے بیع کریگا تو منزل کا شریک
احق ہے شفعہ کے ساتھ پھر اگر وہ تسلیم کرے تو گھر کے شریک احق ہین کوچہ کے شریکون سے اسواسطے کہ وہ اقرب ہین صحن دار کی شرکت کے سبب سے پھر اگر وہ بھی
تسلیم کرین تو اہل کوچہ احق ہین راہ کی شرکت کے سبب سے پھر اگر وہ بھی تسلیم کرین تو جار ملاصق احق ہے کذا فی الدر طحطاوی مین ہے کہ ترتیب مذکور کی وجہ اس
مین مذکور ہے الشریک احق من الخلیط والخلیط احق من الشفیع یعنی شریک زیادہ تر حقدار ہے خلیط سے اور خلیط احق ہے شفیع سے شریک سے مراد شریک فی نفس المبیع
ہے اور خلیط سے خلیط فی حق المبیع مراد ہے اور شفیع سے جار ملاصق مراد ہے محبوبی نے ترتیب اسکی یون مذکور کی ہے کہ اول شریک فی البیت ہے پھر شریک فی الدار
پھر شریک فی الاساس پھر شریک فی الشرب پھر شریک فی الطریق پھر ہمسایہ ملاصق اور ہمسایہ ملاصق وہ ہے کہ اسکی دیوار ہو اور دوسرے کی دیوار ہو اور دونون دیوارون
مین راہ نہین چاہئے بسبب تنگی گھر کے یا دونون باہم ملصق ہون تو اگر دونون مین طریق نافذہ ہو تو اس ہمسایہ کا شفعہ نہین آتی وہ واضح ہے عبارت ۱۲
شریک فی خشبۃ علیہا جار اور رکھنے والا دہنیون کا دوسرے کی دیوار پر اور اس لکڑی کا شریک جو دیوار پر ہے وہ ہمسایہ ہے نہ شریک فی حق المبیع کذا فی الہدایہ

والکافی ولو فی بعض الجدار فشریک یلتحق فی قلت لکن قال المصنف ولو کان لبعض الجیران شرکة فی الجدار لا یتقدم علی غیرہ من الجیران لان الشرکة فی البناء
المجرد بدون الارض لا یستحق بها الشفعة اور اگر دیوار کی ذات مین شرکت ہو تو وہ شریک ہی نہ ہمسایہ مین کہتا ہون لیکن مصنف نے اپنی شرح مین کہا
کہ اگر ہمسایون مین سے ایک ہمسایہ دیوار مین شریک ہو تو اور ہمسایون پر مقدم نہ ہوگا اسواسطے کہ فقط عمارت کی شرکت سے بدون شرکت زمین کے
استحقاق شفعہ کا نہین ہوتا ہم امتی ملتقی کی عبارت اسپر محمول ہی جبکہ زمین بھی مشترک ہو صورت اسکی یہ ہی کہ دو شریکون نے مشترک زمین مین دیوار بنائی
پھر زمین کی دونون نے قسمت کر لی سوا محل بناء کے تو اگر اس دیوار کی بیع ہوگی تو اسکے شفعہ کا شریک احق ہی کذا فی الطحطاوی مختصرا وفی شرح المجمع وکذا
للجار الملاصق فی السکة الغیر النافذة الشفعة بخلاف النافذة اور شرح مجمع مین ہی اور اسیطرح شفعہ ہی اس ساتھ کے ہمسایہ کا جب کا گھر کوچہ غیر نافذہ مین واقع ہو
بخلاف کوچہ نافذہ کے کہ اسکا شفعہ نہین ہی ولو اسقط البعض حقه من الشفعة بعد القضاء فلیس لمن بقی اخذ کل لزوال المزاحمة لیس لمن بقی اخذ نصیب التارک
لانه بالقضاء قطع حق کل واحد منهم فی نصیب الآخر یعنی کسی شفیع نے اپنا حق شفعہ کا ساقط کر دیا بعد حکم قاضی کے تو باقی شفیعون کو شفیع تارک کا حصہ لینا
جائز نہین اسواسطے کہ حکم قاضی سے انمین سے ہر واحد کا حق جدا ہوگیا دوسرے کے حصہ سے کذا فی الزیلعی تو اگر شفیع اپنا حق ساقط کر دے قبل قضاء قاضی
تو باقی شفیعون کو تمام مبیع کا لینا جائز ہی بسبب دور ہو جانے مزاحمت کے ولو کان بعضهم غائبا یقضی بالشفعة بین الحاضرین فی الجمیع لاحتمال عدم طلبه فلا
یؤخر بالشک اور اگر بعضا شفیع غائب ہو تو شفعہ کا حکم ہوگا حاضرین کے اندر تمام مبیع مین شفیع غائب کے نہ طلب کرنے کے احتمال سے تو تاخیر نہ کیجاویگی
بسبب شک کے وکذا لو کان الشریک غائبا فطلب الحاضر یقضی له بالشفعة کلها اور اسیطرح اگر ایک شریک غائب ہو تو شریک حاضر نے شفعہ طلب
کیا تو اسی کیواسطے تمام شفعہ کا حکم ہوگا ثم اذا حضر وطلب قضی له بها فلو مثل الاول قضی له بنصفه ولو فوقه فبکله ولو دونه منعه خلاصه پھر جبکہ شریک غائب
یا شفیع غائب حاضر ہوا اور شفعہ طلب کرے تو اسکے واسطے شفعہ لینے کا حکم ہوگا سو اگر شفیع ثانی برابر ہو شفیع اول کے یعنی دونون شریک ہون تو اسکے واسطے
نصف کا حکم ہوگا اور اگر ثانی فوق ہو اول سے یعنی ثانی شریک ہو اور اول ہمسایہ تو تمام شفعہ کا ثانی کے واسطے حکم ہوگا اور اگر ثانی کمتر ہو اول سے تو شفعہ
ثانی کو قاضی باز رکھے کذا فی الخلاصہ اسقط الشفیع الشفعة قبل الشراء لم یصح لفقد شرطه وهو البیع شفیع نے شفعہ ساقط کر دیا خریداری مشتری سے پہلے تو صحیح نہین
کیونکہ نہ پایا جانا اسکی شرط کا اور وہ شرط بیع ہی اراد الشفیع اخذ البعض وترک الباقی لم یملک ذلک جبرا علی المشتری لضرر تفریق الصفقة شفیع نے بعض شفعہ لینے کا
اور بعض کے چھوڑنے کا قصد کیا تو وہ اسکا مالک نہین مشتری پر جبر کر کے تفریق صفقہ کے ضرر کے سبب سے ولو جعل بعض الشفعاء نصیبه لبعض لم یصح
وسقط حقه بالاعراض وقسم بین البقیة اور اگر ایک شفیع نے اپنا حصہ دوسرے شفیع کیواسطے مقرر کر دیا تو صحیح نہین اور اسکا حق اس فعل سے ساقط ہوگا
اسکی روگردانی سے اور مبیع بٹ جائیگا باقی شفیعون مین بل لو طلب احد الشریکین النصف بناء علی ان له النصف فقد بطلت شفعته اذ شرطها ان یطلب الکل
کما بسطه الزیلعی فلیحفظ بلکہ اگر دو شریکون مین سے ایک شریک نصف شفعہ طلب کرے اس وجہ سے کہ وہ فقط نصف کا استحقاق رکھتا ہی تو اسکا شفعہ
باطل ہو گیا اسواسطے کہ صحت شفعہ کی شرط یہ ہی کہ تمام شفعہ کو طلب کرے چنانچہ اسکو زیلعی نے شرح بیان کیا ہی تو اسکو یاد رکھنا چاہیے صح بیع دور مکة
وتجب الشفعة فیها وعلیه الفتوی اشباہ اور صحیح ہی بیع مکہ معظمہ کے گھرون کی تو انمین شفعہ واجب ہی اور اسی قول پر فتوی ہی کذا فی الاشباہ ملتقات مین
مذکور ہی کہ مکہ معظمہ کے گھرون مین شفعہ نہین اور یہی قول فتوی مین مختار ہی چنانچہ ابو السعود نے ذکر کیا ہی شرح وہبانیہ مین تجنیس اور مزید سے مذکور ہی کہ
وہان کے وجوب شفعہ مین دو روایتین ہین اور جامع صغیر مین ہی کہ زمین مکہ کی بیع جائز نہین اور عمارت کی بیع جائز ہی تو شفعہ واجب نہین اور حسن کی روایت
امام سے یہ ہی کہ شفعہ واجب ہی اور یہی قول ہی صاحبین کا اور اسی پر فتوی ہی کذا فی الطحطاوی مختصرا قلت ومفاده صحة اجارتها بالاولی وقد قدمناه فلیحفظ
لکنه یکره وسنحققه فی الحظر مین کہتا ہون اور مکہ معظمہ کے گھرون کی بیع کی صحت کا مفاد یہ ہی کہ انکا اجارہ بطریق اولی صحیح ہی اور ہم اسکو مقدم ذکر کر

کرتے ہیں تو یاد رکھنا چاہیے لیکن اُنکا اجارہ مکروہ ہے اور آگے ہم اسکی تحقیق بیان کرینگے کتاب الحظر والاباحۃ میں ہم شارح نے کتاب الحظر میں
اجارہ وہبانیہ اور تاتارخانیہ سے نقل کیا کہ امام ابوحنیفہ نے کہا کہ میں مکروہ جانتا ہوں مرسل حدیث کہ مکہ کا اجارہ ایام حج میں اور امام فتوی دیتے تھے
اہل مکہ کیواسطے کہ گھروں کو حاجیوں کیواسطے خالی کردیں بدلیل قول حق تعالیٰ سواء العاکف فیہ والباد یعنی مکہ معظمہ میں مقیم اور مسافر برابر ہے اور
امام نے اجارہ جائز کیا ہے ایام حج کے سوا میں تو اسی سے کراہت اور صحت اجارہ کا اختلاف رفع ہوگیا کذا فی الطحطاوی یعنی ایام حج میں اجارہ مکروہ
ہے اور غیر حج میں اجارہ صحیح ہے وفیہا ویصح الطلب من وکیل الشراء ان لم یسلم الی موکلہ وان سلم لا وبطلت ہو المختار اور اشباہ میں ہے اور صحیح ہے طلب
کرنا شفعہ کا مشتری کے وکیل سے اگر مبیع اسنے اپنے موکل کو تسلیم نکردی ہو اور اگر تسلیم کردی ہو تو طلب شفعہ وکیل سے صحیح نہیں تو دعوی شفعہ اُس سے
باطل ہے یہی قول مختار ہے ہم مصنف اور شارح کا کلام اسکا موہم ہے کہ وکیل مشتری جبکہ شفیع ہو تو اسکو اپنا شفعہ طلب کرنا صحیح ہے قبل تسلیم موکل کے اور بعد تسلیم باطل
ہے حالانکہ درر اور غرر میں یوں ہے کہ وکیل مشتری خصم ہے شفیع کا جبتک موکل کو تسلیم نہ کرے اور تسلیم کے بعد تو موکل خصم ہے انتہی تو آنمیں بطلان شفعہ مذکور نہیں اور
اسیطرح زیلعی میں مذکور نہیں کذا فی الطحطاوی لہذا مترجم نے ترجمہ میں کتب مذکورہ کی رعایت کی ولا شفعۃ فی الوقف ولا لہ ولا بجوارہ شرح مجمع و
خانیہ خلافا للخلاصۃ والبزازیۃ ولعل لا ساقطۃ قالہ المصنف اور شفعہ نہیں ہے وقف میں اور نہ وقف کیواسطے شفعہ ہے کذا فی النوازل اور نہ وقف کے جوار میں شفعہ ہے
کذا فی شرح المجمع والخانیۃ بخلاف خلاصہ اور بزازیہ کے اور شاید کہ لا ساقط ہے خلاصہ اور بزازیہ میں ایسا کہا ہے مصنف نے ہم وقف میں تو اسواسطے شفعہ
نہیں کہ اسکی بیع جائز نہیں اور اگر کوئی گھر یا مکان وقف کے قریب بیع ہو تو اسکے واسطے وقف کیلئے الا بطریق شفعہ نہیں لے سکتا اور نہ متولی اور نہ موقوف علیہ
وقولہ لا لہ ولا بجوارہ کا ایک ہی مطلب ہے تو شارح کو اقتصار لا بجوارہ پر بہتر تھا چنانچہ مصنف نے اپنی شرح میں ایسا ہی کیا ہے مصنف نے خلاصہ اور بزازیہ کی عبارت جو
نقل کی وکذا اثبت الشفعۃ بجوار الوقف تو شاید اصل عبارت یوں ہوگی ولا تثبت الشفعۃ بجوار الوقف کذا فی الطحطاوی مترجم قلت وحمل شیخنا الرملی الاول علی
الاخذ بہ والثانی علی اخذہ بنفسہ اذا بیع ففی الشفعۃ حق الشفعۃ یعنی علی صحۃ البیع انتہی میں کہتا ہوں اور ہمارے استاد خیرالدین رملی نے قول اول یعنی عدم
شفعہ بجوار وقف کو محمول کیا ہے شفعہ لینے پر بسبب وقف کے یعنی اگر جوار وقف میں کوئی گھر بکتا ہو تو واقف اور متولی کو اسکا حق شفعہ کے سبب جائز نہیں
اور قول ثانی یعنی ثبوت شفعہ کو جو خلاصہ اور بزازیہ میں مذکور ہے محمول کیا ہے وقف کے خریدنے پر بسبب ذات وقف کے جبکہ اس وقف کی بیع ہو
ہے کہ حق شفعہ مبنی ہے صحت بیع پر انتہی کلامہ یعنی اگر شرعا کسی وقف کی بیع جائز ہو اور وہ بیع ہو دے تو اسکے جوار کے وقف کے متولی کو اسکا خرید کرنا بحق شفعہ
درست ہے کذا فی الطحطاوی ومفادہ ان ما لا یملک من الوقف بحال لا شفعۃ فیہ وما یملک بحال ففیہ الشفعۃ تو رملی کے کلام کا مفاد یہ ہے کہ جو وقف کہ مملوک نہ
ہو سکتا ہو کسی حال میں تو اسمیں شفعہ نہیں اور جو وقف کہ مملوک ہو سکتا ہو کسی حالت میں تو اسمیں شفعہ ہے ہم مملوک ہونے وقف کی یہ صورت ہے کہ اگر کسی شخص
نے وقف کیا دو فرزندوں پر بالمناصفہ اور ہر شخص کو اپنے حصہ کے استبدال میں مختار کیا سو ایک نے اپنا حصہ بمقتضائے شرط کے بیع کیا پھر دوسرے نے
اسی طرح اپنا حصہ بیچا تو مشتری اول کو حق شفعہ حصہ ثانی کا لینا جائز ہے کذا فی الطحطاوی واما اذا بیع بجوارہ وکان بعض المبیع ملکا وبعضہ وقفا وبیع الملک
فلا شفعۃ للوقف واللہ اعلم اور جبکہ جوار وقف میں کوئی چیز بیع ہو یا بعض مبیع مملوک ہو اور بعض وقف اور مملوک بیع ہو تو وقف کیواسطے شفعہ نہیں واللہ اعلم

## باب طلب الشفعۃ

یہ باب ہے شفعہ طلب کرنیکے مسائل میں ہم چونکہ ثبوت شفعہ طلب پر موقوف ہے لہذا اسکا بیان اور اسکی کیفیت اور تقسیم کا بیان شروع کیا ویطلبہا الشفیع فی مجلس
علمہ من المشتری او رسولہ او عدل او عدد بالبیع اور شفعہ طلب کرے شفیع بیع دریافت ہونیکی مجلس میں خواہ علم بیع مشتری سے ہوا ہو یا اسکے فرستادہ سے یا کسی
اور ایک ثقہ شخص کے کہنے سے یا عدد کثیر کی خبر دینے سے وان امتد المجلس کالمخیرۃ ہو الاصح درر وعلیہ المتون خلافا لما فی جواہر الفتاوی انہ علی الفور وعلیہ الفتوی

مجلس علم بیع مین طلب لازم ہی اگرچہ مجلس دراز ہو جیسے مخیرہ کی مانند یہی قول اصح ہی کذا فی الدرر اور اسی قول پر متون فقہ شامل ہین برخلاف
روایت جو ہر الفتاوی کی اور طلب علی الفور لازم اور علی الفور پر فتوی ہی ہم طحطاوی نے کہا جبکہ روایت علی الفور پر فتوی ہوا تو مخالفت کی کیا وجہ ہی اور
اس روایت پر متفرع ہی نوازل کا مسئلہ کہ جب شفیع سلام کرے مشتری پر تو شفعہ باطل ہوگیا یعنی اسواسطے کہ طلب پر اسنے سلام کو مقدم کیا کیونکہ طلب
بعد علم بیع فوراً واجب تھی اور زیلعی مین ہی اور اگر شفیع کو خبر ہو اسطرح کہ بیع ہوئی اور شفعہ اول یا اوسط خط مین لکھا تھا سو اسنے تمام خط پڑھا تو
شفعہ باطل ہوگیا یعنی بسبب تاخیر طلب کے اشتراط علم مشتری اور ثمن ہوگیا ہو اسواسطے کہ سکوت اسوقت رضا ہوتا ہی جبکہ مشتری اور ثمن معلوم ہوا
ما فی الطحطاوی بلفظ یفہم طلبہا کطلبت الشفعۃ ونحوہ کانا طالبہا او اطلبہا ایسے لفظ سے شفعہ طلب کرے جس سے طلب شفعہ سمجھی جاسے چنانچہ
یون کہنا کہ مین نے شفعہ طلب کیا اور ما اسکے چنانچہ یون کہنا کہ مین شفعہ کا طالب ہون یا مین اسکو طلب کرتا ہون وہو یسمی طلب المواثبۃ ای
المبادرۃ اور علم بیع کے بعد طلب کرنے کو طلب مواثبت یعنی طلب مبادرت کہتے ہین سو مواثبت مفاعلت ہی وثوب بمعنی جستن سے اور وہ مجاز
ہی سرعت سے اسواسطے کہ جو اچھل کود کر چلتا ہی وہ زمین کو جلدی اور شتابی سے قطع کرتا ہی والاشہاد فیہ لیس بلازم بل لنفی الیمین والجحود اور طلب مواثبت
مین گواہ کرنا لازم نہین بلکہ اسمین اشہاد وجوب انکار کے دفع کرنے کیواسطے ہی ہم گواہ کرنا اسوقت مین لازم نہین جبکہ مجلس علم مین گواہ نہ ہون و
الا گواہ کرنا مستحسن اور لازم ہی کذا فی آخر خلاصہ یہ ہی کہ اگر اسوقت گواہ ہون تو انکو اپنے طلب کرنے کا گواہ کرلے اور اگر کوئی وہان نہ ہو تو اپنی زبان
سے طلب شفعہ کرے فائدہ طلب کا یہ ہی تا اسکا حق عند اللہ ساقط نہ ہوجاوے اور اگر مشتری طلب مواثبہ کا منکر ہو تو شفیع کو قسم کھانا ممکن ہی اگر حاکم قسم
کھلاوے ثم یشہد علی البائع لو العقار فی یدہ او علی المشتری وان لم یکن ذا ید لانہ مالکہ او عند العقار پھر شفیع گواہ کرے بائع پر اگر عقار مبیع اسکے
قبضہ مین ہو یا مشتری پر گواہ کرے اگرچہ وہ قابض نہ ہو اسواسطے کہ وہ مالک ہی اسکا یا گواہ کرے عقار کے نزدیک فیقول اشتری فلان ہذہ الدار
انا شفیعہا وقد کنت طلبت الشفعۃ واطلبہا الآن فاشہدوا علیہ وہو طلب اشہاد ویسمی طلب تقریر تو شفیع یون کہے کہ فلان نے یہ گھر خریدا
اور مین اسکا شفیع ہون اور تحقیق مین مجلس علم مین شفعہ طلب کرچکا ہون اور اب مین اسکو طلب کرتا ہون سو تم گواہ رہو اسپر اور یہ طلب اشہاد ہی اور اسکو
طلب تقریر بھی کہتے ہین ہم اور اسکو طلب استحقاق بھی بولتے ہین اور بعضے طلب اول کو طلب استحقاق کہتے ہین وہذا الطلب لا بد منہ حتی لو تمکن ولو بکتاب
او رسول ولم یشہد بطلت شفعتہ اور طلب ثانی ضروری ہی تو اگر شفیع قادر ہو اسپر اگرچہ بواسطہ خط لکھنے یا رسول بھیجنے کے ہو اور باوجود اسکے گواہ نہ کرے تو اسکا شفعہ
باطل ہوگا وان لم یتمکن منہ لا یبطل اور اگر اشہاد پر قادر نہ ہو تو شفعہ باطل نہ ہوگا منح الغفار مین وغیرہ سے ہی کہ اگر شفیع راہ مکہ مین ہو اور بعد علم بیع طلب مواثبہ
کرے اور طلب اشہاد سے عاجز ہو مگر کسی کے نزدیک یا صاحب برید کے نزدیک تو اسپر وکیل مقرر کرے اگر پاوے پھر اگر نہ پاوے تو قاصد بھیجے یا خط اگر یہ بھی نہ ہوسکے تو
تو اسکا شفعہ قائم ہی پھر جب آوے طلب کرے اور اگر باوجود قدرت کچھ نکریگا تو شفعہ باطل ہوگا ولو اشہد فی طلب المواثبۃ عند احد ہولاء کفاہ وقام مقام الطلبین اور
اگر شفیع نے طلب اول یعنی طلب مواثبہ مین کسی کے پاس ان تینون مین سے یعنی گھر یا بائع یا مشتری کے پاس گواہ کرلیا تو اسکو طلب ثانی سے یہ کفایت کرتا ہی اور
وہ طلب قائم مقام دو طلب کے ہوگی ثم بعد ہذین الطلبین یطلب عند قاض فیقول اشتری فلان دار کذا وانا شفیعہا بدار کذا لی لو قال بسبب کذا کما فی الملتقی لیشمل الشریک
فی نفس المبیع پھر ان دونون طلب کے بعد قاضی کے پاس طلب کرے تو شفیع یون کہے کہ فلانے شخص نے ایسی حویلی خریدی ہی اور مین اسکا شفیع ہون بسبب فلانے گھر
کے جو میرا مملوک ہی شارح نے کہا اگر مصنف یون کہتا کہ مین شفیع ہون فلانے سبب سے بسبب شرکت یا جوار کے جسطرح ملتقی مین ہی تو شریک نفس مبیع کو بھی شامل ہوتا
ہم مصنف کی تعبیر مین حق مبیع کا شفیع شامل ہی نہ شرکت نفس مبیع کا اور ملتقی کی تعبیر مین دونون شامل ہین فمرہ بتسلیم الدار الی ہذا لو قبضہا المشتری وطلب الخصومۃ
لا یتوقف علیہ سو جناب قاضی صاحب حکم کیجیے اسکو کہ گھر مجکو دے شارح نے کہا یہ اس صورت مین ہی جبکہ گھر کو مشتری قبض کرچکے اور رہا لا انکہ طلب خصومت

فقط مشتری پر موقوف نہیں ہے جو ایسی طلب تملیک و خصومۃ اور اس طلب ثالث کو طلب تملیک اور طلب خصومت کہتے ہیں و بتاخیرہ مطلقا بعذر و
بغیرہ شہرا او اکثر لا تبطل الشفعۃ حتی یسقطھا بلسانہ بہ یفتی وھو ظاہر المذہب وقیل یفتی بقول محمد ان اخرہ شہرا بلا عذر بطلت کذا فی الملتقی یعنی دفعا للضرر
تاثا و دفعہ برفعہ للقاضی لیامرہ بالاخذ او الترک اور طلب ثالث کی تاخیر کرنے سے ہر طرح خواہ تاخیر عذر سے ہو یا بلا عذر ایک مہینے کی تاخیر ہو یا زیادہ شفعہ
باطل نہیں ہوتا جبتک شفیع اسکو اپنی زبان سے ساقط کر دے اسی قول کا فتوی ہے اور یہی ظاہر مذہب ہے اور قول ضعیف یہ ہے کہ فتوی محمد کے قول پر ہے
یعنی اگر طلب ثالث کو ایک مہینا تاخیر کریگا بدون عذر کے تو شفعہ باطل ہو جائیگا کذا فی الملتقی یعنی محمد کے قول پر فتوی دفع ضرر مشتری کے واسطے ہے
ہم جواب میں کہتے ہیں اس دلیل کے کہ دفع ضرر مشتری کی نالش سے ممکن ہے یا قاضی شفیع کو حکم کرے لینے کا یا چھوڑنے کا ہم سابق مذکور ہو چکا ہے کہ جب ظاہر
مذہب پر فتوی ہو اور غیر ظاہر پر بھی فتوی ہو تو ظاہر الروایۃ مقدم ہے کذا فی الطحطاوی و اذا طلب الشفیع سال القاضی الخصم ان مالکیۃ الشفیع لما
یشفع بہ اور جبکہ شفیع طلب خصومت کرے تو قاضی خصم یعنی مشتری یا بائع سے سوال کرے شفیع کے مالک ہونے سے اس چیز کا کہ جسکی ملکیت کے سبب سے وہ شفعہ
کا دعوی کرتا ہے ہم زیلعی نے کہا ملکیت شفیع کا سوال کرنا بعد طلب شفیع کے غیر مناسب ہے بلکہ قاضی مدعی سے اول سوال کرے پہلے اس سے کہ گھر کون شہر اور کس محلے میں
ہے اور اسکی حدیں کیا ہیں اسواسطے کہ اُسنے حق کا دعوی کیا تو وہ معلوم ہونا چاہیے اسواسطے کہ دعوی مجہول صحیح نہیں پھر جب وہ بیان کرے تو سوال کرے کہ مشتری
گھر کا قابض ہے یا نہیں اسواسطے کہ بلا قبض مشتری پر دعوی صحیح نہیں جبتک بائع حاضر نہ ہو پھر جب اسکو بیان کرے تو شفعہ کے سبب اور اسکے حدود سے
سوال کرے اسواسطے کہ لوگ اسمیں مختلف ہوتے ہیں شاید کہ وہ سبب غیر صالح کے سبب سے دعوی کرتا ہو یا دوسروں کے سبب سے محجوب ہو پھر جب سبب
صالح کا بیان کرے اور محجوب نہو تو اُس سے سوال کرے کہ تجکو علم بیع کب سے ہوا اور تو نے کیا کیا تھا جب سنا تھا اسلیے کہ شفعہ باطل ہو جاتا ہے طول زمان اور
اعراض یعنی طلب اول اور طلب ثانی کے ترک کرنے سے تو اُسکا بھی ظاہر ہونا ضرور ہے پھر جب اُسکو بیان کرے تو طلب تقریر سے سوال کرے کہ کیونکر کی اور کسکے
پاس اشہاد واقع ہوا اور جسکے پاس اشہاد واقع ہوا وہ اقرب تھا اپنے غیر سے یا نہیں پھر جبکہ شفیع یہ سب کچھ بیان کر دے اور کسی شرط کو اُسنے فوت نہ کیا ہو
تو دعوی اُسکا پورا اور کامل ہوگا تو اب مدعی علیہ کی طرف قاضی متوجہ ہو اور اُس گھر کا سوال کرے جسکے سبب سے وہ شفعہ چاہتا ہے کذا فی الطحطاوی فان
اقر بہا ای بملکیتہ بالشفیع بہ او نکل عن حلف علی العلم او برہن الشفیع انہا ملکہ سالہ عن الشراء ہل اشتریت ام لا سو اگر مشتری اُسکا اقرار کرے یعنی اُس
گھر کی ملکیت کا جسکے سبب سے وہ شفعہ چاہتا ہے یا انکار کرے قسم کھانے سے اپنی دانست پر یا شفیع گواہ گذرانے کہ وہ گھر اُسکا مملوک ہے تو قاضی خریدار سے سوال
کرے کہ آیا تو نے اُسکو خرید کیا ہے یا نہیں ہم مصنف کو مناسب تھا کہ نکول کو گواہوں کے بعد مذکور کرتا اسواسطے کہ نکول اقامت برہان سے عاجز ہونیکے بعد
ہوتا ہے فان اقر بہ او نکل عن الیمین علی الحاصل فی شفعۃ الخلیط او علی السبب فی شفعۃ الجوار بخلاف الشافعی کما مر فی کتاب الدعوی او برہن الشفیع قضی لہ
بہا پھر اگر مشتری خرید کا اقرار کرے یا انکار کرے قسم کھانے سے حاصل پر شفعہ خلیط میں یا قسم کھانے سے سبب پر شفعہ جوار میں بسبب خلاف ہونے شافعی کے
چنانچہ کتاب الدعوی میں مذکور ہو چکا یا شفیع گواہ لاوے اُسکی خرید پر تو قاضی شفیع کیواسطے ثبوت شفعہ کا حکم کر دے ہم امام شافعی شفعہ خلیط کے قائل ہیں نہ شفعہ
جوار کے تو اگر شفعہ خلیط کا دعوی ہو تو مشتری حاصل پر قسم کھائے اسطرح کہ واللہ یہ شفیع میرے اوپر مستحق شفعہ نہیں ہے اور شفعہ جوار میں بسبب شفعہ قسم کھائے کہ واللہ
میں نے یہ گھر خرید نہیں کیا ہذا اذا لم ینکر المشتری طلب الشفیع الشفعۃ فان انکر فالقول لہ بیمینہ ابن کمال یعنی شفیع کے واسطے شفعہ کا حکم کرنا خرید کے اقرار کے بعد
اُس وقت ہے جبکہ مشتری نے شفیع کے شفعہ طلب کرنیکا انکار نکیا ہو سو اگر وہ منکر ہو اُسکی طلب شفعہ کا تو مشتری کا قول قسم کے ساتھ مقبول ہوگا کذا ذکرہ ابن
کمال و ان لم یحضر الثمن وقت الدعوی قاضی بعد اقرار خرید شفعہ شفیع کا حکم کر دے اگرچہ شفیع نے دعوی کیوقت ثمن حاضر نہ کر دیا ہو یعنی اسواسطے کہ احضار
ثمن قبل قضا واجب نہیں و اذا قضی لزمہ احضارہ و للمشتری حبس الدار لیقبض ثمنہ اور جبکہ قاضی ثبوت شفعہ کا حکم کرے تو شفیع کو حاضر کرنا ثمن کا لازم

ہوگا اور مشتری کو گھر کا روکی رکھنا ثمن لینے کیواسطے درست ہے فلو قیل للشفیع ای بعد القضاء واما قبلہ فتبطل عند محمد لعدم التاکد کذا ذکرہ الزیلعی
ادّ الثمن فاخر لم تبطل شفعتہ پھر اگر شفیع سے کہا گیا کہ ثمن ادا کر سو اُسنے تاخیر کی ادائے ثمن میں تو اُسکا شفعہ باطل نہ ہوگا بعد حکم قاضی کے اور قبل
از حکم تو شفعہ باطل ہوگا تاخیر سے محمد کے نزدیک اُسکے موکد نہ ہونے کے سبب سے کذا ذکرہ الزیلعی والخصم للشفیع المشتری مطلقا والبائع قبل التسلیم
الاول ملکا والثانی یدہ ابن کمال اور شفیع کا خصم مشتری ہے ہر طرح خواہ قابض ہو یا نہو اور بائع خصم ہے قبل از تسلیم کے اول یعنی مشتری خصم ہے بسبب اُسکے
مالک ہونیکے اور ثانی یعنی بائع خصم ہے اپنے قبضے سے کذا ذکرہ ابن کمال ولکن لا تسمع البینۃ علیہ حتی یحضر المشتری لانہ المالک ولیکن گواہ نہ سنے جاوینگے
بائع پر جبتک مشتری حاضر نہو اسواسطے کہ مالک تو مشتری ہے ویفسخ بحضورہ ولو سلم للمشتری لا یلزم حضور البائع لزوال الملک والید عنہ ابن کمال اور بیع
فسخ کیجاوے بائع کے سامنے اور اگر بائع نے بیع مشتری کو تسلیم کردی ہو تو بائع کا حاضر ہونا فسخ کے وقت لازم نہیں بسبب زائل ہوجانے اُسکی ملک اور قبض
کے کذا ذکرہ ابن کمال ویقضی القاضی بالشفعۃ والعہدۃ ای ضمان الثمن عند الاستحقاق علی البائع قبل تسلیم المبیع الی المشتری والعہدۃ علی المشتری
لو بعدہ لما مر اور قاضی شفعہ کا حکم کرے اور حالانکہ ثمن کے تاوان کا عہدہ استحقاق کے نزدیک بائع پر ہے قبل تسلیم کرنے مبیع کے مشتری کی طرف اور عہدہ
ضمان کا مشتری پر ہے اگر بعد تسلیم کے استحقاق ثابت ہوا بدلیل گذشتہ یعنی اسواسطے کہ تسلیم کے بعد بائع سے اُسکی ملک اور قبض دونون زائل ہوگئے تو وہ اجنبی ہوگیا
وللشفیع خیار الرؤیۃ والعیب وان شرط المشتری البراءۃ منہ دون خیار الشرط والاجل اختیار شفیع کیواسطے خیار رویت اور خیار عیب ثابت ہے اگرچہ مشتری
نے برأت عیب کی شرط کرلی ہو نہ خیار شرط اور مدت کذا فی الاختیار یعنی خیار شرط شفیع کیواسطے ثابت نہیں اگرچہ مشتری کیواسطے خیار شرط ہوا ہو اور ثمن کی
مدت بھی نہیں اگرچہ مشتری کا ثمن موجل ہو وفی الاشباہ الشفعۃ بیع فی کل الاحکام الا ضمان الغرور للجبر اور اشباہ میں ہے کہ شفعہ بیع ہے سب احکام میں فریب کے
تاوان کے سوا جبر کے سبب سے صورت اُسکی یہ ہے کہ شفیع نے زمین لی بسبب شفعہ کے پھر اُسمین عمارت بنائی یا درخت لگائے پھر وہ زمین غیر کی ملک نکلی
سو مالک مستحق نے ازالہ عمارت اور درخت کا چاہا سو اُسنے ویسا ہی کیا تو شفیع ثمن پھیرے مشتری سے اسواسطے کہ اب ظاہر ہوا کہ اگر مشتری کو ایسا دھوکا ہوگا
تو بائع سے وہ نقصان پھیر لیگا اسواسطے کہ بائع نے اُسکو دھوکا دیا اور شفیع کو مشتری کی جانب سے تو دھوکا نہیں ہوا اسواسطے کہ شفیع نے تو مشتری سے
زبردستی شفعہ لیا کذا فی الطحطاوی وان اختلف الشفیع والمشتری فی الثمن والدار مقبوضۃ والثمن منقود صدق المشتری بیمینہ لانہ منکر ولا تحالف
اور اگر شفیع اور مشتری ثمن میں اختلاف کریں اور حالانکہ گھر مشتری کا مقبوض ہے اور ثمن بائع کو نقد ملگیا ہے تو مشتری کے قول مع قسم کی تصدیق ہوگی اسواسطے
کہ وہ منکر ہے وجوب تسلیم بیع کا ثمن اول سے اور دونون قسم نہ کھاوینگے ہم اسواسطے کہ تحالف وہان ہوتا ہے جبکہ انکار دونون جانب سے ہوا اور دعوی بھی
طرفین سے ہو اور یہان مشتری شفیع پر کچھ دعوی نہیں کرتا کذا فی الزیلعی مختصرا وان برہنا فالشفیع احق لان بینتہ ملزمۃ اور اگر شفیع اور مشتری
دونون گواہ لاوین اپنے قول پر تو شفیع کے گواہ مقدم ہین اسواسطے کہ شفیع کے گواہ ملزم ہین مشتری کے ہم اور مشتری کے گواہ شفیع کے ملزم نہین اسواسطے
کہ مشتری کی جانب سے تخییر ہے شفیع کے اخذ اور ترک مین ادعی المشتری ثمنا وادعی بائعہ اقل منہ بلا قبضہ فالقول لہ ای للبائع دعوی کیا
مشتری نے ثمن کا اور اُسکے بائع نے اُس سے کمتر کا دعوی کیا بدون اُسکے قبض کرنیکے تو بائع کا قول مقبول ہوگا یعنی شفیع بائع کے ثمن بتانے پر لیگا
ومع قبضہ للمشتری اور قبض ثمن کے ساتھ مشتری کا قول مقبول ہوگا تو بموجب اُسکے شفیع لیگا ولو عکسا فبعد قبضہ القول للمشتری وقبلہ تحالفا اور اگر
دونون نے بالعکس کہا یعنی مشتری نے اقل ثمن کا دعوی کیا اور بائع نے اکثر کا تو قبض ثمن کے بعد مشتری کا قول مقبول ہے اور قبل قبض کے دونون پر قسم کھانا
لازم ہوگا وای نکل اعتبر قول صاحبہ اور اگر کسی نے قسم سے انکار کیا تو دوسرے کا قول مقبول ہوگا وان حلفا فسخ البیع ویاخذ الشفیع بما قال البائع ملتقی اور اگر دونون
نے قسم کھائی تو بیع فسخ کیجاوے اور شفیع بائع کے قول کے موافق لیگا کذا فی الملتقی وحط البعض یظہر فی حق الشفیع فیاخذ بالباقی وکذا ہبۃ البعض لا اذا کان

جوار کا اعتقاد نہیں رکھتا تو وہ معذور ہے یہود کی بیع بالبیع یوم السبت فلم یطلب لکن عذر یہودی نے سنیچر کے دن بیع سُنی اور شفعہ طلب نہ کیا تو یہ عذر ہوگا
یہ تینوں مسئلے مکرر ہو گئے کہ سابق مذکور ہو چکے ہیں قلت یؤخذ منہ ان الیہودی لو طلب خصمہ من القاضی احضارہ یوم سبتہ فانہ لا یکلفہ الحضور ولا یأذن بہ عذرا
دینی واقعۃ الفتوی قال المصنف قلت وہی فی واقعات الحسامی میں کہتا ہوں یوم السبت کے عذر ہونے سے یہ مسئلہ نکلتا ہے کہ جب یہودی آپ مدعا علیہ کا
احضار چاہے قاضی سے اسکے یوم السبت میں تو قاضی اسکو حاضر کرا دیوے اور اسکا یوم السبت عذر نہ ہوگا اور یہ مسئلہ فتوی طلب ہو چکا ہے کہا ہے مصنف نے میں کہتا ہوں
اور یہی مسئلہ واقعات حسامی میں مذکور ہے ادعی الشفیع علی المشتری انہ احتال لابطالہا ای الشفعۃ وفی الوہبانیۃ خلافہ قلت لم یذکرہ لان ابن المصنف فی حاشیۃ الاشباہ ایدہا
ازیلہ فلیحفظ شفیع نے مشتری پر یہ دعوی کیا کہ مشتری نے شفعہ باطل کرنے کا حیلہ کیا ہے تو مشتری سے قسم لیجاوے گی اور وہبانیہ میں اسکے مخالف مذکور ہے
میں کہتا ہوں اور مصنف نے وہبانیہ کا قول ذکر کرتے ہیں اسواسطے کہ مصنف کے فرزند نے اشباہ کے اپنے حاشیہ میں کلام وہبانیہ کی اصلاح تائید کی ہے کہ اسپر تائید
زیادہ نہیں ہو سکتی تم اسکو یاد رکھنا چاہیے خلاصہ تائید مذکور یہ ہے کہ قاضی خان اور ... کا کلام دلالت صریح ہے کہ مشتری پر قسم لازم نہیں تعلیق ابطالہا بالشرط جائز
ابطال الشفعۃ کا تعلیق کرنا شرط سے جائز ہے مثلا صورت اسکی یہ ہے کہ شفیع نے مشتری سے کہا کہ میں نے شفعہ تیرے واسطے سپرد کیا اگر تو نے اپنی ذات کیواسطے خریدی ہے سو
اگر مشتری نے کسی اور شخص کیواسطے خریدی ہے تو اسکا شفعہ ثابت ہے کذا فی الطحطاوی عن منیۃ المفتی والمجتبی لو ادعی فی رقبتہا الدار وشفعۃ فیہا یقول ہذہ الدار داری وانا
اطلبہا فان وصلت الی والا انا علی شفعتی فیہا ایک شخص کا دعوی ملک ہے گھر کے رقبہ میں اور شفعہ کا بھی اسمیں دعوی ہے تو یوں دعوی کرے کہ یہ گھر میرا ہے اور میں اسکا دعوی کرتا
ہوں سو اگر یہ گھر مجھکو پہونچا تو بہتر ہے اور اگر نہ پہونچا تو میں اسمیں اپنے شفعہ کا دعوی کرتا ہوں اور یہ مسئلہ ظہیریہ میں یوں مذکور ہے کہ اگر ایک گھر دوسرے شخص کے پاس ہے اور صاحب خانہ
اسکا شفیع ہے اور اسکا زعم یہ ہے کہ خانہ مبیع میرا مملوک ہے سو وہ ڈرتا ہے کہ اگر میں اسکی ملک کا دعوی کروں تو شفعہ باطل ہوتا ہے اور اگر شفعہ کا دعوی کروں تو ملک رقبہ کا
دعوی باطل ہوتا ہے تو وہ شخص یوں دعوی کرے کہ یہ گھر میرا ہے اور میں اسکے رقبہ کا دعوی کرتا ہوں سو اگر وہ مجھکو پہونچا تو بہتر ہے اور نہیں تو میں اپنے شفعہ کا دعوی کرتا ہوں
اسواسطے کہ یہ سب ایک کلام ہے تو طلب شفعہ سے سکوت ثابت نہ ہوگا کذا فی الطحطاوی عن الحموی اخذ الشفیع علیہا بلا قضاء ان اعتمد علی قول عالم لا یکون ظالما
والا کان ظالما شفیع نے غلبہ کر کے عمل کر لیا گھر پر بدون حکم قاضی کے تو اگر شفیع نے کسی عالم کے قول پر اعتماد کیا تو وہ ظالم نہ ہوگا اور نہیں تو وہ ظالم ٹھہریگا اصل الشفیع مصالح این
مصنف نے کہا کہ مجھکو اس مسئلہ میں اعتراض ہے اسواسطے کہ درر وغیرہ کتب فقہ میں یہ صریح ہے کہ شفیع کی ملک ثابت نہیں مگر تراضی یا قضاء قاضی سے پھر یہ بدون
اسکے مجرد قول عالم کے اسنے اسقدر لیا تو یہ شفیع غیر کی ملک پر تو یہ صریح ظالم ہے اور اگر مجرد شفعہ پر اعتبار کیجیے تو وہ تعداد گواہ کہ سے موجود ہو جاتا ہے تو عالم کے
قول کی بھی کچھ حاجت نہیں اور نہ تراضی و قضاء قاضی کی جیسے کہا ہے فلم ٹھہریگا تو اسپر تعزیر ہوگی اشباہ علی عدد الرؤس النقل والشفعۃ واجرۃ القسام والطریق اذا اختلفوا
فیہ الکل فی الاشباہ چند چیزیں عدد اشخاص پر ہیں ایک تو دیت دوسرے شفعہ تیسرے قسمت کرنے والے کی اجرت چوتھے راہ جبکہ اسمیں لوگ اختلاف کریں یہ مسائل
مذکورہ اشباہ میں ہیں ہم دیت کی صورت یہ ہے کہ اگر مقتول پایا گیا مکان مملوک میں تو اسکی دیت اس مکان کے سب مالکوں پر لازم ہوگی برابر خواہ کسی کی ملک کم ہو یا زیادہ
اور شفعہ کی برابری خود مذکور ہو چکی اور اجرت قسام کی یہ صورت ہے کہ ایک شخص نے زمین کی قسمت کر دی شریکوں میں تو اسکی اجرت امام کے نزدیک سب پر برابر ہے اگرچہ ایک کا
حصہ قلیل ہو اور دوسرے کا کثیر اور صاحبین کے نزدیک اجرت بقدر ملک ہے اور راہ سے کوچہ غیر نافذہ مراد ہے اسواسطے کہ شارع عام کسیکا ملک نہیں اور طریق کے مانند گھر کا
صحن ہے جبکہ ارباب بیوت اسمیں اختلاف کریں اسواسطے کہ وہ لوگ چلنے اور وضو کرنے اور لکڑی چیرنے اور اسباب رکھنے میں سب برابر ہیں یعنی اگرچہ ایک شخص کا دالان
طویل ہو اور دوسرے کی کوٹھری کوتاہ کذا فی حاشیۃ الاشباہ لابی السعود والشفعۃ لمرتد عنا یہ شفعہ کا حق ثابت نہیں مرتد کیواسطے کذا فی الغایۃ بیعی شفیع لا ولی لہا لا
تبطل شفعتہ ولو نصب القاضی فیہا لطلبہا جاز جو ہر ایک لڑکا شفیع ہے جسکا کوئی والی نہیں تو اسکا شفعہ باطل نہ ہوگا اور اگر قاضی اسکی طرف سے کوئی کارپرداز قائم کرے کہ
وہ شفعہ لڑکے کیواسطے طلب کرے تو جائز ہے کذا فی جوہرہ شری کرما فاستحق فاثمرت الاشجار فاکلہا المشتری ثم اتی الشفیع واخذہ ان الاشجار وقت القبض ثمرۃ سقط

شریک ثانی کے قبضہ میں ہو تو اسکا لینا بھی مبادلہ ٹھہرا کذا فی التبیین والافراز ہو الغالب فی المثلی والا ای وان لم یکن مثلیا کالعددی المتقارب فان معنی الافراز غالب فیہا ایضا ابن کمال عن الکافی اور
افراز یعنی اپنا حق بعینہ لینا غالب ہے مثلی چیز اور جو مثلی کے حکم میں ہے چنانچہ عددی متقارب جیسے بیضہ اور جوز ہے اسواسطے کہ افراز کے معنی اسمیں بھی مثلی کے مانند غالب ہیں ایسا نقل کیا ہے ابن
کمال نے کافی سے ہم مثلی میں معنی افراز اسواسطے غالب ہیں کہ اسکی ابعاض اور افراد میں تفاوت نہیں اسواسطے کہ مثلا گیہوں اور جو میں سے جو ایک شریک لیتا ہے وہ اسکی مثل ہے جو ظاہر اور باطن
میں جو دوسرا شریک لیتا ہے تو اسکا بعینہ اسکا قرار دینا ممکن ہے والمبادلۃ غالبۃ فی غیرہ ای غیر المثلی وہو القیمی اور مبادلہ غالب ہے مثلی کے سوا یعنی قیمی میں ہم قیمت والی چیز چنانچہ
جیتا جانور اور اسباب اور زمین میں اسواسطے مبادلہ غالب ہے کہ انمیں بہت تفاوت ہے چنانچہ ایک گھوڑا سو درم کا اور دوسرا ہزار درم کا ہو تو ہمکو عین حق قرار دینا ممکن نہیں ہے کیونکہ دونوں میں بالیقین معادلہ اور
مساوات ثابت نہیں اذا تقرر ہذا الاصل فیاخذ الشریک حصتہ بغیبۃ صاحبہ فی الاول ای المثلی لعدم التفاوت لا الثانی ای القیمی لتفاوتہ جبکہ یہ قاعدہ ثابت ہو چکا
کہ مثلی میں افراز غالب ہے اور قیمی میں مبادلہ تو شریک اپنا حصہ اپنے ساتھی شریک کے غائب ہونے سے اول میں یعنی مثلی میں عدم تفاوت افراد کے سبب
حصہ لے اسکی غیبت سے ثانی میں یعنی قیمی میں اسکے تفاوت افراد کے سبب سے فی الخانیۃ مکیل او موزون بین حاضر وغائب او بالغ وصغیر فاخذ الحاضر او البالغ نصیبہ
نفذت القسمۃ ان سلم حظ الاخر والا لا خانیۃ یعنی فتاوی قاضیخان میں ہے کیلی یا وزنی چیز مشترک ہے درمیان حاضر اور غائب کے یا درمیان بالغ اور صغیر کے سو شریک حاضر یا
شریک بالغ نے اپنا حصہ لیا تو قسمت نافذ ہوگی اگر دونوں شریکوں کا حصہ تسلیم کر دیا اور اگر تسلیم نہیں کیا تو قسمت نافذ نہ ہوگی اور اگر باقی تلف ہو گیا غائب یا صغیر کے ولی
سے پہلے تو دونوں کا نقصان ہوگا یعنی غائب اور حاضر کا یا بالغ اور صغیر کا نہ فقط غائب اور صغیر کا کھیرہ بین دہقان وزراع امرہ الدہقان بقسمتہا
افرزہ الدہقان اولا فہلاک الباقی علیہما وان ذہب الزراع اولا فالہلاک علی الدہقان خاصۃ کذا قالہ بعض المشائخ انتہی ملخصا چنانچہ اناج کا ڈھیر مشترک ہے درمیان زمیندار
اور مزارع کے زمیندار نے مزارع کو اسکے بانٹنے کا امر کیا تو اگر مزارع وہ اناج جسکو زمیندار کیواسطے جدا کیا تھا زمیندار کے گھر پہنچا لیگیا پہلے تو باقی اناج کا تلف ہو جانا دونوں
پر پڑیگا اور اگر مزارع پہلے اپنا حصہ لیگیا تو باقی کی ہلاکی فقط زمیندار پر پڑیگی یہ کہا ہے بعض مشائخ نے انتہی کلام قاضیخان ملخصا علم ظاہری میں مسئلہ ذخیرہ سے یوں
منقول ہے کہ قاعدہ کلیہ قسمت مکیل اور موزون میں یہ ہے کہ جب ایک شریک کا حصہ ہلاک ہو گیا قبل قبض تو قسمت منقوض ہوگی اور ویسا حال ہو جاویگا جیسا کہ قسمت سے
پہلے تھا اور اگر اسکا حصہ تلف ہو گیا جسنے خود کیل اور وزن کیا تھا دوسرے کا حصہ تو قسمت برقرار ہے اسی قاعدہ سے یہ کہا کہ اگر زمیندار مزارع سے کہے کہ غلہ بانٹ اور میرا
حصہ اپنے حصہ سے جدا کر سو اسنے ایسا ہی کیا تو اگر زمیندار کا حصہ قبل از قبض ہلاک ہو گیا تو قسمت منقوض ہے اور زمیندار مزارع کے حصہ سے نصف لیگا اسواسطے کہ زمیندار کا
حصہ قبل از قبض تلف ہو گیا اور اگر مزارع کا حصہ تلف ہو گیا تو قسمت برقرار ہے انتہی اور جو شارح نے قاضیخان سے نقل کیا وہ اسکے مخالف ہے اور ظاہر روایت ذخیرہ کی
کے ذخیرہ سے منقول ہے لہذا قاضیخان نے اس قول کو بعض مشائخ کی طرف نسبت کیا ہے تو یہ وجہ خلاف پر دلیل ظاہر ہے کذا فی الطحطاوی وان اجبر علیہما ای علی قسمۃ
غیر المثلی فی متحد الجنس منہ فقط سوی رقیق غیر الغنم عند طلب الخصم فیجبر لما فیہا من معنی الافراز ایک شریک دوسرے شریک کی غیبت میں اپنا حصہ نہیں لیتا قیمی میں
اگرچہ غیر مثلی کی قسمت پر جبر کیا جاتا ہے فقط متحد الجنس میں اور سوائے اس غلام کے جو غنیمت کا نہیں جبکہ خصم قسمت طلب کرے تو قیمی میں جبر اسواسطے ہے کہ اسمیں معنی افراز ہے
یہ جواب ہے اس سوال مقدر کا کہ مبادلہ غالب ہے غیر مثلی میں باوجودیکہ متحد الجنس غیر مثلی میں قسمت پر جبر کیا جاتا ہے حالانکہ مبادلہ میں جبر جاری نہیں خلاصہ جواب یہ ہے کہ جبر علی القسمۃ
باعتبار معنی افراز کے ہے کہ اسمیں تکمیل منفعت ہے اور متحد الجنس میں مقاصد متقارب ہیں تو جبر اسمیں جائز ہوا تا ضرر دفع ہو اسواسطے کہ طالب قسمت چاہتا ہے کہ میرا انتفاع میرے
حصے سے مخصوص ہو جاوے اور اسکی ملک میں غیر کا تصرف نہ رہے اور دوسرا جواب شارح اور دیتا ہے علی ان المبادلۃ قد یجری فیہا الجبر عند تعلق حق الغیر کما فی الشفعۃ وبیع مال المدیون
لوفاء دینہ اسکے علاوہ یہ ہے کہ مبادلہ میں کبھی جبر جاری ہوتا ہے حق غیر کے متعلق ہونے کے نزدیک چنانچہ شفعہ میں اور مدیونوں کی ملک بیچنے میں اسکے دین کے ادا کرنے
کے واسطے وتنصیب قاسم یرزق من بیت المال بلا اجر منہم وہو مستحب وفی بعض النسخ واجب غلط اور مقرر کیا جاوے ایک قاسم جسکو روزی دیجائے بیت المال سے
تو وہ قسمت کر دیا کرے بدون لینے اجرت کے شریکوں سے اور وہ یعنی تقسیم بلا اجرت مستحب ہے اور یہ جو بعض نسخ درمختار میں ہے کہ تقسیم بلا اجرت واجب ہے سو غلط ہے

وان نصب باجر المثل صح لانها ليست بقضاء حقيقة فجاز له اخذ الاجرة عليها وان لم يجز على القضاء ذكره اخی زادہ اور اگر قسمت کرنیوالا اجرت مثل پر مقرر کیا جائے تو صحیح ہے اسلیے کہ قسمت کرنا حقیقت میں قضا نہیں ہے تو قاسم کو اجرت لینا قسمت کرنے پر جائز ہے اگرچہ قضا پر اجرت لینا درست نہیں کذا ذکرہ اخی زادہ اور اگر قاضی خود قسمت کرے تو اجرت لینے میں خلاف ہے صحیح یہ ہے کہ جائز نہیں کذا فی الفیض وہو علی عدد الرؤس مطلقا لا الانصباء خلافا لهما اور وہ یعنی اجرت مثل شریکوں کی شمار پر ہے مطلقا یعنی خواہ سب شریک طالب قسمت ہوں یا بعض حصوں پر برخلاف صاحبین کے کہ ان کے نزدیک اجرت مثل حصوں کے موافق ہے زیادہ حصے والا زیادہ اجرت دے اور کم حصے والا کم دے قید بالقاسم لان اجرة الکیال والوزان

بقدر الانصباء اجماعا وکذا سائر المؤن کاجرة الراعی والحمل والحفظ وغیرها شرح مجمع زاد فی الملتقی ان لم یکن للقسمة وان لها فعلی الخلاف لکن ذکرہ فی الهدایة بلفظ قیل وتمامه فیما علقته علیه اختلاف اجرت میں جو قاسم کی قید لگائی اسواسطے کہ کیل کرنیوالے اور وزن کرنیوالے کی اجرت بقدر حصوں کے ہے باتفاق امام اور صاحبین کے اور اسیطرح باقی مصارف شرکت ہیں جیسے ریوڑ چرانے والے کی اجرت اور باربرداری کی اجرت اور حفاظت کی اجرت وغیر ذلک کذا فی شرح المجمع ملتقی میں اتنی قید زیادہ لگائی ہے کہ اجرت بقدر حصہ اسوقت ہے جبکہ وہ چیز قسمت کیواسطے نہو مثلا جیسے کہ دو شریکوں نے کیل یا موزون خریدا اور ایک آدمی سے اسکے کیل یا وزن کا امر کیا اسکی مقدار معلوم ہو تو اسکی اجرت بقدر سہام ہوگی کذا فی درر المنتقی اور اگر وہ چیز قسمت کیواسطے ہو تو اسمیں وہی خلاف ہے امام اور صاحبین کا لیکن ہدایہ میں اس قید کو بلفظ قیل جو ضعف پر دلالت کرتا ہے ذکر کیا ہے اور پورا اسکا بیان ملتقی کی ہماری شرح میں ہے ویجب کونه عدلا امینا عالما بها اور واجب ہے ہونا قاسم کا متقی اور امانت دار اور قسمت کا واقفکار ہے تو فاسق اور خائن اور اس جاہل کا قسمت کرنا جائز نہیں جو قسمت کرنا نہیں جانتا ہے اگرچہ وہ مولوی ہو ولا یتعین واحد لها لئلا یتحکم بالزیادة اور ایک شخص قسمت کرنے کیواسطے متعین نہ کیا جاوے تاکہ وہ زیادتی اجرت مثل پر تحکم نہ کرے ولا یشترک القسام خوف تواطئهم اور قسمت کرنیوالے لوگ باہم شرکت نہ کریں انکے اتفاق کے خوف سے ہے یعنی اگر انمیں اشتراک ہوگا تو اسکا خوف ہے کہ اتفاق کرکے اجرت گران کردیں تو اسمیں لوگوں کا ضرر ہوگا طحطاوی

ولکن تمام ہے قاسم کی وصحت برضی الشرکاء الا اذا کان فیهم صغیر او مجنون لا نائب عنه او غائب لا وکیل عنه لعدم لزومها حینئذ الا باجازة القاضی او الغائب او الصبی اذا بلغ او ولیه هذا لو ورثة ولو شرکاء بطلت منیة المفتی وغیرها اور قسمت صحیح ہے سب شریکوں کی رضامندی سے مگر جبکہ انمیں کوئی شریک صغیر یا مجنون ہو جسکی طرف کوئی نائب نہیں ہے یا کوئی شریک غائب ہے جسکی طرف سے کوئی وکیل نہیں قسمت مذکورہ صحیح نہ ہوگی اسکے نہ لازم ہونے کے سبب سے اسوقت میں مگر قاضی یا غائب یا صغیر کی اجازت سے جبکہ وہ بالغ ہو جاوے یا اسکے ولی کی اجازت سے قسمت صحیح ہوگی یہ یعنی قسمت کی صحت کا موقوف ہونا اشخاص مذکورین کی اجازت پر اسوقت ہے جب کہ شرکا وارث ہوں اور اگر شریک ہوں یعنی کسی چیز کے خرید کرنے سے انمیں شرکت حاصل ہوئی ہو تو قسمت باطل ہے کذا فی منیة المفتی وغیرہا ام طحطاوی میں عالمگیری سے یوں مذکور ہے اور اگر شریک مشتری ہوں تو قسمت نہ ہوگی ایک شریک کے غائب ہونے سے تا حضور غائب اگرچہ شرکا حاضرین گواہ لاویں خریداری پر

وقسم نقلی یدعون ارثه بینهم او ملکه مطلقا او شراء صدر الشریعة فلا فرق فی النقلی بین شراء وارث و ملک مطلق اور قسمت کیا جاوے وہ مال منقول جسکی میراث کا فیما بینهم شرکا دعوی کرتے ہیں یا اسکی ملک مطلق کا دعوی کرتے ہیں یا اسکی خریداری کا دعوی کرتے ہیں کذا فی شرح الوقایہ لصدر الشریعۃ تو کچھ فرق نہیں نقلی یعنی مال منقول میں درمیان خریداری اور میراث اور ملک مطلق کے ہم منقول کی قسمت بلا مزید تحقیق اسواسطے جائز ہوئی کہ منقول معرض تلف میں ہے تو قسمت میں اسکا حفظ ہے اور حقدار کا حق پہونچتا ہے اور قبضہ دلیل ہے ملک کی اور اقرار دلیل ہے صدق کی اور کوئی انکے ساتھ منازع نہیں قلت ومن النقلی البناء والاشجار حیث لم یتبدل المنفعة بالقسمة وان تبدلت فلا جبر تأمله شیخنا میں کہتا ہوں از منجملہ مال منقول عمارت اور اشجار ہیں جہاں منفعت بتبدل نہ ہو قسمت کرنے سے اور اگر منفعت بدل جاتی ہو قسمت سے تو وہاں قسمت پر جبر نہیں یہ کہا ہے ہمارے استاد نے وعقار یدعون شراءه او ملکه مطلقا اور قسمت کیا جاوے وہ مال غیر منقول جسکی خرید کا یا اسکی ملک مطلق کا شرکا دعوی کرتے ہیں فان ادعوا انه میراث عن زید لا یقسم حتی یبرهنوا علی موته وعدد ورثته پھر اگر شریک دعوی کریں کہ غیر منقول میراث ہے زید سے تو اسکی قسمت نہ کیجاوے یہاں تک کہ گواہ لاویں زید کی موت پر اور اسکے وارثوں کے شمار پر وقالا یقسم باعترافهم کما فی الصور الاخر اور صاحبین نے کہا کہ غیر منقول کی بھی

تقسیم کیجائیگی محض اُنکے اقرار سے چنانچہ اور صورتون مین قسمت ہوتی ہے یعنی خرید اور ملک مطلق کی صورت مین ولا ان برہنا ان العقار معہما حتی یبرہنا
انہما اتفاقا فی الاصح لانہ یحتمل انہ معہما باجارۃ او اعارۃ فیکون قسمۃ حفظ والعقار محفوظ بنفسہ اور قسمت نہ ہوگی اگر دو شخصون نے دعوی کیا کہ غیر
منقول اُنکے ساتھ ہے یعنی اُنکے قبضہ مین ہے یہان تک کہ گواہ لاوین اسپر کہ غیر منقول انھین دونون کا مملوک ہے باتفاق امام اور صاحبین کے قول اصح مین اسلیے
کہ احتمال ہے کہ غیر منقول اُنکے قبضہ مین بطریق اجارہ یا عاریت کے ہو تو اس صورت مین قسمت حفاظت کی ٹھہریگی اور حالانکہ غیر منقول بذات خود محفوظ ہے
ولو برہنا علی الموت وعدد الورثۃ وہو ای العقار فی ایدیہم قلت قال شیخنا وکذا المنقول بالاولی معہما وفیہم صغیر او غائب قسم بینہم ونصب قابض لہما ای للغائب
والصغیر اور اگر گواہ لائے مورث کی موت پر اور وارثون کی شمار پر اور وہ یعنی عقار غیر منقول اُنکے قبضہ مین ہے اور وارثون مین صغیر حاضر ہے یا ایک وارث کبیر غائب
ہے تو ورثہ حاضرین مین قسمت کیجاے اور صغیر کے واسطے ایک شخص اُسکے حصہ کا قبض کرنے والا مقرر کیا جاے تاکہ اُنکی حق تلفی نہ ہو ولا بد من البینۃ علی اصل المیراث
عندہ ایضا خلافا لہما کما مر اور ضرور ہے شہادت سے اصل میراث پر بھی امام کے نزدیک برخلاف صاحبین چنانچہ مذکور ہو چکا ہے اصل میراث کی گواہی یہ کہ یہ گھر انکی میراث
ہے اُنکے باپ کی جانب سے مثلا کذا فی البحر الا اوی فان برہن وارث واحد لا تقسم اذ لا بد من حضور خصمین ولو احدہما صغیرا او موصی لہ اور ایک وارث اگر موت اور
عدد ورثہ پر گواہ لاوے تو قسمت نہ ہوگی اسواسطے کہ دو وارثون کا حاضر ہونا ضرور ہے اگرچہ انمین سے ایک صغیر ہو یا موصی لہ او کانوا ای الشرکاء مشترین ای شرکاء
بغیر الارث وغاب احدہم لان فی الشراء لا یصلح الحاضر خصما عن الغائب بخلاف الارث یا شریک خریدار ہون یعنی شریک ہون بدون میراث کے اور ایک شریک ان مین
غائب ہو تو قسمت نہ ہوگی اسواسطے کہ خریداری کی شرکت مین شریک حاضر شریک غائب کی طرف سے خصم ہونے کی صلاحیت نہین رکھتا برخلاف میراث کے کہ اُسمین
ایک وارث اور وارثون کی طرف سے خصم ہو سکتا ہے او کان فی صورۃ الارث العقار او بعضہ مع الوارث الطفل او الغائب او کان شیء منہ لا تقسیم
للزوم القضاء علی الطفل والغائب بلا خصم حاضر عنہما یا کہ عقار یا بعض عقار کی میراث کی صورتون مین وارث صغیر یا وارث غائب کے قبضے مین ہو یا
عقار سے کچھ ہو تو اُسکی قسمت نہ ہوگی بسبب لازم ہونے قضا کے صغیر یا غائب پر بدون حاضر ہونے خصم کے دونون کی طرف سے اور صغیر کی نائب
اُسکی ماں ہے اور غائب کے مانند اُسکا مودَع ہے حلبی نے کہا شارح کا قول او بعضہ مکرر ہو گیا متن کے اس قول کے ساتھ او شیء منہ وقسم المال المشترک
بطلب احدہم ان انتفع کل بحصتہ بعد القسمۃ اور مال مشترک قسمت کیا جاے ایک شریک کی طلب سے اگر ہر شریک اپنے حصہ سے نفع حاصل کرسکے قسمت کے
بعد وبطلب ذی الکثیر ان لم ینتفع الآخر لقلۃ حصتہ اور زیادہ حصہ والے کی طلب سے قسمت کیجاے اگر دوسرے شریک کو نفع حاصل نہ ہو قلت حصہ
کے سبب سے ہم یعنی اگر ایک شریک کو نفع ہوتا ہو کثرت حصون کے سبب سے اور دوسرے کو ضرر ہوتا ہو قلت حصہ کے سبب سے تو اگر صاحب کثرت قسمت طلب کرے تو
قسمت ہوگی اور اگر صاحب قلت طلب کرے تو قسمت نہ ہوگی یہ جصاص نے ذکر کیا ہے کافی مین کہا یہ قول اصح ہے اور ذخیرہ مین ہے کہ اسی قول پر فتوی ہے کذا فی الدرر و
فی الخانیۃ یقسم بطلب کل وعلیہ الفتوی لکن المتون علی الاول فعلیہا المعول اور خانیہ مین ہے کہ مال مشترک قسمت کیا جاے صاحب قلیل اور صاحب کثیر ہر ایک کی طلب
سے اور اسی پر فتوی ہے لیکن متون فقط قول اول پر شامل ہین یعنی عدم قسمت پر صاحب قلیل کی طلب سے تو متونہی کی روایت قابل اعتماد کے ہے وان تضرر
الکل لم یقسم الا برضاہم لئلا یعود علی موضوعہ بالنقض اور اگر قسمت سے سب شریکون کو ضرر ہوتا ہو تو قسمت نہ ہوگی مگر سب شریکون کی رضامندی سے تاکہ
قسمت عود نہ کرے اپنے موضوع پر نقض ہوکر یعنی موضوع قسمت یہ تھا کہ ہر شریک نفع پاوے اپنی خاص ملک سے سو یہان مفقود ہے کذا فی الحلبی ہان اگر
سب راضی ہون تو قسمت درست ہے کہ حق انکا ہے اور وہ اپنی حاجت سے زیادہ تر واقف ہین لیکن قاضی اُسکا مباشر نہو اگرچہ وہ طلب کرین اور نہ اسکو منع کرے
کذا فی الزیلعی وفی المجتبی حانوت لہما یعملان فیہ طلب احدہما القسمۃ ان امکن لکل ان یعمل فیہ بعد القسمۃ ما کان یعمل فیہ قبلہا قسم والا لا مجتبی مین ہے کہ ایک دکان
ہر دو شریکون کی جسمین وہ اپنا کام کرتے ہین سو ایک شریک نے قسمت طلب کیا اور دوسرا شریک نہین چاہتا ہے تو اگر ایسا ممکن ہو کہ ہر ایک اسمین کام کرے قسمت کے

ہو جیسا کلام کرتا تھا تو قسمت کیجاوے اور اگر ایسا نہ ہو تو قسمت نہ کیجاوے وقسم جبر في غير الحيوان اذا اتحد جنسها الا الانسان لتعذر المعادلة بعضها ببعض وضعا
تمیز فیجبر الراضي دون جبر القاضي اور قسمت کیجاوے ان عروض اور اسباب کی جنکی جنس متحد ہو قسمت کیجاوین وہ چیزین اسطرح کہ ہر ایک شریک کو
دیجاوے بسبب واقع ہونے قسمت کے معاوضہ ہو کر تمیز ہو کر تو اختلاف جنس پر راضی شریکا پر اعتماد کیا جاوے نہ قاضی کے جبر کرنے پر ہم یعنی اگر متاع اور اسباب
ایک جنس ہو جیسا کہ کپڑا یا سونا یا روپیہ شمار سے یا چاندی ہو تو اسمین ایک شریک کی طلب سے قاضی جبر کریگا قسمت پر اسطرح کہ کچھ اس شریک کو دیگا
اور کچھ دوسرے کو اسواسطے کہ مقصود دونون میں برابر ہے تو قسمت تمیز واقع ہوگی لہذا قاضی کو اسمین جبر کا اختیار ہوگا اور جن چیزون کی قسمت مین اونکا بعض
کا معاوضہ بعض سے ہو اسطرح صحیح نہین کہ ایک شریک کو اونٹ دیجیے اور دوسرے کو گدھا یا مثلاً اس جنس کو دوسری جنس سے مقابلہ کرکے اسواسطے کہ دونون جنسون
مین خلط اور اتحاد نہین تو یہان قسمت تمیز واقع نہ ہوگی بلکہ معاوضہ ہوگی تو یہان تراضی پر اعتماد ہوگا نہ قاضی کے جبر پر اسواسطے کہ قاضی کو جبر کا وہان اختیار
ہے جہان قسمت یعنی تمیز ہو نہ یعنی معاوضہ انتہی ولا الرقیق وحدہ لفحش التفاوت في الادمي اور نہ قسمت کیا جاوے فقط مملوک یعنی لونڈی غلام اسواسطے کہ آدمی مین
تفاوت بہت ہوتا ہے ہم آدمی مین تفاوت ہونا سوائی بالائی کے سبب چنانچہ ذہن اور ہوشیاری کا حال باقی حیوانات کہ انمین تفاوت قلیل ہے اتحاد جنس کی صورت
مین فقط کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر لونڈی غلام کے ساتھ کوئی اور چیز قابل قسمت نہ ہوگی تو اسوقت مالک کی بھی اسکے ساتھ ملکر قسمت ہوجاویگی باتفاق امام
اور صاحبین کے وقالا یقسم لو کان رقیقا فقط کما یقسم الابل والغنم ورقیق المغنم اور صاحبین نے کہا کہ اگر فقط غلام ہو یا فقط لونڈیان ہون تو قسمت ہوگی
جیسے اونٹ اور بھیڑ بکری اور غنیمت کے لونڈی غلام کی قسمت ہوتی ہے ولا الجواہر لفحش تفاوتہا اور نہ قسمت کیجاوین جواہرات انکی کثرت تفاوت کے سبب
ہم اگرچہ جواہر ایک ہی جنس کے ہون تو بھی قسمت نہ ہوگی اسواسطے کہ انکی قیمت مین بڑا تفاوت ہوتا ہے تو تعدیل نہین ہوسکتی و لا الحمام والبئر والرحی والکتب وکل ما في
قسمتہ ضرر اور نہ قسمت کیا جاوے حمام اور کنواں اور چکی اور کتابین اور جس چیز کی قسمت مین ضرر ہو ہم شارح نے عدم قسمت کی چند مثالین ذکر کیں بطور عطف عام کے علت
عدم قسمت پر اشارہ کردیا کہ جس چیز کی قسمت مین ضرر ہوتا ہے وہ قسمت پذیر نہین اسواسطے کہ قسمت تو تکمیل منفعت کیواسطے ہے پھر جب ہر شخص کا حصہ انتفاع مقصود کے
لائق نہ رہا تو معنی قسمت متحقق نہوے الا برضاہم لما مر مگر شریکون کی رضامندی سے قسمت جائز ہے بدلیل گذشتہ ہم یعنی اگر اشیاء مذکورہ کی قسمت مین باوجود ضرر کے
شرکا راضی ہون قسمت جائز ہوگی کہ حق تو انھین کا ہے ولو اراد احدہما البیع وابی الآخر لم یجبر علی بیع نصیبہ خلافا لمالک اور اگر ایک شریک نے بیع کا ارادہ کیا اور دوسرا
شریک نہین مانتا ہے تو اسکے حصہ کی بیع پر جبر نہ کیا جاویگا بخلاف مذہب امام مالک کے وفي الجواہر لا تقسم الکتب بین الورثۃ ولکن ینتفع کل بالمہایاۃ ولا تقسم بالاوراق و
لو برضاہم اور جواہر الفتاوی مین ہے کہ کتابین قسمت نہوگی وارثون مین ولیکن ہر وارث اُنسے نفع حاصل کرے باری باری اور قسمت کتابون کی ورقون کے شمار سے نہوگی
اگرچہ ورثہ اسپر راضی ہون وکذا لو کان کتابا ذا مجلدات کثیرۃ اور اسیطرح جلد جلد کی قسمت نہ ہوگی اگر ایک کتاب کی بہت مجلدات ہون ہم یعنی اگر بڑی کتاب جو کئی مجلدات
مین تمام ہو چنانچہ فتاوی عالمگیری مثلاً جسکی پانچ چھ جلد مجلد ہوتی ہون تو ایسی کتاب کی مجلدات کی قسمت نہ ہوگی کہ کوئی شریک کتاب الطہارۃ لے مثلاً اور کوئی کتاب الحج
اور کوئی کتاب البیع ولو تراضیا ان تقوم الکتب ویاخذ کل بعضہا بالقیمۃ لو کان بالتراضی جاز والا لا اور اگر دو شریک باہم راضی ہوجاوین اسپر کہ کتابون کی قیمت معین کیجاوے
اور ہر شریک بعض کتب لے قیمت سے تو اگر یہ تراضی طرفین سے ہو تو جائز ہے اور اگر تراضی نہ ہو تو جائز نہین وفي التاتارخانیۃ دار او حانوت بین اثنین لا یمکن قسمتہا فتشاجرا فیہ فقال
احدہما لا اکری ولا انتفع وقال الآخر ارید ذلک امر القاضي بالمہایاۃ ثم یقال للممتنع لا ترید الانتفاع ان شئت فانتفع وان شئت فاغلق الباب اور تاتارخانیہ مین
ہے کہ ایک ایسا گھر یا دوکان مشترک ہے دو شریکون مین جسکی قسمت ممکن نہین ہے دونون نے اسمین جھگڑا کیا سو ایک شریک کہتا ہے کہ مین اسکو کرایہ نہ دونگا اور نہ اس سے
نفع لونگا سکنے وغیرہ سے اور دوسرا شریک کہتا ہے کہ مین اسکا ارادہ رکھتا ہون یعنی کرایہ دینے کا یا رہنے کا تو قاضی حکم کرے مہایاۃ کا یعنی باری باری فائدہ لینے کا پھر اس
شریک سے کہا جاوے جو انتفاع کا ارادہ نہین رکھتا ہے تو اگر چاہے تو اس گھر سے فائدہ لے اور اگر چاہے تو دروازہ بند کر رکھ ہم یعنی اپنی باری مین اسکو انتفاع اور

عدم انتفاع کا اختیار ہے اور دوسرے کی باری میں دوسرے کو انتفاع کا اختیار ہوگا چاہے کرایہ دے چاہے آپ رہے و دور مشترکۃ او دار وضیعۃ او دار و حانوت قسم
کل واحد منہا منفردۃ مطلقا ولو متلازقۃ اور فی الخانیۃ یہ مصر میں مسکین چند گھر مشترک ہیں یا ایک گھر اور زمین مشترک ہے یا ایک گھر اور دکان مشترک ہے تو ہر ایک کی قسمت
علیحدہ علیحدہ جدا جدا ہوگی ہر حال میں اگرچہ گھر وغیرہا باہم متصل ہوں یا ایک شہر کے دو محلوں میں ہوں یا دو شہروں میں ہوں کذا فی شرح مسکین ہم یعنی مشترک گھروں میں
استحقاق قسمت نہ ہوگی کہ ایک گھر ایک شریک لے اور دوسرا گھر دوسرا شریک اسلیے کہ گھروں کا مقصود نہایت مختلف ہوتا ہے باعتبار محلوں اور پڑوسیوں اور مسجد اور پانی
کے قریب ہونیکے تو انکی قسمت میں برابری ممکن نہیں تو ایک شریک کا حصہ ایک گھر میں جمع کر دینا ممکن نہیں بدون آپس کی رضامندی کے اور گھر اور زمین اور گھر اور دکان کی
قسمت خلاف جنس سے جائز نہیں کذا فی الزیلعی اور بیوت قسمت پذیر ہیں مطلقا اور منازل اگر مجتمع ہوں ایک گھر میں تو قسمت پذیر ہیں اور اگر جدا جدا ہوں تو قسمت پذیر نہیں اور
منزل بیت سے زیادہ اور دار سے کم ہوتی ہے تو منازل متصلہ بیوت سے ملحق ہوئی اور متباینہ دار سے کذا فی الدرر اذا کانت کلہا فی مصر واحد اولا و مشترک وغیرہا کی قسمت مجتمعہ
نہ ہوگی جبکہ وہ سب ایک شہر میں ہوں یا نہ ہوں ہم مصنف کے اس قول سے اطلاق معلوم ہوگیا تو شارح کا قول سابق جو شرح مسکین سے نقل کیا مکرر ہوگیا وقالا ان الکل
فی مصر واحد فالرای فیہ للقاضی وان فی مصرین فقد قیل لا قولہ وصاحبین نے کہا کہ سب اشیا مذکورہ اگر ایک ہی شہر میں واقع ہوں تو یہ قاضی کی تجویز کو دخل ہے اور اگر اشیا
مذکورہ دو شہروں میں ہوں تو صاحبین کا قول امام کے قول کے مانند ہے یعنی قسمت مجتمعہ جائز نہیں دو شہروں میں اور ایک شہر میں جائز ہے اگر قاضی اسکو بہتر سمجھے والا جائز نہیں
ولیصور القاسم ما یقسمہ علی قرطاس لیرفعہ للقاضی ویعدلہ علی سہام القسمۃ اور قاسم نقشہ بنادے کاغذ پر اسکا جسکی قسمت کیا چاہتا ہے تاکہ وہ نقشہ قاضی کے سامنے
کرے اور مقسوم کی قسمت کے حصوں پر تعدیل و تسویہ کرے ہم تسویہ سہام قسمت کی یہ صورت ہے کہ کثیر سہام کو نافل کرے تو مقسوم کو آپس میں برابری کرے تو اگر اقل سہام ثلث ہو
مثلاً تو اسکو اثلاث کرے اور اگر سدس ہو تو اسداس ٹھہرا دے کذا فی الطحطاوی عن الشمنی ویذرعہ اور گز سے اسکو پیمایش کرے اس واسطے کہ مساحت کی مقدار گز سے معلوم ہوتی ہے
ویقوم البناء اور عمارت کی قیمت مقرر کرے ہم تقویم عمارت اس واسطے ہے کہ عمارت کی قسمت علیحدہ ہوتی ہے تو جب زمین کی قسمت پیمایش سے ہو چکی اور عمارت ایک شریک
کے حصہ میں واقع ہو تو صاحب عمارت دوسرے شریک کو اسکی قیمت دے کذا فی النہایہ ولیفرز کل نصیب بطریقہ وشربہ اور قاسم جدا کر دے ہر حصہ کو اسکے راہ اور پانی کی
آمد کے ساتھ ہم ہر حصہ کی راہ و نہر جدا کر دینے سے یہ فائدہ ہے تاکہ ایک شخص کا حصہ دوسرے شریک کے حصہ سے متعلق نہ رہے تو تمیز اور افراز کے معنی علی وجہ الکمال
حاصل ہوں ویلقب الانصباء بالاول والثانی والثالث ولم جرا اور قاسم حصوں کو ملقب کرے اول و ثانی اور ثالث کے ساتھ وعلی ہذا القیاس رابع اور
خامس بقدر حاجت کے ہم ترتیب حصص جس طرف سے چاہے شروع کرے تاکہ ہر شریک کے الزام پر قادر ہو قرعہ نکلنے کے وقت کذا فی الزیلعی ویکتب اسامیہم ویقرع
تطییبا للنفوس اور شریکوں کے نام لکھے اور قرعہ ڈالے تسکین قلوب کیواسطے ہم ہر شریک کا نام علیحدہ علیحدہ پرچہ کاغذ پر لکھے اور کاغذ کو مٹی یا موم کے اندر رکھکر
وفی نسخۃ القلوب ۱۲
گولی بنا دے جوہرہ میں ہے کہ قرعہ واجب نہیں غرض اس سے تسکین قلوب ہے تاکہ کسی کی جانبداری معلوم نہ ہو تو اگر قاضی بدون قرعہ ڈالنے کے ہر شریک کا حصہ معین کر دے تو
جائز ہے فمن خرج اسمہ اولا فلہ السہم الاول ومن خرج ثانیا فلہ السہم الثانی الی ان ینتہی الی الاخیر سو جسکا نام قرعہ میں پہلے نکلے تو اسکے لیے پہلا حصہ ہے اور جسکا نام کہ
دوسری بار نکلے اسکا دوسرا حصہ ہے یہاں تک کہ اخیر تک پہنچ جاوے ہم شرح وقایہ میں ہے کہ قاسم خانہ مقسومہ میں جدول کے قلم سے کل ذراع فی ذراع کو بشکل خشت خام کے
خانہ بندی کرے اور صحن اور مکانات کو گزوں سے پیمایش کرے اور جدھر سے چاہے قسمت شروع کرے تو اگر غربی جانب کو اول قرار دے تو اسکے متصل کو ثانی ٹھہرا دے
اور اسکے متصل کو ثالث وعلی ہذا القیاس جسکا نام قرعہ میں اول نکلے تو اسکا حصہ جانب غربی سے دے عمارت اور زمین سے تا اینکہ اسکا حصہ پورا ہو چکا پھر جسکا نام دوسری
بار نکلے اسکا حصہ اول کے ساتھ متصل دے خواہ حصص مساوی ہوں خواہ متفاوت انتہی ملخصا اور زمین ہے کہ اگر عقار مشترک میں تین شریک ہوں ایک شریک کا سدس اور دوسرے کا
ثلث اور تیسرے کا نصف ہو مثلا تو زمین یا گھر کے چھ سہم ٹھہرا دے اور اول کو ملقب بسہم اول کرے اور اسکے پاس والے کو ملقب بسہم ثانی وعلی ہذا القیاس سادس تک اور
شریکوں کے نام لکھے اور قرعہ ڈالے جسکا نام پہلے نکلے تو اسکو سہم اول دے اور اگر صاحب سدس ہے تو وہ اپنا حق لے اور اگر صاحب ثلث ہو تو اول سہم لے اور اسکے پاس والا دوسرا

فی الدار قسما وبیته وذلک لان القسمة علی التفاوت بالتراضی فی غیر الاموال الربویة جائزة فجاز قسمة التبن بالاکرار لانه لیس بوزنی لا العنب بالسرنجیه
علی الصحیح بل بالقبان او المیزان لانه وزنی اور اگر شریکوں نے شرط کی کہ گھر کی قسمت میں ان میں تفاوت ہو تو جائز ہے اگرچہ اُنکے حصے گھر میں برابر ہوں اور یہ اسواسطے
ہے کہ تفاوت پر قسمت کرنا آپس کی رضامندی سے جائز ہے سوا اُن مالوں کے جنمیں سود اور بیاج ہوتا ہے تو جائز ہے بھس کا بانٹنا رسیوں سے یعنی جالی جو بھس وغیرہ کے
اُٹھانیکے واسطے رسیوں سے بنائی جاتی ہے اسواسطے کہ بھس وزنی چیز نہیں جسمیں بیاج کا احتمال ہو اور جائز نہیں انگور کا بانٹنا کھجور کی ٹوکری سے بر قول صحیح بلکہ تبان
یا ترازو سے اسواسطے کہ وہ وزنی ہے مترجم فتاوی قاضیخان کی عبارت یہ ہے وقسمة التبن بالحبال فی کری الزوازل انه یجوز لقلة التفاوت لانه لیس بوزنی انتهی تو بہانا
اُس عبارت کے اکرار کا ترجمہ رسیان کیا اسواسطے کہ اکرار جمع ہے کر بالفتح کی اور وہ بمعنی رسی کے ہے اور یہ بھی احتمال ہے کہ اکرار جمع ہو کر بالضم کی اور وہ عبارت ہے پیمانہ عراقی سے
قاموس میں قبان کا ترجمہ قسطاس کیا ہے اور وہ عبارت ہے ترازو بزرگ سے تو ترجمہ اسکا پیمانہ ہو سکتا ہے کہ انگور کی قسمت ٹوکری یا چھوٹی ترازو سے جائز ہے واللہ اعلم
سفل له علو وعلو مشترک او سفل مجرد مشترک والعلو لاخر وعلو مجرد مشترک والسفل لاخر قوم کل واحد من ذلک علیحدة وقسم بالقیمة عند محمد وبه یفتی نیچے اور اوپر کا
مکان دونوں مشترک اور فقط نیچے کا مکان مشترک اور اوپر کا مکان دوسرے شخص کا اور فقط اوپر کا مکان مشترک اور اُسکے نیچے کا مکان اور شخص کا ہو تو ان کا ہر ایک
مشترک کی قیمت ٹھہرائی جاوے علیحدہ علیحدہ اور شریکوں میں قسمت کیجاوے قیمت سے محمد کے نزدیک اور اسی قول پر فتوی ہے مترجم امام اعظم کے نزدیک قسمت گز سے
ہوگی بلکہ نیچے کے مکان کا ایک گز مقابلہ دو گز کے ہوگا اوپر کے مکان سے اور ابو یوسف کے نزدیک ایک ہی گز کے ہے اور محمد کے قول پر اسواسطے فتوی ہوا کہ نیچے کا مکان
اسکی صلاحیت رکھتا ہے جو اوپر کے مکان میں صلاحیت نہیں چنانچہ اسمیں کنواں کھودنا اور تہ خانہ بنانا اور اصطبل کرنا وغیر ذلک تو وہ دونوں مکان بمنزلہ دو جنسوں
کے ہو گئے تو تعدیل اور برابری شریکوں کے حصوں کی ممکن نہیں ہو سکتی مگر قیمت سے انکر بعض الشرکاء بعد القسمة استیفاء نصیبه وشهد القاسمان بالاستیفاء قبلت
وان قسما باجر فی الاصح ابن ملک بعض شریکانے بعد قسمت کے پورا پانے سے اپنے حصہ کے انکار کیا اور دو قسمت کرنیوالوں نے پورا پانے سے اسکے حق کی گواہی دی تو
گواہی انکی مقبول ہوگی اگرچہ انہوں نے اجرت لیکر قسمت کی ہو کذا ذکرہ ابن ملک ولو شهد قاسم واحد لا لانه فرد اور اگر ایک قاسم گواہی دے تو مقبول نہ ہوگی اسواسطے کہ
وہ اکیلا ہے اور ایک شخص کی گواہی معتبر نہیں ولو ادعی احدهم ان من نصیبه شیئا وقع فی ید صاحبه غلطا وقد کان اقر بالاستیفاء لم یصدق ذکرہ البرجندی لم یصدق
الا ببرهان او اقرار الخصم او نکوله فلو قال الا بحجة لعمت ولا تناقض لانه اعتمد علی فعل الامین ثم ظهر غلطه اور اگر ایک شریک نے دعوی کیا کہ میرے حصہ میں سے کچھ از روئے
غلط کاری کے میرے ساتھی شریک کے قبضہ میں رہ گیا ہے اور حال اُسکا یہ کہ اسنے پورا حصہ پانیکا اقرار کیا ہو یا نہ کیا ہو کذا ذکرہ البرجندی تو اسکی تصدیق نہ ہوگی مگر گواہی سے یا خصم کے
اقرار سے یا اُسکے قسم نہ کھانے سے تو اگر مصنف بجای الا ببرهان کے الا بحجة کہتا تو گواہی اور اقرار اور نکول سب کو شامل ہو جاتا اور اقرار استیفا اور ادعاے غلط سے تناقض
دعوی مدعی کا ثابت نہ ہوگا اسواسطے کہ اُسنے امین یعنی قاسم کے فعل پر اعتماد کرکے استیفا کا اقرار کیا پھر تامل کے بعد اسکی خطا ظاہر ہوئی تو وہ ماخوذ نہ ہوگا اپنے اقرار پر بعد
ظاہر ہو جانے حق کے کذا فی الدرر وان قال قبضته فاخذ شریکی بعضه وانکر شریکه ذلک حلف لانه منکر اور اگر ایک شریک نے کہا کہ میں نے اپنے حصہ پر قبضہ کیا پھر شریک
نے اسمیں سے کچھ لے لیا اور شریک اسکا منکر ہے تو اُس سے قسم لیجائے اسواسطے کہ وہ منکر ہے وان قال قبل اقراره بالاستیفاء اصابنی من ذلک کذا الی کذا
ولم یسلمه الی وکذبه شریکه تحالفا وفسخ القسمة کالاختلاف فی قدر المبیع اور اگر ایک شریک نے قبل اقرار استیفا حق کے کہا کہ مجکو پہنچا ہے اُس میرے حصے سے یہان سے
یہان تک اور شریک نے تمام حصہ مجکو تسلیم نہیں کیا اور شریک اسکا اسکی تکذیب کرتا ہے تو دونوں قسم کھاوین اور قسمت فسخ کر ڈالی جاوے جیسے مقدار مبیع کے اختلاف میں
طرفین پر قسم لازم آتی ہے کما مر فی احکام التحالف فی الدعوی ولو اقتسما دارا واصاب کلا طائفة فادعی احدهما بیتا فی ید الاخر من نصیبه وانکر الاخر فعلیه البینة
لانه مدع اور اگر دو شریکوں نے گھر بانٹ لیا اور ہر شریک کو کچھ مکان پہونچا سو ایک شریک نے ایک کوٹھری کا دعوی کیا کہ دوسرے شریک کے تصرف میں آ گئی میرے
حصے سے اور دوسرا شریک اسکا منکر ہے تو اسپر گواہی لانا واجب ہے کیونکہ وہ مدعی ہے وان اقاما فالعبرة لبینة المدعی لانه خارج وان کان قبل الاشهاد علی القبض

شہادتہما قسمت وکذا لو شہدا علی الحدود ۔ اور اگر دونون شریکون نے گواہ قائم کیے تو مدعی کی گواہی کا اعتبار ہوگا اسواسطے کہ وہ خارج ہے اور اگر قبض پر گواہی لا
سے پہلے ہو تو دونون شریک قسم کھاوین اور قسمت فسخ کر ڈالی جاوے اور یہ سب اسی کا حکم ہے اگر دونون حدود مین اختلاف کرین ۔ ان استحق بعض معین من نصیبہ
لا تفسخ القسمة اتفاقا علی الصحیح ۔ اور اگر ایک شریک کے حصہ سے بعض معین مین استحقاق ملک غیر ثابت ہوا تو قسمت فسخ نہ ہوگی باتفاق امام اور ابو یوسف کے
بقول صحیح یہ حکم اسلیے کہ مستحق جدا باقی رہا بحال خود اسمین غیر کا حق نہین کذا فی الطحطاوی ۔ وفی استحقاق البعض شائع فی الکل تفسخ اتفاقا ۔ وبعض شائع غیر معین کے
استحقاق مین سب حصون کے اندر قسمت فسخ ہوگی باتفاق مذکورہم اسواسطے کہ استحقاق شائع سے ایک اور شریک ظاہر ہوا اور قسمت بدون اسکے صحیح نہین
وفی استحقاق بعض شائع من نصیبہ لا تفسخ خلافا للثانی بل المستحق منہ یرجع بحصتہ ذلک فی نصیب شریکہ ان شاء او نقض القسمة دفعا للضرر التبعیض
اور بعض شائع کے استحقاق مین ایک شریک کے حصہ سے قسمت زیر دفعی سے فسخ نہ ہوگی برخلاف ابو یوسف کے بلکہ مستحق منہ اسقدر پھیر لے اپنے شریک کے حصہ سے
اگر وہ چاہے یا قسمت کو توڑ دے تاکہ ضرر حصص سازی مندفع ہو جاے قلت فقد بقی ههنا احتمال آخر وهو ان استحق البعض من نصیب کل احد فان کان شائعا فسخت وان کان
معینا فان تساویا فظاهر والا فالعبرة لذلک الزائد کما مر فلذا لم یفرد بالذکر ۔ مین کہتا ہون یہان ایک اور احتمال باقی ہے وہ یہ ہے کہ اگر بعض مستحق ہو ہر شریک کے حصہ
مین تو اگر بعض شائع غیر معین ہو تو قسمت فسخ ہوگی اور اگر بعض معین ہو تو اگر دونون حصون مین برابر ہو تو ظاہر ہے صحت قسمت کی اور اگر کم و بیش ہو تو اسی زائد کا اعتبار
ہو جائیگا جیسا کہ گذر گیا تو اسی واسطے مصنف نے اسکو علیحدہ ذکر نہین کیا ۔ ہم کمی بیشی کی یہ صورت ہے کہ ایک شریک کے حصہ مین چار گز کا استحقاق ہوا اور دوسرے کے حصہ مین
چھ گز کا تو ثانی اول کو ایک گز پھیر دے ۔ ظهر دین فی الترکة المقسومة تفسخ القسمة الا اذا قضوه ای الدین او ابرأ الغرماء ذممهم او الورثة او یبقی منها ای من الترکة
ما یفی به لزوال المانع ۔ ترکہ مقسومہ مین دین ظاہر ہوا تو قسمت فسخ کیجائیگی یعنی اسواسطے کہ دین مقدم ہے میراث پر مگر جبکہ وارث دین کو ادا کر دین یا ارباب دیون ان کو
بری الذمہ کر دین یا ترکہ سے اتنا باقی رکھا ہو جو ادائے دین کیواسطے کفایت کرتا ہو تو قسمت فسخ نہ ہوگی مانع کے دور ہو جانیکے سبب سے ۔ ولو ظهر غبن فاحش لا
یدخل تحت التقویم فی القسمة فان کانت بقضاء بطلت اتفاقا لان تصرف القاضی مقید بالعدل ولم یوجد ۔ اور اگر قسمت مین ایسا نقصان کثیر ظاہر ہوا جو قیمت
کرنیوالون کی تجویز مین داخل نہین ہوتا تو اگر قسمت بحکم قاضی ہو تو قسمت باطل ہوگی بالاتفاق اسواسطے کہ قاضی کا تصرف مقید ہے عدل کے ساتھ اور حالانکہ وہ یہان
پایا نہین گیا ۔ ولو وقعت بالتراضی تبطل ایضا فی الاصح لان شرط جوازها المعادلة ولم توجد فوجب نقضها خلافا لتصحیح الخلاصة قلت فلو قال کالکنز تفسخ لکان اولی
اور اگر قسمت تراضی طرفین سے ہو تو بھی باطل ہوگی قول اصح مین اسواسطے کہ جواز قسمت مین برابری حصون کی شرط ہے اور وہ پائی نہین گئی تو اسکا توڑنا واجب ہوا
برخلاف تصحیح خلاصہ کے مین کہتا ہون تو اگر مصنف کنز کے مانند بجاے بطلت کے تفسخ کہتا تو بہتر ہوتا ۔ ہم کنز مین یون ہے ولو ظهر غبن فاحش فی القسمة تفسخ یعنی اگر غبن فاحش
قسمت مین ظاہر ہو تو قسمت فسخ کیجائیگی چونکہ یہ عبارت مختصر ہے اور قسمت قاضی اور قسمت تراضی دونون کو شامل ہے لہذا شارح نے اسکو بہتر کہا کذا فی الطحطاوی ۔ و
تسمع دعواہ ذلک ای ما ذکر من الغبن الفاحش ان لم یقر بالاستیفاء وان اقر به لا تسمع دعوی الغلط والغبن للتناقض الا اذا ادعی الغصب فتسمع دعواہ وتمامہ
فی الخانیة ۔ اور شریک کا وہ دعوی یعنی غبن فاحش کا مسموع ہوگا اگر اسنے حصہ پانے کا اقرار نہ کیا ہو اور اگر اسکا اقرار کر چکا ہو تو سماعت نہ ہوگی دعوی غلط اور غبن
فاحش کی بسبب تناقض کے مگر جبکہ وہ غصب کا دعوی کرے یعنی یون کہے کہ قسمت کے بعد میرا حصہ اسنے غصب کر لیا تو دعوی مسموع ہوگا اور پورا اسکا بیان خانیہ
مین ہے ۔ ادعی احد المتقاسمین الترکة دینا فی الترکة صح دعواہ لانہ لا تناقض لتعلق الدین بالمعنی والقسمة بالصورة ۔ متروکہ بانٹ لینے والون مین سے ایک شخص نے
دین کا دعوی کیا متروکہ مین تو اسکا دعوی صحیح ہے اسواسطے کہ قسمت کر لینے اور دعوی دین مین تناقض نہین بسبب متعلق ہونے دین کے معنی متروکہ سے اور متعلق ہونے
قسمت کی صورت متروکہ سے ۔ ہم دین معنی سے متعلق ہے یعنی متروکہ کی مالیت سے اسکا تعلق ہے تو اگر متروکہ کے وارث ہون تو انکو دین کا ادا کرنا اپنے پاس سے اور
متروکہ کو اپنے واسطے مخصوص کر لینا درست ہے کذا فی الطحطاوی ۔ ولو ادعی عینا بای سبب کان لم یسمع للتناقض اذ الاقدام علی القسمة اعتراف بالشرکة اور

اگر زمین کے سوا کسی عین کا دعوی کیا کسی سبب سے خواہ عاریت یا غصب سے تو دعوی مسموع نہ ہوگا بسبب تناقض کے اسواسطے کہ قسمت پر پیشقدمی کرنا اقرار ہے تفسیر
کا وفی الخانیۃ اقتسموا دارا او ارضا ثم ادعی احدہم فی قسم الآخر بناء او نخلا انہ بناہ او غرسہ لم تقبل بینتہ اور خانیہ مین ہے کہ شریکون نے ایک گھر یا زمین بانٹ لی پھر
ایک نے دوسرے کے حصہ مین عمارت یا درخت کا دعوی کیا یعنی یہ کہا کہ مین نے اسکو بنایا ہے اور درخت کو لگایا ہے تو اسکے گواہ مقبول نہ ہونگے یعنی بسبب
تناقض کے وقعت شجرۃ فی نصیب احدہما اغصانہا متدلیۃ فی نصیب الآخر لیس لہ ان یجبرہ علی قطعہا یفتی لانہ استحق الشجرۃ باغصانہا اختیار درخت
ایک شریک کے حصہ مین پڑا اسکی شاخین لٹک رہی ہین دوسرے شریک کے حصے مین تو اسکو نہین پہونچتا ہے کہ اسپر زبردستی کرے شاخون کے کاٹنے پر اسی قول پر فتوی ہے
اسواسطے کہ وہ درخت کا مستحق ہوگیا ہے اسکی شاخون کے ساتھ کذا فی الاختیار یعنی بحالت مذکورہ وہ مستحق ہوا ہے تو جبر کی کون وجہ ہے بنی احدہما ای احد الشریکین بغیر اذن
الآخر فی عقار مشترک بینہما فطلب شریکہ رفع بنائہ قسم العقار فان وقع البناء فی نصیب البانی فبہا ونعمت والا ہدم البناء وحکم الغرس کذلک بزازیہ ایک شریک
نے دوسرے شریک کے بدون اذن کے عمارت بنائی اس زمین مین جو دونون مین مشترک ہے سو اسکے دوسرے شریک نے عمارت کا رفع کرنا چاہا تو زمین کی قسمت کیجائیگی
سو اگر عمارت مذکورہ بنانیوالے کے حصہ مین پڑے تو خوب ہے اور نہین تو عمارت ڈھائی جاسے اور اسیطرح کا حکم درخت کا ہے کذا فی البزازیہ ہم ہان اگر وہ شریک بہ کو
راضی کرے تو ہدم نہ ہوگا کذا فی العالمگیریۃ والقسمۃ تقبل النقض فلو اقتسموا واخذوا حصتہم ثم تراضوا علی الاشتراک بینہم صح وعادت الشرکۃ فی عقار او غیرہ لان
قسمۃ التراضی مبادلۃ فیصح فسخہا ومبادلتہا بالتراضی بزازیہ قسمت قابل نقض ہے یعنی ٹوٹ سکتی ہے تو اگر شریکون نے مشترک کو بانٹ لیا اور اپنے حصے لیکے پھر وہ راضی
ہوگئے آپس کے ساجھے سے تو قسمت کا توڑنا صحیح ہے اور شرکت پھر آوے گی زمین یا اسکے غیر مین اسواسطے کہ آپس کی رضامندی کی قسمت مبادلہ ہے اور اسکا فسخ کرنا اور
بدل ڈالنا باہم کی رضامندی سے صحیح ہے کذا فی البزازیہ المقبوض بالقسمۃ الفاسدۃ کقسمۃ علی شرط ہبۃ او صدقۃ او بیع من المقسوم او غیرہ یثبت الملک فیہ و
یفید جواز التصرف فیہ لقابضہ ویضمنہ بالقیمۃ جو چیز قسمت فاسدہ سے مقبوض ہے جیسا کہ قسمت ہونا ہبہ کی شرط پر یا صدقہ کہ لے کی شرط پر یا مقسوم کے بیچنا
کی شرط پر یا سوا اسکے تو قبض کرنا اسکا ملکیت کو اسمین ثابت کرتا ہے اور قابض کے واسطے اسمین جواز تصرف کا مفید ہے اور اسکا ضمان لازم ہوتا ہے قیمت
کا المقبوض بالشراء الفاسد فانہ یفید الملک کما مر فی بابہ جسطرح شراء فاسد کا مقبوض ملک کا مفید ہے جیسا کہ بیع الفاسد کے باب مین گذر گیا وقیل لا اشباہ وجزم بالاول
فی الاشباہ والاول فی البزازیۃ اور قول ضعیف یہ ہے کہ مقبوض بقسمت فاسدہ ملک قابض کو ثابت نہین کرتا ہے اور قول ضعیف پر یقین کیا ہے اشباہ مین اور قول
اول پر یقین کیا ہے بزازیہ مین ولو تہایا فی سکنی دار واحدۃ یسکن ہذا بعضا وذا بعضا او ہذا شہرا وذا شہرا او دارین یسکن کل دارا او فی خدمۃ عبد یخدم ہذا یوما
وذا یوما او عبدین یخدم ہذا ہذا والآخر الآخر او فی غلۃ دار او دارین کذلک صح التہایؤ فی الوجوہ الستۃ استحسانا اتفاقا اور اگر دو شریک نوبت اور باری مقرر کرلین ایک
گھر مشترک کے رہنے مین اسطرح کہ یہ شریک رہے گھر کے بعضے مکان مین اور وہ شریک بعضے مین یا یہ شریک مہینہ بھر رہے اور وہ شریک مہینہ بھر یا دو گھر دون مین
باری مقرر کرین کہ ہر شریک ایک ایک گھر مین رہے یا باری معین کرین غلام مشترک کی خدمتین کہ ایکروز اسکی خدمت کرے اور ایکروز دوسرے کی یا دو غلامون مشترک کی خدمت مین
کہ یہ غلام اسکی خدمت کرے اور وہ دوسرا غلام دوسرے شریک کی یا باری مقرر کرین ایک گھر یا دو گھر کی حاصلات اور کرایہ مین اسی طرح تو یہ باری مقرر کرنا وجوہ ستہ مین بطریق
استحسان بالاتفاق صحیح ہے ہم مہایاۃ اور تہایؤ مفاعلۃ اور تفاعل ہے ہیئت سے اور ہیئت عبارت ہے اس شخص کی حالت ظاہرہ سے جو کسی چیز پر مستعد اور تیار ہے اور تحقیق
اسکی عنایہ مین یون ہے کہ ہر شریک ایک ہیئت پر راضی ہوا اور شریک ثانی مشترک سے نفع لیتا ہے جسطرح سے شریک اول نے اس سے نفع لیا اور فقہا کی اصطلاح مین
مہایاۃ عبارت ہے منافع کی قسمت سے اور قیاساً یہ جائز نہین کیونکہ مبادلہ ہے منفعت کا اسکے ہمجنس سے لیکن استحساناً یہ جائز ہے بدلیل کریمہ لہا شرب ولکم شرب یوم معلوم والا
ان القاضی یہائی بینہما جبرا بطلب احدہما اور قول صحیح تر یہ ہے کہ قاضی باری مقرر کرے دو شریکون مین زبردستی ایک شریک کے طلب کرنے سے یعنی اگرچہ دوسرا شریک
قبول نہ کرتا ہو ولا تبطل بموت احدہما ولا بموتہما اور باری باطل نہین ہوتی ایک شریک کی موت سے اور نہ دونون شریکون کی موت سے ولو طلب احدہما القسمۃ فیما یقسم

بطلانت اور اگر ایک شریک قسمت طلب کرے اس مشترک مین جو قابل قسمت ہے تو باری باطل ہو جاویگی ہم ذخیرہ مین ہے کہ ہر شریک کو نقض مہایاۃ عذر سے و بلا عذر جائز ہے اور یہ اسوقت ہے جبکہ باری باہم کی تراضی سے ہو اور اگر بحکم حاکم ہو تو جبتک کہ دونون نقض پر راضی نہ ہونگے تو نقض جائز نہوگا اور اگر تراضی سے باری مقرر کی پھر توڑدی تو اب اسکا اعادہ نہ ہوگا بلکہ قاضی کے حکم سے قسمت کیجاویگی اور باری مین عمارت بنانا یا توڑنا عمارت کا یا دروازہ پھوڑنا جائز نہین کذا فی العالمگیریۃ ولو اتفقا علی ان النفقۃ کل عبد علی من یخدمہ جاز استحسانا بخلاف الکسوۃ اور اگر دو شریک متفق ہوے اسپر کہ خوراک ہر غلام کی اس شریک پر ہے جسکی وہ خدمت کرے تو جائز ہے استحسانا بخلاف لباس کے یعنی تفصیل یہ ہم جبکہ لباس کی مقدار معین دونون نے مذکور نہ کی ہو تو نہ قیاسا جائز ہے نہ استحسانا اور اگر مقدار معین مذکور ہوئی ہو تو قیاسا جائز نہین اور استحسانا جائز ہے کذا فی العالمگیریۃ وما زاد فی نوبۃ احدہما فی الدار الواحدۃ مشترک لا فی الدارین اور جو حاصلات اور کرایہ زیادہ ہو گیا ایک شریک کی نوبت کے اندر ایک گھر مین تو وہ مشترک ہے دونون مین نہ دو گھر کی حاصلات مین ہم اگر ایک گھر کے کرایہ لینے پر باری مقرر ہوئی سو ایک شریک کی نوبت مین کرایہ گران ہو گیا دوسرے کی نوبت سے تو زیادت مین دونون شریک ہونگے اور اگر دو گھرون مین ایک گھر کا کرایہ گران ہو گیا تو زائد مین شرکت نہ ہوگی کذا فی الخانیۃ مختصرا تجوز فی عبد و دار علی السکنی والخدمۃ وکذا فی مختلفی المنفعۃ ملتقی وتمامہ فیما علقتہ علیہ اور باری مقرر کرنا غلام کی خدمت اور گھر کی سکونت مین جائز ہے یعنی ایک شریک غلام سے خدمت لے اور دوسرا شریک گھر مین رہے تو یہ درست ہے اور اسیطرح ہر ایک دو چیز مختلف المنفعۃ مین نوبت مقرر کرلینا جائز ہے کذا فی الملتقی اور پورا اسکا بیان ہماری شرح ملتقی مین ہے ہم شارح کی شرح ملتقی مین ہے کہ جب باری متحد المنفعۃ مین جائز ہوئی تو مختلف المنفعۃ مین بطریق اولی جائز ہوگی چنانچہ سکونت دار اور زراعت ارض اور جیسے حمام اور گھر ولو تہایا فی غلۃ عبد او فی غلۃ عبدین او تہایا فی غلۃ بغل او بغلین او فی رکوب بغل او بغلین او فی ثمرۃ شجرۃ او فی لبن شاۃ لا یصح فی مسائل الثمان اور اگر دو شریکون نے باری مقرر کرلی ایک غلام کی اجرت مین یا دو غلام کی اجرت مین یا نوبت چین کی ایک خچر کے کرایہ مین یا دو خچر کے کرایہ مین یا ایک خچر کی سواری مین یا دو خچر کی سواری مین یا ایک درخت کے پھل مین یا بکری کے دودھ مین تو ان آٹھون مسئلون مین باری معین کرنا درست نہین ہم اجرت غلام کی باری مین بالاتفاق جائز نہین اسواسطے کہ باری نہین ہو سکتی مگر دو زمانے مین تو احتمال ہے حاصلات کی بیشی کا بخلاف خدمت کہ اسمین مسامحہ مروج ہے اور دو غلامونکی اجرت کی باری امام کے نزدیک جائز نہین اسواسطے کہ باری تو ضرورت کے سبب سے جائز ہوئی ہے اور اجرت مین کچھ ضرورت نہین اسلیے کہ اجرت مین قسمت ممکن ہے اور صاحبین کے نزدیک امکان تعادل سے جائز ہے اور کرایہ خچر کی باری بالاتفاق جائز نہین اور دو خچر مین اختلاف ہے وعلی ہذا القیاس سواری ایک خچر کی بالاتفاق جائز نہین اور دو خچرون مین اختلاف ہے اور پھل اور دودھ کی باری بالاتفاق جائز نہین اسواسطے کہ پھل اور دودھ کی قسمت آسان ہے تو باری کی کیا حاجت ہے کذا فی الطحطاوی وحیلۃ الثمار ونحوہا ان یشتری حظ شریکہ ثم یبیع کلہا بعد مضی نوبتہ او ینتفع باللبن بمقدار معلوم استقراضا لنصیب صاحبہ اذ قرض المشاع جائز اور پھل اور اسکے مانند اور چیز کی باری کا یہ حیلہ ہے کہ ایک شریک دوسرے شریک کا حصہ مول لے پھر شریک مشتری سب پھلون کو بیچڈالے اپنی باری کے گذرجانیکے بعد دوسرے شریک کے ہاتھ یا مقدار معین دودھ سے انتفاع لے اپنے شریک کے حصہ کو قرض لیکر اسواسطے کہ مشاع کا قرض جائز ہے فروع مسائل ملحقہ شارح کے الغرامات ان کانت لحفظ الاملاک فالقسمۃ علی قدر الملک وان لحفظ الانفس فعلی عدد الرؤس ولا یدخل صبیان ونساء فلو غرم السلطان قریۃ تقسم علی ہذا غرامات یعنی ڈانڈ یعنی جو مال کہ زبردست کو دینا پڑے جان اور مال کے بچانیکے واسطے تو اگر املاک کی حفاظت کیواسطے ہو تو اسکی قسمت لوگون پر بقدر ملک کے ہے اور اگر جانون کی حفاظت کیواسطے ہو تو لوگون کے شمار پر ہے اور اطفال اور عورات شمار مین داخل نہ ہونگے تو اگر بادشاہ ایک گانون سے ڈانڈ لے تو اسکی قسمت اہل قریہ پر اسیطرح ہوگی ولو خیف الغرق فاتفقوا علی القاء امتعۃ فالغرم بعدد الرؤس لانہا لحفظ الانفس اور اگر کشتی یا جہاز کے ڈوبنے کا ڈر ہوا سو لوگون نے اسکو ہلکا کرنیکے واسطے اسباب گرادینے پر اتفاق کیا تو ڈانڈ آدمیون کے شمار پر ہوا اسواسطے کہ یہ جانونکی حفاظت کیواسطے ہے ہم اور اگر بدون اتفاق کے ایک شخص نے دوسرے کا مال گرادیا تو اسپر قیمت کا تاوان لازم ہوگا اور اس غائب پر کچھ مال لازم نہوگا جسکا مال کشتی مین ہے اور اسنے گرانے کی اجازت نہین دی اور اگر پانی کی فراست سے آدمی کے ڈوبنے کا خوف نہو بلکہ اسباب کے تلف ہو جانیکا خوف ہو تو ڈانڈ بقدر اموال ہوگا نہ بقدر رؤس اور اگر مال اور جان دونون کے تلف ہونے کا خوف ہو تو دونون طرح پڑل لازم ہوگا کذا فی الطحطاوی مختصرا المشترک اذا انہدم فابی احدہما العمارۃ ان احتمل القسمۃ لا جبر و

قسم والا بنی ثم اجره لیرجع بما انفق لو بامر القاضی والا فبقیمة البناء وقت البناء اور مکان مشترک جبکہ منہدم ہو گیا سو ایک شریک اُسکی عمارت بنانے سے انکار
کرتا ہے اگر وہ مکان قابل قسمت کے ہو تو جبر نہیں اور بانٹ ڈالا جاوے اور اگر مانند حمام کے لائق قسمت کے نہیں ہو تو ایک شریک اُسکی تعمیر کرے پھر اُسکو کرایہ پر
چلاوے تاکہ جو اُسنے خرچ کیا ہے کرایہ سے بھر لے اگر تعمیر بحکم قاضی ہوئی ہے اور اگر بحکم قاضی تعمیر کی ہو تو کرایہ سے عمارت کی قیمت بھر لے وہ قیمت جو بنانے کے وقت ہو وله
التصرف فی ملکه وان تضرر جاره فی ظاهر الروایة الکل فی الاشباه اور انسان کو تصرف کرنا اپنی ملک میں جائز ہے اگرچہ اُس تصرف میں اُسکے پڑوسی کو ضرر ہوتا ہو
ظاہر الروایة میں یہ سب مسائل مذکور ہیں اشباہ میں م صاحب اشباہ نے قول مفصل کو چھوڑ دیا یعنی اگر ضرر صریح ہو تو تصرف ممنوع ہے اور نہیں تو جائز ہے اور اسی پر
فتوی منقول ہے شرح وہبانیہ میں اور اسی قول کو صحیح کہا ہے نسفی نے اور عمادیہ میں ہے کہ اسی قول کو ہمارے اکثر مشائخ نے لیا ہے اور اسی پر فتوی ہے کذا فی الطحطاوی عن
الزواہر وفی المجتبی وبه یفتی وفی البحر وجه الفتوی علی المنع قال المصنف فقد اختلف الافتاء وینبغی ان یعول علی ظاهر الروایة اور مجتبی میں ہے کہ جواز تصرف پر فتوی ہے اگرچہ ہمسایہ متضرر ہو
اور بحر میں ہے کہ فتوی منع تصرف پر ہے یعنی در صورت ضرر مصنف نے اپنی شرح میں کہا تو جواز اور عدم جواز کے فتووں میں اختلاف پڑا اور ایسی صورت میں لائق یہ ہے کہ
ظاہر الروایة پر اعتماد کیا جاوے یعنی جواز تصرف پر گو ہمسایہ متضرر ہو قلت وهو فی متفرقات القضاء میں کہتا ہوں یہ مسئلہ مذکور ہو چکا متفرقات قضا میں وفی الوهبانیة و
شرحها ولو زرع الانسان ارضا بداره فلیس لجاره منعه لم یضر + اور وہبانیہ اور اُسکی شرح میں ہے اور اگر آدمی کچھ زمین بووے اپنے گھر میں تو اُسکے پڑوسی کو اُسکے
منع کرنے کا اختیار نہیں اگرچہ اُسکو ضرر پہنچے ہم یہ وہی مسئلہ ہے جو اشباہ سے مذکور ہوا کہ تصرف اپنی ملک میں جائز ہے اگرچہ پڑوسی کو ضرر ہو وحیط له اہل فانهدا ولا
حمل فیه فلیس بغیر + اور ایک دیوار ہے جسکے اہل یعنی شریک دو ہیں سو ایک شریک نے اُسپر دھنیاں رکھیں اور دوسرا کہ اُسکے اُسپر دھنیوں کا بوجھ نہیں تو اُسکا دوسرا
شریک تعمیر نہ کریگا ھم یعنی ایک مشترک دیوار جسپر دھنیاں نہیں ہیں سو اگر ایک شریک اُسپر دھنیاں رکھے تو دوسرا شریک اُسکو منع نہیں کر سکتا اور اگر دوسرا شریک بھی دھنیاں
پر اور دھنیاں رکھے یا اُسپر پردہ بناوے یا دروازہ وغیرہ لگاوے تو بدون اجازت شریک کے جائز نہیں کذا فی الطحطاوی عن شرح الوهبانیة ہم ومالشریک ان
یعلی حیطه + وقیل القلی جائز فیعمر + اور شریک کو جائز نہیں کہ اپنی مشترک دیوار کو اونچا کرے اور بعضوں نے کہا کہ اونچا کرنا جائز ہے تو تعمیر کر لے ہم عبدالبر شارح وہبانیہ نے کہا
لائق یوں ہے کہ تفصیل اطلاق سے بہتر ہے یعنی اگر اونچا کرنا مخالف رسم کے ہو تو جائز نہیں اور اگر موافق رسم اور رواج کے ہو تو جائز ہے ہم وممنوع قسم عند منع مشارک من المرم
قاض یواجر فیعمر + اور جس مشترک کی قسمت ممنوع ہے جیسے حمام تو شریک کے منع ترمیم سے قاضی اسکو کرایہ دے پھر کرایہ سے اُسکی تعمیر کرے ہم مثلاً ایک مشترک حمام منہدم ہو
جاتا ہے اور ایک شریک اُسکی مرمت پر مستعد ہے اور دوسرا شریک نہیں مانتا ہے تو قاضی حمام کو کرایہ پر چلاوے اور جو کرایہ حاصل ہو اُس سے اُسکی مرمت کرے لیکن یہ قول
غیر مختار ہے اور قول مختار اگلی بیت میں مذکور ہے ہم وینفق فی المختار راض باذنه + ویمنع نفعا من ابی قبل تکثیر + اور قول مختار میں جو شریک راضی ہے مرمت کا وہ اُسکی مرمت
میں اپنے پاس سے خرچ کرے قاضی کے اذن سے اور روکا جاوے اُسکے فائدہ لینے سے وہ شریک جو مرمت سے انکار کرتا ہے قبل تاوان دینے کے یعنی جس شریک نے
مرمت کی ہے جب تک وہ اپنا صرفہ کرایہ سے نہ لیگا تب تک دوسرا شریک اُسکا کرایہ نہیں لے سکتا ہے ہم وخذ منفقا بالاذن منه حاکم + وخذ قیمة ان لا وهذا المحرر
اور لے مرمت کے خرچ کو اگر حاکم کے اذن سے مرمت کی ہے اور قیمت لے اگر باذن حاکم مرمت نہ کی ہو اور یہی قول منقح اور محقق ہے ہم طحطاوی نے کہا پہلے تین بیتیں
وہبانیہ کی ہیں اور چوتھی اور پانچویں علامہ عبدالبر شارح وہبانیہ کی اصلاح سے ہیں اور چھٹی بیت شارح کی زیادت سے ہے ہم مسئلہ ملحقہ مترجم ایک شخص مر گیا اُسنے
تین بیٹے چھوڑے اور پندرہ مٹکیاں چھوڑیں پانچ مٹکیاں سرکہ سے مملو ہیں اور پانچ میں نصف نصف سرکہ ہے اور پانچ خالی ہیں اور سب برابر ہیں تو بیٹوں نے
چاہا کہ بدون اُنکے توڑنے کے برابر بانٹ لیں تو اُسکا طریقہ یہ ہے کہ ایک فرزند کو دو بھری مٹکیاں اور ایک آدھی بھری اور دو خالی دیجاویں اور دوسرے فرزند کو
بھی اسیطرح دیجاوے تو اب باقی رہیں پانچ ایک بھری اور ایک خالی اور تین آدھی بھری تو یہ پانچوں تیسرے فرزند کو دیجاویں تو سب کا حصہ برابر ہوگا کذا
فی فتاوی قاضیخان واللہ اعلم وعلمه اتم واحکم

## کتاب المزارعۃ

یہ کتاب ہے مزارعت کی یعنی بٹائی پر کھیت دینا اور مزارعت کو مخابرت اور محاقلت بھی کہتے ہیں اور اہل عراق قراح بولتے ہیں مناسبتہا ظاہرۃ مناسبت
کتاب المزارعت کی کتاب القسمت سے ظاہر ہے یعنی جو کھیت میں اناج وغیرہ پیدا ہوتا ہے اسمیں قسمت جاری ہوتی ہے درمیان مزارع اور صاحب زمین کے ہی لغۃ مفاعلۃ
من الزرع مزارعت لغت میں مفاعلت ہے زرع سے وشرعا عقد علی الزرع ببعض الخارج اور شرع میں مزارعت عبارت ہے اس عقد سے جو زراعت پر منعقد ہو بقرار بعض خارج یعنی
تہائی یا چوتھائی اناج پیدا ہو زراعت پر ایجاب اور قبول کرنا حقیقت ہے مزارعت کی وارکانہا اربعۃ ارض وبذر وعمل وبقر اور مزارعت کے ارکان چار ہیں زمین اور بیج
اور محنت اور بیل ولا تصح عند الامام لانہا کقفیز الطحان اور مزارعت درست نہیں امام اعظم کے نزدیک اسواسطے کہ وہ قفیز الطحان کے مانند ہے امام کی دلیل وہ حدیث ہے جو
رافع بن خدیج سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نہی فرمائی مخابرت سے اور وہ مزارعت ہے زمین کی تہائی یا چوتھائی پر وعندہما تصح وبہ یفتی للحاجۃ وقیاسا علی المضاربۃ
اور صاحبین کے نزدیک مزارعت درست ہے اور اسی قول پر فتویٰ ہے بسبب حاجت کے اور مضاربت پر قیاس کرنے سے ہم در رہین ہیں کہ صاحبین کے قول پر فتویٰ ہے اسواسطے کہ رسول علیہ السلام
نے خیبر کی نخلستان والی لوگوں کو دیئے بطریق معاملہ کے اور اسکی زمین دی بطور مزارعت کے اور اسی پر صحابہ اور تابعین کا عمل تھا اور اب تک مسلمین میں جاری ہے اور ایسی صورت میں
خبر واحد اور قیاس متروک ہوجاتا ہے بشروط ثمانیۃ صلاحیۃ الارض للزرع صاحبین کے نزدیک مزارعت صحیح ہے آٹھ شرطوں سے پہلی شرط لائق ہونا زمین کا کشتکاری کیواسطے ہم تو اگر زمین
شور اور ریگستان ہو تو مزارعت صحیح نہیں واہلیۃ العاقدین اور دوسری شرط اہلیت ہے عاقدین کی یعنی عاقل ہوں تو مجنون اور صغیر غیر عاقل کا عقد صحیح نہیں لیکن بلوغ اور حریت
شرط نہیں اور اسلام بھی شرط نہیں کذا فی الطحطاوی وذکر المدۃ ای مدۃ متعارفۃ فتفسد بما لا یتمکن فیہا منہا وبما لا یعیش الیہا احدہما غالبا اور تیسری شرط مدت کا ذکر کرنا یعنی
وہ مدت جو مزارعین میں معروف اور مروج ہے یعنی ایکسال یا دوسال تو عقد فاسد ہوگا اس کمتر مدت سے جسمیں زراعت نہیں ہوسکتی اور اُس مدت طویل سے کہ وہاں تک احد العاقدین
غالباً نہیں جیتا وقیل فی بلادنا تصح بلا بیان مدۃ ویقع علی اول زرع واحد وعلیہ الفتوی مجتبی وبزازیہ واقرہ المصنف اور بعضوں نے کہا کہ ہمارے ملک میں مزارعت بدون بیان
کرنے مدت کے بھی صحیح ہے اور عقد واقع ہوگا پہلے ایک زراعت پر اور اسی قول پر فتویٰ ہے کذا فی المجتبی والبزازیہ اور مصنف نے اپنی شرح میں اس قول کو ثابت رکھا ہے وذکر رب البذر
اور چوتھی شرط صاحب تخم کا ذکر کرنا ہے اسواسطے کہ اگر بیج مالک زمین کی طرف سے ہے تو مزارعت استیجار عامل ہوگی اور اگر بیج عامل کی طرف سے ہے تو مزارعت استیجار ارض ٹھہریگی تو
بدون ذکر صاحب تخم معقود علیہ مجہول ہوگا اور دونوں کے احکام بھی مختلف ہیں اسواسطے کہ جسکا بیج نہیں ہے اسکے حق میں عقد لازم ہے فی الحال اور صاحب تخم کے بدون تخم ریزی کے
عقد لازم نہیں وقیل یحکم العرف اور بعضوں نے کہا بیج میں عرف حاکم ہے یہ قول ہے ابو بکر بلخی کا یعنی اگر عقد وہاں ہو جہاں بیج مزارع کا ہوتا ہے تو وہی معتبر ہے اگر وہاں ہو جہاں مالک زمین
کا بیج ہوتا ہو تو وہی قابل اعتبار کے ہے بشرطیکہ عرف دائمی ہو اور اگر عرف مشترک ہو تو عقد صحیح نہیں وذکر جنسہ اور پانچوین شرط ذکر کرنا ہے بیج کے جنس کا یعنی گیہوں یا جو یا باجرا یا جوار ہم
بیان جنس تخم ہم اسواسطے شرط ہوا کہ عامل کی اجرت اسی سے ہوگی اور جنس اجرت کا بیان کرنا ضرور ہے کذا فی الزیلعی لا قدرہ لعلمہ باعلام الارض وشرطہ فی الاختیار اور مقدار تخم ذکر
کرنا شرط نہیں بسبب اُسکے معلوم ہونیکے زمین کے بتادینے سے یعنی زمین سے خود معلوم ہوجاتا ہے کہ اتنی زمین میں اتنا بیج پڑیگا اور اختیار شرح مختار میں مقدار تخم کو بھی شرط کہا ہے
وذکر قسط العامل الآخر اور چھٹی شرط ذکر کرنا ہے دوسرے شخص کا حصہ ہم مراد اُس شخص کا حصہ ہے جسکی طرف سے بیج نہیں ہے اسواسطے کہ حصہ عمل یا زمین کی اجرت ہے تو اسکا معین
ہونا ضرور ہوا کذا فی الزیلعی ولو بینا حظ رب البذر وسکتا عن حظ العامل جاز استحسانا اور اگر عاقدین نے صاحب تخم کا حصہ بیان کیا اور عامل کے حصہ سے سکوت کیا تو استحسانا جائز
ہے ہم اور اگر عاقدین نے اُسکا حصہ بیان کردیا جسکا بیج نہیں ہے تو مزارعت جائز ہے قیاسا واستحسانا کذا فی الخلاصۃ وبشرط التخلیۃ بین الارض ولو مع البذر والعامل اور
مزارعت صحیح ہے تخلیہ کی شرط سے یعنی تخلیہ کردینا درمیان زمین اور عامل کے اگرچہ زمین کا تخلیہ بیج کے ساتھ ہو ہم تو اگر صاحب زمین کا عمل بھی شرط ہو یا دونوں کا عمل مشروط ہو تو عقد
صحیح نہیں تخلیہ نہونے کے سبب سے اور تخلیہ یہ ہے کہ زمین کا مالک کہے کہ یہ زمین تجکو تسلیم کی کذا فی الطحطاوی وبشرط الشرکۃ فی الخارج اور مزارعت صحیح ہے شرکت فی الخارج کی
شرط سے یعنی جو غلہ پیدا ہو اسمیں دونوں کی شرکت ضرور ہے تو اگر یہ شرط ہو کہ غلہ ایک ہی شخص کا ہو تو عقد صحیح نہیں ثم فرع علی الاخیر بقولہ فتبطل ان شرط لاحدہما قفزان مسماۃ

پھر مصنف نے شرط اخیر یعنی شرکت فی الخارج پر تفریع کی اس قول سے تو مزارعت باطل ہوگی اگر احد العاقدین کیواسطے چند قفیز معین شرط ہوں یعنی کچھ غلہ ایک شخص کا اور باقی دونون مین نصفا نصف ہوا و ماتخرج من موضع معین یا ایک کیواسطے وہ غلہ شرط ہو جو موضع معین مین پیدا ہوا ور باقی نصفا نصف اور رفع رب البذر بذرہ یا یہ شرط ہو کہ صاحب تخم اپنا بیج اٹھالے یعنی جسقدر اسنے بیج ڈالا اسکو پہلے نکال لے پھر باقی نصفا نصف او رفع الخراج الموظف وتنصیف الباقی بعد رفعہ یا خراج موظف کا نکال لینا اور اسکے نکال لینے کے بعد باقی کو نصفا نصف کرلینا شرط ہو ہم تنصیف الباقی چارون مسئلون سے متعلق ہو اور بہتر یہ تھا کہ شارح لفظ بعد رفعہ کو حذف کرتا تاکہ تنصیف سب مسائل کو شامل رہتی اور ان سب صورتون مین مزارعت اسواسطے باطل ہوگی کہ شاید کچھ نہ پیدا ہو تو قطع شرکت ہوسکتی ہو اسواسطے کہ شاید اتنا ہی غلہ پیدا ہو جتنا مشروط ہوا یعنی بقدر تخم یا بقدر خراج موظف کذا فی الطحطاوی بخلاف ما شرط رفع خراج المقاسمۃ کثلث اور ربع او شرط رفع العشر للارض او لاحدہما لانہ مشاع فلا یودی الی قطع الشرکۃ بخلاف اس شرط کے کہ خراج مقاسمت نکال لیا جائے جیسے تہائی یا چوتھائی یا یہ شرط ہو کہ عشر یعنی دسوان زمین کا نکال لیا جائے یا دسوان حصہ احد العاقدین سے لے تو مزارعت باطل نہین ہوا سواسطے کہ تہائی کا خراج اور عشر مشاع ہو یعنی غیر معین ہو تو قطع شرکت کی طرف نہین پہونچاتا او شرط التبن لاحدہما والحب للآخر لانہ یؤدی الی قطع الشرکۃ فیما ہو المقصود یا بھوسا شرط ہوا ایک کے واسطے اور دانہ دوسرے کے واسطے یعنی ان شرطون سے مزارعت باطل ہوگی بسبب قطع ہوجانے شرکت کے اسمین جو مقصود زراعت ہو یعنی اناج او شرط تنصیف الحب والتبن لغیر رب البذر لانہ خلاف مقتضی العقد یا دانہ اور بھوسا کی تنصیف شرط ہو جنا تخم کے سوا اور شخص کے واسطے تو مزارعت باطل ہو اسواسطے کہ یہ شرط مقتضائے عقد کے مخالف ہو او شرط تنصیف التبن فقط الحب لاحدہما لقطع الشرکۃ فی المقصود یا بھوسا نصفا نصف شرط ہوا دونون مین اور دانہ شرط ہوا ایک شخص کے واسطے تو مزارعت باطل ہو بسبب قطع ہوجانے شرکت کے مقصود مین وان شرط تنصیف الحب والتبن لصاحب البذر کما ہو مقتضی العقد او لم یتعرض التبن صحت اور اگر یہ شرط ہو کہ دانہ تو دونون مین نصفا نصف ہو اور بھوسہ فقط صاحب تخم کا ہو جیسا کہ یہی مقتضائے عقد ہو یا بھوسہ کا کچھ تعرض نہ ہوا تو مزارعت صحیح ہو ہم عدم تعرض بھوسہ کا اسواسطے باطل عقد نہوا کہ مقصود دانہ ہو اور بھوسا اسکا تابع ہو اور تابع سے سکوت کرنا فساد عقد کا موجب نہین ہوتا کذا فی الدرر وحینئذ التبن لرب البذر وقیل بینہما تبا للحب کذا قال المصنف تبعا للدرر وغیرہ لکن عمدۃ صاحب الملتقی الثانی حیث قدمہ فقال والتبن بینہما وقیل لرب البذر اور اسوقت مین یعنی جب بھوسہ کا تعرض نہ ہوا تو بھوسا بیج والے کا ہوگا اور قول ضعیف یہ ہو کہ بھوسا دونون مین نصفا نصف ہوگا دانہ کے تابع ہوکر ایسا کہا ہو مصنف نے صدر الشریعۃ وغیرہ کا تابع ہوکر لیکن صاحب ملتقی نے قول ثانی پر اعتماد کیا ہو کیونکہ اسی کو مقدم ذکر کیا ہو سو یون اسنے کہا ہو اور بھوسا دونون مین نصفا نصف ہوگا اور بعضون نے کہا کہ صاحب تخم کا ہوگا قلت وفی شرح الوہبانیۃ عن القنیۃ المزارع بالربع لا یستحق من التبن شیئا وبالثلث یستحق النصف مین کہتا ہون اور شرح وہبانیہ مین قنیہ سے منقول ہو کہ چوتھائی کا مزارع مستحق بھوسہ کا نہین ہوتا اور تہائی کا مزارع آدھے بھوسہ کا مستحق ہوتا ہو ہم مقتضا سے فقہ یہ ہو کہ بھوسا دونون مین مشترک ہو بقدر انکے حصہ کے مگر یہ کہ عرف یا شرط اسکے مخالف ہو جیسا کہ عنایہ مین مذکور ہو کہ جہان عاقدین کی شرط مفقود ہو وہان عرف کا اعتبار ہو تو قنیہ کی عبارت اسی پر محمول ہو یعنی مزارع بالربع مستحق نہین ہوتا بسبب شرط یا عرف کے اور مزارع بالثلث مستحق نصف کا ہوتا ہو شرط اور عرف کے سبب سے اور اس تقریر سے اشکال زائل ہوگیا اور اسپر دلیل بدائع کا قول ہو کہ ہمارے زمانے مین نجم الائمہ بخاری کا جواب مختار ہو کہ مزارع بالربع کیواسطے کچھ بھوسا نہین عرفا درواج کے سبب سے کذا فی الحلبی والطحطاوی مختصرا وکذا صحت لو کان الارض والبذر لزید والبقر والعمل للآخر والارض لہ والباقی للآخر او العمل لہ والباقی للآخر فہذہ الثلاثۃ جائزۃ اور اسیطرح مزارعت صحیح ہو اگر زمین اور بیج زید کا ہو اور بیل اور عمل دوسرے کا یا زمین زید کی اور باقی تین چیزین یعنی بیل اور بیج اور عمل دوسرے کا ہو یا عمل زید کا ہو اور باقی تین چیزین یعنی زمین اور بیج اور بیل دوسرے کا ہو تو یہ تین صورتین جائز ہین وبطلت فی اربعۃ اوجہ لو کان الارض والبقر لزید او البقر والبذر لہ والآخران للآخر او البقر او البذر لہ والباقی للآخر فہی بالتقسیم العقلی سبعۃ اوجہ لانہ اذا کان من احدہما واحد فالثلثۃ من الآخر فہی اربعۃ واذا کان من احدہما اثنان واثنان من الآخر فہی ثلثۃ اور مزارعت باطل ہو چار صورتون مین اگر زمین اور بیل زید کے ہون یا بیل اور بیج اسکا اور باقی دو چیزین دوسرے کی

ہوں یا بیل یا بیج زید کا ہو اور باقی دوسرے کا ہو تو یہ صورتیں باعتبار تقسیم عقلی کے سات وجہ پر ہیں اسواسطے کہ ارکان اربعہ یعنی زمین اور بیج اور بیل اور عمل
ہیں جبکہ احد العاقدین کی طرف سے ایک ہو اور باقی تین دوسرے کی طرف سے تو یہ چار صورتیں ہیں اور جبکہ ایک طرف سے دو ہوں اور دوسرے کی طرف سے بھی
دو ہوں تو یہ تین صورتیں ہیں ومتی دخل ثالث فاکثر بحصۃ فسدت اور جبکہ داخل ہو تیسرا شخص یا زیادہ حصہ مقرر کرکے تو مزارعت فاسد ہوگی ھ اور اگر چار شخص شریک
ہوں مزارعت میں اسطرح کہ ایک کی زمین ہو اور دوسرے کا بیج اور تیسرے کا عمل اور چوتھے کا بیل تو یہ جائز نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے کذا فی المحیط
عن البرہانیہ وشرطہا وان صحت فالخارج علی الشرط اور جبکہ مزارعت صحیح ہوگی تو جو غلہ پیدا ہو وہ شرط کے موافق قسمت ہو ولا شئی للعامل ان لم یخرج شئی
فی الصحیحۃ اور عامل کے واسطے کچھ نہیں اگر کچھ غلہ پیدا نہ ہو مزارعت صحیحہ میں ھ اسواسطے کہ استحقاق عامل کا شرکت فی الخارج سے ہے اور خارج کچھ نہیں بخلاف مزارعت
فاسدہ چنانچہ اسکا بیان آگے آویگا ویجبر من ابی علی المضی الا رب البذر فلا یجبر قبل القائہ وبعدہ یجبر اور زبردستی کیجاوے مزارعت قائم رکھنے کی اس شخص پر
جو انکار کرتا ہے مگر صاحب تخم کہ اسپر جبر نہو گا بیج ڈالنے سے پہلے اور بیج ڈالنے کے بعد جبر ہوگا کذا فی الدرر ومتی فسدت المزارعۃ فالخارج لرب البذر لانہ نماء
ملکہ اور جبکہ مزارعت فاسد ہو تو جو غلہ وغیرہ پیدا ہو وہ بیج والے کا ہے اسواسطے کہ اسکی ملک کی افزایش اور بڑھوتی ہے یعنی جو پیدا ہوا اپنے بیج سے پیدا ہوا ویکون للآخر
اجر مثل عملہ او ارضہ ولا یزاد علی المشروط بالغا ما بلغ عند محمد اور دوسرے شخص کو اسکے عمل یا اس کی زمین کی اجرت مثل ہوگی یعنی اگر صاحب تخم صاحب زمین ہو تو
عامل کو اسکے عمل کی مزدوری دیجاویگی اور اگر صاحب تخم عامل ہو تو صاحب زمین کو زمین کا اجر دیا جاویگا اور اجرت زیادہ نہ کیجاویگی شرط پر پہونچے
جہان تک پہونچے محمد کے نزدیک وان لم یخرج شئی فی الفاسدۃ فان کان البذر من قبل العامل فعلیہ اجر مثل الارض والبقر وان کان من قبل
رب الارض فعلیہ اجر مثل العامل حاوی اور اگر مزارعت فاسدہ میں کچھ پیدا نہو تو اگر بیج عامل کی طرف سے ہووے تو ویسی زمین اور بیل کی اجرت اُس پر
واجب ہوگی اور اگر بیج مالک زمین کی طرف سے ہو تو اسپر ویسی عامل کی اجرت لازم ہوگی کذا فی الحاوی ولو امتنع رب الارض من المضی فیہا وقد کرب العامل
فی الارض فلا شئی لہ لکرابہ حکما ای فی القضاء اذ لا قیمۃ للمنافع ویسترضی دیانۃ فیفتی بان یوفیہ اجر مثلہ لتغریرہ اور اگر زمین کا مالک مزارعت کے جاری رکھنے سے
باز رہے اور حالانکہ عامل نے زمین میں جوتائی کی ہو تو قاضی کے حکم میں اُسکے واسطے کچھ نہیں اجرت اسکے جوتنے کی اسواسطے کہ منافع کی قیمت نہیں ہوتی اور
دیانت میں یعنی فیما بینہ وبین اللہ اسکو راضی کرنا چاہیئے تو یہ فتوی دیا جاوے کہ زمین کا مالک عامل کی اجرت مثل ادا کرے بسبب فریب کھانے کے یعنی عقد مزارعت
سے ہم نے فریب کھایا کہ اور کام سے باز رہا اور جوتنے میں مشغول رہا وتفسخ المزارعۃ بدین محوج الی بیعہا اذا لم ینبت الزرع لکن یجب ان یسترضی
المزارع دیانۃ اذا عمل کما مر اور عقد مزارعت فسخ کر ڈالا جاوے بسبب اس دین کے جو مضطر کردے زمین کی بیع کرنے کی طرف جبکہ کھیت نہ اوگا ہو لیکن دیانۃ واجب
ہے کہ مزارع کو راضی کیا جاوے جبکہ وہ کچھ محنت کر چکا ہو چنانچہ مذکور ہو چکا یعنی جوتائی کی اجرت اسکو دینا چاہیئے ھ دین محوج الی البیع وہ ہے کہ کوئی جائداد نہو سکے
ادا کرنے کی ثمن ارض کے سوا اما اذا نبت ولم یستحصد لم تبع الارض لتعلق حق المزارع حتی لو اجاز جاز اور اگر کھیت اوگا ہو اور ہنوز پختہ نہیں ہوا کہ کاٹا جاوے
تو زمین کی بیع نہ ہوگی بسبب متعلق ہونے حق مزارع کے یہ تو اگر مزارع بیع کو جائز کردے تو بیع جائز ہوگی فان مضت المدۃ قبل ادراک الزرع فعلی العامل
اجر مثل نصیبہ من الارض الی ادراکہ ای الزرع کما فی الاجارۃ پھر اگر مزارعت کی مدت گذر جاوے کھیت کی پختگی سے پہلے تو عامل یعنی مزارع پر کھیت کے پختہ
ہونے تک اجرت واجب ہے بقدر اسکے حصہ کے زمین سے چنانچہ اجارہ میں اجرت واجب ہوتی ہے ھ یعنی اگر مزارع کا حصہ غلہ میں تہائی ہو تو زمین کی اجرت کی
تہائی اسپر واجب ہے اور نفقہ دونوں پر ہوگا اس صورت میں کذا فی الدرر بخلاف ما لو مات احدہما قبل ادراک الزرع حیث یکون الکل علی العامل او وارثہ لبقاء
العقد استحسانا کما سیجیی بخلاف اس صورت کے کہ اگر عامل یا صاحب زمین مرگیا کھیت پکنے سے پہلے کیونکہ وہاں کل یعنی عمل اور کھیت کا خرچ اور نگہبانی کی
اجرت کذا فی الزیلعی عامل پر یا اسکے وارث پر ہوگی بسبب باقی رہنے عقد کے استحسانا چنانچہ آگے آویگا ھ طحطاوی نے کہا یہ دوسرے محل کی گفتگو ہے اسکا ذکر

آگے آرہا ہی وقع رجل ارضہ الی آخر علی ان یزرعہا بنفسہ وبقرہ والبذر بینہما نصفان والخارج بینہما کذلک فعملا علی ہذا فالمزارعۃ فاسدۃ ویکون
الخارج بینہما نصفین ولیس للعامل علی رب الارض اجر لشرکتہ فیہ والعامل یجب علیہ اجر نصف الارض لصاحبہا لفساد العقد ایک مرد نے اپنی زمین
دوسرے کو دی اس شرط پر کہ وہ شخص بذات خود اور اپنے بیل سے زراعت کرے اور بیج دونوں میں نصفا نصف ہو اور جو غلہ پیدا ہو وہ بھی دونوں میں
اسی طرح نصفا نصف ہو سو مزارع اور اسکے بیل نے اسی شرط پر زراعت کی تو مزارعت فاسد ہی اور غلہ دونوں میں نصفا نصف ہوگا اور مزارع کا صاحب زمین
پر کچھ اجر لازم نہیں بسبب اسکے شریک ہوجانے کے غلہ میں اور عامل پر نصف زمین کی اجرت واجب ہی صاحب زمین کیواسطے بسبب فاسد ہونیکے عقد کے
وکذا لو کان البذر ثلثین من احدہما وثلثہ من الآخر والربع بینہما نصفین او علی قدر بذرہما فہو فاسد ایضا لاشتراط الاعارۃ فی المزارعۃ عمادیہ اور اسیطرح
اگر دو تہائی بیج ایک شخص کی طرف سے ہو اور ایک تہائی دوسرے کی طرف سے ہو اور حاصل غلہ دونوں میں آدھوں آدھ یا بقدر انکے بیج کے تو وہ بھی
فاسد ہی بسبب شرط کرنے عاریت کے مزارعت میں کذا فی العمادیہ یعنی ہو واسطے کہ مالک زمین نے عامل پر بیل کا عاریت دینا شرط کیا کذا فی
الطحطاوی ؁ والعلم ان نفقۃ الزرع مطلقا بعد مضی المدۃ المزارعۃ علیہما بقدر حصصہما اور معلوم کر کہ کھیت کا خرچ مطلقا بعد گذر جانے مدت مزارعت کے دونوں
پر ہی بقدر انکے حصوں کے یعنی مطلقا خواہ صرف کی حاجت ہو کھیت کے پختہ ہونیکے پہلے یا بعد اسکے کذا فی الحلبی ؁ واما قبلہ فعلی العامل قبل انتہاء الزرع
کنفقۃ بذر ومونۃ حفظ وکری نہر علی العامل ولو بلا شرط فاذا تناہی الزرع بالاشتراک بینہما فیجب علیہما مؤنتہ کحصاد ودیاس کما مر وہ المصنف وقال علیہ الاصل صدر الشریعۃ
فلیحفظ اور مزارعت کی مدت گذر جانے سے پہلے تو جو کل کھیت پختہ ہونے کے قبل ہی جیسے بیج کا صرف اور نگہبانی اور نہر صاف کرنیکی محنت ہی وہ عامل پر ہی
اگرچہ اسکی شرط نہ ہوئی ہو پھر جب کھیت پختہ ہوکر کمال کو پہونچا تو اب مال مشترک ہوکر باقی رہیگا تو عامل اور مالک زمین دونوں پر خرچ اسکا واجب ہوگا جیسا
کھیت کے کاٹنے اور دائیں چلانے کی اجرت اسیطرح تحریر کی ہی مصنف نے اپنی شرح میں اور اسی پر یعنی قبل مضی مدت پر صدر الشریعۃ کے قاعدہ کو محمول کیا ہی
تو اسکو یاد رکھنا چاہیے یعنی صدر الشریعۃ نے یوں کہا ہی کہ جو عمل قبل پختگی کے ہی وہ عامل پر ہی مصنف نے یہ محمول کیا انقضاے مدت مزارعت پر تا بقاے
عقد اور استحقاق عمل عامل پر مقصور کیا کیونکہ مدت کے بعد عقد نہیں استحقاق فان شرطاہ علی العامل فسدت کما لو شرطاہ علی رب الارض پھر اگر عاقدین نے
بعد پختگی عمل شرط کیا عامل اپنے مزارع پر تو عقد فاسد ہی چنانچہ فاسد ہی اگر صاحب زمین پر عمل کو شرط کیا یعنی اسواسطے کہ اس شرط کو عقد مقتضی نہیں کذا فی الطحطاوی
بخلاف مالو مات رب الارض والزرع بقل فان العمل فیہ علی العامل او وارثہ لبقاء مدت العقد والعقد یوجب علی العامل عملا یحتاج الیہ الی انتہاء
الزرع کما مر خلاف سابق یہ صورت ہی کہ اگر صاحب زمین مرگیا اور کھیت ہنوز گھاس اور ساگ ہی یعنی دانہ نہیں نکلا تو اسمیں تمام عمل عامل پر ہی یا اسکے وارث پر
بسبب باقی رہنے مدت عقد کے اور عقد واجب کرتا ہی عامل پر وہ عمل جسکی طرف حاجت ہی تا انتہائے زرع چنانچہ مذکور ہوچکا ہم حلبی نے کہا قولہ بخلاف مرتبط بقولہ
ونفقۃ الزرع علیہما بالحصص ولو مات قبل البذر بطلت ولا شیء لکراب کما مر وکذا لو فسخت بدین محوج کما مر اور اگر زمین کا مالک مرگیا بیج ڈالنے سے پہلے تو عقد
باطل ہوگیا اور مزارع کی جوتائی کی کچھ اجرت نہیں چنانچہ مذکور ہوچکا اور اسیطرح جوتائی کی کچھ اجرت نہ ہوگی اگر مزارعت فسخ کی گئی بسبب اس دین کے جو محتاج
کرے بیع زمین کی طرف کذا فی المجتبی وصح اشتراط العمل کحصاد ودیاس ونسف علی العامل عند الثانی للتعامل وہو الاصح وعلیہ الفتوی ملتقی اور صحیح ہی شرط
کرلینا عمل کا چنانچہ کھیت کاٹنا اور دائیں چلانا اور غلہ کو بھوسے سے صاف کرنا ابو یوسف کے نزدیک بسبب رواج اور عرف کے اور یہی قول اصح ہی اور اسی پر فتوی
ہی کذا فی الملتقی یعنی عمل مذکور بلا شرط عاقدین پر ہی اور بشرط مزارع پر لازم ہی بحکم عرف کذا فی الطحطاوی عن الخانیہ الغلۃ فی المزارعۃ مطلقا ولو فاسدۃ امانۃ
فی ید المزارع ثم فرع علیہ بقولہ مزارعت میں مطلقا اگرچہ مزارعت فاسدہ ہو غلہ امانت ہی مزارع کے ہاتھ میں پھر مصنف نے اس قول پر تفریع کی بقول آئندہ
فلا ضمان علیہ لو ہلکت الغلۃ فی یدہ بلا صنعہ فلا یصح بیعہا الکفالۃ تو مزارع پر تاوان نہیں اگر غلہ تلف ہوگیا اسکے پاس بدون اسکے کرتب کے تو غلہ کی کفالت صحیح نہیں

ثم لو كفل بحصته ان استهلكها صحت المزارعة والكفالة ان لم يكن على وجه الشرط والا فسدت المزارعة خانيه ہان اگر ایک شخص ضامن ہوا صاحب زمین کے
حصہ کا اگر مزارع اسکو تلف کرڈالے تو مزارعت اور ضمانت دونوں صحیح ہیں اس شرط کہ کفالت بطریق شرط کے نہ ہو اور اگر بطریق شرط کے ضمانت ہوگی تو
مزارعت فاسد ہوجاویگی کذا فی الخانیہ ہم کفالت مذکورہ اسواسطے صحیح ہوئی کہ وجوب ضمان کے سبب کی طرف مضاف ہوئی یعنی استہلاک کی طرف و مثلہ
فی الحکم المعاملة ای المساقاة فان حصة الدهقان فی ید العامل امانة اور مزارعت کے مانند حکم میں معاملت یعنی مساقاة ہے اسواسطے کہ زمیندار کا حصہ عامل کے
ہاتھ میں امانت ہے و اذا قصر المزارع فی سقی الارض حتی ہلک الزرع بہذا السبب لم یضمن المزارع فی المزارعة الفاسدة و یضمن فی الصحیحة لوجوب
العمل علیه فیها کما مر وہی فی یده امانة فیضمن بالتقصیر اور جبکہ مزارع نے قصور کیا زمین کے سینچنے میں یہان تک کہ کھیت خشک ہوگیا اس سبب سے تو مزارع تاوان
نہ دے مزارعت فاسدہ میں اور تاوان دے مزارعت صحیحہ میں اس سبب وجوب کے عمل کے مزارع پر صحیحہ میں نہ فاسدہ میں چنانچہ مذکور ہوچکا اور غلہ اسکے پاس امانت ہے تو ضمان
دیگا بسبب تقصیر کے فی البزازیة اکار ترک السقی عمدا حتی یبس ضمن وقت ماترک السقی قیمته نابتا فی الارض و ان لم یکن للزرع قیمة قومت الارض مزروعة وغیر مزروعة فیضمن فضل
ما بینهما سراجیہ میں ہے ایک مزارع نے سینچنا عمدا چھوڑ دیا یہان تک کہ کھیت خشک ہوگیا تو سینچائی چھوڑنے کے وقت جو زمین میں جمے کھیت کی قیمت ہو اسکا تاوان دے اور اگر
کھیت کی کچھ قیمت نہ ہو تو زمین مزروعہ اور غیر مزروعہ کی قیمت مقرر کیجاوے تو جسقدر دونوں میں زیادتی ہو اتنا ضمان دے یعنی مثلا اگر زمین مزروعہ کی قیمت چالیس روپے اور
غیر مزروعہ کی تیس تو دس کا ضمان دے فروع مسائل ملحقہ شارح کے اخر الاکار السقی ان تاخیرا معتادا لا یضمن والا ضمن مزارع نے سینچائی میں تاخیر کی تو اگر ویسی
تاخیر کی عادت ہو مزارعین میں اور کھیت خشک ہوجاے تو تاوان نہ دے اور اگر تاخیر غیر معتاد ہو تو تاوان دے شرط علیه الحصاد فتغافل حتی ہلک ضمن الا ان یؤخر
تاخیرا معتادا مزارع پر کھیت کا کاٹنا مشروط ہوا سو اسنے یہان تک غفلت کی کہ وہ تلف ہوگیا تو وہ تاوان دے مگر یہ کہ اتنی تاخیر کرے جسکی عادت ہے تو
تاوان نہیں ترک حفظ الزرع حتی اکله الدواب ضمن و ان لم یرد الجراد حتی اکل کله ان امکن طرده ضمن والا بزازیه مزارع نے نگہبانی کھیت کی یہان تک
چھوڑی کہ اسکو چوپایے جانور کھاگئے تو تاوان دے اور اگر اسنے ٹڈی نہ ہانکی یہان تک کہ سارا کھیت کھاگئی تو اگر اسکا ہانکنا ممکن تھا تو تاوان دے اور
اگر ممکن نہ تھا تو تاوان نہیں کذا فی البزازیه زرع ارض رجل بلا امره طالبه بحصة الارض فان کان العرف جری فی تلک القریة بالنصف او بالثلث و نحوه دفع
ذلک ایک مرد نے دوسرے مرد کی زمین میں زراعت کی بدون اسکے امر کے تو صاحب زمین اس سے حصہ زمین کا مطالبہ کرے تو اگر اسکا گاؤن میں عرف جاری
ہو نصف یا ثلث اور مانند اسکے تو وہی واجب ہوگا حرث بین رجلین ابی احدهما ان یسقیه اجبر فلو فسد قبل رفعه للحاکم لا ضمان علیه و ان رفع الی القاضی وامره
بذلک ثم امتنع ضمن جواہر الفتاوی ایک کھیت ہے دو شخصون کی شراکت میں ایک شخص نے اسکے سینچنے سے انکار کیا تو اسپر زبردستی کیجاوے سینچنے میں اور اگر کھیت
بگڑگیا حاکم سے نالش کرنے سے پہلے تو اسپر تاوان نہیں اور اگر اسنے قاضی سے نالش کی اور اسنے اسکو سینچنے کا حکم کیا پھر بھی اسنے نہ مانا تو اسپر تاوان لازم ہوگا
کذا فی جواہر الفتاوی ہم ظاہر اس مسئلہ کی صورت یہ ہے کہ کھیت مشترک ہے نہ بطریق مزارعت کے اسواسطے کہ مزارعت کا حکم مصنف اور شارح ذکر کرچکا ہے شرط البذر
علی المزارع ثم زرعها رب الارض ان علی وجه الاعانة فمزارعة والا نقض لها بیج شرط ہوا مزارع پر پھر کھیت بویا صاحب زمین نے تو اگر یہ بوجہ اعانت ہے تو مزارعت ہے
اور نہیں تو مالک کا بونا مزارعت کا توڑ دینا ہے دفع الارض المستاجرة من الاجیر مزارعة جاز ان البذر من المستاجر و معاملة لم یجز مستاجر نے اجارہ کی زمین مالک
زمین کو وہی بطریق مزارعت کے تو جائز ہے اگر بیج مستاجر کا ہو اور اگر بطریق مساقاة کے دی تو جائز نہیں استاجر ارضا ثم استاجر صاحبها لیعمل فیها
جاز الکل من منح المصنف مستاجر نے زمین اجارہ لی پھر مستاجر سے مالک زمین نے زمین اجارہ لی تا اسمین عمل کرے تو جائز ہے یہ سب مسائل مصنف کی
شرح منح الغفار سے منقول ہیں ہم عمل سے ہر قسم کا عمل مراد ہے سوا مساقاة کے اسواسطے کہ مذکور ہوچکا کہ مالک کو بطریق مساقات کے زمین دینا جائز نہیں
قلت و فیه اغراب حیث جنایة البهیمة معزیا للخلاصة بستانی ضیع امر البستان حتی دخل الماء و تلفت الکروم و الحیطان قال لا یضمن الکروم لا الحیطان لو فیه حصرم

يضمن المصرم لا الغصب للنهاية فصار حفظة عليها قلت فيضمن الغصب في عرفنا انتهى مين كهتا هون اور منح الغفار مين جناية البهيمة كے آخر باب مين خلاصه سے منقول ہے كہ بستانی يعنی مساقی نے ضائع كرديا كام باغ كا اور غافل ہوگيا يہان تک كہ پانی باغ مين داخل ہوا اور انگور كے درخت اور ديوارين تلف ہوگئين ضامن نہ ہوگا تاوان درختون كا نہ ديوارون كا اور اگر درختون مين خام انگور ہون تو اسكا بھی تاوان دے نہ پختہ انگور كا اسواسطے كہ وہ اپنے كمال كو پہونچ گيا تو اسكی نگہبانی ساقی اور مالك دونون پر واجب ہوگئی مين كہتا ہون اور ہمارے عرف مين پختہ انگور كا بھی تاوان دے انتہی ما في المنح انفق بلا اذن الآخر ولا امر قاضي فهو متبرع كمرمة الدار المشتركة خرچ كيا بلا اذن دوسرے كے اور بدون امر قاضی كے تو وہ متبرع ہے يعنی اسنے احسان كيا دوسرے سے خرچ كا مطالبہ نہين كرسكتا جيسے مشترك گھر كا مرمت كرنا بلا اذن شريك موجب رجوع نہين ہم صورت اسكی يہ ہے كہ مزارع غائب ہوا انقضاء مدت سے پہلے تو شخص حاضر خرچ كرے قاضی كا حكم ليكر اور وہ صرف كيا غائب سے پھير لے خواہ كھيت باقی رہے يا تلف ہوجائے اور اسيطرح اگر مزارع غائب ہوا ہو جبكہ كچھ مال نہين تو يہی جواب ہے اور اگر بدون حكم قاضی صرف كريگا تو متبرع ہوگا اور اگر مدت اجارہ منقضی ہوگئی اور مالك زمين غائب ہوگيا اور كھيت ہنوز كچا ہے اور ساكت ہے تو قاضی مزارع كو خرچ كرنے كا حكم دے گا جب گواہی سے ثابت ہو كہ كھيت انہين دونون غائب اور شريك كا ہو اور اگر بدون امر قاضی خرچ كريگا تو متطوع ٹھہريگا كذا في الطحاوي عن مضمرات العالم فقال الورثة انا نقلع الى ان تتحصد فذلك لهم وان ابى رب الارض حتى مزارع مر گيا اسكے وارث نے كہا كہ ہم عمل كرينگے كھيت كاٹنے تك تو وہ اسكو دست ہے اگرچہ مالك زمين نہ مانے كذا في الملتقى وفي الوهبانية ولو اخذ خراج اليتيم وصيه مزارعه ان كان اجره يزرا او قيم كا وصی يتيم كی زمين سے بطريق مزارعت كے اگر يتيم بھی بيج ڈالے والاصح اگر بيج وصی كا ہو تو مزارعت جائز ہے اور اگر يتيم كا بيج ہو تو جائز نہين اور اسی پر فتوی ہے كذا في الطحاوي ولو قال بيد الارض منى مزارع له القول ليد الحصد والحصم منكر اور اگر مزارع كہے كہ زمين كا بيج ميرا ہو تو اسی كا قول مقبول ہوگا كھيت كاٹنے كے بعد ورنہ مالك طرف ثانی اسكا منكر ہے واللہ تعالی اعلم واستغفر اللہ الكريم

## كتاب المساقاۃ

يہ كتاب ہے مساقاۃ كے احكام مين لا يخفی مناسبتها پوشيدہ نہين مناسبت مساقاۃ كی مزارعت سے ہے اسواسطے كہ دونون عقد شرعی ہين تحصيل منفعت كيلئے فرق اتنا ہے كہ مزارعت مين كھيت كی خبرگيری ہوتی ہے سينچنے وغيرہ سے اور مساقاۃ مين باغ اور درختون كی اصلاح ہوتی ہے سينچائی وغيرہ سے هي المعاملة بلغة اهل المدينة مساقاۃ اہل مدينہ كی زبان مين معاملت ہے يعنی اہل مدينہ مساقاۃ كو معاملہ كہتے ہين وهي لغة وشرعا معاقدة دفع الشجر والكروم وهل المراد بالشجر ما يعم غير المثمر كالحور والصفصاف لا اراہ اسلئے مين ليعمله بجزء معلوم من ثمره تو مساقاۃ باعتبار لغت اور شرع كے عبارت ہے معاقدہ دفع شجر سے يعنی درخت اور انگور كی بيل دينا اس شخص كو جو درخت كی اصلاح كرے كچھ اسكے معين پھلون پر اور كيا شجرہ سے وہ درخت بھی مراد ہے جو درخت غير مثمر كو بھی شامل ہو جيسے جوز اور صفصاف كا درخت مين نے اسكو نہين ديكھا كتب فقہ مين ہم يعنی مساقاۃ كے معنی لغوی اور شرعی مين كچھ فرق نہين ہے اور يہی قول نہايہ مين ہے اور ظاہر كلام زيلعی اور عينی اور مسكين اور درر مغايرت پر دلالت كرتا ہے زيلعی نے اور اسيطرح صاحب درر نے كہا مساقاۃ مفاعلت ہے سقی سے جلبی نے كہا تعريف مساقاۃ مين ثمر مصرح ہے تو اشجار غير مثمرہ كو كيونكر شامل ہوگی مگر يون جواب ديا جاتا كہ ذكر اسكا بنا بر عادت حال كے ہے وهي كالمزارعة حكما وخلافا اور مساقاۃ مزارعت كے مانند ہے از راہ حكم اور اختلاف كے يعنی امام كے نزديك مساقاۃ صحيح نہين برخلاف صاحبين كے اور حكم مساقاۃ يہ ہے كہ وہ صحيح ہے اور اسی پر فتوی ہے وكذا شروطا تمكن هنا كخروج بيان البذر ونحوه اور اسيطرح مساقاۃ مزارعت كے مانند ہے ان شروط مين جو يہان ممكن ہين امكان كی قيد اسواسطے لگائی تا بيج وغيرہ كا جيسے اسكی جنس اور مقدار كا بيان كرنا نكل جائے هم شروطا ممكنة مساقاۃ جيسے اہليت متعاقدين كی اور بيان كرنا حصہ عامل كا اور تخليہ كردينا عامل اور اشجار مين اور شركت پھل مين جو پيدا ہو الا في اربعة اشياء فلا تشترط هنا اذا امتنع احدهما يجبر عليه اذ لا ضرر بخلاف المزارعة كما مر مگر چار چيزون مين سو وہ يہان شرط نہين ہوتی ايك يہ كہ جب كہ احد العاقدين انكار كرے تو اسپر مساقاۃ مين جبر كيا جاويگا اسواسطے كہ كوئی ضرر نہين برخلاف مزارعت جيسے مذكور ہوچكا يعنی اگر صاحب تخم مزارعت مين انكار كرے تو اسپر جبر نہين [illegible]

کالمزارعۃ کما فی الاجارۃ اور مساقاۃ فسخ کیجاتی ہی عذر سے مزارعت کے مانند جیسا کہ اجارات مین فسخ ہوتا ہی عذر سے و منہ کون العامل عاجزا عن العمل یعنی

کو وہ سارقا یخاف علی ثمرہ وسعفہ منہ ونفیا للضرر اور منجملہ عذر کے عامل کا عاجز ہونا عمل سے اور اُسکا چور ہونا کہ اسکی طرف سے خوف ہو اُسکے پہل اور شاخون پر فسخ

جائز ہوا دفع ضرر کیواسطے فروع مسائل لقطہ شارح کے ما قبل الادراک کسقی وتلقیح وحفظ فعلی العامل وما بعدہ کجذاذ وحفظ فعلیہما ولو شرط علی العامل فسدت اتفاقا ملتقی

والاصل ان ما کان من عمل قبل الادراک کسقی فعلی العامل وبعدہ کحصاد علیہما لما بعد القسمۃ فلیحفظ جو عمل کہ پختگی ثمر سے پہلے ہی جیسا کہ سینچنا اور تلقیح کرنا اور نگہبانی سو وہ عمل

ہی اور جو عمل کہ پختگی کے بعد ہی جیسے پہل توڑنا اور نگہبانی سو عامل اور مالک دونون پر لازم ہی اور اگر عمل بعد از پختگی بھی عامل پر شرط کیا جاے تو مساقاۃ فاسد ہوگی بالاتفاق

کذا فی الملتقی لیکن قاعدہ کلیہ یہ ہی کہ جو عمل کہ قبل از پختگی ہو جیسے سینچنا تو وہ عامل پر ہی اور جو بعد پختگی ہو جیسا کہ قطع کرنا وہ دونون پر ہی جیسا کہ قسمت کے بعد وہ دونون پر

تو اسکو یاد رکھنا چاہیے دفع کرمہ معاملۃ بالنصف ثم زاد احدہما علی النصف ان زاد رب الکرم لم یجزہ لانہ ہبۃ مشاع یقسم وان زاد العامل جاز لانہ اسقاط مالک نے

انگور کی بیل نصفا نصف پر بطور مساقات کے دی پھر ایک شریک نے نصف پر کچھ زیادہ مقرر کر دیا تو اگر مالک انگور نے زیادہ کر دیا تو جائز نہین ہوا اسواسطے کہ یہ ہبہ ہی

اس مشاع کا جو قسمت پذیر ہی اور اگر عامل نے زیادہ کر دیا تو جائز ہی اسواسطے کہ یہ اسقاط ہی یعنی اپنا حق کم کر دیا دفع الشجر لشریکہ مساقاۃ لم یجز فلا اجر لہ لانہ شریک فیقع العمل لنفسہ

درخت دے اپنے شریک کو بطور مساقاۃ کے تو جائز نہین اور اسکے واسطے اجرت بھی نہین ہو اسواسطے کہ وہ شریک ہی تو عمل اسکی ذات کیواسطے واقع ہوگا یعنی عمل اصالۃً

اپنی ذات کیواسطے ہوگا اور بقاء غیر کے واسطے وفی الوہبانیۃ وما للمساقی ان یساقی غیرہ وان اذن المولی لہ لیس ینکر اور وہبانیہ مین ہی اور مساقی یعنی عامل کو جائز نہین یہ کہ

اپنے غیر کو بطور مساقات کے دے اور اگر مالک اذن دے تو اسکو معیوب نہین ہم یعنی اگر مالک یون کہے کہ عمل کر اپنی عقل اور تجویز پر تو دوسرے عامل کو مساقاۃ کر دینا درست ہی

چنانچہ شرح وہبانیہ اور عالمگیریہ سے مستفاد ہوتا ہی تو اگر ناظم بجاے اذن اطلاق بولتا تو بہتر ہوتا کذا فی الطحطاوی وفی معایاتہا وای شاۃ دون ذبح یحلہا وای مساق والمزارع

یکفر اور وہبانیہ کی پہیلیون مین سے یہ پہیلی ہی اور کس بکری کو بدون ذبح کرنے کے شارع حلال رکہتا ہی اور کونسی مساقی اور مزارع کو کافر کہتے ہین ہم پہلے سوال کا جواب

یہ ہی کہ وہ بکری مراد ہی جو جنگل مین وحشی ہوگئی کسیطرح اُسکے مالک کو نہین ملتی ہی کہ اسکو ذبح کرے تو وہ زخمی کر دینے سے حلال ہو جاتی ہی خواہ زخم ہاتھ پاؤن مین لگے

خواہ پیٹ یا پیٹھ مین اور دوسرے سوال کا جواب یہ ہی کہ ہر مساقی اور مزارع کافر ہی اسواسطے کہ کفر لغت مین بمعنی چھپانے کے ہی اور ہر باغبان اور کشتکار تخم بوتا ہی تو اسکو

خاک مین چھپاتا ہی تو یہان کافر لغوی مراد ہی نہ کافر اصطلاحی خاتمہ منح الغفار مین ہی کہ محمد بن فضل کے فتاوی مین کہا کہ قولہ تعالی یا ایہا الذین امنوا کلوا مما فی الارض

حلالا طیبا مین حلال تو معلوم ہی اور طیب وہ ہی کہ زمین لے بطریق مزارعت یا مساقاۃ کے یا اپنی زمین مین زراعت کرے اسطرح کہ نماز پنجگانہ جماعت سے اوقات مستحبہ مین

ادا کرے تو حلال طیب حاصل ہو لیکن اگر ایک نماز مین بھی بسبب اشتغال زراعت کے تاخیر کریگا وقت مستحب سے تو اسکی زراعت طیب نہ ہوگی اور اسیطرح اگر بیج بوئیگا

یا درخت لگاویگا بدون طہارت کے یا مزدور کی مزدوری نہ دیگا یا مزدوری دینے مین اتنی دیر کریگا کہ پسینا مزدور کا خشک ہوگیا یا اداے ثمن مین مدت معین کے ہو جانے کے

بعد تاخیر کریگا یا ثمن متفرق دیگا بدون رضامندی بائع کے تو اسکی کھیتی طیب نہ رہیگی اور مستحب یہ ہی کہ بیج زمین مین ڈالے طہارت کرکے پھر کھیت کے کنارہ پر دو رکعتین نماز

پڑھے اور یہ دعا کرے (اللہم انی عبد ضعیف سلمت ہذا لک فسلمہ لی وبارک لی فیہ) پھر درود پڑھے تو حق سبحانہ تعالی اس کھیت کو آفات سے بچادیگا اور اسمین برکت کریگا اور

جب کھیت پختہ ہو تو مستحب موکد یہ ہی کہ کیل یا وزن کرنے والا طہارت کرکے قبلہ رخ بیٹھے اور نہین تو برکت نہ ہوگی پھر جب کیل یا وزن کر چکے تو دو رکعت نماز پڑھے اور یہ دعا کرے

(یا رب فی الغیب بذرا قلیلا واعطیتنی شیئا کثیرا فاجعلہا قوت طاعۃ ولا تجعلہا قوت معصیۃ واجعلنی من الشاکرین) اور اسی طرح درخت لگانے مین کرنا چاہیے کذا فی الطحطاوی مختصرا

واللہ اعلم واستغفر اللہ الحلیم الکریم

## کتاب الذبائح

یہ کتاب ہی حیوانات مذبوحہ کے احکام مین ذبائح جمع ہی ذبیحہ کی مناسبتہا المزارعۃ کونہما اتلافا فی الحال للانتفاع بالنبات والحیوان فی المآل مناسبت کتاب الذبائح

کی کتاب المزارعہ سے ہونا دونون کا اتلاف فی الحال اور نفع حاصل کرنا نباتات اور گوشت سے انجام کار مین ہم مناسب یہ تھا کہ شارح ذبائح اور مساقاۃ مین
مناسبت مذکور کرتا سو اسلئے کہ ذبائح مساقاۃ کے بعد مذکور ہین نہ مزارعت کے بعد تو وجہ مناسبت مین یون کہنا حق ہے کہ مساقاۃ اور ذبائح ہر ایک مین خورش انسانی
مذکور ہے مساقاۃ مین پھل اور ذبائح مین گوشت کذا فی الحموی الذبیحۃ اسم ما یذبح کالذبح بالکسر اما بالفتح فقطع الاوداج ذبیحہ اس حیوان کا نام ہے جو ذبح کیا جاتا جیسے ذبح
بالکسر حیوان مذبوح کا نام ہے اور ذبح بالفتح تو عبارت ہے قطع عروق سے حرم حیوان من شانہ الذبح خرج السمک والجراد فیحلان بلا ذکاۃ ودخل المتردیۃ والنطیحۃ وکل
ما لم یذک ذکاۃ شرعیۃ اختیاریا کان او اضطراریا جو چارپایہ کہ شرعاً لائق اور قابل ذبح ہے وہ حرام ہے جب تک ذبح نہ کیا جاوے بطریق ذبح شرعی کے خواہ ذبح اختیاری ہو خواہ
اضطراری شارح نے کہا لیاقت ذبح کی قید سے مچھلی اور ٹڈی نکل گئی تو وہ دونون حلال ہین بدون ذبح کے اور حرمت مین داخل ہوا وہ جانور جو اونچے پر سے گر کے
مرگیا اور جو جانور سینگ وغیرہ کا زخم کھا کر مرگیا اور جو حیوان کہ ذبح نکیا گیا ہم حلبی نے کہا کہ شارح نے جو متن کی عبارت مین تصرف کیا سو تصرف فاسد ہے کہ
متن قید ندارد تعریف مین انتہی لہذا مترجم نے عبارت متن کا ترجمہ مقدم جانا وذکاۃ الضرورۃ جرح وطعن وانہار دم فی ای موضع وقع من البدن اور ضرورت کا
ذبح زخمی کرنا اور کونچنا اور خون کا بہانا ہے بدن مین سے جہان کہین زخم واقع ہو اور کونچنا اور خون بہانا بدون زخم کے نہین ہوتا تو طعن اور انہار دم کی کچھ حاجت نہ تھی
وذکاۃ الاختیار ذبح بین الحلق واللبۃ بالفتح المنحر من الصدر اور ذبح اختیاری ذبح کرنا ہے درمیان حلق اور لبہ کے لبہ بفتح لام وتشدید باء نحر کرنے کا مقام ہے سینہ سے ہم
واضح ہو زیلعی کا قول ہے کہ ذبح اختیاری زخم لگانا ہے درمیان لبہ اور لحیین کے اتقانی نے کہا کہ لبہ سینہ ہے اور لحیان ٹھوڑی ہے اور مصباح مین ہے اللبۃ بتشدید موضع نحر کرنا
فارابی نے کہا کہ لبہ عبارت ہے نحر سے اور نحر موضع ہے نحر کا حلق سے اور موضع قلادہ کا ہے صدر کذا فی الطحطاوی وعروقہ الحلقوم کلہ وسطہ او اعلاہ او اسفلہ وھو مجری النفس
علی الصحیح اور ذبح کے عروق ہین سے ایک حلقوم ہے بالکل خواہ ذبح حلقوم کے درمیان ہو یا اسکے اوپر یا اسکے نیچے اور حلقوم دم کے آنے جانے کی راہ ہے یہ قول صحیح
جسکو اہل ہند نرخرا کہتے ہین ہم ہدایہ مین کہا کہ حلقوم مجری ہے طعام اور شراب کا سو کاتب وغیرہ کا سہو ہے بلکہ حلقوم سانس آنے جانے کی راہ ہے کذا فی شرح الوقایہ
طحطاوی نے کہا صاحب مواہب نے کہا کہ ذبح متعین ہے درمیان حلق اور لبہ کے نیچے گرہ کے کمال پاشا نے کہا کہ ذبح جائز نہین فوق العقدہ یعنی گرہ کے اوپر
اور بعضون نے جواز کا فتوی دیا ہے اور زیلعی نے کہا ہمارے علما نے اگرچہ اکثر عروق اربعہ کا قطع شرط کیا ہے سو حلقوم اور مری مین سے ایک کا قطع سب کے نزدیک
ضرور ہے اور جبکہ عقدہ حلقوم مین سے جانب سر کچھ باقی نہ رہیگا تو ایک کا بھی قطع حاصل نہ ہوگا تو وہ ماکول نہ ہوگا بالاجماع اور اسیطرح شمنی اور ملا علی اور شرنبلالی نے
کہا ہے اور فتاوی عالمگیری اور تجنیس اور مزید مین واقعات سے زیلعی کے موافق منقول ہے تو ظاہر انہ زیلعی اور اسکے ساتھیون کا قول حق ہے بالجملہ احتیاط یہ ہے کہ متفق
علیہ پر عمل کرنا چاہیے انتہی مختصرا والمری ہو مجری الطعام والشراب اور منجملہ عروق اربعہ مری ہے وہ رگ ہے یعنی کھانے اور پینے کی راہ ہم اطبا نے تصریح کی ہے
کہ اقصائے فم مین دو منفذ ہین ایک دم آنے جانے کا منفذ ہے پھیپھڑے کی طرف اسکو قصبہ ریہ کہتے ہین اور دوسرا طعام اور شراب کا منفذ ہے معدہ کی طرف اسکو
مری بولتے ہین اور حلقوم اور قصبہ ریہ سامنے ہے اور مری اسکے پیچھے ہے پشت کی طرف والودجان مجری الدم اور منجملہ عروق اربعہ ودجان ہین جنمین خون جاری رہتا ہے
جنکو شہرگ بولتے ہین ہم دونون رگین حلقوم اور مری کے چپ و راست واقع ہین یہ چارون عروق ذبح کیواسطے اسلیئے متعین ہوئین کہ دونون شہرگ کا قطع خون نکلنے
کے واسطے ہے اور حلقوم اور مری کا قطع تعجیل کے واسطے ہے یعنی تاکہ جان جلد نکلجاوے کذا فی الطحطاوی وحل المذبوح بقطع ای ثلث منہا اذ للاکثر حکم الکل او
حیوان مذبوح حلال ہوجاتا ہے عروق اربعہ مین سے تین رگون کے کٹ جانے سے کوئی کیون نہو اسواسطے کہ اکثر کے واسطے کل کا حکم ہے یعنی اکثر کل کے برابر ہے ہم تین رگ کا
قطع ضرور ہے خواہ حلقوم اور مری اور ایک شہرگ خواہ حلقوم اور دو شہرگ خواہ مری اور دو شہرگ وہل یکفی قطع اکثر کل منہا خلاف اور کیا کفایت کرتا ہے کل عروق
اربعہ مین سے ہر رگ کے اکثر کا قطع ہونا اسمین خلاف ہے ہم شامی نے حاشیہ مین کہا امام ابوحنیفہ کے نزدیک عروق اربعہ مین سے کوئی تین رگین جبکہ قطع ہوجاوین
تو ذبیحہ حلال ہے اور امام ابویوسف سے تین روایتین ہین ایک تو یہی روایت ہے کہ مذکور ہوچکی دوسری روایت یہ ہے کہ حلقوم اور دو رگون کا قطع کرنا شرط ہے

عورت حیض کی تو غیر محرم مرد یکبار دیکھے جسکا ابتدا شدہ کذا فی الطحطاوی و بیان ان لفظۃ لا فی نقل القہستانی وکیلہا بالاحتیاج الیہ زائدۃ فتنبہ اور جو بہرہ کی تردد
مذکورہ سے ظاہر ہو گیا کہ لفظ لا قہستانی کی اس نقل میں زیادہ ہے یعنی وکیلہا بالاحتیاج الیہ تو آگاہ رہنا چاہیے اگر لا کا لفظ زائد نہو تو کلام غیر ضروری کا جواز ثابت
ہو اور حالانکہ جو بہرہ سے مذکور ہوا جبکہ اجنبی عورت سے کلام کرے ولیس فی ذلک الا ما حل نظرہ اذا اراد لمس شرا وان خاف شہوۃ للضرورۃ وقیل لا فی
زماننا و بہ جزم فی الاختیار اور اُسکا چھونا یعنی جسکا دیکھنا حلال ہے اُسکا چھونا مرد کو درست ہے جبکہ لونڈی کی خرید کا ارادہ کرے اگرچہ چھونے میں شہوت کا
خوف ہو چھونا درست ہو ضرورت کے سبب اور قول ضعیف یہ ہے کہ ہمارے زمانہ میں چھونا درست نہیں اور عدم جواز پر یقین کیا ہے اختیار میں ہم کہتے ہیں اگر لونڈی
کی خرید کا ارادہ کرے تو چہرہ اور ہاتھ پاؤں ٹٹولنا درست ہے تا معلوم ہو کہ نرم بدن ہے یا سخت و امۃ بلغت حد الشہوۃ لا تعرض علی البیع فی ازار
واحد یستر ما بین السرۃ والرکبۃ لان ظہرہا و بطنہا عورۃ اور جو لونڈی حد شہوت کو پہونچ گئی ہو اُسکو بیع کے واسطے پیش کرنا چاہیے ایک تہبند میں جو
ناف سے زانو تک چھپاوے اسواسطے کہ اُسکی پیٹھ اور پیٹ کا چھپانا فرض ہے ولا ینظر من الاجنبیۃ ولو کافرۃ مجتبی الی وجہہا وکفیہا فقط للضرورۃ
قیل والقدم والذراع اذا اجرت نفسہا للخبز تتارخانیہ اور اجنبی غیر محرم عورت کے بدن سے اگرچہ وہ کافر ہو کذا فی المجتبی دیکھے مرد فقط اُسکے چہرہ
اور دونوں کف دست کو ضرورت کے سبب سے بعضوں نے کہا اور قدم اور ہاتھ کو بھی دیکھنا جائز ہے جبکہ وہ نوکری روٹی پکانے کی کرے کذا فی التاتارخانیہ ثم قدم
اجنبیہ کی عورت ہونے میں امام و مشائخ سے اختلاف ہے ہدایہ اور قاضیخان کی شرح جامع صغیر میں اسکی تصریح ہے کہ قدم عورت نہیں اور محیط میں اسکو اختیار کیا ہے
اور اقطع اور قاضیخان نے اپنے فتاوی میں اُسکے عورت ہونے کی تصریح کی ہے اور اسبیجابی اور مرغینانی نے اسی کو پسند کیا ہے اور صاحب اختیار نے اسکی تصحیح کی ہے کہ
نماز میں تو قدم عورت نہیں اور نماز کے باہر عورت ہے اور شرح منیہ میں مطلقاً عورت ہونے کی ترجیح دی ہے احادیث سے کذا فی الطحطاوی و عبدہا کالاجنبی معہا
فینظر لوجہہا وکفیہا فقط ثم یدخل علیہا بلا اذنہا اجماعا ولا یسافر بہا اجماعا خلاصۃ و عند الشافعی و مالک ینظر کمحرمہ اور عورت کا غلام اسکے ساتھ اجنبی مرد کی برابر ہے تو
فقط اُسکا چہرہ اور کف دست پر نظر کرے ہاں اُسکے پاس جایا کرے بدون اُسکے اذن کے بالاتفاق اور تنہا اُسکے ساتھ سفر نہ کرے بالاتفاق کذا فی الخلاصۃ اور
امام شافعی اور مالک کے نزدیک غلام اپنی بی بی کو دیکھے اُسکے محرم کے مانند فان خاف الشہوۃ او شک امتنع نظرہ الی وجہہا فحل النظر مقید بعدم الشہوۃ
والا فحرام وہذا فی زمانہم واما فی زماننا فمنع من الشابۃ قہستانی وغیرہ پھر اگر شہوت کا خوف ہو یا شک ہو شہوت اور عدم شہوت میں تو مرد کا نظر کرنا عورت کے
چہرہ کی طرف ممنوع ہے تو نظر کا حلال ہونا شہوت نہونے کے ساتھ مقید ہے اور نہیں تو حرام ہے اور یہ یعنی حلت نظر درصورت عدم شہوت اگلے لوگوں کے زمانہ میں تھا
اور ہمارے زمانہ میں تو جوان عورت کا چہرہ دیکھنا ہر طرح ممنوع ہے یعنی فساد زمانہ کے سبب کذا فی القہستانی وغیرہ الا النظر والمس لحاجۃ کقاض و شاہد
یحکم و یشہد علیہا لف و نشر مرتب لا لتحمل الشہادۃ فی الاصح مگر اجنبی عورت کا دیکھنا اور چھونا حاجت اور ضرورت کے سبب سے حلال ہے چنانچہ اُس قاضی کا عورت کو
دیکھنا جو فیصلہ کرتا ہے اور اُس شاہد کا دیکھنا جو مدعا علیہا عورت پر گواہی دیتا ہے جائز ہے نہیں شاہد کا دیکھنا تحمل شہادت کے واسطے صحیح تر قول میں شارح نے کہا یحکم اور
یشہد میں لف و نشر مرتب ہے یعنی اگر عورت اپنے دعوے کرنے کے واسطے کسی کو شاہد کرتی ہو تو اُسکا نظر کرنا درست نہیں اور اگر کسی مدعی نے عورت پر دعوی کیا ہو تو
اس صورت میں شاہد کو نظر کرنا شناخت کے واسطے حلال ہے زیلعی نے کہا کہ قاضی اور شاہد پر واجب ہے کہ صرف حکم اور ادائے شہادت کی نیت سے دیکھیں نہ قضائے شہوت
کے واسطے بالقدر الامکان احتراز سے بچیں وکذا مرید نکاحہا ولو عن شہوۃ بنیۃ السنۃ لا قضاء الشہوۃ اور اسیطرح نکاح کے ارادہ کرنے والے کو عورت کا چہرہ
دیکھنا درست ہے گو شہوت ہو اتباع سنت کی نیت سے دیکھے نہ قضائے شہوت کے قصد سے ہم ترمذی اور نسائی میں ہے کہ جب مغیرہ بن شعبہ نے ایک عورت
سے نکاح کا قصد کیا تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اُسکو دیکھ تاکہ تم دونوں میں موافقت اور الفت رہے زیلعی نے کہا لیکن عورت مذکورہ کا
چہرہ اور کف دست چھونا درست نہیں کذا فی الطحطاوی وشرائہا ومداواتہا اور اسیطرح عورت کے خرید کرنے والے کو اور اُسکے علاج کرنے والے کو نظر کرنا درست ہے

تو امام اور صاحبین کے نزدیک مالک پر کچھ واجب نہیں سواگر بھاگ کر اپنے مالک کے پاس پلٹ آوے تو سب کے نزدیک اسپر استبراء واجب ہوگا انتہی تو یہ جب بالتفصیل
ہے کہ جسے جاریہ مراد ہی جو دار الحرب میں بھاگ گئی اور کفار اسکو نہیں لے گئے پھر وہ اپنے مالک کے پاس آگئی انتہی اس تقریر سے معلوم ہوگیا کہ ماتن اور شارح کے
کلام میں کچھ اختلاف نہیں کذا فی الطحطاوی والمغصوبۃ اذا لم یعدہا الغاصب فانیۃ اور جاریہ مغصوبہ کے پھیر دینے سے استبراء واجب نہیں ہے بلکہ اسکو غاصب
نے بیچ ڈالا کذا فی الخانیہ اور اگر غاصب نے بیع التسلیم کی پھر مالک نے بحکم حاکم یا مشتری کی رضا سے لونڈی پھیر لی تو اگر مشتری غصب کرنا جانتا ہوگا تو مالک پر
استبراء واجب نہیں اور اگر جانتا ہوگا تو بصورت عدم جماع کے استبراء نہیں اور بعد جماع مشتری استبراء واجب ہے کذا فی الطحطاوی والمستاجرۃ وفکت المرہونۃ
لعدم انتقال الملک اور مستاجرہ اور فک مرہونہ سے استبراء واجب نہیں ملکیت کے حادث نہونے کے سبب یعنی اجارہ اور رہن جاریہ سے مالک کی ملکیت
زائل نہوگئی تھی جو استبراء واجب ہوتا ولو اقال البیع قبل القبض لا استبراء علی البائع کما لو باعہا بخیار وقبضت ثم ابطلہ بخیارہ لعدم خروجہا عن ملکہ اور اگر بیع کو
توڑ دیا مشتری کے قبضہ ہونے سے پہلے تو بائع پر استبراء واجب نہیں جیسے اگر جاریہ کو بشرط الخیار یعنی جاکر اور مشتری نے اسپر قبضہ کیا پھر بائع نے اپنی شرط کے
سبب بیع کو باطل کردیا تو استبراء واجب نہیں اسواسطے کہ جاریہ بائع کی ملک سے خارج نہیں ہوئی دونوں صورتوں میں وکذا لو باع مدبرۃ او ام ولدہ وقبضت ان لم
یطأہا المشتری اور اسیطرح اگر بائع نے اپنی مدبرہ یا ام ولد بیچی اور اسپر قبضہ ہوا پھر رد بیع ہوا تو استبراء واجب نہیں اگر مشتری نے اسکی قربت نہ کی ہو
یعنی کہ مدبرہ اور ام ولد کی بیع باطل ہے تو جاریہ قبض سے مالک نہوگی تو مشتری کی قربت زنا ٹھہرا اسمین استبراء کیونکر واجب ہوگا تو اسکی تحریر کرنا چاہیے کذا فی الطحطاوی
وکذا لو طلقہا الزوج قبل الدخول ان کان زوجہا بعد الاستبراء فان قبلہ فالمختار وجوبہ زیلعی اور اسیطرح اگر جاریہ منکوحہ کو زوج نے طلاق دی قبل دخول کے تو مالک پر
استبراء نہیں بشرطیکہ جاریہ کا نکاح کردیا ہو بعد استبراء کے اور اگر قبل استبراء کے نکاح کردیا ہو تو وجوب استبراء مختار و پسندیدہ ہے کذا فی الزیلعی قلت وفی الجلالیۃ
شری المعتدۃ عن الغیر وقبضہا ثم انقضت عدتہا لم یستبرئہا لعدم حل وطیہا للبائع وقت وجود السبب میں کہتا ہوں اور جلالیہ میں ہے غیر کی عدت والی جاریہ خریدی اور
اسپر قبضہ کیا پھر اسکی عدت منقضی ہوگئی تو اسکا استبراء نکرے اسواسطے کہ اسکی وطی حلال نہیں بائع کو وجود سبب کے وقت یعنی ملک اور قبض مشتری کے وقت ہم
صواب یہ ہے کہ یوں کہا جاسکے کہ وجود سبب کے وقت مشتری کو اسکی وطی حلال نہیں اتقانی نے شرح طحاوی سے نقل کیا کہ جاریہ خریدی اور وہ عدت میں تھی خواہ عدت
وفات ہو یا طلاق اور اسکی عدت سے ایک روز یا کم باقی رہا ہو اور بعد قبض مشتری کے عدت منقضی ہوگئی تو اسپر استبراء واجب نہیں ہے اگر عدت قبل از قبض منقضی
ہوگئی تو مشتری کو حلال نہیں بدون استبراء کے کذا فی الطحطاوی ولا بأس بحیلۃ اسقاط الاستبراء اذا علم ان البائع لم یقربہا فی طہرہا ذلک والا لا یفعلہا
یہ لفظ اور کچھ مضائقہ نہیں اسقاط استبراء کے حیلہ میں جبکہ یہ معلوم ہوجاوے کہ بائع نے جاریہ کی قربت نہیں کی اس طہر میں اور اگر یہ معلوم نہو تو استبراء کے ساقط کرنے کا
حیلہ نکرے اسی قول پر فتویٰ ہے امام ابو یوسف کے نزدیک حیلہ اسقاط کا مطلقاً جائز ہے اور محمد کے نزدیک مطلقاً مکروہ ہے لیکن مفتی بہ تفصیل ہے یعنی اگر بائع کی عدم قربت
معلوم ہو تو ابو یوسف کے قول پر فتویٰ ہے اور درصورت قربت محمد رح کے قول پر فتویٰ ہے بدلیل اس حدیث کے کہ جو دو مرد خدا اور آخرت کا ایمان رکھتے ہیں انکو حلال
نہیں کہ ایک عورت سے اجتماع کریں ایک طہر میں تو جب بائع نے اس طہر میں قربت نہ کی تو یہ نہی متحقق نہوئی اور قربت اور عدم قربت دونوں معلوم نہوں تو عدم جواز ظاہر ہے
تو یہ شغل رحم سے کذا فی الطحطاوی وہی اذا لم تکن تحتہ حرۃ او اربع اذا ان ینکحہا ثم یقبضہا ثم یشتریہا فتحل لہ للحال لانہ بالنکاح لا یجب واذا اشتری زوجتہ
لا یجب ایضاً اور وہ یعنی اسقاط استبراء کا حیلہ جسوقت کہ اسکے نیچے آزاد عورت یا چار منکوحہ لونڈیاں نہوں یہ ہے کہ جاریہ سے نکاح کرے اور اسپر قبضہ کرے پھر اسکو خرید کرے
تو وہ جاریہ اسیوقت اسکو حلال ہوگی اسواسطے کہ نکاح سے استبراء واجب نہیں ہوتا پھر جبکہ اسنے اپنی زوجہ کو خرید کیا تو بھی استبراء واجب نہوگا ہم قبل خرید کے
قبض ہوا اسواسطے شرط ہوا کہ قبض بعد خرید سے استبراء ساقط نہوگا اسواسطے کہ خرید سے نکاح فسخ ہوجاویگا تو استبراء واجب ہوگا لیکن ہدایہ اور ذخیرہ اور محیط میں طلاق
مختار ہے بالجملہ یہاں تین قول ہیں ایک قول یہ ہے کہ تقدم قبض اور دخول دونوں شرط ہیں چنانچہ ظہیریہ میں ہے اور دوسرا قول حلوانی کا ہے کہ قبض شرط ہے

مالک نہیں اسکو اسکی ملک سے منع کرے وہ تملیک کرنا درست ہے گھاس سے مراد وہ گھاس ہے جو خودرو ہو تو صاحب زمین اسکا مالک نہیں تو جو اسکو چھیل یا کاٹ لے وہ اسکا مالک
ہوگا برخلاف درخت کے کہ اگرچہ خودرو ہو کسی آدمی کی زمین میں تو صاحب زمین اسکا مالک ہے اسکو کوئی نہیں لے سکتا بلا اذن صاحب زمین کے اور آگ سے وہ آگ مراد ہے
جو جنگل میں کسی آدمی نے جلائی ہو تو اسمیں سب شریک ہیں خواہ کوئی دوسرا آدمی آوے اور اسکے گرد بیٹھکر تاپنا چاہے یا اسکی روشنی میں کچھ سینا چاہے یا چراغ روشن کیا چاہے
تو آگ جلانے والا اسکو روک نہیں سکتا اور اگر اپنے موضع مملوک میں آگ جلاوے تو اسکو اپنی ملک سے انتفاع سے روکنا درست ہے جلانے کی لکڑیاں اپنا غیر کی
ملک سے جائز نہیں بدون اسکے اذن کے اور غیر مملوک سے لینا درست ہے اور حطب کی نسبت کسی گانوں یا جماعت کی طرف مضر نہیں جب تک یہ معلوم ہو کہ یہ
انکی ملک ہے اور لکڑیاں جمع کرنے والا فقط جمع کرنے سے مالک ہوجاتا ہے اگرچہ اپنے سے نہ باندھی ہوں کذا فی الصغری وحکم الکلاء کحکم الماء فیقال للمالک
اما ان تقطع وتدفع الیہ والا تترکہ لیأخذ قدر ما یرید زیلعی اور گھاس کا حکم پانی کے حکم کے مانند ہے تو مالک زمین سے کہا جاوے اگرچہ اپنی زمین میں اسکے
کریا تو گھاس کاٹ کر طالب کو دے اور نہیں تو اسکا روکنا چھوڑ تو وہ لے جتنا اسکا جی چاہے کذا فی الزیلعی ہم گھاس کاٹ کر دینا اسوقت ہے جبکہ قریب اسکے دوسری
زمین میں مباح گھاس موجود نہ ہو کذا فی العالمگیریہ ولو منعہ الماء وہو یخاف علی نفسہ ودابتہ العطش کان لہ ان یقاتلہ بالسلاح لاثر عمر رضی اللہ
عنہ اور اگر ایک شخص دوسرے کو مباح پانی سے روکے اور وہ ڈرتا ہو اپنی جان اور اپنے جانور کے ہلاک ہوجانے سے پیاس سے تو اسکو اس سے لڑنا درست ہے
ہتھیار سے بدلیل اس اثر کے جو عمر فاروق رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے وان کان محرزا فی الاوانی قاتلہ بغیر السلاح کطعام عند المخمصۃ درر لزوالہ
فضلہ عن حاجۃ لملکہ بالاحراز فصار نظیر الطعام وقیل فی البئر نحوہا الاولی ان یقاتلہ بغیر سلاح لانہ ارتکب معصیۃ فکان کالتعزیر کافی اور اگر پانی گھیر کر رکھا
برتنوں میں اور خوف ہلاکی کا ہو پیاس سے اور مالک پانی نہ دیتا ہو تو پیاسا اس سے بدون ہتھیار کے لڑے یعنی لاٹھی وغیرہ سے لڑے نہ تلوار سے
جیسے کوئی طعام سے روکے شدت گرسنگی کے وقت کذا فی الدرر لڑنا اس شرط سے ہے جبکہ پانی اسکی حاجت سے زیادہ ہو بسبب مالک ہوجانے اس شخص کے
بھر رکھنے سے تو پانی طعام کے مانند ہوگیا اور بعضوں نے کہا کنوئیں وغیرہ کے پانی روکنے میں بہتر یہ ہے کہ بدون ہتھیار کے اس سے لڑے کیونکہ مانع مرتکب ہوا
گناہ کا تو لاٹھی سے لڑنا بمنزلہ تعزیر کے ہوا کافی یعنی مرتکب معصیت مستحق تعزیر ہوتا ہے ادب اور زجر کے واسطے وکری نہر او حفرہ غیر مملوک من بیت المال فان لم
یکن شیء فی بیت المال فعلی یجبر الناس علی کریہ ان امتنعوا دفعا للضرر اور نہر غیر مملوک کا کھودنا بیت المال سلطان سے ہے سو اگر وہاں یعنی بیت المال میں کچھ
مال نہ ہو تو لوگوں سے زبردستی کرنا چاہیے اسکے کھدوانے پر اگر وہ انکار کرتے ہوں اس سے یہ زبردستی ہے دفع ضرر کے واسطے ہم یہ کہتے ہیں کہ عوام الناس مصالح پر اپنے
واقف نہیں ہوتے ہیں لہذا سلطان کو انپر جبر کرنا درست ہوا جیسے لشکر اسلام کے سامان کے واسطے جبر درست ہے کذا فی الحموی وکری النہر المملوک علی اہلہ ویجبر الابی منہم
علی ذلک اور مملوک نہر کا کھودنا و صاف کرنا مٹی سے اسکے مالکوں پر ہے اور جو انمیں سے انکار کرے اسپر زبردستی کیجاوے وقیل فی الخاص لا یجبر اور بعضوں نے
کہا کہ نہر خاص میں جبر نہ کیا جاوے ہم نہر خاص وہ ہے جسمیں شفعہ واجب ہو اور نہر عام وہ ہے جسمیں شفعہ واجب نہ ہو اور اسکی تحدید میں اختلاف ہے بہتر قول اسمیں
یہ ہے کہ اگر نہر کے شریک سو سے کمتر ہیں تو شرکت خاص ہے اسمیں استحقاق شفعہ ثابت ہے اور اگر شریک سو ہیں یا زیادہ تو شرکت عام ہے اسمیں ہر شریک کے واسطے
شفعہ واجب نہیں بلکہ شفعہ ہمسایہ کے واسطے خاص ہے کذا فی العینی وہل یرجعون ان بامر القاضی نعم اور کیا خرچ کرنے والے خرچ نہ کرنے والے سے پھر لینگے
یا نہیں ہاں اگر یہ خرچ کرنا قاضی کے حکم سے ہے تو رجوع درست ہے اور نہیں تو درست نہیں ومؤنۃ کری النہر المشترک علیہم من اعلاہ اور نہر مشترک کے
کھودنے کا خرچ شریکوں پر ہے نہر کے اوپر کی جانب سے ہم بیان اسکا یوں ہے کہ اگر نہر کے دس شریک ہوں تو کھودنے کا خرچ ہر شخص پر دسواں
حصہ ہے یہاں تک کہ ایک کی زمین سے نہر تجاوز کرے تو اسوقت میں خرچ نہر کا باقی لوگوں پر رہیگا ہر شخص پر نواں حصہ فان جاوز ارض
رجل منہم بری من مؤنۃ الکری وکان الباقی علیہم کذا من اولہ الی آخرہ بالحصص کما یستوون فی استحقاق الشفعۃ پھر اگر نہر بڑھ جاوے ایک شریک کی

سو درم ہوا اور باری کے ساتھ ۱۲۵ درم تو ۲۵ درم میت کے دین میں صرف ہون ولا یضمن من ملا ارضہ او فسدت ارض جارہ او غرقت
لانہ متسبب غیر متعد وہذا اذا سقاہا سقیا معتادا تحتملہ ارضہ عادۃ والا یضمن وعلیہ الفتوی اور تاوان نہ دیگا وہ شخص جسنے اپنی زمین میں پانی بھرا ہو جسکے
پڑوسی کی زمین نے اسکا پانی سوکھ لیا یا اسکی زمین غرق ہوگئی اسلیے کہ وہ متسبب غیر متعدی ہے اور متسبب پر تاوان اسوقت ہوتا ہے جبکہ تعدی
ثابت ہو اور یہ یعنے عدم تاوان اسوقت ہے جبکہ اسنے عادت کے موافق سینچی ہو اور باعتبار عادت کے اسکی زمین اسقدر پانی کی متحمل ہو اور اگر عادت
سے زیادہ اسنے پانی بھر لیا ہو وے اور پڑوسی کی زمین ناقص ہوگئی ہو تو اسپر تاوان لازم ہوگا اور اسی قول پر فتوی ہے وفی الذخیرۃ ہذا اذا سقی
فی نوبتہ مقدار حقہ واما اذا سقی فی غیر نوبتہ او زاد علی حقہ یضمن علی ما قال اسمعیل الزاہد قہستانی اور ذخیرہ میں ہے اور یہ یعنے عدم تاوان اسوقت
ہے جبکہ اسنے اپنی باری میں اپنے حصہ کے موافق زمین سینچی ہو اور اگر باری کے سوا سے سینچی ہو یا اپنے حصہ سے پانی زیادہ لیا ہو تو اسپر
تاوان لازم ہوگا بموجب قول اسمعیل زاہد کے کذا فی القہستانی ولا یضمن من سقی ارضہ او زرعہ من شرب غیرہ بغیر اذنہ فی روایۃ الاصل
وعلیہ الفتوی شرح وہبانیۃ وابن الکمال عن الخلاصۃ لما انہ غیر متقوم اور تاوان نہ دے وہ شخص جسنے اپنی زمین یا زراعت سینچی غیر شخص کی باری
بدون اسکے اذن کے اصل کی روایت میں اور اسی پر فتوی ہے چنانچہ شرح وہبانیہ اور ابن کمال میں ہے خلاصہ سے اسواسطے تاوان نہیں کہ مذکور ہو چکا کہ
پانی مال متقوم نہیں ہے ولو تصدق بنزلہ حسن لبقاء الماء الحرام فیہ بخلاف العلف المغصوب فان الدابۃ اذا اعتلفتہ صار مستہلکا آخر قہستانی
اور اگر اسکے پیدا ہو وے غلہ یا پھل کو خیرات کر دے تو خوب ہے بسبب باقی رہنے حرام پانی کے اسمیں بر خلاف غصب کیے چارے کے
جب جانور موٹا ہو گیا چارا کھانے سے تو چارا معدوم ہو گیا اور دوسری چیز بن گیا یعنے خون اور گوشت ہو گیا کذا فی القہستانی فان تکرر ذلک
لا ضمان وادبہ الامام بالضرب والحبس ان رای الامام ذلک خانیہ وتمامہ فی شرح الوہبانیہ پھر اگر یہ یعنے غیر کا پانی لینا چند بار واقع ہوا
شخص سے تو تاوان نہیں اور تعزیر دے اسکو حاکم مارنے اور قید کرنے سے اگر حاکم اسکو مصلحت جانے کذا فی الخانیہ اور اسکا پورا بیان
شرح وہبانیہ میں ہے وقال وجوز بعض مشائخ بلخ بیع الشرب لتعامل اہل بلخ والقیاس یترک بالتعامل ونوقض بانہ تعامل اہل بلدۃ واحدۃ اور
وہبانیہ نے کہا اور بعض مشائخ بلخ نے پانی کی باری بیچنے کو تجویز کیا ہے بسبب رواج اہل بلخ کے اور قیاس متروک ہو جاتا ہے رواج کے سبب سے
اور یہ تجویز توڑی گئی ہے اس طرح کہ یہ ایک شہر والوں کا رواج ہے یعنے اور ایک شہر والوں کے رواج سے قیاس متروک نہیں ہوتا وفی الناصحی انہ [illegible]
ذکرہ فی جواہر الفتاوی قال وبہ عقد الحکم بصحۃ بیعہ [illegible] اور ناصحی نے فتوی دیا ہے اسکے تاوان کا یعنے جو غیر کا پانی بلا اذن لے یہ مذکور ہے جواہر الفتاوی
میں اور یہ کہا ہے کہ باری کی بیع کا حکم نافذ ہو جاتا ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم اس فتوی میں ناصحی متفرد ہے تو عدم ضمان کا معارض نہوگا اور عدم ضمان
ہے چنانچہ ظہیریہ میں ہے اور صحت بیع کا حکم نافذ نہوگا اسواسطے کہ ثابت ہو چکا ہے کہ قاضی اپنے مذہب کے غیر معتمد قول پر حکم نہ کرے کذا فی الطحطاوی قلت وفی الہدایۃ
وشروحہا من البیع الفاسد انہ یضمن بالاتفاق فلو سقی ارض نفسہ بماء غیرہ ضمنہ وبہ جزم فی النقایۃ ہہنا فافہم میں کہتا ہوں اور ہدایہ اور اسکی شروح
میں بیع فاسد سے یہ مذکور ہے کہ ضمان لازم آتا ہے تلف کرنے سے تو اگر اپنی زمین سینچی غیر کے پانی سے تو مالک کو تاوان دے اور اسی قول پر یقین کیا ہے
نقایہ میں یہاں سو اسکو سمجھ لے ہم شارح نے اشارہ کیا کہ صاحب نقایہ نے اس مقام کے سوا اور مقام میں جمہور کے موافق یقین کیا ہے قلت قدمنا ان
علیہ الفتوی فتنبہ میں کہتا ہوں اور ہم اوپر مذکور ہو چکا وہ قول جسپر فتوی ہے تو خبردار رہ ہم مراد جمہور کا فتوی ہے عدم ضمان کا جو شرح وہبانیہ سے
مذکور ہو چکا نہ ناصحی کا فتوی کذا فی الطحطاوی وفی الوہبانیۃ [illegible] اور وہبانیہ میں ہے [illegible] والا یہ کی
باری سے ضامن نہیں او بعضوں نے اسپر تاوان لازم کیا ہے اور جو قول عدم ضمان کا گذر گیا ظاہر تر ہے [illegible] الشرب الذی [illegible]

بادہ میں اسکا ڈالنا یا تیل میں یا کھانے میں یا اسکے سوا اور طرح سے استعمال کرنا جائز نہیں حرام ہے الا للتخلیل او لخوف العطش بقدر الضرورۃ فلو لا دفع بہ حد یجبیہ کہ خمر کا
سرکہ بنانا یا خوف تشنگی سے بقدر ضرورت کے پینا حرام نہیں اور اگر ضرورت سے زیادہ پیا یہاں تک کہ نشہ ہوگا تو اسپر حد ماری جاویگی کذا فی المجتبیٰ ولا یجوز بیعہا
لحدیث مسلم ان الذی حرم شربہا حرم بیعہا اور جائز نہیں خمر کا بیچنا صحیح مسلم کی اس حدیث کی دلیل سے کہ جسنے اسکا پینا حرام کیا ہے اسنے اسکا بیچنا بھی
حرام کیا ہے صحیح مسلم میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرد شراب کی مشک تحفہ لایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آپ نے فرمایا کہ تجھکو کیا معلوم نہیں
کہ اللہ تعالیٰ نے اسکا پینا حرام کیا ہے پھر اسنے دوسرے آدمی کے کان میں چپکے بات کی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تونے کیا سرگوشی کی اسنے کہا کہ میں نے
اسکو بیچ ڈالنے کا امر کیا ہے تب یہ حدیث فرمائی کہ جسنے پینا حرام کیا اسنے اسکا بیچنا حرام کیا پھر اس مرد نے مشک کا دہانہ کھول دیا تو جو اسمیں خمر تھی سب
جاتی رہی کذا فی العینی ویحد شاربہا وان لم یسکر منہا اور حد ماری جاے گی خمر کے پینے والے پر اگرچہ وہ مست نہو جاے اس سے ہم باوجود عدم سکر حد
لازم ہے اسواسطے کہ اسکی حرمت ذاتی ہے نہ فقط سکر کے سبب سے کیونکہ وہ ام الخبائث ہے مسند [illegible] میں حدیث مذکور ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ جب مرد
خمر کا پیالہ اپنے ہاتھوں پر رکھتا ہے تو اسپر آسمانوں اور زمین کے فرشتے لعنت کرتے ہیں پھر اگر اسنے پی تو اسکی نماز چالیس رات مقبول نہیں ہوتی اور اگر
اسکو ہمیشہ پیا کرتا ہے تو وہ بت پرست کے مانند ہے کذا فی الطحطاوی عن القہستانی ویحد شارب غیرہا ان سکر اور خمر کے سوا اور مسکرات کے پینے والے کو
حد ماری جاتی ہے جبکہ اسکو بیہوشی اور نشہ ہو جاے فتاویٰ عالمگیری میں ہے کہ ہمارے زمانہ میں محمد رحمہ اللہ کے قول پر فتویٰ ہے تو حد ماری جاویگی اسپر جو مست ہو جا
ان شرابوں کو پیکر جو بنائی جاتی ہیں جو سے اور شہد اور دودھ اور انجیر سے اسواسطے کہ فاسق لوگ اکثر انہیں پر اجتماع کرتے ہیں ہمارے زمانہ میں اور لہو و لعب کا
قصد کرتے ہیں اور اسکے پینے سے مست ہونے کا ارادہ رکھتے ہیں انتہی ولا یوثر فیہا الطبخ اور خمر کا آگ پر پکانا اسکے ازالہ حرمت میں اثر نہیں کرتا ہم
یعنی پکانے سے اسکی حرمت زائل نہیں ہوتی اسواسطے کہ پکانا تو شرع میں ثبوت حرمت کے منع کرنے کے واسطے ہے نہ اسواسطے کہ اسکی حرمت کو باطل کرے ستحرمت
کے ثابت ہو جانے کے بعد یعنی خمر ہو جانے سے پہلے طبخ البتہ موثر ہے اور جبکہ خمر بنگئی تو اسکے بعد طبخ کچھ اثر نہیں کرتا کذا فی الطحطاوی الا انہ لا یحد فیہا ما لم یسکر منہ
لاختصاص الحد بالنئ ذکرہ الزیلعی وسیظہر لمصنفنا وفقہ ما فی القنیۃ والمجتبیٰ ثم نقل عن ابن وہبان انہ لا یلتفت لما قالہ صاحب القنیۃ مخالفا للقواعد
ما لم یعضدہ نقل من غیرہ انتہی وفیہ کلام لابن الشحنۃ یہ کہ خمر مطبوخ کے پینے پر حد ماری نجاویگی جب تک اس سے مست نہو کا سبب مخصوص ہونے حد کے
کچی خمر کے ساتھ ایسا ذکر کیا ہے زیلعی نے اور قوی کیا ہے اس قول کو مصنف رح نے اپنی شرح میں اور وہ جو قنیہ میں کہا ہے اس قول کو جو قنیہ اور مجتبیٰ میں ہے یعنی جب خمر
پکائی گئی اور اسکی تلخی دور ہو گئی تو حلال ہو جاتی ہے پھر مصنف نے ابن وہبان سے یہ قول نقل کیا کہ التفات نکیا جائے اسکے قول کی طرف جو صاحب قنیہ نے
قواعد مذہب کے مخالف کہا ہے جب تک کہ اسکی تائید کسی اور فقیہ کی نقل سے ثابت نہو انتہی اور اس تفصیل میں ابن شحنہ شارح وہبانیہ نے گفتگو کی ہے ہم
خمر مطبوخ پر بلا سکر حد کا نہ واقع ہونا ایک قول ہے اور دوسرا قول شمس الائمہ سرخسی رح کا یہ ہے کہ اسکے شارب پر حد واقع ہوگی تھوڑی پیے یا بہت چنانچہ
فتاویٰ عالمگیری میں کافی سے منقول ہے اور اسی طرح قاضی خان اور بدائع میں ہے ابن شحنہ نے کہا صاحب قنیہ کی مراد یہ ہے کہ خمر مطبوخ حلال ہوتی ہے جبکہ
اس سے اوصاف خمریت کے یعنی تلخی اور مست کر دینا زائل ہو جاے کیونکہ اسکی حقیقت بدل گئی جیسے سرکہ ہو جانے سے اسکی حقیقت بدل جاتی ہے
اور یہ جو صاحب مبسوط نے کہا ہے کہ طبخ سے خمر حلال نہیں ہو جاتی تو مراد اسکی یہ ہے کہ جب خمریت کے اوصاف موجود ہوں کیونکہ انقلاب اور استحالہ نہیں پایا گیا
جو مقتضی ہے اباحت کا اور یہ جو کہا کہ طبخ کو اسکی حلت کے اثبات میں اثر نہیں بخلاف ام سکہ نہیں اسلیے کہ موثر انقلاب ہے طبخ کی اسمیں کچھ خصوصیت نہیں کذا فی
الطحطاوی ولا یجوز بہا التداوی علی المعتمد قالہ المصنف قلت ولو باحتقان و اقطار فی احلیل نہایہ اور جائز نہیں خمر سے دوا کرنا بنا بر قول معتمد کے ایسا
کہا ہے مصنف رح نے شرح میں کہتا ہوں اگرچہ خمر سے حقنہ کیا جاے اور پیشاب کے سوراخ میں ٹپکائی جاے کذا فی النہایہ ہم ہر چند حقنہ وغیرہ میں استعمال

تو ظاہر ہو اور صاحبین رحمہ کے نزدیک اسلیے حرام ہو کہ جب فقط غلیان اور شدت اوپر جوش ہولی تو جھاگ ڈالنے سے بطریق اولی حرمت ہوگی ظاہر کلام بقیۃ
المتون انہ اختار ہہنا قولہما قالہ المصنف ثم قال القہستانی وذکر الاتقانی ہنا انہ اعتمد علی السابق فتنبہ اور ماتن کا ظاہر کلام باقی اور متنوں کے مانند یہ ہو
کہ انھون نے اس مقام میں صاحبین رحمہ کا قول پسند کیا ہو کہ فقط غلیان اور شدت اوپر کفایت کی اور جھاگ ڈالنے کو ذکر نہین کیا ایسا کہا ہو مصنف نے پھر ان
قہستانی نے کہا کہ اتقانی نے یہان جھاگ ڈالنے کی قید ترک کی اسواسطے کہ بیان سابق پر اعتماد کیا یعنی چونکہ خمر کی حقیقت میں جھاگ ڈالنا مذکور کر چکا تھا یہان
اسکے ذکر کی ضرورت نہ تھی انتہی اقول اس سے ظہر اور ہنا ہم طحطاوی نے کہا کہ مصنف رحمہ کی غرض سے قہستانی کے کلام کی تائید نکلتی ہو انتہی کہ اسنے سکر کی حرمت میں جھاگ
ڈالنے کو بیان کے بعد ذکر کیا ہو تو یہی قید نقیع زبیب میں بھی جاری ہوگی انتہی کہ دونون میں کیا ان خلاف ہو ولم یبین حکم نجاسۃ السکر بالنقیع ومفاد کلامہ
انہا خفیفۃ وہو مختار السرخسی والمختار فی الہدایۃ انہا غلیظۃ اور مصنف رحمہ نے سکر نقیعین اور نقیع کی نجاست کا جو بیان نہین کیا اور اسکے کلام سے ایسا
ظاہر ہوتا ہو کہ دونون کی نجاست خفیفہ ہو اور یہی قول شمس الائمہ سرخسی رحمہ کا مختار ہو اور ہدایہ مین یہ اختیار کیا ہو کہ نجاست غلیظہ ہو وحرمتہا دون حرمۃ
الخمر فلا یکفر مستحلہا لان حرمتہا بالاجتہاد اور حرمت اشربہ ثلاثہ یعنی بادہ اور سکر اور نقیع کی کمتر ہو خمر کی حرمت سے تو انکا حلال جاننے والا کافر نہ ہوگا
اسواسطے کہ حرمت انکی اجتہاد کے سبب سے ہو اور حرمت خمر کی بدلیل قرآنی قطعی ہو ہم کہتے ہین ہو کہ تکفیر کو اکفار سے کہنا بہتر ہو تکفیر سے اسواسطے کہ اول
نسبت الی الکفر مین خاص اور ثانی مشترک ہو اور خاص دلالت مراد مین اولی ہو مشترک سے کذا فی الطحطاوی والحلال منہا اربعۃ انواع الاول نبیذ التمر
والزبیب ان طبخ ادنی طبخۃ یحل شربہ وان اشتد اور اشربہ سے چار مشروب حلال ہین اول نبیذ تمر اور زبیب ہو یعنی خشک کھجور اور خشک انگور کا
پانی جبکہ تھوڑا سا پکایا جاوے یعنی یہان تک کہ نضج حاصل ہو کذا فی الزیلعی تو اسکا پینا حلال ہو اگرچہ جوش کھا کر قوی ہو جاوے ہم اشتداد کے ساتھ قذف کو
ذکر نہین کیا بیان سابق پر اکتفا کر کے چنانچہ مزنین ہو عینی نے کہا اتفق من التمر کی حرمت مین احادیث وارد ہین اور اسکی حلت مین بھی احادیث وارد ہین
تو اگر حرام کو خام پر محمول کیجیے اور حلال کو مطبوخ پر تو توافق حاصل ہو اور تعارض دفع ہو جاتا ہے وہذا اذا شرب منہ بلا لہو وطرب فلو شرب للہو فقلیلہ
وکثیرہ حرام اور یہ یعنی حلت نبیذ اور تمر اور زبیب کی اسوقت ہو جبکہ وہ پیا جاوے بغیر لہو اور طرب کے تو اگر لہو ولعب کے واسطے شرب ہوگا تو اسکا
قلیل اور کثیر سب حرام ہو ہم مختار مین ہو کہ طرب سبکی ہو جو انسان کو شدت حزن یا سرور کے بعد حاصل ہوتی ہو در مین کہا کہ یہ قید ان اشربہ کے ساتھ مخصوص
نہین بلکہ اگر پانی وغیرہ مباحات کو لہو اور طرب کے ساتھ استعمال کرے فاسقون کی وضع پر تو حرام ہو وما لم یسکر فلو شرب ما یغلب علی ظنہ انہ مسکر فیحرم
اور یہ حلت اسوقت تک ہو جب تک وہ نشا نکرے تو اگر اسقدر پیئے گا جسقدر کے پینے سے اسکے نشا کرنے کا گمان غالب ہوگا تو وہ پینا حرام ہوگا ہم
یعنی قدح اخیر جسنے نشا کر دیا وہ حرام ہو نہ مشروب تمامہ بحر رائق مین ہو کہ جتنے نو پیالے پیئے خمر کے سوا اشربہ حلال سے اور اسکو نشہ نہوا پھر اسنے دسوان پیالہ
پیا سو اسنے نشا کیا تو حرام دسوان پیالہ ہو نہ اسکے پیالے ابو یوسف رحمہ نے کہا کہ اگر مست ہونے کی نیت سے پیا تو قدح اول ہی حرام ہو اور وہان کا بیٹھنا
حرام اور اسکی طرف چلنا حرام ہو کذا فی الطحطاوی والثانی الخلیطان من الزبیب والتمر اذا طبخ ادنی طبخۃ وان اشتد یحل بلا لہو اور اشربہ حلال سے
مشروب ثانی خلیطین ہو یعنی خشک انگور اور خشک کھجور کا مخلوط پانی جبکہ وہ تھوڑا سا پکایا جاوے اگرچہ جوش کھا کر اشتداد ہین حاصل ہو ہو حلال ہو
بدون لہو لعب کے ہم حلت کی دلیل وہ حدیث ہو جو ابن ماجہ مین عائشہ صدیقہ رض سے مروی ہو کہ ہم مٹھی بھر تمر اور مٹھی بھر زبیب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ
و اصحابہ وسلم کے واسطے برتن مین ڈالتے تھے اور پانی اسپر ڈالتے تھے سو جو علی الصباح تر کر رکھتے تھے حضرت صلعم اسکو شام کو پیتے تھے اور جو شام کو
بھگو رکھتے اسکو علی الصباح پیتے تھے اور وہ جو احادیث مین خلیطین سے نہی وارد ہو وہ تنگی کی حالت پر محمول ہو تاکہ دو نعمتون کا اجتماع نہووے اور
حالانکہ پڑوسی محتاج ہو بلکہ ایک چیز پڑوسی کو دے اور ایک آپ استعمال کرے اور اباحت فراخ سالی مین تھی یہ توجیہ ابراہیم نخعی سے منقول ہو

كذا فى الطحطاوى والثالث نبيذ العسل والتين والبر والشعير والذرة تحل سواء طبخ اولا بلا لهو وطرب اور شربت حلال ہے شہد اور انجیر اور گیہوں اور جو
اور جوار کا نبیذ یعنی خیسانده ان چیزون کا حلال ہے خواه پکایا گیا ہو یا نہیں بدون لہو اور طرب کے والرابع المثلث العنبي وان اشتد وهو ما طبخ من ماء العنب
حتى يذهب ثلثاه ويبقى ثلثه اذا قصد به استمراء الطعام والتداوي والتقوي على طاعة الله ولو للهو لا يحل اجماعا اور شربت حلال ہے چوتھا شربت مثلث
انگوری ہے اگرچہ اسمین اشتداد حاصل ہوا ور مثلث انگوری وہ ہے کہ انگور کا رس پکایا جاوے یہان تک کہ اسکی دو تہائیان جاتی رہین اور ایک تہائی باقی رہ جاے
یہ اس وقت حلال ہے جبکہ اسکے پینے سے ہضم طعام اور دوا کرنا اور حق تعالی کی طاعت پر قوت حاصل کرنا مقصود ہو اور اگر لہو و لعب کے واسطے پیتا ہو تو شیخین رح
اور محمد رح سب کے نزدیک بالاتفاق حرام ہے کذا فی الحقائق ہم شیخین رح کے نزدیک مثلث عنبی بشرط مذکور حلال ہے اور محمد رح اور ائمہ ثلثہ کے نزدیک
حرام ہے منجملہ دلائل حلت شیخین رح کے ایک دلیل یہ روایت ہے جو نسائی مین سوید بن غفلہ سے مروی ہے کہ پہنچی وہ کتاب جو امیر المومنین فاروق اعظم
رضی اللہ عنہ نے ابو موسی اشعری کو لکھا تھا پڑھا اسمین یہ تھا کہ شام کا قافلہ شراب پکایا ہوا بطلاء اسود لایا طلاء ابل کے مانند یعنی گاڑھا سیاه رنگ … ہو گیا
کہ تم اسکو کتنا پکا لیے ہو سو انھون نے مجھکو خبر دی کہ دو تہائیان … ہین اسکے دو ثلث خبیث واسطے ہے ایک ثلث اسکا … اور
سکر کا سو اپنے لوگون سے حکم کرو کہ اسکو پیا کرین اور دوسری روایت نسائی کی یون ہے کہ اپنے مشروب کو تم پکاو یہان تک کہ شیطان کا حصہ جاتا رہے
سو شیطان کے دو حصے ہین اور تمھارا ایک حصہ ہے انتہی عینی نے شرح ہدایہ مین کہا کہ ابو حفص کبیر سے مثلث کا سوال ہوا تو جواب دیا کہ اسکا پینا حلال نہین
سائل نے کہا کہ تم امام اعظم اور ابو یوسف رح کے خلاف کرتے ہو سو جواب دیا کہ وه ہضم طعام کے واسطے حلال کہتے تھے اور ہمارے زمانہ مین لوگ لہو و لعب اور فسق و فجور کے واسطے
پیتے ہین ابو یوسف سے امالی مین روایت ہے کہ اگر کشتی کے واسطے مثلث سے تو قلیل او کثیر سب حرام ہے اور وہان کا بیٹھنا اور اسطرف کا چلنا حرام ہے اور امام اعظم رح سے روایت ہے
کہ مین نبیذ تمر کو حرام نہین کہتا باعتبار دیانت کے یعنی اسواسطے کہ اکابر دین اسکو استعمال کرتے تھے اور مین اسکو نہین پیتا ہون باعتبار مروت کے انتہی والخامس صح بيع
غير الخمر مما مر اور خمر کے سوا جو شراب مذکور ہو چکے انکی بیع صحیح ہے ہم یعنی شراب … یعنی منصف اور سکر اور نقیع زبیب کی بیع شیخین رح کے نزدیک صحیح ہے لیکن مکروہ ہے
اسواسطے کہ معصیت بعینہا قائم ہے کذا فی الطحطاوی ومفاده صحة بيع الحشيشة والافيون قلت وقد سئل ابن نجيم عن بيع الحشيشة هل يجوز فكتب لا يجوز فيحمل ان مراده
بعدم الجواز عدم الحل قاله المصنف اور متن کے قول سے بھنگ اور افیون کی بیع کی صحت مستفاد ہوتی ہے یعنی اسواسطے کہ دونون غیر خمر ہین مین کہتا ہون
اور ابن نجیم سے بھنگ کی بیع کا سوال ہوا کہ کیا جائز ہے تو جواب لکھا کہ جائز نہین تو محمول اسپر ہے کہ عدم جواز سے ابن نجیم کی مراد عدم حلت ہے ایسا کہا ہے مصنف رح
نے شرح مین وتضمن هذه الاشربة بالقيمة لا بالمثل لمنع المسلم عن تمليكه عينه وان جاز فعله اور تاوان دیا جائیگا ان شرابون کا بسبب تلف کرنے
کے قیمت سے نہ مثل سے اسواسطے کہ ہم ممنوع ہین اسکی ذات کی تملیک سے اگرچہ تملیک کا فعل جائز ہے ہم جواز فعل تملیک سے صحت اور ثبوت
مراد ہے کذا فی الطحطاوی بخلاف الصليب حيث تضمن قيمته صليبا لانه مال متقوم في حقه وقد امرنا بتركهم وما يدينون زيلعی بر خلاف اتلاف صلیب کے یعنی
اگر کوئی مسلمان نصرانی ذمی کا صلیب تلف کر ڈالے تو اسکے مانند صلیب کی قیمت کا تاوان دیا جاویگا اسلیے کہ صلیب مال متقوم ہے ذمی کے حق مین اور ہم مامور
ہین انکے دین کے عدم تعرض پر کذا فی الزیلعی وحرمها محمد اي الاشربة المتخذة من العسل والتين ونحوها قاله المصنف مطلقا قليلها وكثيرها وبه يفتي
ذكره الزيلعي وغيره اور حرام کہا ہے انکو محمد رح نے مصنف رح نے شرح مین کہا یعنی جو شراب ہین کہ بنائی جاوین شہد اور انجیر اور انکے مانند سے وه محمد رح
کے نزدیک مطلقا حرام ہین خواه قلیل ہون خواه کثیر اور اسی قول پر فتوی ہے ایسا ذکر کیا ہے زیلعی وغیره نے ہم قہستانی نے کہا خلاصہ یہ ہے کہ حبوب اور … کا
نبیذ یعنی انکا بوزه بشرط مذکور شیخین رح کے نزدیک حلال ہے تو جو انکو پیکر مست ہو اسپر حد نہین اور اسکی طلاق واقع نہین اور محمد رح کے نزدیک وه
حرام ہے اور طلاق واقع ہوگی چنانچہ کافی مین ہے اور محمد رح کے قول پر فتوی ہے چنانچہ کفایہ وغیره مین ہے حموی نے کہا قول اصح اور مختار ہمارے زمانہ مین یہی ہے کہ …

مذکورہ سے جو نشا لاوے علی العموم اسکا قلیل اور کثیر حرام ہے کسی نوع سے ہو بدلیل حدیث صحیح مسلم کل مسکر خمر و کل مسکر حرام یعنی ہر نشہ کرنے والی چیز خمر ہے اور
ہر مسکر حرام ہے اور بدلیل حدیث مسند احمد رح و ابن ماجہ رح و دار قطنی کی ما اسکر کثیرہ فقلیلہ حرام یعنی جس چیز کا کثیر نشہ کرتا ہو اسکا قلیل بھی حرام ہے اور فتویٰ محمد رح کے
قول پر ہے اور بزازیہ میں ہے کہ محمد رح کے نزدیک قلیل اسکا اور کثیر سب حرام ہے فقہا نے کہا اور ہم محمد رح کے قول کو لیتے ہیں اور محمد رح کا مذہب یہ ہے کہ وہ نجس ہے جیسا کہ مذہب
شافعی رح اور مالک رح اور احمد رح اور داؤد رح ظاہری کا ہے انتہی اور یہ خلاف شیخین رح اور محمد رح کا چار اشربہ حلال میں ہے اور شربہ بعد میں سے تو قدر قلیل باتفاق شیخین رح اور
محمد رح کے حرام ہے کہ اسقدر پینا نشہ ہو اگرچہ حد لازم نہ ہوگی بدون نشہ کرنے کے کذا فی الطحطاوی مختصراً و مختارہ شارح الوہبانیۃ و ذکر انہ مروی عن الکل و اقرہ المصنف کیا ہے محمد
کے قول کو وہبانیہ کے شارح نے اور ذکر کیا ہے کہ قول مذکور یعنی وجوب حد مروی ہے شیخین رح اور محمد رح سب سے ہم اور جب حد واجب ہوئی تو حرمت ثابت ہوئی شرح وہبانیہ
میں حاویہ سے یوں مذکور ہے کہ صدر الاسلام ابو الیسر بزدوی سے حکایت ہے کہ اسنے ہمارے سب اصحاب سے یہ روایت پائی کہ حد واجب ہے اور اسواسطے کہ جس سے
نشہ واقع ہو وہ حرام ہے اور نشا فساد کا سبب ہے تو حد واجب ہوئی تاکہ اسکے پینے سے لوگ باز رہیں تا روے زمین سے فساد دفع ہو اور یہ امر تو موجود ہے خمر کے
سوا باقی اشربہ میں بھی کذا فی الطحطاوی ملخصا فلذا قال وفی عصرنا فافتی بحد و اوقعوا طلاقا لمن سکر کما فی الحب سکر کوچن کلام پیری وافتی محمد بتحریم باذق قل
وہو المختار و شارح وہبانیہ نے اسکو نظم کیا ہے سو یوں کہا ہے کہ ہمارے زمانہ میں وجوب حد مختار ہے اور علما نے طلاق واقع کردی ہے اس شخص کی جو اناج کی
شراب یعنی بوزے سے مست ہو اور شیخین رح اور محمد رح سب علما سے وجوب حد مروی ہے اور محمد رح نے قلیل کے بھی تحریم کا فتویٰ دیا ہے اور یہی قول منقح اور محقق ہے
وفی طلاق البزازیۃ وقال محمد ما اسکر کثیرہ فقلیلہ حرام وہو نجس ایضا ولو سکر منہا المختار فی زماننا لزوم الحد وفی الملتقی و وقوع طلاق من سکر منہا تابع
للحرمۃ والکل حرام عند محمد وبہ یفتی والخلاف انما ہو عند قصد التقوی اما عند قصد التلہی فحرام اجماعا انتہی وتمامہ فیما علقتہ علیہ اور بزازیہ
کی کتاب الطلاق میں ہے اور محمد رح نے کہا کہ جس چیز کا کثیر نشا کرے اسکا قلیل بھی حرام ہے اور وہ ناپاک بھی ہے اور اگر اس سے کوئی مست ہو تو ہمارے
زمانہ میں قول مختار یہ ہے کہ اسپر حد جاری ہو اور ملتقی میں اتنا زیادہ کہا ہے کہ جو شخص مست ہو اسکے پینے سے تو اسکی طلاق کا واقع ہونا حرام ہونے کا تابع ہے
اور سب مسکرات حرام ہیں محمد رح کے نزدیک اور اسی قول پر فتویٰ ہے اور یہ خلاف شیخین رح اور محمد رح کا تو قصد تقویت پر مخصوص ہے اور لہو لعب کے قصد سے تو قلیل
اور کثیر جمیع مسکرات کا باجماع شیخین رح اور محمد رح کے حرام ہے انتہی ما فی الملتقی اور پورا اسکا بیان اس شرح میں ہے جو ہمنے ملتقی پر لکھی ہے زاد القہستانی ان لبن
الابل اذا اشتد لم یحل عند محمد خلافا لہما والسکر منہ حرام بلا خلاف والحد والطلاق علی الخلاف قہستانی نے اسقدر زیادہ بیان کیا کہ اونٹ کا دودھ جب
جوش کھا کر مستی لاوے تو محمد رح کے نزدیک حلال نہیں برخلاف شیخین رح کے اور نشہ ہونا اس سے تو بلا خلاف حرام ہے اور اسکے مست پر حد واقع ہونا اور اسکی
طلاق واقع ہونی اسی خلاف پر مبنی ہے یعنی شیخین رح کے نزدیک واقع نہ ہوگی اور محمد رح کے نزدیک واقع ہوگی وکذا لبن الرماک ای الافراس اذا اشتد لم یحل وصحح فی الہدایۃ
حلہ وفی الخزانۃ انہ یکرہ تحریما عند عامۃ المشائخ علی قولہ اور اسی طرح گھوڑی کا دودھ جبکہ جوش کھاوے حلال نہیں اور ہدایہ میں اسکے حلال ہونے کو
صحیح کہا ہے یعنی امام رح کے نزدیک تا عدم سکر اور خزانہ میں یوں ہے کہ وہ مکروہ تحریمی ہے مشائخ کے نزدیک امام رح کے قول پر ہم حلت اسوقت تک ہے جب تک
نشا نکرے زیلعی میں ہے قول اصح یہ ہے کہ گھوڑے کا دودھ امام رح کے نزدیک حلال ہے جب ذکر نہ کرے صاحب ہدایہ کے اسلیے کہ اسکے گوشت کی کراہت احترام کے
سبب ہے اور اسلیے کہ مادہ جہاد منقطع نہو جاوے تو یہ کراہت اسکے دودھ کی طرف متعدی نہ ہوگی انتہی کذا فی الطحطاوی وحل الانتباذ اتخاذ النبیذ فی الدبا
جمع دباۃ وہی القرع حلال ہے نبیذ بنانا تونبوں میں و باۃ بتشدید باء و جمع ہے دباۃ کی جو جمع کدو ہے والحنتم جرۃ خضراء والمزفت المطلی بالزفت ای القیر
والنقیر الخشبۃ المنقورۃ وما ورد من النہی منسوخ اور حلال ہے نبیذ بنانا حنتم یعنی سبز گھڑے اور مرتبان میں اور اس برتن میں جسپر زفت یعنی
روغن قیر کا ملا ہو اور لکڑی کے کھدے ہوے برتن میں اور جو حدیث میں ان ظروف کے استعمال سے نہی وارد ہے سو منسوخ ہے امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے

الزاہدی یکفر مباح قتلہ اور مصنف رح نے شرح میں جامع وغیرہ سے نقل کیا کہ جو بنج اور بھنگ کے حلال ہونے کا قائل ہو وہ ملحد بدعتی ہی بلکہ نجم الدین زاہدی نے کہا کہ وہ شخص بسبب کفر ہی اور اسکا قتل مباح ہی ام مصنف رح نے جامع الفتاوی سے یہ نقل کیا کہ حافظ الدین نے شرح قرتاشی سے ذکر کیا کہ شمس الائمہ سرخسی سے حلت اور حرمت حشیش یعنے بھنگ کا سوال ہوا سو کہا کہ امام ابو حنیفہ رح سے کچھ منقول نہیں اسواسطے کہ انکے وقت میں اسکا استعمال مشہور نہ تھا تو اباحت پر باقی رہا اور سلف سے بھی کچھ منقول نہیں مزنی کے زمانے تک جو شاگرد ہیں امام شافعی رح کے اور اسمیں شاگرد امام اعظم رح کے عراق اور عجم میں تھے وہ اسکی اباحت کے قائل تھے پھر جب اسکی بلا عام ہوگئی اور یہ فتنہ عالم میں پھیلا اور مفاسد عقل پر غالب آگئی اسکے استعمال سے تو تمام علما ماوراء النہر نے مزنی کی مانند اسکی حرمت کا فتوی دیا اور اسکے جلانے کا اور اسکے بائع کی تعزیر کا فتوی دیا تو اسنادنا شافعی رح اور حنفی رح دونوں مذہبوں کا اسکے حرام ہونے پر فتوی ہی یہانتک کہ اسکی حلت کے قائل کو زندیق اور مبتدع کہا ہی اور حکم کیا ہی کہ جو بھنگ سے [illegible] اور حلال [illegible] اسکی طلاق واقع ہوگی زجراً اور تو بنج کی وجہ سے کذا فی الطحطاوی قلت ونقل شیخنا النجم

الغزی الشافعی فی شرحہ علی منظومۃ ابن الوردی المتعلقۃ بالکبائر والصغائر عن ابن حجر المکی انہ صرح بتحریم جوزۃ الطیب باجماع الائمۃ الاربعۃ وانہا مسکرۃ میں کہتا ہوں اور ہمارے استاد نجم غزی شافعی رح نے بیچ اپنی شرح میں جو انکی ابن الوردی کی منظومہ پر ہی جو کبائر اور صغائر کے بیان میں ہی ابن حجر کی سے یوں کہا ہی کہ اسنے تصریح کی ہی جائفل کے حرام ہونے پر باتفاق چاروں اماموں کے اور یہ کہ وہ نشا کرتا ہی ثم قال شیخنا النجم والتتن الذی حدث وکان حدوثہ بدمشق فی سنۃ خمسۃ عشر بعد الالف یدعی شاربہ انہ لا یسکر وان سلم لہ فانہ مفتر وہو حرام لحدیث احمد عن ام سلمۃ قالت نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن کل مسکر ومفتر قال ولیس من الکبائر تناولہ المرۃ والمرتین ومع نہی ولی الامر عنہ حرم قطعا علی ان استعمالہ ربما اضر بالبدن نعم الاصرار علیہ کبیرۃ کسائر الصغائر انتہی پھر فرمایا کہا ہمارے استاد نجم شافعی رح نے کہ تتنبا کو جو تو پیدا ہی اور اسکی پیدائش دمشق شام میں ایکہزار پندرہ سال ہجری میں ہوئی اسکا پینے والا یہ دعوے کرتا ہی کہ وہ نشہ نہیں کرتا اگر اسکے عدم سکر کو مان لیجیے تو البتہ وہ مفتر ہی یعنے اگرچہ عقل کو زائل نہیں کرتا مگر حواس کو شکستہ اور ضعیف کرتا ہی اور جو چیز مفتر ہی وہ حرام ہی بدلیل [illegible] کے جو مسند احمد میں حضرت ام سلمہ رض سے مروی ہی کہ منع فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہر مسکر اور مفتر یعنے نشہ کرنیوالی اور سست کرنیوالی چیز سے اور نجم مذکور نے کہا کہ تتنبا کو کا ایک دو بار استعمال کرنا کبیرہ گناہ نہیں اور باوجود منع کردینے سلطان وقت کے وہ یقیناً حرام ہی علاوہ یہ کہ اسکا استعمال اکثر بدن کو ضرر کرتا ہی ہاں اسکو ہمیشہ استعمال کرنا کبیرہ گناہ ہی جیسے باقی صغائر کا دوام کبیرہ گناہ ہوجاتا ہی انتہی کلام النجم الشافعی رح بلفظہ ہم ابو السعود مفتی روم نے کہا کہ تتنبا کو کی حرمت علما شافعیہ [illegible] شافعیہ نے تصریح کی ہی کہ اگر زوجہ حقہ پیتی ہو تو زوج پر اسکا سامان کر دینا واجب ہی انتہی اور ہمنے ثقات شافعیہ رح سے دریافت کیا سو انہوں نے کہا کہ جو ابن حجر نے حرمت بیان کی ہی سو قول ضعیف ہی اور مذہب صحیح یہ ہی کہ تنبا کو مکروہ تنزیہی ہی مگر بعارض اور حقہ اسوقت زوج پر واجب ہی جب زوجہ کو اسکی عادت ہو اور ترک اسکا ضرر کرے تو از قبیل تفکہات ہوگا اور اگر اسکا ترک ضرر کرتا ہو تو من قبیل علاج کے ہوگا تو اسوقت زوج پر لازم نہوگا انتہی کلام الشافعیہ اور یہ جو ضرر بدن کا مذکور کیا سو حقیقت حال یہ ہی کہ یہ امر مختلف ہی باختلاف مستعملین کے یعنے ہر کسیکو مضر ہی اور کسیکو نافع کذا فی الطحطاوی وفی الاشباہ فی قاعدۃ الاصل الاباحۃ او التوقف ویظہر اثرہ فیما اشکل حالہ کالحیوان المشکل امرہ والنبات المجہول سمیتہ انتہی قلت فیفہم منہ حکم النبات الذی شاع فی زماننا المسمی بالتتن فتنبہ اور اشباہ میں اس قاعدہ کے اندر کہ اصل اشیا میں اباحت ہی یا توقف اور ظاہر ہوتا ہی اثر اس قاعدے کا اس چیز میں جسکا حال معلوم نہیں جیسا کہ وہ جانور جسکا حال معلوم نہیں اور وہ گھاس جسکا زہر ہونا ثابت نہیں ہوتا انتہی کلام الاشباہ میں کہتا ہوں تو اس قاعدے سے بوجھا جاتا ہی حکم اس گھاس اور بوٹی کا جو ہمارے زمانہ میں شائع اور پھیل گئی ہی جسکا نام تتن یعنے تنباکو ہی تو خبردار رہنا سو یعنے بموجب اس قاعدہ کے کہ اصل اشیا میں اباحت ہی تنبا کو مباح ہی اور بموجب اس قاعدہ کے کہ اصل اشیا میں توقف ہی یعنے نہ اباحت ہی نہ حرمت بلا حکم شرع کے تو نہ مباح ہی نہ حرام وقف کرے

اور مسلم اور مسند احمد میں ہے اور اجماع امت اسکے مشروع ہونے پر قائم ہے اور عقل سے بھی اسکی خوبی ثابت ہے اسواسطے کہ یہ قسم ہے اکتساب کی اور اکتساب مباح ہے الا للمحرم
الا المحرم فی غیر الحرم شکار کرنا مباح ہے مگر محرم کو غیر حرم میں مباح نہیں ہم حلبی نے کہا یوں کہنا بہتر تھا الا المحرم او فی الحرم یعنے شکار مباح ہے مگر محرم کو یا حرم میں
مباح نہیں اسواسطے کہ یہ عبارت تینوں شکاروں کو شامل ہے شکار محرم کو حل یا حرم میں اور شکار حلال کو حرم میں اور ملتقی کا ہو ظاہر یہ ہے شکار کرنا مباح ہے
مگر لہو کے سبب سے کیونکہ جیسا کہ یہ ظاہر ہے او حرفۃ علی ما فی الاشباہ وقال المصنف وانکارہ ... عندی اباحۃ اتخاذہ حرفۃ لانہ نوع من انواع
الکسب وکل انواع الکسب فی الاباحۃ سواء علی المذہب الصحیح کما فی البزازیۃ وغیرہا یا شکار کرنا مباح ہے مگر شکار کا پیشہ اختیار کرنا مباح نہیں یہ عدم اباحت
بموجب اشباہ کے ہے مصنف رح نے شرح میں کہا کہ اس کے عدم اباحت حرفہ ہونے میں زیادہ کی اشباہ کی تنبیہ سے ورنہ میرے نزدیک شکار
کے پیشہ اختیار کرنے کی اباحت تحقیق ہے اسواسطے کہ یہ بھی ایک قسم ہے اکتساب کی اور سب اقسام اباحت کے برابر ہیں بموجب مذہب صحیح کے
چنانچہ بزازیہ وغیرہ میں بیان ہے ہم مصنف شاگرد ہیں صاحب اشباہ کا ادب کی راہ سے انکے قول ضعیف کو بھی علانیہ رد نہ کیا فیملک الصید بشبکۃ
نصبہا یملک ما تعلق بہا بخلاف ما اذا نصبہا للجفاف فانہ لایملک ما تعلق بہا ایک شخص نے شکار کے واسطے جال لگایا تو وہ مالک ہوگا
اس جانور کا جو اس میں پھنس گیا بخلاف اس صورت کے جبکہ جال لگایا اسکے خشک کرنے کے لیے تو وہ مالک نہوگا اسکا جو پھنس گیا اسمیں تو اول صورت میں
دوسرا شخص شکار کو نہیں لے سکتا اور دوسری صورت میں جو شخص اسکو پکڑلیگا مالک ہوگا جال والا اس سے نہیں لے سکتا وان وجد القافش
او غیرہ خاتما او دینارا علیہ ضرب الاسلام لا یملکہ ویجب التعریف اور اگر کسی نے پایا یا کوئی اور شخص انگوٹھی یا اشرفی جس پر اسلام کا سکہ ہو پاوے تو اسکا
مالک نہوگا اور اسکی تعریف یعنے پہچنوانا واجب ہے کیونکہ یہ ہو اسکو ... تلاش ... سکون قاف وکسر لام ... میں ... اسکو کہتے ہیں
جو زمین میں مالیت کی چیز تلاش کرتا ہے کذا فی الطحاوی او جس پر ضرب کفر کی ہو وہ رکاز میں داخل ہے اعلم ان اسباب الملک ثلثۃ ناقل کبیع
وہبۃ وخلافۃ کارث واصالۃ وہو الاستیلاء حقیقۃ بوضع الید او حکما بالتہیئۃ کنصب شبکۃ لصید لا لجفاف علی المباح الخالی عن مالک
فلو استولی فی مفازۃ علی حطب غیرہ لم یملکہ ولم یحل للقافش ما یجدہ بلا تعریف معلوم کرو کہ ملک کے سبب تین ہیں ایک سبب ناقل ہے یعنے ایک مالک سے
دوسرے مالک کی طرف ملکیت منتقل ہو جاوے جیسے بیع اور ہبہ سے ملک دوسرے کی ہو جاتی ہے اور دوسرا سبب ملک کا خلافت ہے یعنی ایک کے مرنے کے بعد دوسرا
مالک ہو جاتا ہے جیسے میراث اور تیسرا سبب ملک کا اصالت ہے یعنے استیلا اور قابض ہونا اس مباح چیز پر جو خالی ہے مالک سے خواہ حقیقۃ استیلا اور قابض ہو
قبضہ میں کر لینے سے یا حکما قدرت ہو اسکے تہیہ اور سامان کرنے سے چنانچہ جال کا لگانا شکار کے واسطے نہ جال خشک کرنے کے لیے تو اگر
ایک شخص مستولی ہو جنگل میں غیر شخص کی لکڑی پر تو مالک نہوگا یعنے اسواسطے کہ ملک غیر سے خالی نہیں اور زمین کے تلاش کرنے والے کو حلال نہیں وہ چیز
جو پاوے بدون تعریف کے وتمام التعریف فی المطولات اور شکار کی تعریف تمام بڑی بڑی کتابوں میں ہے ہم تمام تعریف صید کی قہستانی سے
ترجمہ میں ذکر کر چکے ویحل الصید بکل ذی ناب ومخلب تقدما فی الذبائح من کلب وباز ونحوہما بشرط قابلیۃ التعلیم بشرط کونہ لیس بنجس
العین اور حلال ہے شکار کرنا ہر نیش دار اور چنگل گیر سے کتا ہو یا باز اور مانند اسکے چنانچہ چیتا اور شکرا بشرطیکہ قابل ہونے تعلیم کے اور بشرطیکہ اسکے
نجس العین نہونے کے کتاب الذبائح میں نیشدار اور چنگل گیر کی تفصیل ہو چکی یعنے ہر نیشدار اور چنگل والا مراد نہیں اسلیے کہ اونٹ بھی نیش دار
ہوتا ہے اور کبوتر چنگل والا لیکن ان سے شکار نہیں کرتے نیش اور چنگل سے ثم فرع علی ما مہد من الاصل بقولہ فلا یجوز الصید بدب واسد لعدم قابلیتہما
التعلیم فانہما لا یعملان للغیر الاسد لعلو ہمتہ والدب لخساستہ والحق بعضہم بہما الحداۃ لخساستہا پھر مصنف رح نے تفریع کی اس قاعدہ پر
جسکی تمہید کی اس قول سے تو جائز نہیں شکار کرنا ریچھ اور شیر سے اسواسطے کہ انمیں تعلیم کی قابلیت نہیں کیونکہ وہ دونوں غیر کے لیے عمل

نہیں کرتے

اور اگر صیاد نے شکار لے لیا کتے سے اور اُس مین سے ایک ٹکڑا کاٹا اور کتے کی طرف ڈال دیا سو اُسنے اُسکو کھا لیا یا کتا شکار مین سے صیاد کے ہاتھ سے جھپٹا مار کر لیگیا اور کھا گیا
تو باقی شکار حلال کھایا جائیگا جیسے وہ شکار حلال ہے جسکا خون کتا پی گیا اسواسطے کہ یہ حرکت اُسکی نہایت علم اور دانشمندی پر دلالت کرتی ہے کیونکہ اُسنے وہ چیز کھائی کہ جو مالک کے لائق
نتھی یعنی خون اور باقی رکھی وہ چیز جو مالک کے لائق ہے یعنی گوشت کذا فی المنح ولو نہش الصید فقطع منہ بضعۃ فاکلہا ثم ادرکہ فقتلہ ولم یاکل منہ لا یوکل لاکلہ
حالۃ الاصطیاد اور اگر کتے نے شکار کو دانتون سے نوچا سو اُس مین سے بوٹی کاٹا اور کھایا پھر شکار کو پکڑا اور قتل کیا اور نہ کھایا تو وہ حلال نہین کھایا جاویگا شکار کرنے کی
حالت مین کھا جانے کے سبب سے ہم تو یہ شکار ہوا کلب جاہل کا ولو القی ما نہشہ وتبع الصید فقتلہ ولم یاکل منہ حتی اخذہ صاحبہ ثم اکل ما القی حل لانہ لو
اکل من نفس الصید لم یضر کما مر اور اگر کتے نے وہ ٹکڑا ڈال دیا جو نوچا اور پیچھا کیا شکار کا سو اُسکو قتل کیا اور اُس مین سے نہ کھایا یہان تک کہ اُس سے مالک نے شکار لیا
پھر کتے نے کھایا جو ڈالا تھا تو شکار حلال ہے اسواسطے کہ اُس وقت مین یعنی شکار کر چکنے کے بعد اگر خود شکار کی ذات سے کتا کھاتا تو حلت مین ضرر نکرتا چنانچہ گذر گیا
واذا ادرک المرسل او الرامی الصید حیا بحیوۃ فوق ما فی المذبوح ذکاہ وجوبا اور جب کہ کتے یا باز کا چھوڑنے والا یا تیر انداز شکار کو زندہ پاوے ایسی زندگانی کے
ساتھ جو حیات مذبوح سے زیادہ ہو تو اُسکو ذبح کرے بنا بر وجوب کے ہم یعنی اگر شکار کو بعد مقتول ہونے کے پایا تو وہ حلال ہے ذکوۃ اضطراری کے سبب سے اور اگر زندہ پایا
تو حلال نہین بدون ذبح کرنے کے اسواسطے کہ اُسنے ذکوۃ اختیاری کو ترک کیا باوجود قدرت کے [illegible] عالمگیری سے نقل کیا کہ اگر فوق ما فی المذبوح حیات باقی نہین
اس طرح پر کہ شکار کا پیٹ پھٹ گیا اور انتڑیان نکل پڑین پھر وہ مرگیا تو وہ حلال ہے اور بعضون نے کہا کہ یہ قول ہے صاحبین رحمہما اللہ کا لیکن امام رحمہ اللہ کے نزدیک حلال نہین
اسواسطے کہ جب زندہ ملا تو بدون ذبح کے حلال نہوگا اسی قول پر فتوی ہے چنانچہ کافی مین ہے وقیدہ بالحیاۃ بالرمی [illegible] دو شکار کے حلال ہونے مین تیر
مارنے سے بسم اللہ کہنا تیر لگانے کے وقت شرط ہے اگرچہ تسمیہ حکمی ہو چنانچہ گذر گیا یعنی نسیان سے ترک تسمیہ شرط حلت نہین وشرط [illegible] التحقق معنی الذکوۃ اور شرط ہے
زخم لگنا تیر سے تا کہ ذکوۃ کا معنی [illegible] یعنی خون نکلنا [illegible] سے ثابت ہو وشرط ان لا یقعد عن طلبہ لو غاب الصید متحاملا السہم فادام فی طلبہ حل وان قعد
عن طلبہ ثم اصابہ میتا لا یوکل لاحتمال موتہ بسبب آخر اور یہ بھی شرط ہے کہ تیر انداز بیٹھ نرہے شکار کی تلاش سے اگر شکار غائب ہو گیا ہو اُسکے تیر کو اٹھائے ہوئے تو جب تک
تیر انداز اُسکی طلب مین ہے وہ حلال ہے اور اگر اُسکی تلاش اور طلب سے بیٹھ رہا پھر اُسنے شکار کو مردہ پایا تو اُسکا کھانا حلال نہین اس احتمال سے کہ شاید شکار کی موت
دوسرے سبب سے ہوئی ہو تیر کے زخم کے سوا اسواسطے کہ محرمات مین موہوم متحقق کے مانند ہوتا ہے کذا فی الزیلعی وشرط فی الخانیۃ بان لا یتوارے عن بصرہ وفیہ کلام
بسوطہ فی الزیلعی وغیرہ اور فتاوی قاضیخان مین حلت شکار کی یہ شرط مذکور کی ہے کہ شکار چھپ نہ گیا ہو تیر انداز کی نظر سے اور اس شرط مین اعتراض ہے جو زیلعی وغیرہ
مین مذکور ہے ہم وہ شرط یہ ہے کہ جب شکار نظر سے غائب ہو شاید اور کسی سبب سے مر گیا ہو خلاصہ اعتراض زیلعی یہ ہے کہ صاحب ہدایہ نے آخر کلام مین اس
شرط کی طرف اشارہ کیا ہے اور اول کلام طلب اور عدم طلب پر مبنی ہے اور اسپر اکثر کتب ہمارے مذہب کی ہین [illegible] مسلم اور احمد اور ابوداؤد اور نسائی مین روایت ہے کہ
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ابو ثعلبہ سے فرمایا کہ جب تو نے اپنا تیر مارا اور شکار غائب رہا تجھسے تین دن پھر تو نے اُسکو پایا سو کھا جب تک سڑ کر گندہ نہین ہو گیا
یہ حدیث اباحت غائب پر دلالت کرتی ہے تو حجت ہے اُس شخص پر جو اسکا مانع ہے انتہی ملخصا کلام یہ ہے کہ عدم اشتراط اس شرط کا راجح ہے کذا فی الطحطاوی فان ادرکہ الرامی
او المرسل حیا ذکاہ وجوبا فلو ترکہا حرم وسیجی پھر اگر تیر انداز یا چھوڑنے والا کتے یا باز کا شکار زندہ پاوے تو واجب ہے کہ اُسکو ذبح کرے اور اگر ذبح کو ترک کریگا تو شکار
حرام ہوگا اور آگے آویگا ہم یہ مسئلہ مکرر ہو گیا والحیوۃ المعتبرۃ حیا ما یکون فوق ذکوۃ المذبوح بان یعیش یوما وروی اکثرہ صحح اور جو حیات کہ بیان سے یعنی
ذبح شکار مین معتبر ہے وہ ذکوۃ مذبوح سے زائد ہے اس طرح کہ شکار ایک دن زندہ رہے اور دوسری روایت یہ ہے کہ اکثر یوم زندہ رہے کذا فی الحموی اما مقدارہا وہو ما لا یتوہم
بقاءہ کما فی الملتقی فلا یعتبر اجماعا ولو وقع فی ماء بحرم [illegible] اور حیات مذبوح کی مقدار یعنی جسقدر زندگی سے اُسکا باقی رہنا متوہم نہو چنانچہ ملتقی مین ہے سو وہ زندگی بیان
معتبر نہین یہان تک کہ اگر اسقدر حیات شکار مین ہو اور صیاد اُسکو ذبح نکرے اور وہ پانی مین گر پڑے تو وہ حرام نہوگا ہم صدر الشہید نے ذکر کیا کہ یہ قول [illegible]

علیہ الصلوۃ والسلام ما ابین من الحی فہو میتۃ چنانچہ شکار تیر سے زخمی ہوا اسوقت اسکا کوئی عضو کاٹ رہا گیا تو شکار کا کھانا حلال ہے نہ عضو مقطوع کا برخلاف
شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک عضو مقطوع کا بھی کھانا حلال ہے اور ہماری دلیل آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام کا قول ہے کہ جو عضو جدا کیا گیا زندہ جانور سے
وہ مردار ہے ھم ابو داؤد اور ترمذی میں ابو واقد لیثی سے یوں روایت ہے قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما قطع من البہیمۃ وہی حیۃ فہو میتۃ یعنے جو چیز چوپائے
جانور سے کاٹی گئی اور وہ زندہ ہے تو وہ مردار ہے اور مسند احمد اور ابن ابی شیبہ اور اسحق بن راہویہ اور دارمی اور ابو یعلی کی مسانید میں بھی یہ مضمون مروی ہے کذا
فی العینی شرح الہدایہ وجہ استدلال یہ ہے کہ حدیث میں زندہ مطلقاً مذکور ہے خواہ حقیقۃً ہو یا حکماً سو جس وقت اسکا عضو قطع ہوا تو وہ حقیقۃً زندہ تھی کیونکہ حیات
اسمیں قائم ہے اور استدلال حکماً بھی زندہ ہے کہ سلامت رہنا اسکا اس زخم کے بعد متوہم ہے عینی نے کہا قطع اس عضو کا مراد ہے جسکے قطع کے بعد حیوان زندہ رہے
چنانچہ ہاتھ پاؤں یاران یا اقل نصف راس سے ولو قطعہ ولم یبنہ واحتمل الالتیام اکل العضو ایضا والا لا ملتقی اور اگر عضو قطع کیا اور جدا نہیں کردیا اور اسکا بدن
سے التیام یعنے ملنا اور جڑ جانا محتمل ہے تو اس عضو کا کھانا بھی حلال ہے اور اگر التیام اور اندمال اسکا نہیں ہوسکتا تو عضو مقطوع کا کھانا حلال نہیں
کذا فی الملتقی وان قطعہ الرامی اثلاثا والاکثر مع عجزہ او قطع نصف راسہ او اکثرہ او قدہ نصفین اکل کلہ لان فی ہذہ الصور لا یمکن
حیاۃ فوق حیاۃ المذبوح تبینا والحدیث المذکور اور اگر تیرانداز نے شکار کو تین تہائی قطع کیا اور اسکا اکثر بدن اسکی دھڑی اور دم کے ساتھ رہا یعنے
ایک تہائی سر کی طرف رہی اور دو تہائیاں دم کی طرف باقی رہیں یا شکار کا نصف سر یا اکثر کاٹا یا شکار کا جسم نصفا نصف پھاڑا سر سے دم تک
تو تمام شکار کا کھانا حلال ہے اسواسطے کہ ان صورتوں میں اسکی زندگی مذبوح کی زندگی سے زیادہ ممکن نہیں تو حدیث مذکور اسکو شامل نہ رہی اور
اسواسطے کہ حدیث مذکور زندہ حقیقی اور حکمی کو شامل ہے اور ان صورتوں میں حیات حکمی بھی صادق نہیں اسواسطے کہ اسکی سلامتی اور بقا ایسے زخموں
کے بعد متوہم نہیں تو فی الحال اسکی ذکاۃ واقع ہوگئی تو وہ بالکل حلال ٹھہرا عینی نے کہا مراد قدہ سے شق طولانی ہے بخلاف ما لو کان الاکثر مع راسہ لامکان
المذکور برخلاف اس صورت کے کہ اگر شکار کا اکثر بدن اسکے سر کے ساتھ رہا تو اسکا اکثر ماکول ہے نہ اقل امکان مذکور کے سبب سے یعنے اگر
ایک تہائی دم کی طرف کٹ رہی اور دو تہائیاں سر کے ساتھ باقی رہیں تو سر کی جانب حلال ہے نہ دم کی طرف اسواسطے کہ جانب سر کی حیات مذبوح کی
حیات سے زیادہ ممکن ہے کذا فی المنح وحرم صید مجوسی ووثنی ومرتد ومحرم لانہم لیسوا من اہل الذکاۃ بخلاف کتابی لان ذکاۃ الاضطرار کذکاۃ
الاختیار اور حرام ہے شکار مجوسی اور بت پرست اور مرتد اور احرام باندھنے والے کا اسلیے کہ اشخاص مذکورین ذبح کرنے کی لیاقت نہیں رکھتے
برخلاف اہل کتاب کے اسواسطے کہ ذبح اضطراری ذبح اختیاری کے مانند ہے وان رمی صیدا فلم یثخنہ فرماہ آخر فقتلہ فہو للثانی وحل اور اگر
شکار کو ایک شخص نے تیر مارا سو اسکو زخم کاری نہیں لگا پھر دوسرے شخص نے اسکو تیر مارا تو اسکو قتل کیا تو وہ شکار دوسرے شخص کا مملوک ہے اور
حلال ہے یعنے اسواسطے کہ دوسرے نے اسکو حیز امتناع سے خارج کردیا وان اثخنہ الاول بان اخرجہ عن حیز الامتناع وفیہ من الحیوۃ ما یعیش
فالصید للاول وحرم لقدرتہ علی ذکاۃ الاختیار فصار قاتلا لہ فیحرم اور اگر اول شخص نے شکار کے زخم کاری لگایا اسطرح پر کہ حیز امتناع سے اسکو
خارج کردیا یعنے اب بھاگ نہیں سکتا اور اسمیں اتنی حیات ہے جس سے جیتا رہے اب اسکے دوسرے نے اسکو تیر مارا اور قتل کیا تو وہ شکار شخص اول کا ہے
اور اسکا کھانا حرام ہے بسبب قادر ہونے شخص اول کے ذکاۃ اختیاری پر تو دوسرا شخص اسکا قاتل ہوگیا تو وہ حرام ٹھہرا امام زیلعی نے کہا جبکہ شخص اول نے
اسکو زخم کاری لگایا تو وہ حیز امتناع سے خارج ہوگیا اور وہ اسکے ذبح پر قادر ہوگیا تو اسپر ذبح کرنا واجب ہوا اور حالانکہ اسنے اسکو ذبح نہ کیا اور دوسرا
شخص اسکا قاتل ٹھہر گیا اسوجہ سے وہ حرام ہوگیا اور جبکہ ترک ذبح مع القدرۃ سے حرمت ثابت ہوتی ہے تو قتل سے بطریق اولی حرمت ثابت ہوگی
وضمن الثانی للاول قیمتہ کلہا وقت اتلافہ غیر ما نقصتہ جراحتہ اور دوسرا شخص پہلے شخص کو تاوان دے اسکی پوری قیمت کا جو اسکی قیمت

اُسکے تلف کرڈالنے کے وقت سواے اُس نقصان کے جو اول کے زخم لگانے سے حاصل ہوا ہے وجہ تاوان یہی کہ ثانی نے غیر کے مملوک شکار کو تلف کر دیا اسواسطے کہ پہلا
شخص زخم کاری لگانے سے اُسکا مالک ہو گیا تھا تو وقت اتلاف کے اُسپر قیمت لازم آویگی جراحت اول کا نقصان وضع کرکے توضیح اسکی یون ہو کہ وہ شکار
دس درم کا تھا مثلاً شخص اول کے زخم سے دو درم کا نقصان ہوگیا پھر دوسرے نے تیر مارا تو آٹھ درم کا اور نقصان ہوا پھر شکار مرگیا تو دوسرا شخص آٹھ درم کا
تاوان دے کذافی المنح وحل اصطیاد ما یوکل لحمہ وما لا یوکل لحمہ لمنفعۃ جلدہ او شعرہ او ریشہ او لدفع شرہ وکلہ مشروع لاطلاق النص اور حلال ہے
شکار کرنا اُس جانور کا جسکا گوشت حلال ہے اور جسکا گوشت حلال نہیں ہے اُسکی کھال یا بال یا پر کی منفعت سے یا اُسکی شر اور اذیت کے دفع کرنے کے
واسطے اور سب شکار ماکول اور غیر ماکول شرع مین درست ہے نص قرآنی کی مطلق ہونے کی دلیل سے یعنے حق تعالی نے فرمایا و اذا حللتم فاصطادوا یعنی جس وقت حج کا
احرام باندھے ہو تو شکار کرو اس آیت مین ماکول اور غیر ماکول کی قید نہیں اور لغت عرب مین ماکول اور غیر ماکول دونون کو شکار کہتے ہین وفی القنیۃ
یجوز ذبح الھرۃ والکلب لنفع ما والاولی ذبح الکلب اذا اخذہ حرارۃ الموت اور قنیہ مین ہے کہ بلی اور کتے کا ذبح کرنا کسی منفعت کے واسطے جائز ہے اور بہتر
یہ ہے کہ جب کتا مرنے لگے تو اسکو ذبح کرڈالے ہم کہتے ہین بلی موذی ہو تو اسکو تیز دھار چھری سے ذبح کرے اسکو مارنا نہ چاہیے اور اگر کتا عقور
یعنے کاٹنے والا ہو تو اُسکا قتل جائز ہے اور اُسکا مالک تاوان نہ دے سکتا کذافی الطحاوی ویطہر لحم غیر الماکول سوی الخنزیر فلا یطہر اصلا و جلدہ و قیل یطہر جلدہ
لالحمہ وہذا اصح ما یفتی بہ کما فی الشرنبلالیۃ عن المواہب و بہا مرفی الطہارۃ پاک ہوجاتا ہے گوشت اور چمڑا غیر ماکول کا سواے خنزیر کے کہ وہ اصلا
پاک نہین ہوتا اور بعضون نے کہا کہ غیر ماکول کی کھال پاک ہوجاتی ہے نہ گوشت اسکا اور یہ قول اقوال مفتی بہا مین صحیح تر ہے چنانچہ شرنبلالیہ مین مواہب
کتاب الصید مین منقول ہے اور یہ گذر گیا کتاب الطہارۃ مین افتا الطیر لا یباح والاول عدم فعلہ یعنی پرند کا پکڑنا اگرچہ مباح ہے اور بہتر ہے کہ
ایسا نکرے کذافی الخانیۃ یکرہ تعلیم البازی بالطیر الحی التعذیب یکرہ ہے باز کو شکار سکھانا زندہ پرند پر اسلیے کہ پرند کو اس سکھانے مین عذاب ہوتی ہے سمع الصائد
حس انسان او غیرہ من الاہلیات کفرس وشاۃ فرمی الیہ فاصاب صیدا لم یحل شکاری نے آدمی یا اُسکے سوا کسی اہلی جانور جیسے گھوڑے اور بکری
کی آہٹ سنی سو اُسکی طرف تیر چلایا سو شکار کو لگ گیا تو وہ شکار حلال نہین ہم یہ مسئلہ کتب فقہ مین مختلف مذکور ہے ہدایہ مین شکار مذکور کو حلال کہا ہے اور مضمرات مین
اسکو قول مختار قرار دیا ہے منتقی نے اسکو غیر ماکول کہا اسواسطے کہ اُسنے تیر مارا اور شکار کرنے کا قصد نہین کیا زیلعی نے اسی کو پسند کیا اسوجہ سے کہ آدمی وغیرہ
کی طرف تیر مارنا اصطیاد نہین ہے اگرچہ تیر شکار کو لگ جاوے کذافی الطحاوی بخلاف ما اذا سمع حس اسد او خنزیر فرمی الیہ او ارسل کلبہ فاذا ہو صید حلال
الاکل حل بخلاف اُسصورت کے کہ شیر یا سور کی آہٹ سُنے سو اسکی طرف تیر مارا یا کتا چھوڑا پھر ناگہان وہ شکار ماکول اللحم نکلا تو وہ حلال ہے ولو لم یعلم ان الحس حس صید او غیرہ
لم یحل جہرہ لانہ اذا اجتمع المبیح والمحرم غلب المحرم اور اگر معلوم نہو کہ آہٹ شکار کی یا غیر شکار کی آہٹ ہے تو حلال نہین کذافی الجوہرۃ اسواسطے کہ جب مبیح اور محرم جمع ہوتے ہین
تو محرم غالب ہوجاتا ہے احتیاط کی راہ سے رمی ظبیا فاصاب قرنہ او ظلفہ فمات ان ادماہ اکل لوجود الجرح والا لا تیر مارا ہرن کو سو لگا اُسکے
سینگ یا کھر کو سو وہ مرگیا اگر اُسکو خون آلودہ کر دیا تو ماکول ہوگا زخم کے موجود ہوجانے سے اور اگر خون نہین نکلا تو وہ ماکول نہین والعبرۃ بحالۃ الرمی فیحل
الصید بردتہ اذ رمی مسلما لا باسلامہ اور رہا بیت اصطیاد مین تیر اندازی کی حالت معتبر ہے تو شکار حلال ہے تیر انداز کے مرتد ہوجانے سے جبکہ اُسنے تیر لگایا ہو
اسلام کی حالت مین اور شکار حلال نہین تیر انداز کے اسلام لانے سے جبکہ اُسنے تیر لگایا ہو بت پرستی کی حالت مین ہم کہتے ہین کہ تیر لگانے اور کتا چھوڑنے کے
چھوڑنے کے وقت اسلام شرط ہے تو اگر اُسنے تیر مارا یا کتا چھوڑا حالت اسلام مین پھر وہ مرتد ہوگیا تو شکار حلال ہے اور اُسکے بالعکس حلال نہین کذافی العالمگیریہ و تجب
الجزاء بحلہ اذ رمی محرما لا باحرامہ وہی قبیل کتاب الذبائح اور بدلا دینا شکار کا واجب ہوگا محرم کے حلال ہوجانے سے جبکہ اُسنے تیر مارا حالت احرام مین اور اُسکے
محرم ہوجانے سے یعنے اگر غیر محرم نے تیر مارا شکار کو پھر اُسنے احرام باندھا تو جزا واجب نہین اور وہ شکار حلال ہے اور یہ مسئلہ آویگا کتاب الذبائح سے پہلے

بعد ایک سوال کے اسکا جواب شارح نے کہا کالدین کا کاف استقصا کا کاف ہے نہ تمثیل کا یعنی حق منحصر ہے دین میں تو دین کل حق ہے یعنی ہر استیفا میں حق استیفا ہے ممکن
اختیار ۱۲
نہیں کہ عین میں تو صورت مطلب یہ ہے سو اسکا نکلنا اور حاصل ہونا دوسری شئی سے ممکن نہیں بر خلاف دین کے کہ اسکا استیفا مرہون سے ممکن ہے اسکو سمجھ کذا فی شرح الوقایہ
حقیقۃ و ہو دین واجب ظاہرا و باطنا او ظاہرا فقط لکن عبد او قتل و جد حرا او خمرا خواہ دین حقیقۃ او ردین حقیقی وہ ہے جو ذمہ پر ظاہرا و باطنا
واجب ہو یا فقط ظاہر میں واجب ہو جیسے اس غلام کا ثمن جو آزاد نکلا یا وہ کہ جو خمر ثابت ہوا ہم تو بنظر ظاہر رہن صحیح ہے تو تاوان لازم آویگا بائع پر اسکے
ہلاک ہو جانے سے تو اگر غلام اور سرکہ کی قیمت دس درم ہو مثلاً تو بائع پر مشتری کو دس درم دینا لازم ہوگا محمد رح نے مبسوط اور جامع میں تصریح کی کہ مقبوض بحکم رہن
فاسد لازم الضمان ہے یہی قول مختار ہے کذا فی الحاوی من الاختیار او حکما کالاعیان المضمونۃ بالمثل او القیمۃ کما یجئ خواہ دین حکما ہو جیسا کہ وہ اعیان
جنکا ضمان مثل یا قیمت سے ہوتا ہے چنانچہ آگے مذکور ہوگا عام مضمون بالمثل او القیمۃ کو مضمون بنفسہ بھی کہتے ہیں تاج الشریعۃ نے کہا مضمون بنفسہ وہ ہے جسکے تلف
ہو جانے کے وقت مثل واجب ہو اگر اسکا مثل ہو یا قیمت واجب ہو اگر اسکا مثل نہ ہو چنانچہ مغصوب سو اسلئے کہ اگر غاصب مغصوب پر سے مالک کے پاس کوئی چیز رہن رکھدے
تو رہن صحیح ہے حالانکہ مغصوب دین نہیں ہے اور چنانچہ مقبوض علے سوم الشراء او مقبوض بحکم بیع فاسد اور مہر اور بدل خلع اور بدل صلح عن دم العمد اور مضمون بغیرہ
چنانچہ وہ بیع جو بائع کے پاس ہے تو اسکا تاوان یعنی در صورت تلف ہو جانے کے ثمن سے ہے نہ قیمت سے کذا فی العینی حسن چلپی نے شرح وقایہ کے حاشیہ میں کہا کہ مضمون
بنفسہ کی عوض رہن رکھنا صحیح ہے جیسے بعوض دین کے رہن صحیح ہے اسواسطے کہ اسکا مآل کار دین ہے انتہی خانیہ میں ہے رہن رکھنا بعوض ہر دین کے جائز ہے لیکن رہن
بعوض اعیان کی اسطرح ہے کہ رہن بعوض ان اعیان کے جو امانت اور ودیعت اور عاریت اور مال مضاربت اور بضاعت میں سو جائز نہیں ہے اور ایسے رہن بعوض
مستاجرہ باطل ہے اور اسطرح اعیان مضمونہ بغیرہا سے رہن جائز نہیں چنانچہ بائع نے مبیع کو بیچا اور بعوض مبیع کو کوئی چیز رہن رکھدی مشتری کے پاس قبل تسلیم کے تو وہ باطل ہے
ہاں مگر اعیان مضمونہ بالقیمۃ سے رہن رکھنا مانند مغصوب کے بالاتفاق جائز ہے اور اسیطرح رہن بعوض مہر اور بدل خلع کے جائز ہے خواہ وہ عین ہو یا دین انتہی ما فی الخانیہ
مختصرا خلاصہ یہ ہے کہ عین مضمون بنفسہ در حکم دین ہے تو رہن کی یہ تعریف صادق آئی کہ رہن نہیں ہوتا مگر دین میں خواہ دین حقیقی ہو یا حکمی و ینعقد بایجاب و قبول حال کونہ
غیر لازم و حینئذ فللراہن تسلیمہ والرجوع عنہ کما فی الہدایۃ اور رہن منعقد ہوتا ہے ایجاب و قبول سے در حالیکہ وہ عقد غیر لازم ہے اور اسوقت میں تو راہن کو تسلیم
مرہون کی اور رہن کے عقد سے رجوع کرنا جائز ہے چنانچہ ہبہ میں جائز ہے ہم رہن غیر لازم ہے کیونکہ تبرع کا عقد ہے مانند ہبہ اور صدقہ کے ولہذا راہن پر جبر نہیں رہن
رکھنے میں فاذا سلمہ وقبضہ المرتہن حال کونہ محوزا لا متفرقا کثمر علی شجر فقط مفرغا لا مشغولا بحق الراہن کشجر بدون الثمر ممیزا لا مشاعا و متصلا لا متصلا بغیر المرہون
بغیر المرہون خلقۃ کالشجر و نحوہ لزم پھر جب راہن نے مرہون تسلیم کر دیا مرتہن کو اور مرتہن نے اسپر قبضہ کر لیا اس حالت میں کہ مرہون مجتمع اور مفصول ہے
نہ متفرق مانند متفرق ہونے پھل کے درخت پر خالی نہ مشغول بحق راہن جیسے رہن رکھنا درخت کا بدون پھل کے ممیز اور مقسوم ہے نہ مشاع اگر چہ شیوع حکمی ہو اسطرح کہ
مرہون متصل ہو غیر مرہون سے باعتبار پیدایش کے چنانچہ اتصال درخت کا زمین مرہونہ سے اور یہ آگے واضح ہوگا تو رہن لازم ہوگا بعد تسلیم اور قبض کے بشرط مذکورہ
ہم جب عدم تفرق مرہون کا شرط ہوا تو پھل کا رہن رکھنا بدون درخت کے اور زراعت کا رہن بدون زمین کے جائز نہوا اور جب مرہون کا خالی ہونا حق راہن سے
شرط ہوا تو درخت کا رہن بدون پھل کے اور زمین کا بدون درخت کے اور گھر کا رہن بدون متاع راہن کے جائز نہوا فاد ان القبض شرط اللزوم کما فی الہبۃ وصحح فی المجمع
انہ شرط الجواز مصنف رح کا کلام مذکور اسکا مفید ہے کہ قبض مرہون کا عقد رہن کے لازم ہو جانے کی شرط ہے جیسے ہبہ میں قبض لزوم کی شرط ہے اور مجمع
میں اسکی تصحیح کی ہے کہ قبض جواز رہن کی شرط ہے ہم جبکہ قبض لزوم کی شرط ہوگی تو مطلب یہ ہے کہ رہن صحیح ہے بدون قبض کے مگر بدون قبض
کے لازم نہیں اور جب جواز کی شرط ہوئی تو مطلب یہ ہے کہ رہن صحیح نہیں بدون قبض کے والتخلیۃ بین الرہن والمرتہن قبض حکما علی الظاہر اور
تخلیہ کر دینا درمیان مرہون اور مرتہن کے در حکم قبض کے ہے ظاہر الروایۃ میں یعنی قبض کا حکم جاری ہے تخلیہ میں تو اگر بعد تخلیہ مرتہن نے اسکو لے

اور دین ساقط ہو گیا تو رہن بھی باقی نہیں رہیگا کذا فی الزیلعی والدرر وغیرہما الانتفاع به مطلقا لا بالاستخدام ولا سکنیٰ ولا لبس ولا اجارة او اعارة سواء کان من مرتہن او راہن الا باذن کل للآخر جائز نہیں منفعت حاصل کرنا مرہون سے کسی طرح نہ غلام لونڈی کی خدمت لینے سے نہ مکان کی سکونت لینے سے نہ کپڑے کے پہننے سے اور نہ اجارہ دینے یا عاریت دینے سے برابر ہے کہ یہ انتفاع مرتہن سے یا راہن کسی کو درست نہیں مگر باذن ہر ایک کے دوسرے کو یعنی مرتہن راہن کو انتفاع کی اجازت دے یا راہن مرتہن کو تب البتہ درست ہے صیرفیہ میں ہے کہ عدم انتفاع مرتہن تو سب متون فقہ میں مذکور ہے لیکن عدم انتفاع راہن صحیح سے ماخوذ ہے اور غایۃ البیان میں اقطع سے یہ منقول ہے کہ ہمارے اصحاب نے کہا کہ راہن کو استیفاء منافع رہن جائز نہیں مگر مرتہن کے اذن سے اور اسیطرح اسمیں تصرف کرنا کذا فی الطحطاوی عن ابی السعود رحمہ وقیل لا یحل للمرتہن لانہ ربوٰا اور بعضوں نے کہا کہ فائدہ لینا مرتہن کو جائز نہیں اگرچہ راہن اجازت دے اسواسطے کہ یہ تو بیاج ہے جب مرتہن نے اپنا دین پورا پایا تو جو منفعت حاصل کی وہ فضل ہے یہی تو بیاج ہے اسی لیے بعض علما اس بات کے قائل ہوے کہ مرتہن کو رہن سے نفع لینا درست نہیں مصنف نے شرح میں اس قول کو دیانت اور تقویٰ پر محمول کیا ہے اور جو کتب معتبرہ میں حالت انتفاع باذن راہن مذکور ہے اسکو حکم اور فتویٰ پر محمول کیا ہے کذا فی الطحطاوی وقیل ان شرطہ کان ربوٰا والا لا اور بعضوں نے کہا کہ اگر عقد رہن میں استیفاء منافع شرط کر لیا ہے تو بیاج ہے اور اگر شرط نہیں تو بیاج نہیں وفی الاشباہ والجواہر اباح الراہن للمرتہن اکل الثمار او سکنی الدار او لبن الشاة المرہونة فاکلہا لم یضمن ولہ منعہ ثم افاد فی الاشباہ انہ یکرہ للمرتہن الانتفاع بذلک وسیجیئ آخر الرہن اور اشباہ اور جواہر میں ہے کہ راہن نے مرتہن کو درختوں کا پھل کھانا اور گھر کا رہنا اور رہن کی بکری کا دودھ مباح کر دیا سو مرتہن نے وہ کھایا تو اسپر ان منافع کا تاوان نہیں اور راہن کو اباحت کے بعد منع کر دینا بھی جائز ہے پھر اشباہ میں فائدہ بیان کیا کہ مرتہن کو یہ نفع لینا مکروہ ہے اور اسکا بیان کتاب الرہن کے آخر میں آویگا ہم غالب حال لوگون کا یہی ہے کہ رہن رکھنے سے انتفاع کا قصد رکھتے ہیں اور اگر فائدہ متوقع ہو تو قرض نہ دین تو یہ بمنزلہ شرط کے ہے اسواسطے کہ معروف کالمشروط ہے یہ تائید ہے عدم جواز کی کذا فی الطحطاوی ماتت الشاة فی ید المرتہن قسم الدین علی قیمة الشاة ولبنہا الذی شرب فحظ الشاة یسقط وحظ اللبن یاخذہ المرتہن بکری مر گئی مرتہن کے پاس یعنے وہ بکری جسکے دودھ پینے کی راہن نے مرتہن کو اجازت دی تو دین تقسیم کیا جائیگا بکری اور اُس دودھ کی قیمت پر جو مرتہن نے پیا [illegible] بکری کا حصہ ساقط ہوگا اور دودھ کا حصہ مرتہن لیگا ہم ایک مرد نے بکری گرو رکھی اور مرتہن کو اُسکا دودھ مباح کیا تو مرتہن کو پینا جائز ہے اور اُسپر ضمان نہیں پھر اگر بکری اسکے بعد مر گئی تو دین کی قیمت ہوگی بکری اور دودھ کی قیمت پر سو بکری کا حصہ ساقط ہوگا دین سے اور دودھ کے حصہ کو مرتہن راہن سے پھر لیگا اسواسطے کہ مرتہن کا پینا راہن کے اذن سے بمنزلہ راہن کے پینے کے ہے کذا فی الخانیہ طحطاوی نے یہ مسئلہ عالمگیری عن المحیط سے نقل کیا ہے اُسکی عبارت میں کچھ ساقط ہو گیا ہے فلو حصل الانتفاع به قبل اذنہ صار متعدیا ولم یبطل الرہن به پھر اگر مرتہن نے مرہون سے فائدہ حاصل کیا قبل از اذن راہن کے تو وہ متعدی ہو گیا اور رہن باطل نہوگا اُسکی اس تعدی سے واذا طلب المرتہن دینہ امر باحضار دینہ لئلا یصیر مستوفیا مرتین اور جبکہ مرتہن اپنا دین طلب کرے تو اسکو مرہون کے حاضر کر دینے کا حکم ہوگا تاکہ وہ دوبارہ مستوفی نہ ٹھہر جاوے ہم اسواسطے کہ رہن کا قبضہ استیفا کا قبضہ ہے تو مال پر قبضہ کرنا باوجود قیام اسکے استیفا جائز نہیں اسواسطے کہ اسمین تکرار استیفا لازم آتا ہے اس صورت میں جبکہ مرہون ہلاک ہو جاوے مرتہن کے پاس اور یہ امر محتمل ہے کذا فی الزیلعی الا اذا کان لہ حمل او عند العدل لانہ لم یاتمنہ شرح مجمع مگر اس صورت میں احضار رہن ضرور نہیں جبکہ مرہون کے حاضر کرنے کے واسطے باربرداری کی حاجت ہو یا مرہون کسی معتمد کے پاس رکھا ہو اسواسطے کہ راہن نے مرتہن کو معتمد نہ سمجھا تب دوسرے کے پاس رکھا کذا فی شرح المجمع فان احضرہ سلم لہ کل دینہ اولا ثم سلم المرتہن رہنہ تحقیقا للتسویة پھر اگر مرتہن نے مرہون کو حاضر کر دیا تو اُسکا پورا دین اُسکو دیا جاویگا پہلے پھر مرتہن اُسکے مرہون کو تسلیم کرے تاکہ دونون حق میں برابری ثابت ہو جاوے ہم یعنی مرتہن کا حق دین میں متعین ہو جاوے جیسے راہن کا حق مرہون میں متعین ہے یہ علت ہے اختیار کی اور پہلے دین تسلیم کرنے کی یہ علت ہے کہ رہن محبوس ہے استیفاء دین کے واسطے تو جب تک دین حاصل نہوگا مرتہن دفع

اُسکے دین کے ادا ہونے تک اسواسطے کہ تاوان بدلا ہی مرہون کا تو بدل نے مبدل کا حکم لیا محبوس رہنے مین واجرۃ بیت حفظہ وحافظہ ومادی الغنم
علی المرتہن اور مرہون کی حفاظت کے گھر کا کرایہ اور اُسکی نگہبانی کی اجرت اور بھیڑ بکری کے رہنے کا مکان مرتہن پر لازم ہے واجرۃ راعیہ لو حیوانا ونفقۃ الرہن
والخراج والعشر علی الراہن اور مرہون کے چرانے والے کی اجرت اگر مرہون جانور ہو اور نفقہ مرہون کا اور مرہون زمین کا خراج اور عشر راہن پر ہے والاصل
فیہ ان کل ما یحتاج الیہ لمصلحۃ الرہن بنفسہ وتبقیتہ فعلی الراہن لانہ ملکہ وکل ما کان لحفظہ فعلی المرتہن لان حبسہ لہ اور قاعدہ کلیہ اسمین یہ ہے کہ جو چیز ذات مرہون اور
اُسکے باقی رکھنے کی مصلحت کے واسطے محتاج الیہ ہو سو وہ راہن پر واجب ہے اسلیے کہ مرہون راہن کی ملک ہے اور جو چیز مرہون کی حفاظت کے واسطے ہو
سو وہ مرتہن پر لازم ہے اسواسطے کہ اُسکا محبوس رہنا اُسکے حق کے واسطے ہے مثل نفس مرہون کے محتاج الیہ چنانچہ طعام اور پانی اور لباس اور اجرت دایہ اور چرانے
والے کی اور چارا اور باغ کی سینچائی وغیرہ ذلک من المصالحات واعلم انہ لا یلزم شئ منہ لو شرط علی الراہن تتارخانیہ عن الذخیرۃ اور یہ جان رکھ کہ جو چیز مرتہن پر
لازم ہے اسمین سے کچھ لازم نہوگا اگر مرتہن راہن پر شرط کرے کذا فی التتارخانیہ عن الذخیرہ ومثلہ چنانچہ زخم مرہون کا اور دوا کی قیمت اور طبیب کی اجرت مرتہن پر
لازم ہے بشرطیکہ مرتہن کے پاس زخم لگا ہو تو شرط مذکور سے یہ امور راہن پر لازم نہ ہونگے کذا فی الطحطاوی عن التتارخانی واما مؤنۃ ردہ کجعل آبق او رد جزء منہ
کمداواۃ جرح الی یدہ او الی ید المرتہن فتنقسم علی المضمون علی المرتہن والامانۃ فالمضمون علی المرتہن والامانۃ مضمونۃ علی الراہن لو قیمتہ اکثر من الدین اھ
مرتہن کے پاس مرہون کے پھیر لانے کا خرچ چنانچہ غلام گریختہ کے لانے والے کا اجر یا اُسکی کسی چیز کے پھیر لانے کی اجرت چنانچہ زخم کی دوا کا حال ہے سو وہ منقسم ہے مضمون اور
امانت پر سو جسقدر مضمون ہے اُسقدر کا خرچ مرتہن پر ہے اور امانت کا خرچ راہن پر ہے بشرطیکہ مرہون کی قیمت دین سے زیادہ ہو مثلاً دین سو درم ہو اور غلام مرہون کی
قیمت دو سو درم ہو تو سو درم کا ضمان مرتہن پر ہے اور زیادہ دین سے امانت ہے سو اگر غلام گریختہ کے پھیر لانے مین دو درم صرف ہوے تو نصف مرتہن پر لازم ہونگے اور
نصف راہن پر والا فعلی المرتہن اور اگر مرہون کی قیمت دین سے زیادہ نہین یعنی قیمت دین کے برابر ہے یا کم تو اُسکا خرچ پھیر لانے کا مرتہن پر ہے نہ راہن پر وکذا معالجۃ
الامراض والقروح وفداء الجنایۃ اور اسی طرح کا حکم ہے معالجہ امراض اور قروح اور فدیہ جنایت کا وکل ما وجب علی احدہما فاداہ الآخر کان متبرعاً الا ان یامرہ
القاضی بہ ویجعلہ دینا علی الآخر فحینئذ یرجع علیہ ومجرد امر القاضی بلا تصریح بجعلہ دینا علیہ لا یرجع کما فی الملتقط اور جو چیز مرتہن یا راہن پر واجب ہو پھر دوسرا
اُسکو ادا کرے تو وہ متبرع ہوگا اُسکا دعوے نہین کرسکتا مگر یہ کہ قاضی اُسکو اسکا حکم کرے اور اسکو دین ٹھہرا دے دوسرے پر تو اسوقت مین وہ دوسرے سے اپنا خرچ
پھیر لیگا اور مجرد امر قاضی سے بدون اس تصریح کے کہ اُسکو دوسرے پر دین ٹھہرا دے رجوع نہین کرسکتا چنانچہ یہ ملتقط مین مصرح ہے وعن الامام لا یرجع ولو احدہما غائباً
مطلقا خلافا للثانی وہی مسئلۃ الحجر زیلعی اور امام رح سے ایک روایت یون ہے کہ خرچ کرنے والا رجوع نہ کریگا اگرچہ اُسکا ساتھی موجود ہے مطلقاً رجوع نہین خواہ قاضی امر کرے
یا نہ کرے برخلاف ابو یوسف رح کے کہ اُنکے نزدیک امر اور بدون امر ہر طرح رجوع ہے اور یہ حجر کا مسئلہ ہے کذا فی الزیلعی ھم یعنے امام رح کے نزدیک مکلف حاضر پر قاضی
حجر نہین کرسکتا اور ابو یوسف رح کے نزدیک قاضی کو اسکا اختیار ہے فتاوی عالمگیری مین جواہر اخلاطی سے منقول ہے کہ قول اول پر فتوی ہے یعنے بامر قاضی ایک
دوسرے سے اپنا خرچ پھیر لیگا کذا فی الطحطاوی قال الراہن الرہن غیر ہذا وقال المرتہن بل ہذا ہو الذی رہنتہ عندی فالقول للمرتہن لانہ القابض
راہن نے کہا کہ یہ میرا مرہون نہین اور مرتہن نے کہا کہ یہی مرہون ہے جسکو تو نے میرے پاس رہن رکھا تھا تو مرتہن ہی کا قول معتبر ہوگا اسلیے کہ وہ قابض ہے اور قول
معتبر نہین مگر قابض کا بخلاف ما لو ادعی المرتہن ردہ علی الراہن بعد قبضہ فان القول للراہن لانہ المنکر برخلاف اس صورت کے کہ اگر مرتہن نے اُسکے پھیر دینے کا
دعوے کیا اپنے قبضہ کرنے کے بعد تو اب راہن کا قول مقبول ہوگا اسواسطے کہ وہ منکر ہے یعنے رد عارض مرہون کا وہ منکر ہے وان برہنا فالراہن ایضا ویسقط الدین
لاثباتہ الزیادۃ پھر اگر راہن اور مرتہن گواہ گذرانین تو بھی راہن ہی کے مقبول ہونگے بسبب زیادت اثبات کے اور دین مرتہن کا ساقط ہوجاویگا ولو قبل قبضہ فالقول
للمرتہن لانکارہ دخولہ فی ضمانہ اور اگر اختلاف ہوا اُسکے مقبوض ہونے سے پہلے یعنے مرتہن کہتا ہو کہ مرہون تلف ہوگیا راہن کے پاس میرے قبضہ کرنے سے پہلے اور راہن

کہتا ہو بلکہ پہرے قبضہ کرنے کے بعد تلف ہوا تو مرتہن کا قول معتبر ہوگا اسواسطے کہ وہ اپنے ذمہ سے ضمان کا منکر ہے کذا فی الطحطاوی عن البزازیۃ وان برہنا فالرہن لاثباتہ الضمان
بزازیہ اور اگر دونون اپنے دعوی پر گواہ لاوین تو راہن کے گواہ مقبول ہونگے بسبب اسکے کہ ثابت کرتے ضمان کے کذا فی البزازیۃ ویجوز لہ السفر بہ بالرہن اذا کان الطریق
آمنا کما فی الودیعۃ وان کان لہ حمل ومؤنۃ اور مرتہن کو جائز ہے مرہون کا سفر مین لیجانا جبکہ راہ بیخوف ہو جیسے ودیعت کو سفر مین لیجانا بشرطیکہ اس طریق
جانے ہو اگرچہ مرہون کے لیجانے کے واسطے باربرداری اور خرچ کی حاجت ہو وکذا الانتقال عن البلد وکذا العدل الذی الرہن فی یدہ کما فی العمادیۃ معزیا
العدۃ علی خلاف ما فی فتاوی القاضیین ولعل ما فی العدۃ قول الامام وما فی الفتاوی قولہما کما افادہ کلام القنیۃ اور اسی طرح مرہون کو ایک شہر سے
دوسرے شہر مین لیجانا درست ہے اگرچہ مدت سفر ہو اور اسی طرح اس معتمد شخص کو سفر جائز ہے جسکے قبضہ مین مرہون ہو چنانچہ عمادیہ مین ہے عدہ سے منقول
برخلاف دو قاضیون کے فتاوی یعنے قاضی خان اور قاضی ظہیر الدین کے فتاوی کے اور شاید کہ جو روایت عدہ مین ہے وہ امام رح کا قول ہے اور جو دونون فتاوون
مین ہے وہ صاحبین رح کا قول ہے چنانچہ یہ مفہوم ہوتا ہے قنیہ کے کلام سے ہم شاید کہنے کی کچھ حاجت نہین اسواسطے کہ فتاوی قاضی خان مین قول صاحبین رح کا صریحا مذکور ہے
کذا فی الطحطاوی **فائدہ** فی الحدیث اذا عمی الرہن فہو بما فیہ قالوا معناہ اذا اشتبہت قیمتہ بعد ہلاکہ بان قال کل لا ادری کم کانت قیمتہ یضمن بما فیہ من الدین
کما ذکرہ المصنف اول الباب **فائدہ** حدیث مین ہے کہ جب رہن دکھائی نہ پڑے تو وہ بعوض اس دین کے ہے جسمین وہ مرہون ہے شرح حدیث نے کہا مطلب
حدیث کا یہ ہے کہ جب مرہون کی قیمت مشتبہ ہو اسکے ہلاک ہو جانے کے بعد اس طرح پر کہ راہن اور مرتہن ہر ایک کہتا ہو کہ مین نہین جانتا ہون کہ اسکی قیمت کتنی
تھی تو مرتہن تاوان دے اسقدر دین کا جسقدر مین وہ رہن تھا یعنے دین راہن سے ساقط ہو جاویگا جبکہ مرتہن کے پاس مرہون ہلاک ہو جائے ایسا
ذکر کیا ہے مصنف رح نے شرح مین کتاب الرہن کے شروع مین ہم یہ حدیث مسند اور مرسل دونون طرح مروی ہے مسند کی تو دارقطنی نے بسند ضعیف روایت
کی ہے اور مرسل کی ابوداؤد نے اپنے مراسیل مین روایت کی ہے مین کہتا ہون مرسل ابوداؤد صحیح ہے یہ قول سعید ابن قطان کذا فی العینی شرح الہدایہ

## باب ما یجوز ارتہانہ ومالا یجوز

یہ باب ان مسائل مین ہے کہ کون چیز کا رہن رکھنا جائز ہے اور کسکا جائز نہین لا یصح رہن مشاع لعدم کونہ ممیزا کما مر صحیح نہین رہن رکھنا مشاع یعنے
غیر مقسوم کا اسکے ممتاز اور جدا نہونے کے سبب سے چنانچہ شروع مین گذر گیا مطلقا مقارنا او طاریا من شریکہ او غیرہ یقسم اولا والشائع کا رہن مطلقا صحیح
نہین خواہ شیوع عقد رہن کے متصل ہو یا پیچھے سے طاری ہو گیا خواہ اپنے شریک سے اسکو رہن رکھے یا اور اجنبی سے مشاع قسمت پذیر ہو یا نہو ثم الصحیح
انہ فاسد یضمن بالقبض وجوزہ الشافعی پھر یہ دریافت کرنا چاہیے کہ مذہب صحیح یہ ہے کہ رہن مشاع کا باطل نہین فاسد ہے مرتہن پر اسکا ضمان قبضہ کرنے سے لازم
ہوگا اور رہن مشاع کو امام شافعی رح نے جائز رکھا ہے ہم انعقاد رہن کی شرط یہ ہے مال ہو اور اسکے مقابل بھی مال مضمون ہو تو اگر شرائط جواز کی پائی گئی تو رہن
صحیح منعقد ہوگا اور اگر کوئی شرط مفقود ہوئی تو رہن فاسد منعقد ہوگا اور جہان رہن مال نہو جیسا کہ آزاد یا خمر ہو یا مقابل اسکے مال مضمون نہو تو رہن اصلا منعقد نہوگا
اسی کا رہن باطل نام ہے وفی الاشباہ ما قبل البیع قبل الرہن الا فی اربعۃ المشاع والمشغول والمتصل بغیرہ والمعلق عتقہ بشرط قبل وجودہ وغیر المدبر فیجوز بیعہا
لا رہنہا اور اشباہ مین ہے کہ جو چیز بیع قبول کرتی ہے وہ رہن بھی قبول کرتی ہے یعنی جس چیز کی بیع صحیح ہے اسکا رہن رکھنا بھی صحیح ہے سوائے چار چیزون کے
مشاع اور مشغول اور متصل بغیرہ اور وہ غلام جسکا عتق معلق ہو کسی شرط سے قبل اسکے وجود کے سوائے غلام مدبر کے تو ان چارون کی بیع تو جائز ہے رہن رکھنا
انکا جائز نہین ہم مشغول کو مطلق کہا حالانکہ ایسا نہین ہے کیونکہ مشغول بملک راہن مانع رہن ہے اور مشغول بملک غیر کا رہن جائز ہے اور عتق معلق کی
صورت یہ ہے کہ مالک نے اپنے غلام سے کہا کہ تو اگر اس گھر مین داخل ہوگا تو تو آزاد ہے تو اسکی بیع تو درست ہے مگر رہن درست نہین ہان مگر مدبر مطلق کی
بیع بھی درست نہین لیکن مدبر مقید کی بیع جائز ہے کذا فی الطحطاوی وفیہا الحیلۃ فی جواز رہن المشاع ان یبیعہ النصف بالخیار ثم یرہنہ النصف

ثم یفسخ البیع قال المصنف وفیہ نظر ولعلہ تفریع علی الضعیف فی الشیوع الطاری اور اشباہ میں جواز رہن مشاع کا یہ حیلہ مذکور ہے کہ نصف مشاع کی بیع
بشرط خیار کرے پھر مشتری کے پاس نصف باقی کو رہن رکھے پھر بائع شرط خیار کے سبب سے بیع فسخ کر ڈالے مصنف رح نے شرح میں کہا کہ اس میں
اعتراض ہے اور شاید کہ یہ حیلہ متفرع ہے شیوع طاری میں ضعیف قول پر ہم برہان میں ابو یوسف رح کا ضعیف قول یوں مذکور ہے کہ شیوع طاری بقاء حکم رہن کا
مانع نہیں کذا فی الطحطاوی قلت بل ولا علی الصحیح لانہ بالخیار لا یخلو اما ان یبقی فی ملکہ او یعود لملکہ وعلی کل یکون رہن المشاع ابتداء کما بسطہ فی تنویر البصائر
تنبیہ میں کہتا ہوں بلکہ وہ بنا بر قول صحیح کے ضعیف قول پر بھی متفرع نہیں ہو سکتا اسواسطے کہ شرط خیار سے دو حال سے خالی نہیں کہ باقی رہیگا
اسکی ملک میں یا اسکی ملک کی طرف عود کریگا اور ہر حال میں مشاع کا رہن ابتداء سے ہوگا چنانچہ اسطرح بیان کیا ہے اسکو تنویر البصائر میں تو ضیح دار رشنا
ہم شرف الدین غزی کی تنویر البصائر حاشیہ اشباہ والنظائر میں مذکور ہے کہ یہ حیلہ اسپر متفرع ہے کہ شیوع طاری مضر نہیں بلکہ ظاہراً اسپر بھی متفرع نہیں ہو سکتا
اسواسطے کہ جب بائع نے بیع کی اس شرط پر کہ مجکو اختیار ہے تو مبیع بائع کی ملک سے باہر گیا پھر جب اسکی ملک سے باہر گیا تو حصہ اپنے بعض ملک کو رہن کیا تو رہن مشاع
ابتداء سے ثابت ہوا اور اگر مشتری نے اپنا خیار شرط کیا تو صاحبین رح کے قول پر ظاہر ہے اسواسطے کہ انکے نزدیک ملک مشتری میں داخل ہوگیا تو رہن کہتا مشاع کا اپنے شریک کے
پاس لازم آیا اور وہ جائز نہیں اور امام رح کے قول پر اگر چہ مدت خیار میں ملک مشتری میں داخل نہیں ہوا لیکن بعد مدت کے یا مشتری کی ملک میں داخل ہوگا یا بائع
کی ملک میں عود کریگا اور ہر حال میں رہن مشاع کا ابتداء سے ثابت ہوگا کذا فی الطحطاوی مختصراً قلت والحیلۃ الصحیحۃ ما فی حیل وہبانیۃ المفتی اراد رہن نصف دارہ
مشاعاً یبیع نصفہا من طالب الرہن ویقبض منہ الثمن علی ان المشتری بالخیار ویقبض الدار ثم ینقض البیع بحکم الخیار فیبقی فی یدہ بمنزلۃ الرہن بالثمن
واعتمدہ ابن المصنف فی زواہر الجواہر میں کہتا ہوں اور صحیح حیلہ جواز رہن مشاع میں وہ ہے جو وہبانیۃ المفتی کے حیلوں میں مذکور ہے کہ ایک شخص نے اپنے گھر کے
نصف غیر مقسوم کے رہن رکھنے کا ارادہ کیا تو اسکے نصف کو طالب رہن کے ہاتھ بیع کرے اور اس سے ثمن اسکا لے اس شرط پر کہ مشتری کو خیار ہے اور مشتری
گھر پر قبضہ کرے پھر بیع کو توڑ ڈالے بحکم خیار کے تو نصف گھر مشتری کے قبضہ میں باقی رہیگا بمنزلہ رہن کے عوض ثمن کے اور اس حیلہ پر شیخ صالح ابن مصنف رح نے زواہر
میں اعتماد کیا ہے اور اسیطرح حموی نے شرح اشباہ میں اس حیلہ کو ثابت رکھا ہے انفاروی ہے کہ اگر مشتری کے پاس تلف ہوگا تو مالک کے ثمن سے ساقط ہوگا اور اگر عیب دار
ہو جاویگا تو اسکے حساب کے موافق ثمن گھٹ جاویگا وفیہا الشیوع الثابت ضرورۃ لا یضر لما فی الولوالجیۃ ولو جاء بثوبین وقال خذ احدہما رہنا والآخر بضاعۃ
عندک فان نصف کل منہما یصیر رہنا بالدین لان احدہما لیس باولی من الآخر فیشیع الرہن فیہما بالضرورۃ فلا یضر اور زواہر الجواہر میں ہے کہ جو شیوع ضرورت
کے سبب سے ثابت ہو وہ رہن کے واسطے مضر نہیں اسواسطے کہ ولوالجیہ میں ہے کہ اگر ایک شخص دو کپڑے لایا اور بولا کہ انمیں سے ایک کپڑا رہن رکھ اور دوسرا کپڑا
بضاعت رکھ اپنے پاس تو ہر کپڑے سے نصف نصف رہن ٹھہر جاویگا دین کی عوض اسواسطے کہ ایک کپڑا رہن یا بضاعت کے واسطے اولی اور مقدم نہیں
تو رہن شائع ہوگا دونوں کپڑوں میں عدم ترجیح کی ضرورت کے سبب سے تو یہ شیوع ضروری رہن کو مضر نہیں کرتا ولا رہن ثمرۃ علی نخل دونہ ولا زرع
ارض او نخل او بناء بدونہا اور جائز نہیں رہن رکھنا اس پھل کا جو درخت پر ہے بدون درخت کے اور نہ زمین کی زراعت یا درخت یا عمارت کا بدون
زمین کے وکذا عکسہا کرہن الشجر لا الثمر والارض لا النخل اور اسیطرح کا حکم ہے اسکے عکس میں چنانچہ رہن رکھنا درخت کا بدون پھل اور زمین کا رہن رکھنا
بدون درخت کے ہے اور اگر اخراج شجر کی تصریح نہ کی تو درخت بھی رہن میں بالتبع داخل ہوگا والاصل ان المرہون متی اتصل بغیر المرہون خلقۃ لا یجوز لامتناع
قبض المرہون وحدہ درر اور قاعدہ کلیہ ان مسائل میں یہ ہے کہ جب مرہون متصل ہو غیر مرہون سے باعتبار پیدایش کے تو رہن جائز نہیں بسبب ممتنع ہونے
قبض مرہون کے فقط کذا فی الدرر وعن الامام جواز رہن الارض بلا شجر اور امام رح سے ایک روایت ہے کہ زمین کا رہن بدون درخت کے جائز ہے تو رہن الشجر
بمواضعہا والدار بما فیہا جاز ملتقی لانہ استصل اتصال مجاورۃ اور اگر رہن کیا درختوں کو انکے مواضع کے ساتھ یا گھر رہن کیا اسکے ساتھ جو اسکے اندر ہے

تو جائز ہے کذا فی الملتقی اسواسطے کہ وہ متصل ہے باتصال مجاورت اور مقابلت کے (فی القنیۃ رہن دارا الحیطان مشترکۃ بینہ وبین الجیران صح فی العرصۃ
ولا بغیر اتصال السقف بالحیطان المشترکۃ لکونہ تبعا اور قنیہ میں ہے کہ ایک گھر رہن رکھا اور حالانکہ اسکی دیواریں مشترک ہیں فیما بین راہن اور ہمسایوں کے
تو رہن صحیح ہے صحن اور دالانوں میں اور چھت کا متصل ہونا مشترک دیواروں سے مضر رہن کا نہیں اسلیے کہ وہ تابع ہے انتہی اور قنیہ میں پوری روایت
یہ ہے کہ رہن صحیح ہے صحن اور چھت اور راہن کی خاص دیواروں میں کذا فی الطحطاوی ولا رہن الحر والمدبر والمکاتب وام الولد والوقف اور جائز نہیں رہن رکھنا
آزاد کا اور غلام مدبر اور غلام مکاتب اور ام ولد اور وقف کا ثم لما ذکر ما لا یجوز رہنہ ذکر ما لا یجوز الرہن بہ فقال ولا بالامانات کودیعۃ وامانۃ
پھر جبکہ مصنف رحمہ اللہ نے وہ چیزیں ذکر کیں جنکا رہن رکھنا درست نہیں اب اسکا ذکر شروع کیا جنکے بدلے رہن رکھنا درست نہیں تو مصنف رحمہ اللہ نے یوں کہا
اور رہن جائز نہیں بدلے امانتوں کے چنانچہ ودیعت اور امانت اور اسیطرح عاریت اور مال مضاربت اور مال شرکت کے بدلے رہن رکھنا جائز نہیں اسواسطے کہ رہن کا
موجب یہ ہے استیفا ہے مرتہن کے واسطے اور رہن کا قبضہ لازم الضمان ہوگا تو ضمان ثابت کا ہونا ضرور ہے تاکہ قبض مضمون ثانی ہو اور استیفا درست ہو سکے اور امانت
کے قبض میں ضمان نہیں کہ رہن اسکے بدلے صحیح ہو کذا فی الدرر ولا بالدرک خوف استحقاق المبیع فالرہن بہ باطل بخلاف الکفالۃ کما مر اور رہن بالدرک جائز
نہیں استحقاق مبیع کے خوف سے تو رہن بالدرک باطل ہے بخلاف کفالت بالدرک کے کہ وہ صحیح ہے چنانچہ گذر گیا ہم رہن بالدرک اسواسطے صحیح نہیں کہ رہن تو
استیفا ہے اور استیفا نہیں ہوتا واجب ہونے سے پہلے اسواسطے کہ معنی درک کے تاوان لینا ہے ثمن کا بعد استحقاق مبیع کے یعنی ثمن پھیر دینے کا حکم ہو اور رہن
بالدرک کی تفسیر یہ ہے کہ ایک شخص کوئی جنس بیع کرے اور اسکا ثمن لے اور مشتری ڈرے کہ شاید یہ مبیع بائع کے سوا کسی اور شخص کی مملوک نکلے اور ثمن کے
بدلے بائع سے کوئی چیز رہن رکھ لے قبل از استحقاق کے تو یہ رہن باطل ہے اور مرہون اگر تلف ہوگا تو مشتری کے پاس امانت ہے کہ ضمان اسکا لازم نہ آویگا خواہ
درک حاصل ہو یا نہو بخلاف کفالت کے اسواسطے کہ کفالت بالدرک صحیح ہے وجہ فرق یہ ہے کہ رہن ہوتا ہے استیفا کے واسطے اور استیفا نہیں قبل وجوب کے اور اضافت جواز
کی زمان مستقبل کی طرف جائز نہیں اور کفالت تو عبارت ہے التزام مطالبہ سے اور التزام افعال کا مضاف بمستقبل صحیح ہے ولا بالاعیان المضمونۃ بغیرہا ای بغیر
مثل او قیمۃ کمثل المبیع فی ید البائع فانہ مضمون بالثمن فاذا ہلک ذہب بالثمن اور رہن جائز نہیں عین مضمون بغیرہا کے بدلے یعنی وہ چیز جسکا تاوان
مثل یا قیمت سے نہیں چنانچہ مبیع بائع کے پاس اسواسطے کہ اسکا ضمان ثمن سے ہے پھر اگر مبیع بائع کے پاس تلف ہو گیا تو ثمن جاتا رہا ہم بائع نے مشتری کے ہاتھ کوئی
چیز بیچی اور مبیع بائع کے پاس ہے بائع نے کوئی چیز مشتری کے پاس بدلے مبیع کے رہن رکھی تو یہ رہن باطل ہے اسواسطے کہ رہن واجب ہے دین کے مقابلہ میں اور مبیع بائع کے
پاس دین نہیں بلکہ اگر مبیع تلف ہوگا تو مشتری کے ذمہ سے ثمن ساقط ہوگا اور وہ بائع کا حق ہے اور اعیان ضمان نہیں کذا فی الدرر ولا بالکفالۃ بالنفس اور رہن
جائز نہیں حاضر ضامنی کے بدلے یعنی کفیل کا اصیل پر مال واجب نہیں جسکے بدلے رہن جائز ہو اور اگر مال ضامن ہو اور اصیل اسکے پاس ہو اسکے بدلے کچھ رہن رکھے تو رہن
درست ہے کذا فی المنح ولا بالقصاص مطلقا فی نفس وما دونہا اور رہن جائز نہیں بدلے قصاص کے ہر طرح خواہ قصاص جان کا ہو یا اعضا کا اسواسطے کہ استیفا قصاص
رہن سے متعذر ہے اور یہ رہن باطل ہے اسواسطے کہ مرہون یعنی قصاص مال نہیں تو اگر مرہون ہلاک ہوگا تو اسکا مال ضائع ہوگا بخلاف الجنایۃ خطاء لامکان استیفاء
الارش من الرہن بخلاف جنایت خطا کے کہ اسکے بدلے رہن جائز ہے بسبب ممکن ہونے دیت کے مرہون سے یعنی یہاں تو مال واجب ہے تو رہن بمقابلہ مال کے جائز ہوگا
ولا بالشفعۃ اور رہن جائز نہیں بدلے شفعہ کے یعنی رہن لینا جائز نہیں مشتری سے بعوض تسلیم مبیع شفعہ کے بسبب اسکے واجب ہے اسواسطے کہ مبیع کا مشتری پر ضمان
نہیں وباجرۃ النائحۃ والمغنیۃ اور رہن جائز نہیں نوحہ گر اور گانے والی عورت کی اجرت کے بدلے اسواسطے کہ اسکے مقابلہ میں کوئی چیز لازم الضمان نہیں کذا فی الدرر
وبالعبد الجانی او المدیون اور رہن جائز نہیں غلام قاتل یا غلام مدیون کے بدلے اسواسطے کہ مالک پر اسکا ضمان نہیں واذا ہلک الرہن فی ہذہ الصور
فللراہن اخذہ فان ہلک عند المرتہن قبل الطلب ہلک مجانا اذ لا حکم للباطل فبقی القبض باذن المالک صدر الشریعۃ وابن کمال اور جبکہ رہن

صحیح ہنوز ان سب صورتوں میں تو راہن کو مرہون کا لینا مرتہن سے جائز ہے پھر اگر مرہون تلف ہو گیا مرتہن کے پاس راہن کے طلب کرنے سے پہلے تو مفت تلف
ہو گیا اسواسطے کہ رہن باطل ہے واسطے کچھ حکم ضمان کا نہیں تو باقی رہا قبض مرتہن کا مالک کے اذن سے کذا ذکرہ صدر الشریعۃ وابن کمال ولا رہن خمر وارتہانہا
من مسلم او ذمی لمسلم ای لا یجوز للمسلم ان یرہن خمرا او یرتہنہا من مسلم او ذمی اور جائز نہیں مسلمان کو رہن دینا خمر کا اور نہ خمر کا رہن لینا مسلمان یا ذمی سے
یعنے مسلمان کو یہ جائز نہیں کہ خمر کو رہن دے یا خمر کو مسلمان یا ذمی سے رہن لے ہم اسواسطے کہ ایفا اور استیفا حق مسلم میں متعذر ہے اسواسطے کہ مسلم
ممنوع ہے تملک اور تملیک خمر سے ولا یضمن لہ ای المسلم مرتہنہا حال کونہ ذمیا او مسلم راہن کو خمر کا مرتہن ذمی ہو کر تاوان نہ دیگا یعنے اگر ذمی کے پاس مسلمان
خمر کو رہن رکھے اور وہ تلف ہو جاوے تو ذمی پر تاوان اسکا لازم نہو گا اسواسطے کہ خمر مسلم کے حق میں مال ہی نہیں جو اسکا تاوان واجب ہو وفی عکسہ الضمان
لتقومہا عندہم لا عندنا اور اسکے بالعکس میں ضمان ہے یعنی اگر ذمی اپنی خمر مسلمان کے پاس رہن رکھے اور وہ تلف ہو جاوے تو مسلمان پر تاوان دینا لازم
ہو گا اسواسطے کہ خمر ذمیوں کے نزدیک مال متقوم ہے ہمارے نزدیک وصح الرہن بعین مضمونۃ بنفسہا ای بالمثل او بالقیمۃ کالمغصوب وبدل الخلع
والمہر وبدل الصلح عن دم عمد اور صحیح ہے رہن عین مضمون بنفسہا کے بدلے یعنی جس چیز کا ضمان اسکے مثل سے یا اسکی قیمت سے لازم ہوتا ہو جیسا کہ
غصب کی چیز اور بدل خلع اور مہر اور بدل صلح کا عمدا خون سے ہم اسکی تفصیل کتاب الرہن کے شروع میں مذکور ہو چکی اعلم ان الاعیان ثلثۃ عین غیر مضمونۃ
اصلا کالامانات وعین غیر مضمونۃ ولکنہا تشبہ المضمونۃ کمبیع فی ید البائع وعین مضمونۃ بنفسہا کالمغصوب ونحوہ وتمامہ فی الدرر دریافت کر کہ اعیان یعنے
اشیاء غیر دین تین قسم ہیں ایک وہ عین ہے جو غیر مضمون ہے یعنے اصلا اسکا ضمان نہیں جیسا کہ امانتیں دوسری عین غیر مضمون ہے لیکن وہ مضمون
کے مشابہ ہے جیسا کہ وہ مبیع کہ ہنوز بائع کے پاس ہے تیسری وہ عین جو مضمون بنفسہا ہے جیسا کہ مغصوب اور مانند اسکے اور اسکا پورا بیان درر میں ہے
ہم تفصیل اسکی درر میں یوں ہے کہ اعیان تین قسم ہیں ایک عین تو اصلا مضمون نہیں یعنے اسکا تاوان نہیں جیسا کہ امانات اسواسطے کہ ضمان عبارت ہے
رد مثل ہالک سے یعنے جو چیز تلف ہو گئی ہم اسکے مانند چیز کو پھیر دینا اگر وہ مثلی چیز ہو یا اسکی قیمت پھیر دینا اگر وہ قیمت والی چیز ہو تو امانت اگر تلف ہو جاوے بدون
تعدی کے تو اسکے مقابلہ میں کچھ ضمان نہیں یا امانت تعدی سے تلف ہو تو وہ امانت نہ رہی بلکہ غصب ہو گئی دوسری عین مضمون بنفسہا جیسا کہ مغصوب اور
مانند اسکے اور فقہا انکو اعیان مضمونہ بنفسہا کہتے ہیں اور مراد یہ رکھتے ہیں کہ ان اعیان کا ضمان فی حد ذاتہا ہے اور وجہ اسکی یہ ہے کہ ضمان عبارت ہے رد مثل ہالک سے
یا اسکی رد قیمت سے جیسا کہ معلوم ہو چکا اور شیء مثلی یا قیمتی کی ہلاکت میں اسکا مثل یا قیمت متعین ہو گی تو وہ مضمون فی حد ذاتہا ٹھہری قطع نظر عوارض سے تیسری
وہ عین ہے جسکا ضمان نہیں لیکن وہ مشابہ مضمون ہے جیسے مبیع بائع کے قبضہ میں اسواسطے کہ اگر مبیع بائع کے پاس تلف ہو تو کسی پر اسکی مثل یا قیمت کا ضمان
نہیں لیکن ثمن ساقط ہو جاویگا ذمہ سے مشتری کے اور ثمن مثل اور قیمت کے مغائر ہے تو پھر اس اعتبار سے اسکو عین مضمون بغیرہ کہا انتہی ما فی الدرر وصح
بالدین الموعود بان رہن لیقرضہ کذا کالف مثلا فلو دفع الیہ البعض وامتنع لا جبر اشباہ اور رہن صحیح ہے مقابلہ دین موعود کے اس طرح کہ راہن نے
کوئی چیز گرو رکھی تا مرتہن اسکو قرض دے اسقدر جیسا کہ مثلا ہزار درم پھر اگر مرتہن اسکو بعض دے یعنی مثلا نصف دے اور باقی نہ دے تو اسپر جبر
نہیں کذا فی الاشباہ ہم دین موعود موجود کی برابر قرار دیا گیا باعتبار حاجت کے اور جبکہ مرتہن بعض موعود دیگا تو اسیقدر پر مرہون محبوس ہوگا اور [illegible] ہوگا
ایفا لازم نہیں اسلئے کہ وعدہ رہن کا حقیقت رہن سے قوی تر نہیں حالانکہ عقد رہن کے لیے تسلیم مرہون پر جبر نہیں کذا فی الطحطاوی مختصرا افادہ ابو مالک ہذا ان رہن
فی ید المرتہن کان مضمونا علیہ بما وعد من الدین فیسلم الالف للراہن جبرا اذا کان الدین مساویا للقیمۃ او اقل اما اذا کان اکثر فہو مضمون
بالقیمۃ پھر جبکہ یہ رہن مذکور تلف ہو گیا مرتہن کے پاس تو اسپر تاوان لازم ہوگا بقدر وعدہ دین کے تو صورت مذکورہ میں مرتہن ہزار درم راہن کو دیگا
زبردستی اسوقت میں جبکہ دین قیمت مرہون کے برابر ہو گا یا کمتر اور جبکہ قیمت سے زیادہ ہوگا تو وہ مضمون بالقیمت ہے یعنے مرتہن پر قیمت مرہون کا تاوان

لازم ہوگا نہ دینا کا ہو اذا سمی قدر الدین فان لم یسمہ لم یکن مضمونا فی الاصح کما مر فی المقبوض علی سوم الرہن بان رہنہ علی ان یعطیہ شیئا فہلک فی یدہ

لم یضمن خلاف ما بین الاماما ہین مذکور فی البزازیۃ وغیرہا والاصح انہ غیر مضمون وقد تقدم ان المقبوض علی سوم الرہن اذا لم یبین المقدار غیر مضمون فی الاصح
یعنی دین موعود میں ہلاکی مرہون سے تاوان لازم ہونا اسوقت ہے جبکہ راہن نے مقدار دین کو معین کر دیا ہو پھر اگر اسنے معین نہ کیا ہو تو اسکا ضمان
لازم ہوگا قول اصح میں چنانچہ یہ گذر گیا اس مرہون کے بیان میں جس پر قبضہ ہوا طلب رہن پر اس طرح کہ رہن رکھا اس شرط پر کہ راہن کو مرتہن
کچھ دین دے سو مرہون مرتہن کے پاس تلف ہوگیا ضمان اسمیں لازم ہوگا یا نہیں اسمیں خلاف ہے دو اماموں میں جو بزازیہ وغیرہا میں مذکور ہے
اور قول صحیح تر یہ ہے کہ اسمیں تاوان نہیں ہے اور پیشتر متن میں مقدم مذکور ہو چکا کہ مقبوض بطلب رہن جبکہ دین کی مقدار بیان نہ ہو غیر مضمون ہے صحیح تر قول میں
وصح برأس مال السلم وثمن الصرف والمسلم فیہ اور صحیح ہے رہن سلم کی راس المال کے بدلے اور صرف کی ثمن اور مسلم فیہ کے بدلے یہ علم ہو چکا صحت
اس رہن کی مطلق دین کی صحت میں داخل تھی لیکن اسکو علیحدہ اسواسطے مصنف رح نے ذکر کیا تاکہ مسائل آئندہ اسپر مترتب ہوں فان ہلک الرہن
فی المجلس تم الصرف والسلم وصار المرتہن مستوفیا حکما اتفاقا للثلثۃ پھر اگر مرہون تلف ہوگیا صرف اور سلم کی مجلس عقد میں تو صرف اور سلم کا عقد
تمام ہوگیا اور مرتہن پا جانے والا ٹھہر گیا حکما بے خلاف ائمہ ثلثہ کے ہم یعنی مرتہن نے گویا راس المال اور ثمن صرف کا پایا اگر مرہون راس المال کے برابر تھا
اور اگر زیادہ تھا تو فاضل اسکے پاس امانت ہے اور اگر اقل تھا تو بقدر اسکے مستوفی ہوا اور باقی کو رب السلم سے لے وان افترقا قبل نقدہ وہلاکہ بطلا
ای السلم والصرف اور اگر عاقدین مجلس عقد سے جدا ہوگئے نقد دینے راس المال یا بدل صرف سے پہلے اور مرہون کے ہلاک ہو جانے سے پہلے تو سلم اور صرف
باطل ہوگئے ہم وجہ بطلان یہ ہے کہ راس المال اور بدل صرف میں قبض شرط ہے سو یہاں قبضہ حقیقی اور حکمی دونوں فوت ہوگئے واما المسلم فیہ فیصح مطلقا اور مسلم فیہ تو
مطلقا صحیح ہے خواہ مرہون مجلس میں تلف ہوگیا یا بعد افتراق کے اسواسطے کہ مسلم فیہ کا قبضہ ہونا مجلس میں واجب نہیں فان ہلک الرہن تم العقد وصار عوضا
للمسلم فیہ پھر اگر مرہون ہلاک ہوگیا تو عقد سلم تمام ہوگیا اور رہ عوض ہوگیا مسلم فیہ کا ولو لم یہلک ولکن تفاسخا السلم وبالمسلم فیہ رہن فہو رہن برأس المال
استحسانا لانہ بدلہ فقام مقامہ اور اگر مرہون ہلاک نہ ہوا ولیکن عاقدین نے عقد سلم کو فسخ کر دیا اور مسلم فیہ کے بدلے رہن ہے تو وہ از روے استحسان کے
راس المال کے بدلے رہن ہوگا اسواسطے کہ راس المال بدل ہے مسلم فیہ کا تو راس المال بجاے مسلم فیہ کے قائم ہوگیا وان ہلک الرہن بعد الفسخ المذکور
ہلک بما ای بالمسلم فیہ فیلزم رب السلم دفع المسلم فیہ لبقاء الرہن حکما الی ان یہلک اور اگر مرہون ہلاک ہوگیا فسخ مذکور کے بعد تو مسلم فیہ کے بدلے
ہلاک ہوا تو رب السلم کو مسلم فیہ کا دینا لازم ہوگا بسبب باقی رہنے رہن کے حکما اسکے ہلاک ہونے تک ہم یعنی رب السلم پر مسلم فیہ کا مثل مسلم الیہ کو دینا اور راس المال کا
لینا واجب ہے اسواسطے کہ رہن مضمون ہے اسکے بدلے اور البتہ رہن کا حکم اسکی ہلاکی تک باقی ہے تو رب السلم رہن کی ہلاکی سے مسلم فیہ کا مستوفی ہوگیا کذا فی المنح
وللاب ان یرہن بدین کائن علیہ عبدا لطفلہ لان لہ ایداعہ فہذا اولی لانہ مضمونا والودیعۃ امانۃ اور باپ کو جائز ہے اپنے طفل کا غلام رہن رکھنا
بدلے اس دین کے جو باپ پر ثابت ہے اسواسطے کہ باپ کو اسکے غلام کا ودیعت رکھنا درست ہے تو رہن رکھنا بطریق اولی درست ہوگا بسبب ہلاک ہونے
رہن کے مرتہن پر تاوان واجب ہوکر اور ہلاک ہونے ودیعت کے امانت ہوکر بلا تاوان والوصی کذلک اور وصی کو بھی اسی طرح صغیر کے غلام کو اپنے
دین کے بدلے رہن رکھنا جائز ہے وقال ابو یوسف لا یمکن ذلک اور ابو یوسف رح نے کہا کہ باپ اور وصی اسکے مالک نہیں یعنے اسکے غلام کے رہن رکھنے کے
ثم اذا ہلک ضمنا قدر الدین للصغیر لا الفضل لانہ امانۃ پھر جبکہ غلام مرہون ہلاک ہو جاوے تو باپ اور وصی صغیر کو بقدر دین کے تاوان دینگے نہ زیادہ کا تاوان
اسواسطے کہ زیادہ امانت ہے اور امانت میں تاوان نہیں وقال التمرتاشی یضمن الوصی القیمۃ لان للاب ان ینتفع بمال الصبی بخلاف الوصی لکن
جزم فی الذخیرۃ وغیرہا بالتسویۃ بینہما اور تمرتاشی نے کہا کہ وصی غلام کی پوری قیمت کا تاوان دے اسواسطے کہ باپ کو صغیر کے مال سے

نفع حاصل کرنا درست ہو بخلاف وصی کے کہ اسکو درست نہیں لیکن ذخیرہ وغیرہ میں باپ اور وصی کے برابر ہونے کا یقین کیا ہو ولو ای الاب رہن مالہ
عند ولدہ الصغیر یعنی لہ ای للصغیر علیہ ای علی الاب اور باپ کو جائز ہو اپنا مال رہن رکھنا اپنے فرزند صغیر کے پاس بدلے اس دین کے
جو صغیر کا دین باپ پر ہو مثلاً فرزند صغیر کا دین جیسے اسکی ماں کا مہر جو باپ کے ذمہ ہو ویحبسہ لاجلہ ای لاجل الصغیر بخلاف الوصی فانہ لا یملک ذلک
اور باپ اس مرہون کو فرزند صغیر کے واسطے محبوس رکھے بخلاف وصی کے کہ وہ اسکا مالک نہیں ہو کذا فی السراجیہ وکذا عکسہ فللاب رہن متاع
طفلہ من نفسہ لانہ لوفور الشفقۃ جعل کشخصین وعبارتین کشرائہ مال طفلہ اور یہ بیع کا حکم ہو اسکے بالعکس میں تو باپ کو اپنے طفل کی متاع رہن رکھنا اپنی
ذات سے درست ہو اسواسطے کہ باپ وفور شفقت کے سبب سے دو شخص کے مانند قرار دیا گیا اور اسکی ایک عبارت بمنزلہ دو عبارت کے قرار دی گئی
چنانچہ باپ کو خرید کرنا اپنے طفل کا مال جائز ہو یعنی تو فقط باپ کا ایجاب اور قبول بمنزلہ بائع اور مشتری کے ہوگا بخلاف الوصی لانہ وکیل محض فلا یتولی
طرفی العقد فی رہن ولا بیع وتمامہ فی الزیلعی بخلاف وصی کے اسواسطے کہ وہ تو وکیل محض ہو تو وہ مالک نہوگا عقد کے ایجاب اور قبول کا نہ رہن
میں نہ بیع میں اور اسکا پورا بیان زیلعی میں ہو حاصل یہ ہو کہ اگر شخص رہن اور بیع کے عقد میں ایجاب اور قبول کا متولی نہیں ہوتا لیکن یہ قاعدہ
باپ میں اسکی وفور شفقت کے سبب سے متروک ہوا اور وصی باپ کے مانند نہیں کیونکہ اسکی شفقت قاصر ہو حقیقۃً عادل نہوگا کذا فی الزیلعی ملخصاً وصح رہن
عبد او خل او ذکیۃ ان ظہر العبد حرا او الخل خمرا والذکیۃ میتۃ اور غلام اور سرکہ اور ذبیحہ کو کسی حق کے بدلے رہن صحیح ہو اگرچہ ظاہر ہو کہ غلام تو واقع میں
آزاد ہو اور سرکہ شراب اور ذبیحہ مردار ہو فائدہ صحت رہن کا یہ ہو کہ درصورت ہلاکی مرہون کے مرتہن پر ضمان واجب ہوگا اور اگر رہن باطل ہوتا تو ضائع ہوتا
امانت ہو کر کذا فی الطحطاوی وصح ببدل صلح عن انکار ان اقر بعد ذلک ان لا دین علیہ واصل الامر ان وجوب الدین ظاہراً یکفی لصحۃ الرہن والکفیل
اور رہن صحیح ہو اس صلح کے بدل سے جو انکار سے ہوئی اگر اقرار کرے بعد اسکے کہ اسپر دین نہ تھا واقع میں اور قاعدہ کلیہ وہ ہو جو گذر گیا کہ واجب ہونا دین کا
ظاہر میں صحت رہن اور کفیل ہونے کے واسطے کفایت کرتا ہو صورت اسکی یہ ہو کہ ایک شخص نے صلح کی انکار سے یعنی انکار دین سے اور بدل صلح کے عوض میں
کوئی چیز رہن رکھدی پھر دونوں نے باہم ایک دوسرے کی تصدیق کی کہ واقع میں دین نہ تھا تو رہن کا ضمان لازم ہو اور اصل ان مسائل میں یہ ہو کہ ظاہر
میں وجوب دین صحت رہن کے واسطے کافی ہو حقیقۃً واجب ہونا شرط نہیں کذا فی الدرر وصح رہن الحجرین والمکیل والموزون اور صحیح ہو رہن
رکھنا چاندی اور سونے اور کیلی اور وزنی چیز کا اسواسطے کہ اشیاء مذکورہ محل استیفاء دین ہیں کذا فی الدرر فان رہن المذکور بخلاف جنسہ ہلک بقیمتہ
وہو ظاہر یعنی اگر چاندی یا سونا یا کیلی یا وزنی کو رہن رکھا اسکی جنس کے مخالف سے چنانچہ عوض کتب یا ثیاب کے اور مرہون ہلاک ہوگیا تو بدلہ
کتب یا ثیاب کی قیمت کے تلف ہوا اور یہ تو ظاہر ہی مانند سائر اموال کے ان بجنسہ ہلک بمثلہ وزنا او کیلا لا قیمۃ خلافا لہما من الدین اور اگر
اشیاء مذکورہ رہن ہوئیں اپنے جنس کے ساتھ اور ہلاک ہوگئے تو ہلاک ہونگے بمقابلہ مثل دین کے وزن میں یا کیل میں نہ قیمت میں برخلاف صاحبین رحمہما کے
ہم در صورت اتحاد جنس دین اور مرہون کے امام رح کے نزدیک تاوان بالمثل ہو وزن یا کیل میں اور صاحبین رح کے نزدیک قیمت مرہون معتبر ہو دونوں
یا کیل مثلاً بقدر دس درم کے وزن چاندی رہن رکھی دس درم کے دین میں اور وہ تلف ہوگئی مرتہن کے پاس تو اگر چاندی کی قیمت دس درم تھی تو دین ساقط ہو گیا
باتفاق امام رح اور صاحبین رح کے اور اگر قیمت دس درم سے کمتر ہو تو امام رح کے نزدیک تو دین ساقط ہوا اور صاحبین رح کے نزدیک مرتہن پر اسکی قیمت کا ضمان
واجب ہو اسکے خلاف جنس سے کذا فی شرح مسکین والعبرۃ بالجودۃ عند المقابلۃ بالجنس ثم ان تساویا فظاہر وان الدین ازید فالزائد فی ذمۃ الراہن وان الرہن
ازید فالزائد امانۃ درر وصدر الشریعۃ اور اعتبار نہیں مرہون کے جید اور کھرے ہونے کا مقابلہ جنس کے نزدیک پھر اگر دین اور مرہون برابر ہیں تو ظاہر ہے
یعنی دین ساقط ہوگیا اور اگر دین زیادہ مرہون سے ہو تو زائد راہن کے ذمہ رہیگا اور اگر مرہون زائد ہو تو وہ امانت ہو یعنی وہ راہن کا ہو یعنی اگر

تلف ہوگیا تو رہن ہوا اُسکا ضمان نہیں کذا فی الدرر والصدر الشریعۃ باع عبدا علی ان یرہن المشتری بالثمن شیئا بعینہ او یعطی کفیلا کذلک
بعینہ صح غلام بیچا اس شرط پر کہ مشتری ایک معین چیز رہن رکھدے بدلے ثمن کے یا اسی طرح معین ضامن دے تو بیع صحیح ہے م اگر متعین رہن نہیں ہوا اگر
مجلس بیع میں تعیین بائع اور مشتری متفق ہوگئے تو بیع جائز ہے اور اگر اتفاق نہ کیا اور ثمن ادا کیا تو بھی بیع جائز ہے اور نہیں تو فاسد ہے کذا فی الطحاوی عن الزیلعی
ولا یجبر المشتری علی الوفاء لما مر انہ غیر لازم اور مشتری پر جبر نہیں وعدہ رہن پورا کرنے پر اسواسطے کہ مذکور ہو چکا کہ وہ غیر لازم ہے یعنے رہن اور
وعدہ رہن لازم الوفا نہیں اور وعدہ رہن کا رہن سے فوق نہیں حالانکہ رہن خود لازم نہیں تا عدم تسلیم تو وعدہ رہن کا بطریق اولی لازم نہوگا وللبائع
فسخہ لفوات الوصف المرغوب اور درصورت عدم وفا بائع کو فسخ بیع جائز ہے بسبب فوت ہوجانے وصف مرغوب کے یعنے بائع راضی ہوا تھا شرط
مذکور سے تو بدون اُسکے راضی نہوگا پھر جب اُسکی رضا تام نہوئی تو اُسکو فسخ بیع کا اختیار ہے یا ترک رہن پر راضی ہوجاے الا ان یدفع المشتری
الثمن حالا او یدفع قیمۃ الرہن المشروط رہنا لحصول المقصود فسخ بیع کا بائع کو اختیار ہے مگر یہ کہ مشتری ثمن نقد دے یا مرہون مشروط کی قیمت کو رہن
رکھدے تو فسخ بیع کا اختیار نہ رہیگا بسبب حاصل ہوجانے مقصود کے م یہ جواب ہے سوال مقدر کا سوال یہ ہے کہ شرط میں تو رہن معین مذکور ہے اور قیمت اسکی خلاف ہے
حاصل جواب یہ ہے کہ استیفا تو معنی پر ثابت ہے یعنے قیمت سے اور صورت رہن تو امانت ہے تو مقصود رہن سے اسکی قیمت ہے نہ بعینہ صورت وان قال المشتری
للبائع قد اعطاہ شیئا غیر مبیعہ امسک ہذا حتی اعطیک الثمن فہو رہن لتلفظہ بما یفید الرہن والعبرۃ للمعانی خلافا للثانی والثلثۃ اور
اگر مشتری نے سوا مبیع کے کوئی چیز بائع کو دی اور اُس سے کہا کہ اسکو رکھ یہانتک کہ میں تجکو ثمن دوں تو وہ رہن ہوگا بسبب تلفظ مشتری کے وہ لفظ
جو رہن کا فائدہ دیتا ہے اور اعتبار معانی کا ہے نہ الفاظ کا برخلاف ابو یوسف رح اور ائمہ ثلثہ کے م فتاوی عالمگیری میں ہے کہ رہن کا لفظ اور اسکا مادہ
شرط نہیں ولو کان ذلک الشئ الذی قال لہ المشتری امسکہ ہو المبیع الذی اشتراہ بعینہ لو بعد قبضہ لانہ حینئذ یصلح ان یکون رہنا بثمنہ اگرچہ وہ چیز
جسکو مشتری نے کہا کہ رکھ وہی مبیع ہو جسکو اُسنے بعینہ خرید کیا تو بھی رہن ثابت ہوگا بشرطیکہ مشتری نے بعد قبضہ کرنے مبیع کے یہ کہا ہو اسواسطے
کہ اسوقت میں یعنے قبضہ کرنے کے بعد وہ اسکی صلاحیت رکھتا ہے کہ مرہون ہو بدلے اپنے ثمن کے م یعنی جب مشتری نے مبیع پر قبضہ کیا تو اسکی ملکیت
متعین ہوگئی یہانتک کہ اگر وہ بعد قبضہ تلف ہو تو مشتری کا مال تلف ہوگا نہ بائع کا اور عقد بیع فسخ نہوگا وقبلہ لا یکون رہنا لانہ محبوس بالثمن کما مر
اور اگر مبیع کے قبض کرنے سے پہلے مشتری نے کہا کہ اسکو رکھ تا ادا ثمن تو وہ رہن نہوگا اسواسطے کہ وہ تو محبوس ہے بدلے ثمن کے چنانچہ گذر گیا م تو اگر بیع قبل
قبض کے تلف ہوگا تو بیع فسخ ہوگی اور ثمن مشتری کے ذمہ سے ساقط ہوگا بقی لو کان المبیع مما یفسد بمکثہ کلحم وخبز فابطا المشتری فخاف البائع تلفہ
جاز بیعہ وشراؤہ ولو باقلہ بازید لتصدق بہ لان فیہ صیانتہ باقی رہی یہ صورت کہ اگر مبیع غیر مقبوض جسکو مشتری نے بائع کے پاس رہن رکھا اُس قسم
کی چیز ہو جو زیادہ ٹھہرنے سے بگڑ جاتی ہو چنانچہ گوشت اور روٹی سو مشتری نے ادا ے ثمن میں دیر لگائی اور بائع ڈرا اُسکے تلف ہوجانے سے
تو اسکا بیچنا اور دوسرے شخص کو اسکا خریدکرنا جائز ہے اور اگر اُسکو بیچا ثمن اول سے زیادہ تو زاید کو خیرات کردے اسواسطے کہ اسمین شبہ ہے غیر کے مال ہونے کا
یعنے مشتری کا م طحاوی نے کہا یہ بھی احتمال ہے کہ یہ مسئلہ مستقل عام ہو خواہ رہن ہو یا نہو رہن رجل عینا عند رجلین بدین لکل منہما صح وکلہ
رہن من کل منہما لو غیر مشترکین اور اگر ایک مرد نے کوئی چیز دو مردوں کے پاس رہن رکھی بدلے اُس دین کے جو دونوں کا ہے تو رہن صحیح ہے اور وہ چیز
بالکل دونوں شخصوں کے پاس مرہون ہے اگرچہ دونوں شریک نہوں م یہ نہیں ہے کہ اُسکا نصف ایک شخص کے پاس رہن ہو اور دوسرا نصف دوسرے شخص کے
پاس اسواسطے کہ رہن مضاف ہے تمام عین کی طرف بصفقہ واحدہ اور اسمین شیوع نہیں اور موجب اسکا حبس بالدین ہے اور وہ متجزی نہیں تو وہ محبوس ٹھہرا
ہر شخص کا اور اسمین کچھ منافات نہیں برخلاف اسکے کہ اگر ہبہ کردے دو شخصوں کو تو امام رح کے نزدیک درست نہیں اسواسطے کہ ہبہ سے مقصود ایجاب ملک ہے

اور یہی واحد میں شخص کی ملک کا ایک جزو نہیں ہو سکتی کذا فی الدرر فان تہایا فکل واحد منہما فی نوبتہ کالعدل فی حق الآخر ہذا لو ہلکا لا یتجزا ان ما
یتجزا فعلی کل حبس النصف فلو دفع لکلہ ضمن عندہ خلافا لہما واصلہ مسئلۃ الودیعۃ زیلعی پھر اگر دونوں مرتہنوں نے مرہون مذکور میں باری باندھ لی تو ہر مرتہن
اپنی باری میں شخص عادل کے مانند ہے دوسرے مرتہن کے حق میں یہ اس صورت میں ہے جبکہ مرہون اس قسم سے ہو جو قسمت قبول نہیں کرتا چنانچہ گھوڑا یا غلام
اور اگر قسمت پذیر ہو چنانچہ کیلی یا وزنی ہو تو ہر مرتہن کو نصف مرہون کا حبس لازم ہے اگر ایک نے دوسرے کو بالکل مرہون دیدیا تو امام رح کے نزدیک اسپر تاوان
لازم ہوگا نہ صاحبین رح کے نزدیک اور اس مسئلہ کی اصل ودیعت کا مسئلہ ہے کذا فی الزیلعی ہم واضح ہو کہ ضمان غصب لازم آویگا یعنی یہ ہے کہ جب شئی قابل قسمت
دو شخصوں کے پاس ودیعت رکھے سو ایک نے دوسرے کو بالکل دیدی تو دافع پر ضمان لازم آویگا خلافا للصاحبین ولہذا یضمن کل حصتہ لتجزی الاستیفاء
اور اگر مرہون تلف ہوگا تو ہر مرتہن بقدر اپنے حصہ دین کے تاوان دیگا بسبب قسمت پذیر ہونے استیفاء دین کے یعنی عند الہلاک ہر مرتہن اپنے حصہ کا
مستوفی ہوگیا اسواسطے کہ استیفا متجزی ہے کذا فی الدرر فان قضی دین احدہما فکلہ رہن عند الآخر لما مر ان کل العین رہن فی ید کل منہما بلا تفرق پھر اگر
راہن نے ایک مرتہن کا دین ادا کر دیا تو بالکل مرہون دوسرے مرتہن کے پاس رہن رہیگا بدلیل گذشتہ کہ تمام عین ہر مرتہن کے ہاتھ میں رہن ہے بلا تفرق
بلا تجزی وان رہنا رجلا رہنا واحدا بدین لہما صح بکل الدین وللمرتہن ان یحبسہ الی ان یستوفی کل الدین اذ لا شیوع اور اگر دو شخصوں نے ایک مرد کے پاس ایک
چیز رہن رکھی عوض اس دین کے جو دونوں پر ہے تو رہن صحیح ہوگا بعوض تمام دین کے اور مرتہن مرہون کو اپنے پاس رکھیگا تمام دین حاصل ہونے تک اسواسطے
کہ اس صورت میں شیوع نہیں ہے ہم اسواسطے کہ قبض رہن تمام مرہون میں بلا شیوع حاصل ہے کذا فی الدرر ولو رہن عبدین بالف لا یاخذ احدہما بقضاء حصتہ
لحبس الکل بکل الدین کالمبیع فی ید البائع اور اگر ایک شخص نے دو غلام بعوض ہزار کے رہن کئے تو راہن ایک غلام کو اسکا حصہ ادا کرکے نہ لے سکیگا بسبب محبوس
ہونے دونوں غلام کے بعوض تمام دین کے اجمالاً جیسے مبیع محبوس رہتا ہے بائع کے پاس تا ادائے کل ثمن فان سمی لکل واحد منہما شیئا من الدین لہ
ان یقبض احدہما اذا ادی ما سمی لہ بخلاف البیع لتعدد العقد بتفصیل الثمن فی الرہن لا البیع ہو الاصح اور اگر راہن نے ہر غلام کے واسطے کچھ دین مقرر
کر دیا یعنے مثلاً یوں کہا کہ یہ غلام بعوض چار سو درم کے رہن رکھتا ہوں اور وہ غلام بعوض چھ سو درم کے رکھتا ہوں تو راہن کو ایک غلام پر قبضہ کرنا جائز ہے
جبکہ ادا کرے اسقدر دین جو اسکے واسطے معین کر دیا تھا بر خلاف بیع کے بسبب متعدد ہوجانے عقد کے تفصیل ثمن سے رہن میں نہ بیع میں یہی قول صحیح ہے مترجم وجہ
اسکی یہ ہے کہ عقد رہن کا قبول کرنا ایک غلام میں دوسرے عقد کے صحیح ہونے کے واسطے شرط نہیں ہے بر خلاف بیع کے اسواسطے کہ بیع میں امام رح کے نزدیک تفصیل ثمن سے تعدد
عقد کا نہیں ہوتا و لہذا اگر ایک میں بیع قبول کرے نہ دوسرے میں تو بیع باطل ہو جاویگی کل میں اسواسطے کہ بائع کو ضرر ہوتا ہے تفریق صفقہ سے کیونکہ عادت یہ جاری ہے کہ
ناقص کو عمدہ کے ساتھ ملا کر بیچتے ہیں اور رہن میں ایسا نہیں ہے اسواسطے کہ راہن کو تفریق سے ضرر نہیں ہوتا اور یہی روایت صحیح ہے اور اصل کی روایت میں اس مسئلہ
میں اور مسئلہ سابقہ میں کچھ فرق نہیں کذا فی المنح طحطاوی نے کہا بہتر یہ تھا کہ شارح بجائے تفصیل الثمن کے تفصیل البدل کہتا اسواسطے کہ ثمن بیع میں ہوتا ہے نہ رہن
میں وبطل بینۃ کل منہما ای من رجلین علی رجل انہ ای ان کل واحد منہما رہنہ ہذا الشئ کعبد مثلاً عندہ وقبضہ لاستحالۃ کون کلہ رہنا لہذا وکلہ رہنا لذاک فی
آن واحد ولا یمکن تنصیفہ للزوم الشیوع فتہاترتا وحینئذ فیہلک امانۃ اذ الباطل لا حکم لہ اور دو مردوں کے گواہ ایک مرد پر باطل ہیں اس مقدمہ میں
کہ اس مرد نے اسکے پاس یہ چیز مثلاً غلام کو رہن رکھا اور اس نے اسپر قبضہ کیا اسواسطے کہ تمام غلام کا اسکے پاس رہن ہونا اور سب غلام کا اسکے پاس رہن ہونا
ایک آن میں محال ہے اور اسکا نصفا نصف رہن ہونا ممکن نہیں بسبب لازم ہونے شیوع کے تو دونوں گواہیاں ساقط ہوگئیں اور اسوقت میں اگر مرہون
ہلاک ہوگا تو امانتاً ہلاک ہوگا بدون ضمان کے اسواسطے کہ رہن باطل کے لیے کچھ حکم نہیں ہے تاہم حق یوں ہے کہ انہ کی ضمیر کا مرجع رجل ہے نہ کل واحد اور رہنہ
کی ضمیر مستتر کا مرجع رجل راہن ہے اور ضمیر ظاہر کا مرجع کل واحد ہے اسلیے کہ مرتہن دو مرد ہیں اور راہن ایک مرد ہے کذا فی الطحطاوی لہذا مترجم نے

معتمد نے مرہون ایک کو یعنی راہن یا مرتہن کو دیا سو وہ اسکے پاس تلف ہوگیا تو معتمد تاوان دے اپنی تعدی کے سبب سے اور راہن اور مرتہن معتمد سے مرہون
کی قیمت لیلین اور اس قیمت کو رہن رکھدین اس معتمد کے پاس یا اسکے سوا دوسرے شخص کے پاس اور معتمد کو اس قیمت کا رہن رکھ لینا اپنے پاس جائز نہیں کہ معتمد ادا
کرنے والا اور قیمت کا تقاضا کرنے والا ہوجاتا ہے اسیطرح اگر قیمت مرہون کی معتمد پر واجب ہو تو اگر قیمت کو اپنے پاس رکھے تو قیمت کا ادا کرنیوالا اور تقاضا کرنے والا
ٹھہرگیا اور حالانکہ دونوں میں تخالف ہے کذا فی المنح و مل العدل الرجوع مبسوط فی المطولات و معتمد کو کیا رجوع کرنا جائز ہے جوابہ کا مفصل مذکور ہے شرح کتاب بوتین میں ہم
زیلعی مین ہے کہ جب مرہون کی قیمت رہن ہوئی معتمد اول کے پاس یا غیر کے پاس پھر راہن نے دین ادا کیا سو اگر معتمد نے قیمت کا تاوان دیا ہو بسبب کہ اسنے مرہون
راہن کو دیا تھا تو قیمت مرتہن کے واسطے سالم رہی اسکو لیوے جسکے پاس ہو اور اگر معتمد نے مرہون کی قیمت کا ضمان دیا ہو سو بسبب کہ اسنے مرہون کو مرتہن کو دیا تھا تو راہن
قیمت کو لیگا جسکے پاس ہو پھر معتمد کو مرتہن سے قیمت پھیر لینا جائز ہے یا نہیں جواب اسکا یہ ہے کہ اگر معتمد نے مرتہن کو مرہون بطور عاریت یا ودیعت دیا اور وہ تلف ہوگیا
اسکے پاس تو مرتہن سے اسکا رجوع درست نہیں اور اگر مرتہن نے اسکو خود تلف کر ڈالا ہو تو معتمد مرتہن سے پھیر لیگا اور اسیطرح رجوع درست ہے اگر معتمد نے مرہون دیکر وقت
مرتہن سے یون کہا ہو کہ لے اسکو بدلے اپنے حق کے یا حبس کر اسکو بدلے اپنے دین کے کذا فی الطحاوی مختصرا و اذا اہلک بہلاک من ضمان المرتہن و جبکہ مرہون تلف
ہوگیا معتمد کے پاس تو مرتہن کے ضمان سے تلف ہوگا یعنی مرتہن پر تاوان اسکا لازم ہوگا فان وکل الراہن المرتہن او وکل العدل او غیرہما ببیعہ عند
حلول الاجل صح توکیلہ لو الوکیل اہلا لذلک ای للبیع عند التوکیل پھر اگر راہن مرتہن کو یا معتمد کو یا اسکے سوا اور شخص کو مرہون کی بیع کا وکیل کرے
دین کی مدت آنے کے نزدیک تو یہ وکیل کرنا صحیح ہے بشرطیکہ وکیل بیع کرنے کی لیاقت رکھتا ہو وکیل کرنے کے وقت یعنی عاقل بالغ ہو و الا لکن اہلا لہ
عند التوکیل لا تصح الوکالۃ وحینئذ فلو وکل صبیہ صغیرا لا یعقل فباعہ بعد بلوغہ لم یصح خلافا لہما اور اگر وکیل اسکی لیاقت نہ رکھتا ہو توکیل کے
وقت تو وکالت صحیح نہوگی اور اسوقت مین تو اگر راہن نے مرہون کی بیع کا صغیر بے تمیز کو وکیل کیا اور اسنے اپنے بالغ ہونے کے بعد بیع کی تو بیع
صحیح نہوگی امام کے نزدیک برخلاف صاحبین رح کے کہ انکے نزدیک بیع صحیح ہے فان شرطت الوکالۃ فی عقد الرہن لم ینعزل بعزلہ ولا بموت
الراہن ولا المرتہن للزومہا بلزوم عقدہ فی تخالف الوکالۃ المفردۃ من وجوہ احدہا ہذا پھر اگر وکالت مشروط ہوئی عقد رہن مین تو وکیل معزول
نہوگا راہن کے معزول کرنے سے اور نہ راہن کی موت سے اور نہ مرتہن کی موت سے بسبب لازم ہوجانے وکالت کے عقد رہن کے لزوم کے سبب سے تو
رہن کی وکالت مخالف ہے وکالت مفردہ سے چند وجہ انہین سے ایک وجہ یہ ہے کہ موکل کی موت سے وکیل معزول نہین ہوتا اور وکالت مفردہ مین معزول
ہوجاتا ہے ہم شرط وکالت کی یہ صورت ہے کہ راہن کہے کہ مین نے اسکو رہن رکھا اس شرط پر کہ فلانا شخص مدت آنے پر وکیل ہو اسکے بیع کرنے کا کذا فی الحموی
والثانی ان الوکیل ہہنا یجبر علی البیع عند الامتناع اور دوسری وجہ یہ ہے کہ وکیل یہان یعنی بیع رہن کی وکالت میں جبر کیا جائیگا بیع پر امتناع کے
نزدیک ہم وجہ جبر یہ ہے تا مرتہن کو ضرر نہو اور کیفیت جبر کی یہ ہے کہ حاکم وکیل کو چند روز قید رکھے اگر اسپر بھی وہ اصرار کرے تو حاکم اسکو بیچ ڈالے کذا فی الدرر وکذا
لو شرطت بعد الرہن فی الاصح زیلعی علی خلاف ظاہر الروایۃ وان صححہا قاضی خان وغیرہ علی ما نقلہ القہستانی وغیرہ فتنبہ بخلاف المفردۃ او
اسیطرح توکیل اور وکیل پر جبر صحیح ہے اور وکالت مشروط ہوگی ہو وے بعد رہن کے صحیح تر قول مین کذا فی الزیلعی برخلاف ظاہر الروایۃ کے اگرچہ
قاضی خان وغیرہ نے ظاہر الروایۃ کو صحیح کہا ہے چنانچہ قہستانی وغیرہ نے اسکو نقل کیا ہے تو خبردار رہو برخلاف وکالت مفردہ کے ہم عالمگیری مین ہے
کہ اگر معتمد بیع سے انکار کرے تو اگر توکیل بعد تمام رہن کے ہوئی ہو تو ابو یوسف علیہ الرحمۃ سے روایت ہے اور اسی قول کو بعض مشائخ نے لیا ہے کہ وہ
جبر کیا جائیگا چنانچہ وجیز میں ہے اور یہی قول صحیح ہے چنانچہ محیط سرخسی مین ہے والثالث انہ یملک بیع الولد والارش اور تیسری وجہ یہ ہے
کہ وکیل مذکور مرہون کے بچے اور دیت کے بیع کا مالک ہے ہم بیع دیت کی یہ صورت ہے کہ غلام مرہون کو کسی نے قتل کیا خطا کی راہ سے پھر اسکی دیت مین

راہن کی عدم اجازت مرتہن سے موقوف باقی رہی تو مشتری کو اختیار ہے چاہے صبر کرے رہن کے چھوٹنے تک یا اس امر کا مرافعہ کرے قاضی کی طرف تا وہ
بیع کو فسخ کردے اور یہ اختیار مشتری کا اسوقت ہے جبکہ اسنے خرید کیا اور اسکو اسکا رہن ہونا معلوم نہ تھا کذا ذکرہ ابن کمال ولو باعہ الراہن من رجل ثم باعہ
الراہن ایضا من رجل آخر قبل ان یجیز المرتہن الاول فالثانی موقوف ایضا علی اجازتہ اذ الموقوف لا یمنع توقف الثانی اور اگر مرہون راہن نے
ایک مرد کے ہاتھ بیچا پھر اسکو دوسرے مرد کے ہاتھ بیع کیا اجازت دینے مرتہن سے پہلے تو دوسری بیع بھی مرتہن کی اجازت پر موقوف ہے اول بیع کے مانند
اسلیے کہ بیع موقوف دوسری بیع کے توقف کی مانع نہیں ہوتی فایہما اجاز لزم ذلک وبطل الآخر پھر دونوں میں سے جس بیع کی مرتہن اجازت دیگا وہ لازم
ہو جاویگی اور دوسری بیع باطل ہوگی ولو باع الراہن ثم آجرہ او رہنہ او وہبہ من غیرہ فاجاز المرتہن الاجارۃ والرہن او الہبۃ جاز البیع الاول
لحصول النفع بتحول حقہ للثمن علی ما تقرر وفی محلہ تجرد دون غیرہ من ہذہ العقود المذکورۃ اذ لا منفعۃ للمرتہن فیہا فکانت اجازتہ اسقاطا لحقہ فزال المانع
فینفذ البیع اور اگر راہن نے مرہون کو بیچا پھر اسکو اجارہ میں دیا یا کہیں رہن رکھا یا ہبہ کر دیا غیر مشتری کو پھر مرتہن نے اجارہ یا رہن یا ہبہ کو جائز رکھا تو
بیع اول جائز ہوگی نہ اجارہ وغیرہ بسبب حاصل ہونے نفع مشتری کے بیع میں بسبب پھر جانے حق مرتہن کے ثمن کی طرف بنابر اسکے جو ثابت ہے اور
اپنے مقام میں مرقوم ہے کہ بیع اول جائز ہے چونکہ اسکے سواے جو عقود مذکور ہیں اسلیے کہ مرتہن کے واسطے اجارہ وغیرہ میں فائدہ نہیں تو اسکی اجازت ساقط ہو مرتہن
حق کا پس جب مانع نفاذ دور ہوگیا تو بیع نافذ ہوگی ہم کہتے ہیں اور لیکن بیع ثانی اجازت کے سبب جائز ہوتی اور اسمیں سے راہن امر ہے کہ اجارہ وغیرہ تہن پر جائز ہوا
سوا بیع اول کے باوجود اجازت کے تو دونوں میں فرق یہ ہے کہ مرتہن کو بیع میں تو فائدہ ہے اسواسطے کہ اسکا حق بدل بیع یعنی ثمن سے متعلق ہوگیا برخلاف عقود
مذکورہ کے اسواسطے کہ ہبہ اور رہن میں بدل نہیں اور اجارہ میں منفعت بدل ہوتی ہے نہ عین اور حق مرتہن کا عین کی مالیت میں ہے نہ منفعت میں تو اسکی اجازت باطل
حق مرتہن کا اسقاط ہے سو جبکہ مانع نفاذ بیع کا زائل ہوگیا تو بیع نافذ ہوگی کذا فی الدرر وفی الاشباہ باع الراہن من زید ثم باعہ من المرتہن انفسخ الاول اور
اشباہ میں ہے کہ راہن نے مرہون کو بیچا زید سے پھر اسکو بیچا مرتہن سے تو بیع اول فسخ ہوگئی ہم کہتے ہیں گویا استدراک ہے مصنف پر کہ اس قول پر کہ بیع ثانی بھی
موقوف ہوتی ہے بیع اول کے مانند یعنی محل توقف ثانی اول کے مانند وہ ہے جبکہ بیع ثانی غیر مرتہن سے ہو اور اگر مرتہن سے ہو تو بیع ثانی موقوف نہ ہوگی بلکہ نافذ
ہو جاویگی اور بیع اول باطل ہوگی کذا فی المحلاوی وصح اعتاقہ وتدبیرہ واستیلادہ ای نفذ اعتاق الراہن رہنہ او صحیح ہے یعنی نافذ ہے راہن کا
آزاد کرنا اور مدبر کرنا مرہون مملوک کو اور مدبر کرنا اور استیلاد یعنی اگر بلا اجازت مرتہن کے راہن مرہون غلام کو آزاد کر دے یا اسکو مدبر کرے تو یہ
تصرف نافذ ہوگا فان کان غنیا وکان الدین حالا اخذ المرتہن دینہ من الراہن سو اگر راہن مالدار ہو اور مرتہن کا دین بلا مدت ہو تو مرتہن
اپنا دین راہن سے لے وان موجلا اخذ قیمۃ الرہن بدلہ الی زمان حلولہ فاذا حل استوفی حقہ من جنسہ ورد الفضل اور اگر مرتہن کا دین
مدت والا ہو تو مرتہن غلام آزاد کی قیمت راہن سے لے رہن رکھنے کے واسطے عوض غلام کے دین کے مدت پہونچنے تک پھر جب مدت آ پہونچے
تو مرتہن اپنا حق لیوے اپنا دین لے بشرطیکہ غلام کی قیمت ہم جنس دین کے ہو اور زیادہ کو پھیر دے یعنی اگر قیمت دین سے زیادہ ہو تو پھیر دے اور اگر کم ہو تو راہن سے طلب
کرے وان کان الراہن معسرا ففی العتق سعی العبد فی الاقل من قیمتہ ومن الدین اور اگر راہن مفلس ہو تو آزاد کرنے میں غلام سعی کرے کمتر مالیت کی
ادا کرنے میں یعنی اگر اسکی قیمت کمتر ہو دین سے تو قیمت ادا کرے محنت مزدوری کرکے اور اگر دین کم ہو قیمت سے تو دین کو ادا کرے ورجع علی سیدہ غنیا
اور جسقدر غلام ادا کرے اتنا اپنے مالک سے پھیرے جبکہ اسکو مقدور ہو وفی التدبیر والاستیلاد سعی ای کل فی کل الدین بلا رجوع لان کسبہما لہ المدبر
وام الولد مالک المولی اور استیلاد میں سعی کرے ہر واحد مدبر اور ام ولد سے تمام دین کے ادا کرنے میں بلا رجوع علی المولی اسواسطے کہ مدبر
اور ام ولد کی کمائی مولے کی مملوک ہے بخلاف غلام آزاد کے فاذا اتلفہ الاجنبی الراہن فحکمہ حکم ما اذا اعتقہ غنیا کما مر اور جبکہ راہن نے مرہون کو

کسی نے چیز رہن رکھی پھر اقرار کیا کہ یہ چیز فلاں غیر مرتہن کے پاس رہن تھی تو مرتہن کے حق میں اسکی تصدیق نہوگی اور راہن کو ادائے دین کا حکم کیا جاویگا اور اس چیز کے پھیر دینے کا
مقرلہ کی طرف امر ہوگا ولو رہن دار غیرہ فاجاز صاحبہا جاز اور اگر ایک نے دوسرے کا گھر رہن رکھ لیا پھر اسکے مالک نے رہن رکھنا جائز رکھا تو یہ درست ہے والبینۃ بینۃ الراہن
علی قیمۃ الرہن اور راہن کے گواہ مرہون کی قیمت پر مقدم ہیں مرتہن کے گواہوں سے یعنے مرہون کے تلف ہونے کے بعد اختلاف پڑا اسکی قیمت میں
راہن کہتا ہے کہ اسکی قیمت سو درم تھی مثلاً اور مرتہن کہتا ہے کہ ۵۰ درم قیمت تھی اور دونوں نے گواہ گذرانے تو راہن کے گواہ مقدم ٹھہرینگے اسواسطے کہ وہ زیادتی
ضمان کے ثابت ہیں وزوائد الرہن کولدہ وثمرۃ رہن لا غلۃ دارہ وکسب عبدہ فلا یصیر رہنا اور زوائد رہن کی یعنے مرہون کی بڑھوتیاں چنانچہ مرہون کا
بچہ اور پھل رہن میں داخل ہو کر رہن ہیں اور غلہ مکان اور کسب غلام کا تو وہ رہن میں داخل نہوگا ہم عالمگیری میں محیط سے منقول ہے کہ زوائد رہن کی دو قسم ہیں ایک قسم تو
رہن میں داخل نہیں یعنے جو زیادتی کہ متولد نہو اور نہ بدلا ہو کسی جزو کا اجزاء عین سے چنانچہ کسب اور ہبہ اور صدقہ اور مانند اسکے اور ایک قسم رہن میں داخل ہے
یعنے جو مرہون سے متولد ہو چنانچہ بچہ اور پھل اور دودھ اور اون یا بدلا ہو کسی جزو کا چنانچہ عضو کا خونبہا اور رہن میں داخل ہونے کے یہ معنی ہیں کہ اصل کے
ساتھ زوائد بھی محبوس رہینگے مرتہن کے پاس لیکن اسکے تلف ہو جانے میں تاوان نہیں تو اسکے تلف ہو جانے سے فک رہن سے پہلے کچھ دین ساقط نہوگا
کذا فی الطحطاوی مختصراً الرہن الفاسد کالصحیح فی ضمانہ رہن فاسد رہن صحیح کے مانند ہے اسکی ضمان میں ہم صورت اسکی یہ ہے کہ ایک شخص نے اپنا گھر نصف شائع
رہن رکھا یا نصف غلام رہن رکھا ہزار درم قرض لیکر اور درموں کو خرچ کر ڈالا پھر عقد رہن کو توڑا راہن نے فساد کی وجہ سے تو مرتہن کو حبس ہوں تا استیفا
دین درست ہے اور اگر مرہون تلف ہوگا مرتہن کے پاس فسخ کے بعد تو رہن صحیح کے مانند مرتہن پر تاوان لازم ہوگا کذا فی المنح ملخصاً وصح استعارۃ شی لیرہنہ
فیرہن بما شاء اذا اطلق ولم یقیدہ بشئ اور صحیح ہے عاریت لینا کسی چیز کا تا مستعیر اسکو رہن رکھ لے تو مستعیر رہن رکھے عاریت کی چیز جسقدر کو چاہے اور
جسطرح چاہے بشرطیکہ عاریت دینے والے نے علی الاطلاق دیا ہو اور کسی چیز کی قید نہ لگائی ہو وان قیدہ بقدر او جنس او مرتہن او بلد تقید بہ وضمن ان
خالف ما قیدہ بہ المعیر ضمن المعیر المستعیر او المرتہن ثم رجع کل منہما اور اگر معیر نے رہن میں مقدار دین کی یا جنس دین کی یا مرتہن کی یا شہر کی قید لگائی
یعنے یوں کہا کہ اسقدر دین پر رہن رکھنا یا فلانی جنس کے بدلے یا فلانے شخص کے پاس یا فلانے شہر میں رہن رکھنا تو رہن اسی قید کے ساتھ مقید ہوگا اور
اسوقت میں تو اگر مستعیر معیر کی قید لگانے سے خلاف کریگا تو معیر تاوان لیگا مستعیر سے یا اسکے مرتہن سے دونوں کی تعدی و زیادتی کے سبب سے ہم مستعیر کی
تعدی تو صریح ہے مخالفت کرنے سے اور مرتہن کی تعدی یہ ہے کہ اسنے بیگانی چیز پر قبضہ کیا بدون اسکے اذن کے تو مستعیر تو غاصب ہے اور مرتہن غاصب کا غاصب
ہم الا اذا خالف الی خیر بان عین لہ اکثر من قیمتہ فرہنہ باقل من ذلک فلا یضمن لمخالفتہ الی خیر مگر جبکہ مستعیر نے معیر کی مخالفت کی نیک امر میں اسطرح پر
کہ معیر نے مستعیر کے لیے مستعار کی قیمت سے اکثر معین کر دیا مستعیر نے اسکو اس سے کمتر پر رہن رکھا تو مستعیر پر تاوان لازم نہوگا کیونکہ اسنے بہتری کی مخالفت کی
یعنے اس مخالفت میں مالک کا فائدہ ہے نہ نقصان جو تاوان لازم آوے فان ضمن المعیر المستعیر تم عقد الرہن لتملکہ بالضمان پھر اگر معیر نے تاوان لیا مستعیر سے تو
رہن کا عقد کامل ہوگیا بسبب مالک ہو جانے مستعیر کے مستعار کا تاوان دیکر وان ضمن المرتہن یرجع بالضمن وبالدین علی الراہن کما فی الاستحقاق اور اگر معیر نے تاوان لیا
مرتہن سے تو مرتہن راہن سے دین اور تاوان پھیر لے جسقدر کہ اسنے تاوان دیا چنانچہ استحقاق میں یعنے جیسے کہ مرتہن نے مرہون کے تلف ہونے کے بعد تاوان
دیا تو مرتہن راہن سے دین اور تاوان پھیر لیگا چنانچہ مذکور ہو چکا فان وافق وہلک عند المرتہن صار المرتہن مستوفیاً لدینہ پھر اگر مستعیر معیر کے موافق چلا یعنے
مستعار کو بقدر اجازت معیر کے رہن رکھا اور مستعار تلف ہوگیا مرتہن کے پاس تو مرتہن اپنے دین کا پانے والا ٹھہر گیا بشرطیکہ قیمت اسکی دین کے برابر ہو یا زیادہ
اور اگر قیمت دین سے کم ہوگی تو باقی کو راہن سے لیگا کذا فی الطحطاوی ووجب مثلہ ای مثل الدین للمعیر علی المستعیر وہو الراہن لقضاء دینہ اور دین
کے برابر معیر کے واسطے مستعیر یعنے راہن پر دینا واجب ہوگا بسبب ادا ہونے دین راہن کے مرہون کے سبب سے ان کان کلہ مضمونا والا یضمن

آدمی کے اطراف میں عمد ہی قصاص کا موجب ہوتا ہے جان کے سوا ان میں شبہ عمد نہیں بلکہ عمد ہی ہے یعنے اتلاف نفس باختلاف آلہ مختلف ہوتا ہے اور ما دون النفس مختلف نہیں ہوتا مثلاً
عصا کبھی قتل نفس کا آلہ نہیں اور ہاتھ یا پاؤں کے توڑنے کا آلہ ہے تو عصا وغیرہ سے اگر ہاتھ پاؤں تلف ہوگا تو اسمیں کفارہ اور دیت نہیں بلکہ قصاص
واجب ہے یعنے فاعل کا بھی ہاتھ یا پاؤں توڑا جاویگا * والثالث خطأ وہو نوعان لانہ اما خطأ فی ظن الفاعل کان یرمی شخصا ظنہ صیدا او حربیا او مرتدا فاذا
ہو مسلم اور تیسری قسم قتل خطا ہے اور اسکی دو قسمیں ہیں اسواسطے کہ یا خطا اور چوک پڑگئی فاعل کے گمان میں چنانچہ فاعل نے تیر مارا ایک شخص کو شکار یا کافر
حربی یا مرتد جانکر سو وہ تو ناگہان مسلمان نکلا * او خطأ فی نفس الفعل کان یرمی غرضا او صیدا فاصاب آدمیا او رمی غرضا فاصابہ ثم رجع عنہ
او تجاوز عنہ الی ما وراءہ فاصاب رجلا او قصد رجلا فاصاب غیرہ او اراد ید رجل فاصاب عنق غیرہ ولو عنقہ فعمد قطعا او اراد رجلا فاصاب حائطا ثم رجع
السہم فاصاب الرجل فہو خطأ لانہ اخطأ فی اصابۃ الحائط ورجوعہ سبب آخر والحکم یضاف الی آخر اسبابہ ابن کمال عن ... یا خطا واقع ہو نفس فعل
میں چنانچہ تیر مارا نشانہ یا شکار کو سو کسی آدمی کو لگ گیا یا مارا نشانہ کو سو اسپر لگا پھر نشانہ سے پلٹا یا نشانہ سے گذر کر بڑھ گیا پیچھے کسی مرد کو جا لگا یا فاعل
نے ایک مرد کے مارنے کا قصد کیا سو تیر دوسرے مرد کے لگ گیا یا ارادہ کیا ایک مرد کا ہاتھ مارنے کا سو اسکے سوا اور مرد کی گردن پر لگا
اور اگر پہلے مرد کی گردن پر لگیگا تو وہ قتل عمد ہے یقیناً یا ارادہ کیا ایک مرد کا سو تیر دیوار میں لگا پھر تیر وہاں سے پلٹا سو دوسرے مرد کے لگ گیا
تو یہ اخیر صورت بھی قتل خطا کی ہے اسواسطے کہ تیر انداز دیوار کے لگانے میں چوک گیا اور دیوار سے تیر کا پلٹنا یہ دوسرا سبب ہے اور حکم مضاف
اور منسوب ہوتا ہے پچھلے سبب کی طرف چنانچہ ابن کمال نے اسکو نقل کیا ہے * قال وکذا لو سقط من یدہ خشبۃ او لبنۃ فقتل رجلا یتحقق
الخطأ فی الفعل ولا قصد فیہ فکلام صدر الشریعۃ فیہ ما فیہ ابن کمال نے کہا کہ اگر کسی شخص کے ہاتھ سے لکڑی یا اینٹ چھوٹ پڑی سو اسکے صدمہ
سے کوئی مرد قتل ہو جاوے تو اس صورت میں خطا فی الفعل ثابت ہے اور حالانکہ فاعل کا اسمیں مطلقاً قصد نہیں ہے تو صدر الشریعۃ کے کلام
میں وہ خلل ہے جو اسمیں ہے صدر الشریعۃ نے شرح وقایہ میں کہا کہ خطا فی الفعل یہ ہے کہ قصد کرے ایک فعل کا سو اس سے دوسرا فعل صادر ہو جاوے
چنانچہ نشانہ کو مارے سو خطا کرکے اور شخص کے لگجاوے انتہی حاصل کلامہ اس کلام میں قصد کو شرط کیا حالانکہ قصد خطا فی الفعل میں لازم نہیں چنانچہ
لکڑی اور اینٹ کے چھوٹ پڑنے کی صورت مذکورہ میں خطا فی الفعل ثابت ہے اور اسمیں مطلقاً قصد نہیں لیکن عنقریب آویگا کہ یہ جاری مجرای خطا کی صورت ہے
نہ خطا فی الفعل کی کذا فی الطحطاوی مختصراً وفی الوہبانیۃ * وقاصد شخص ان اصاب خلافہ * فذا خطأ والقتل فیہ معذر اور وہبانیہ میں ہے اور قصد
کرنے والا ایک شخص کا اگر اسکا تیر خلاف اسکے دوسرے شخص کے لگجاوے تو یہ قتل خطا ہے اور اسمیں قاتل کا قتل از روے قصاص کے متعذر ہے
وقاصد شخص حالۃ النوم ان یمت * فیقتص ان ابقی دما منہ ینہر * اور قصد کرنے والا ایک شخص کا مقتول کی حالت نوم میں اگر وہ مرجاوے تو قاتل سے
قصاص لیا جاوے اگر اسکا خون سائل باقی رہے یعنے اگر مقتول خون تا موت سائل رہے تو قاتل پر قصاص ہے کذا فی الطحطاوی عن القنیۃ * والرابع ما جری
مجراہ مجری الخطأ کنائم انقلب علی رجل فقتلہ لانہ معذور کالمخطی اور چوتھی قسم وہ قتل ہے جو جاری مجرای خطا کے ہے یعنے خطا نہیں بمنزلہ خطا کے ہے جیسے
سونے والا منقلب ہو یعنے پلٹا کسی مرد پر سو اسکو قتل کرے اسواسطے کہ سونے والا معذور ہے خطا کرنے والے کے برابر ہے صورت اسکی یہ ہے کہ کوئی شخص بلند چبوترے یا بلند
تخت یا چھت کے کنارے پر سوتا ہے سو کروٹ بدلنے میں اوپر سے گر پڑا اور نیچے کا آدمی مر گیا کچلکر تو نائم معذور ہے خاطی کے مانند تو یہ قتل خطا نہیں بلکہ بمنزلہ خطا کے
طحطاوی میں عالمگیری عن المحیط سے منقول ہے جاری مجراے خطا چنانچہ ایک شخص چھت پر سے کسی آدمی پر گر پڑا اور وہ مرگیا یا اسکے ہاتھ سے اینٹ یا لکڑی گر پڑی
اور دوسرا آدمی اسکے صدمہ سے مرگیا یا ایک شخص جانور پر سوار تھا سو جانور نے دوسرے آدمی کو کچلکر مار ڈالا اور زیلعی میں ہے کہ نائم منقلب کا قتل بمنزلہ خطا کے ہے واسطے
کہ حقیقت میں خطا نہیں اسواسطے کہ نائم کا کچھ قصد ہی نہیں کہ اسے ہٹنے سے مقصود کا خلاف ٹھہرے تو یہ قتل بمنزلہ خطا کے ٹھہرایا گیا فعل حقیقی کے وجود کے سبب انتہی ما فی الطحطاوی

تو معلوم ہوا کہ خطا کی نسبت صدر الشریعۃ کی طرف صحیح خطا ہے وہ صحیح اسے ہو جیسا ہذا النوع من القتل فہو المخطاء وما جرے مجراہ الکفارۃ والدیۃ علی العاقلۃ والاثم دون اثم القتل اذ الکفارۃ یؤذن بالاثم لترک العزیمۃ اور اس قسم کے قتل کا یعنی قتل خطا اور مثل بمنزلہ خطا کا موجب کفارہ ہے اور دیت قاتل کے مددگاروں پر اور گناہ کمتر گناہ قتل سے اسواسطے کہ کفارہ کا مشروع ہونا خبر دیتا ہے ثبوت گناہ کی بسبب ترک کرنے عزیمت اور احتیاط کے کہ اس صورت میں قتل کا گناہ نہیں بلکہ ترک احتیاط کا گناہ ہے کیونکہ ایسی بے احتیاطی کی کہ دوسرا ہلاک ہو گیا اسواسطے کہ افعال مباحہ کی مباشرت جائز نہیں مگر بشرط عدم ایذا پھر جب دوسرے کو اذیت ہوئی تو اسنے احتیاط ترک کی لہذا وہ گنہگار ہوگا اور خود لفظ کفارہ سے گناہ نکلتا ہے اسواسطے کہ کفارہ یعنی پوشندہ ہے اور پوشش نہیں بدون گناہ کے کذا فی الزیلعی والخامس قتل بسبب کحافر بئر ووا ضع حجر فی غیر ملکہ بغیر اذن من السلطان ابن کمال اور پانچویں قسم قتل بسبب ہے جیسے کنواں کھودنے والا اور پتھر رکھنے والا غیر کی ملک میں بلا اذن سلطان کذا ذکرہ ابن کمال عن شرح الطحاوی ہم غیر ملک حفر اور وضع دونوں کی قید ہے چنانچہ درر میں ہے لیکن اگر اپنے ملک میں کنواں کھودے یا پتھر رکھیگا تو اسکی طرف تعدی ثابت نہو گی تو دیت اور کفارہ بھی نہو گا کذا فی الطحطاوی وکذا واضع خشبۃ علی قارعۃ الطریق ونحو ذلک الا اذا مشی علی البئر ونحوہ بعد علمہ بالحفر ونحوہ درر اور اسیطرح قاتل بسبب ہے رکھنے والا لکڑی کا شارع عام میں اور مانند اسکے جو تلف ہو جانے کا سبب ہو چنانچہ اینٹوں کا ڈھیر کر دینا راہ میں مگر جبکہ کوئی شخص کنوئیں وغیرہ پر چلا کھدنا وغیرہ جان بوجھکر کذا فی الدرر ہم اسواسطے کہ جان بوجھکر چلنا خود اپنی جان کو ہلاک کرتا ہے کذا فی الجوہرۃ وموجبہ الدیۃ علی العاقلۃ اور قتل بسبب کا موجب دیت ہے فاعل کے مددگاروں پر ہم کنواں کھودنا وغیرہ تلف کا سبب ہے اور رکھودنے والا متعدی ہے اسمیں تو بمنزلہ واقع اور ملقی کے قرار دیا گیا تو دیت واجب ہوئی صیانت نفوس کے واسطے لا الکفارۃ ولا اثم القتل بل اثم الحفر والوضع فی غیر ملکہ درر اس قتل کا موجب کفارہ نہیں اور نہ گناہ قتل کا بلکہ غیر ملک میں کنواں کھودنے اور پتھر وغیرہ رکھنے کا البتہ گناہ ثابت ہے کذا فی الدرر وکل ذلک یوجب حرمان الارث الا الجانی مکلفا ابن کمال اور قتل کی جمیع اقسام مذکورہ حرمان میراث کے موجب ہیں یعنی اگر کوئی شخص اپنے مورث کو قتل کریگا تو اسکی میراث قاتل نہ پاویگا بشرطیکہ قاتل عاقل بالغ ہو کذا ذکرہ ابن کمال ہم یعنی اگر قاتل صغیر یا مجنون ہوگا تو میراث سے محروم نہوگا چنانچہ سید شریف کی شرح سراجیہ میں مصرح ہے الا ہذا ای القتل بسبب لعدم قتلہ جمیع اقسام قتل کی حرمان قاتل کے موجب ہیں سوا اس قسم کے یعنے قتل بسبب میں قاتل میراث مقتول سے محروم نہوگا اسکے عدم قتل کے سبب سے ہم یعنے قتل بسبب میں بوجہ مباشرت قتل نہیں جو موجب حرمان ہے اسواسطے کہ مباشرت عبارت ہے اتصال فعل قاتل سے مقتول کے ساتھ سو یہاں موجود نہیں بلکہ قاتل کا فعل زمین سے البتہ متصل ہوا اور مباشرت کے ساتھ بخلاف اصل اسکو اسواسطے ملحق کیا ہے تاکہ خون اکارت نجاوے کذا فی الحموی والحقہ الشافعی بالخطاء فی احکامہ اور امام شافعیؒ نے قتل بسبب کو قتل خطا کے ساتھ ملحق کیا ہے اسکے جمیع احکام میں واللہ اعلم

## فصل فیما یوجب القود وما لا یوجبہ

یہ فصل ہے اس قتل کے بیان میں جو قصاص کا موجب ہے اور جو قتل کہ قصاص کا موجب نہیں یجب القود ای القصاص بقتل کل محقون الدم بالنظر لقاتلہ درر وسیصرح عند قولہ ولو قتل القاتل اجنبی علی التابید عمدا واجب ہے قود یعنے قصاص ہر محفوظ الدم دائمی کے عمدا قتل سے شارح نے کہا محفوظ الدم سے مراد یہ ہے کہ بنظر اسکے قاتل کے خون اسکا محفوظ ہو کذا فی الدرر اور اسکا مطلب اسی فصل میں ماتن کے اس قول کے پاس ولو قتل القاتل اجنبی واضح ہوگا ہم یعنی جو مقتول کہ بنظر القاتل وانما محفوظ الدم ہے یعنے اسکی خونریزی قاتل کو کبھی مباح نہیں تو اسکے قتل عمد سے قصاص واجب ہے یعنی اسکے بدلے قاتل کو قتل کرنا واجب ہے محفوظ الدم کی قید سے مباح الدم سے احتراز ہوا جیسے زانی محصن و حربی اور مرتد اور دوام کی قید سے مستامن سے احتراز ہوا یعنی اسکا خون تا قیام دار الاسلام محفوظ ہے نہ ہمیشہ قود بالتحریک قاتل کو قتل کرنا بدلے مقتول کے قاموس میں قصاص کی تفسیر قود کی ہے لیکن طحطاوی نے نہایہ جزری سے نقل کیا کہ قصاص یہ ہے کہ فاعل کے ساتھ وہ فعل کیا جاوے جو اسنے مقتول کے ساتھ کیا خواہ وہ فعل قتل ہو یا قطع عضو یا ضرب یا جراحت تو اس صورت میں تفسیر قود کی قصاص کے ساتھ تفسیر بالاعم ہے وہو المسلم والذمی اور وہ مسلمان اور ذمی ہے یعنے دائمی محفوظ الدم مسلمان اور ذمی ہیں سو جو انکو عمدا قتل کریگا وہ انکے بدلے مقتول ہوگا اگر کوئی کہے کہ اگر مسلمان اپنے فرزند مسلمان کو عمدا قتل کرے تو باپ پر قصاص واجب نہیں حالانکہ تعریف مذکور میں وہ داخل ہے جواب اسکا یہ ہے کہ یہ عوارض ہے تو قواعد کے تحت میں

ملہ دھکا دینے والا اور گرا دینے والا یعنے ایسا ہوا کہ دوسرا کو دھکا دیکر کنوئیں میں گرا دیا ۱۲

داخل نہوگا اسواسطے کہ قصاص تو یہاں واجب تھا اصل میں پھر منقلب بمال ہو گیا اسواسطے کہ ابوت شبہہ ہے قصاص کے ٹل جانے کا اور اسی طرح عبد وقف کے قتل عمد میں
قصاص واجب نہیں بلکہ قصاص منقلب بدیت ہوگا مراعات نفع وقف کے عارض سے کذا فی الطحطاوی لا المستامن والحربی یعنے مستامن اور حربی یعنے انکے قتل عمد سے قصاص
واجب نہیں مستامن تو اسوجہ سے کہ اسکا دم دائما محفوظ نہیں اور حربی تو مطلقا مباح الدم ہے وشرط ان یکون القاتل مکلفا لما تقرر انہ لیس لصبی ومجنون عمد مقتول اقر کو
کے قتل عمد میں قصاص واجب ہے بشرطیکہ قاتل اسکا عاقل اور بالغ ہو اسواسطے کہ ثابت ہو چکا ہے کہ صغیر اور مجنون کے واسطے عمد نہیں ہے فی البزازیۃ حکم علیہ بالقود
فجن قبل دفعہ للولی انقلب دیۃ بزازیہ میں ہے قاتل پر حکم حاکم ہو گیا قصاص کا پھر وہ دیوانہ ہو گیا وارث مقتول کے دینے سے پہلے تو قصاص بدل کر دیت
ہو جاویگا یعنے پہلے قاتل عاقل تھا پھر دیوانہ ہو گیا تو قصاص ساقط ہوگا اور اگر وارث کے دینے کے بعد دیوانہ ہوا تو قصاص ساقط نہوگا کذا فی الملتقط قتل
من یجن ویفیق قتل فی افاقتہ قتل کیا اس قاتل نے جو کبھی دیوانہ ہو جاتا ہے اور کبھی اسکو افاقہ ہوتا ہے تو حالت افاقہ میں مارا جاویگا فان جن بعدہ
ان مطبقا سقط وان غیر مطبق قتل پھر اگر مجنون ہو گیا بعد اسکے اگر جنون مطبق یعنے دائمی ہے تو قصاص ساقط ہو گیا لیکن بطریق استحسان دیت اسکے
مال میں واجب ہوگی کذا فی الملتقط اور اگر جنون دائمی نہیں تو قتل ہوگا قتل عبد مولاہ لا رواية فيه قال ابو جعفر يقتل غلام نے اپنے میاں کو
قتل کیا تو اسمیں کچھ روایت نہیں امام اور صاحبین سے اور ابو جعفر حنفی فقیہ نے کہا کہ غلام مذکور قتل کیا جاویگا قتل عبد الوقف عمدا لا قود فیہ کسی نے
وقف کے غلام کو قتل کیا تو اسمیں قصاص نہیں یعنے بمراعات مصلحت وقف تو قاتل سے اسکی قیمت لیجاوے اور دوسرا غلام وقف کے واسطے خرید کیا جاوے
قتل ختنہ عمدا وبنتہ فی نکاحہ سقط القود قاتل نے اپنے داماد کو عمدا قتل کیا اور حالانکہ قاتل کی بیٹی مقتول کے نکاح میں ہے تو قصاص ساقط ہوگا اسواسطے
کہ بیٹی اپنے زوج کے قصاص کی وارث ہوئی باپ پر علی ہذا القیاس ہے کہ اگر مقتول کے وارثوں میں قاتل کا فرزند ہو یا فرزند کا فرزند تو قصاص باطل ہے دیت
واجب ہوگی کذا فی الطحطاوی وبشرط انتفاء الشبہۃ کولاد او ملک او اعم کقولہ اقتلنی فقتلہ بہما کما سیجئ اور قتل عمد میں قصاص واجب ہے بشرطیکہ قاتل اور
مقتول میں قصاص لیجانے کا شبہہ نہو چنانچہ ولادت یا مالک ہونا یا کوئی امر ولادت اور ملک سے عام ہے چنانچہ مقتول کا یوں کہنا قاتل سے کہ تو مجکو
قتل کر سو قاتل نے اسکو قتل کر ڈالا چنانچہ شبہہ مذکورہ کی تفصیل آگے آویگی فیقتل الحر بالحر وبالعبد غیر الوقف کما مر خلافا للشافعی تو قتل کیا جاتا ہے آزاد
بدلے آزاد کے اور بدلے غلام کے سوائے غلام وقف کے چنانچہ مذکور ہو چکا کہ عبد وقف کے مقتول ہونے میں قصاص واجب نہیں بلکہ اسکی قیمت
دینا قاتل پر واجب ہے بخلاف امام شافعی کے اسواسطے کہ انکے اور امام مالک اور امام احمد کے نزدیک آزاد بدلے غلام کے مقتول نہوگا بلکہ قاتل پر اسکی
قیمت کا تاوان لازم ہوگا امام شافعی کی دلیل یہ ہے کہ قرآن مجید میں (الحر بالحر والعبد بالعبد والانثی بالانثی) فرمایا ہے یعنے آزاد بدلے آزاد کے مارا جاوے
اور غلام بدلے غلام کے اور عورت بدلے عورت کے تو یہ مقابلہ اسکا مقتضی ہے کہ آزاد بدلے غلام کے مارا نجاوے اسواسطے کہ بناء قصاص مساوات پر ہے اور
حالانکہ غلام اور آزاد میں برابری نہیں اسکا جواب شارح نے آئندہ قول میں دیا ولنا اطلاق قولہ تعالی النفس بالنفس فانہ ناسخ لقولہ تعالی الحر بالحر الآیۃ
کما رواہ السیوطی فی الدر المنثور عن النحاس عن ابن عباس اور ہماری دلیل اطلاق ہے اس آیت کا کہ النفس بالنفس یعنے جان بدلے جان کے اسمیں آزاد اور
غلام کی قید نہیں تو یہ آیت الحر بالحر کی آیت کی ناسخ ہے چنانچہ جلال الدین سیوطی شافعی نے تفسیر در المنثور میں نسخ کو نحاس سے عن ابن عباس نقل کیا ہے ہم مجملہ
دلائل حنفیہ کے عموم ہے اس آیت کا کتب علیکم القصاص فی القتلی یعنے مقتولین میں تمپر قصاص کرنا مفروض ہے مقتول عام ہے آزاد ہو یا غلام اسی طرح قولہ تعالی
(ومن قتل مظلوما فقد جعلنا لولیہ سلطانا) لیکن اگر آزاد اپنے ذاتی غلام کو قتل کریگا تو قصاص ساقط ہے اجماع کی دلیل سے کذا فی العینی علی انہ تخصیص بالذکر
فلا ینفی ما عداہ کیف ولو دل لوجب ان لا یقتل الذکر بالانثی ولا قائل بہ علاوہ نسخ کے یہ ہے کہ الحر بالحر والعبد بالعبد خاص کر ذکر کیا ہے اور تخصیص بالذکر
ماسوائے مذکور کے نفی نہیں کرتی ہے یعنے اس تخصیص سے غلام کے بدلے قتل آزاد کی نفی ثابت نہیں ہوتی ہے کیونکر ہو حالانکہ اگر تخصیص ماعدا کی نفی پر دال

وینبغی ان یعول علی الاستحسان لتصریحہم بالعمل بہ الا فی مسائل مضبوطۃ لیست ہذہ منہا وقد اقتصر ملا خسرو فی متنہ علی القیاس انتہی یعنی فتنبہ المصنف رحمہ اللہ
علی عادتہ قلت ولیعضدہ ما فی اکثر المتون منہا الملتقی مصنف نے شرح میں کہا اور سزاوار یوں ہے کہ استحسان پر اعتماد کیا جاوے بسبب تصریح کرنے علما کے
استحسان پر عمل کرنے کا مگر چند مسائل مضبوطہ میں کہ یہ مسئلہ انہیں سے نہیں ہے اور البتہ ملا خسرو نے اپنے متن یعنی درر میں قیاس پر اقتصار کیا ہے
انتہی کلام المصنف یعنی سو مصنف بھی درر کا تابع ہوگیا اپنی عادت کے موافق اور عمل بقیاس کی تائید کرتے ہیں اکثر متون فقہ کے ملتقی الابحر تا وقتل
العاقل بالمجنون والبالغ بالصبی والصحیح بالاعمی والزمن وناقص الاطراف والرجل بالمرأۃ بالاجماع اور قتل کیا جاتا ہے ہوشیار بدلے
دیوانے کے اور بالغ بدلے صغیر کے اور صحیح البدن آنکھ والا بدلے اندھے اور طویل المرض اور ناقص الاطراف یعنی لولے لنگڑے کے بدلے اور مرد بدلے عورت
کے بالاتفاق ہے تو اگر تندرست مرد اس مرد کو قتل کرے جسکے دونوں ہاتھ پاؤں اور دونوں کان اور ذکر یعنی ناڑہ اور فوطے قطع ہیں اور آنکھیں اسکی پھوٹی ہیں تو
قصاص واجب ہوگا اگر قتل عمد ہو بدلیل عمومات اور ہوا سطے کہ قاتل اور مقتول عصمت دم میں مساوی ہیں اور معتبر عصمت ہی کے مساوات ہے نہ اور امور کی نہیں تو
قصاص کا باب بند ہو جاویگا کذا فی الطحطاوی والفرع باصلہ وان علا لا عکسہ خلافا لمالک فیما اذا ذبح ابنہ ذبحا اور شاخ یعنی اپنی جڑ کے مقتول ہوگی اگرچہ
جڑ دور کی ہو نہ برعکس اسکے یعنی اصل بدلے فرع کے مقتول نہوگی برخلاف امام مالک رح کے اس خاص صورت میں جبکہ باپ اپنے فرزند کو ذبح کرے گلا کاٹ کر
ہم یعنی اگر والد اپنے ولد کو قصداً قتل کرے تو امام مالک رح کے نزدیک باپ قتل ہوگا اور اگر تلوار یا چھری پھینک مارا اور ارادہ قتل کا نکرے تو قصاص نہیں
اور ظاہر مالک میں ہے کہ انہوں نے کہا کہ والد بدلے ولد کے کسی حالت میں مقتول نہیں ہوتا اشہر ہے کہ حدیث میں ثابت ہوا ہے اور مالک کا یہ ایک قول ہے تو اوجز ایسا ہی ہے یا کہا ہے
کذا فی العینی تو ظاہر اقصاص ولد کی روایت امام مالک رح کے مذہب پر متفق نہیں فی الاکثر بالکلیہ یعنی عدم قصاص علی العموم مذکور نہوئی واللہ اعلم الاصول فی ان
علوا مطلقا ولو ناقصا من قبل الام فی النفس والاطراف بفرعہم وان سفلوا لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام لا یقاد الوالد بولدہ یعنی اصول کا قصاص نکیا جاوے گا بدلے فروع کے
نہ جان میں نہ اطراف میں اگرچہ اصول دور کی ہوں مطلقاً اور اگرچہ اصول عورتیں ہوں ماں کی جانب سے اور اگرچہ فروع نیچے ہوں بدلیل قول نبی علیہ الصلوۃ والسلام کے
قصاص نہیں لیا جاتا باپ کا اسکے بیٹے کے بدلے ہے یعنی دادیالی نانہالی اصول کا قصاص نہیں تو اگر باپ بیٹے کو یا دادا دادی پوتے کو یا پردادا پردادی پرپوتے کو یا ماں اپنے
بیٹے کو یا نانا نانی اپنے نواسے کو یا پرنانی کو قتل کرے تو قصاص قاتل کا نہوگا اور اگر بیٹا اپنے باپ یا دادا دادی یا پردادا پردادی کو یا بیٹا اپنی ماں کو یا نانی یا پرنانی کو قتل عمداً کریگا
تو اسپر قصاص جاری ہوگا عینی نے کہا حدیث لا یقاد الوالد بولدہ ترمذی اور ابن ماجہ نے عمر فاروق رض سے مروی ہے وہو وصف مستقل بالحجیۃ فیتعدی من علا لانہم اسبابہ
فی احیائہ فلا یکون سببا لافنائہم اور وہ یعنی والدیت ایسا وصف ہے جس سے جزئیت کی علت ثابت ہوتی ہے یعنی تولید عدم قصاص کی علت ہے تو یہ وصف تولید کا
عالیہ کو بھی متعدی ہے اسواسطے کہ اصول اسباب ہیں فرع کے زندہ کرنے میں تو فرع انکے فنا کا سبب نہوگا ہم ولہذا ولد کو جائز نہیں اپنے باپ کو قتل کرنا اگر اسکو صف
کفار میں پاوے یا اسکو زانی محصن دیکھے یا مرتد پاوے کذا فی الہدایہ وعنایۃ تجب الدیۃ فی مال الاب فی ثلث سنین لان ہذا عمد والعاقلۃ لا تعقل العمد وقال الشافعی
تجب حالۃ کبدل الصلح زیلعی جوہرہ وسیجئ فی المعاقل اور جبکہ اصول پر قصاص واجب نہوا تو باپ وغیرہ پر جو اصول کہ مال میں دیت واجب ہوگی تین برس کے اندر
اسواسطے کہ یہ قتل عمد ہے اور مددگاروں پر دیت عمد کی واجب نہیں ہوتی امام شافعی رح نے کہا کہ اصول پر نقد دیت واجب ہے بدل صلح کے مانند چنانچہ زیلعی اور جوہرہ میں ہے
اور اسکی تفصیل آگے کتاب المعاقل میں آویگی ہم اور اگر اصول خطا کی راہ سے فروع کو قتل کریں تو دیت مددگاروں پر واجب ہوگی اور قاتل پر کفارہ کذا فی العالمگیریہ
وفی الملتقی ولا قصاص علی شریک الاب او المولی او المخطی او الصبی او المجنون وکل من لا یجب القصاص علیہ لما تقرر من عدم تجزی القصاص فلا یقتل العامد
عندنا خلافا للشافعی برہان اور ملتقی میں ہے اور قصاص نہیں باپ یا مالک یا مخطی یا صغیر یا مجنون کے شریک قتل پر اور جسکے قتل کرنے سے قصاص واجب نہیں
اسکے شریک پر یعنی اگر شخص اجنبی باپ کا شریک ہوا اسکے فرزند کے قتل میں یا مالک کا شریک ہوا اسکے غلام کے قتل میں یا مالک شریک ہو قاتل مخطی کا

تو شریک پر بھی قصاص واجب نہیں والد اور موسے اور مخطی کے مانند اسواسطے کہ قصاص کی عدم قسمت پذیری بدلایل ثابت ہو چکی ہے تو قاتل عامد بھی مقتول ہوگا
ہم حنفیوں کے نزدیک برخلاف شافعی کے کذا فی البرہان ولا بسید بعبدہ ای بعبد لقنہ و مدبرہ و مکاتبہ و عبد ولدہ ہذا داخل تحت قولہم ومن ملک قصاصا
علیہ ابیہ سقط کما سیجئ اور نہ قتل ہوگا مالک اپنے ذاتی غلام اور اپنے مدبر غلام اور اپنے مکاتب غلام اور اپنے فرزند کے غلام کے بدلے فرزند کے غلام کی صورت داخل ہے
فقیہوں کے اس قول کے تحت میں اور جو فرزند قصاص کا مالک ہو اپنے باپ پر تو قصاص ساقط ہے چنانچہ یہ مسئلہ چند سطر کے بعد آویگا ہم مالک پر قصاص اسواسطے عائد نہیں
ہوا کہ غلام اسکا مال ہے اور انسان پر اپنے مال کے تلف کرنے میں کچھ واجب نہیں ولیکن خانیہ میں ہے کہ حاکم مالک کو تعزیر دے اور جوہرہ میں ہے کہ سعولی پر کفارہ
واجب ہے غلام اور مدبر اور مکاتب اور فرزند کے غلام کے قتل میں کذا فی الطحطاوی ولا بعبد یملک بعضہ لان القصاص لا یتجزی اور نہ قتل ہوگا شریک عبد
مشترک کے بدلے اسواسطے کہ قصاص قسمت پذیر نہیں ہم جب بعض قصاص ساقط ہوا مالک بعض کے سبب تو کل قصاص ساقط ہوگا عدم تجزی کی وجہ سے عینی نے کہا
شرح ہدایہ میں تو قاتل دوسرے شریک کو بقدر اسکے حصہ کے قیمت ادا کرے ولا بالعبد الرہن حتی یجتمع العاقدان اور عبد مرہون کے بدلے تا اجتماع عاقدین
قصاص نہیں ہم یعنی جب تک راہن اور مرتہن دونوں موجود نہونگے تو غلام مرہون کے قاتل سے قصاص نہ لیا جاویگا اسواسطے کہ مرتہن مالک نہیں جو قصاص کا
مالک ہو اور اگر راہن قصاص لینے پر مستقل ہو تو مرتہن کا حق باطل ہوتا ہے لہذا وجوب قصاص میں اجتماع عاقدین شرط ہے تا حق مرتہن اسکی رضامندی سے ساقط ہو جاوے
وقال محمد رحمہ اللہ لا قود وان اجتمعا جوہرۃ وعلیہ یحمل ما فی الدرر متنا لا کما فی المنح اور محمد رحمہ اللہ نے کہا کہ عبد مرہون کے بدلے قصاص نہیں اگرچہ راہن مرتہن
دونوں موجود ہوں کذا فی الجوہرۃ اور محمد رح کے قول پر محمول ہے وہ روایت جو درر میں کافی سے منقول ہے کذا فی المنح ہم یعنی جو کافی سے درر میں مذکور ہے کہ باوجود
اجتماع عاقدین کے عبد رہن کا قصاص نہیں سو محمد کا مذہب ہے نہ شیخین کا تو جب ایسا ہے کہ جب قصاص ساقط ہوا تو قیمت مقتول لیکر مرتہن کے پاس رہن رہیگی
کذا فی الطحطاوی لکن فی الشرنبلالیۃ عن التبیین انہ اقرب الی الفقہ لیکن شرنبلالیہ میں ظاہر یہ ہے کہ وہ یعنی محمد کا قول فقہ سے قریب تر ہے لینی لو اختلفا فلہما القیمۃ تکون رہنا
مکانہ باقی رہی یہ صورت کہ اگر راہن اور مرتہن نے قصاص و قیمت لینے میں اختلاف کیا تو دونوں کے واسطے قیمت دلائی جاویگی اور وہ قیمت بجائے عبد مرہون مقتول
رہن رہیگی ولو قتل عبد الاجارۃ فالقود للموجر اور اگر اجارہ کا غلام مقتول ہو تو قصاص لینے کا حق مالک کا ہے نہ مستاجر کا واما المبیع اذا قتل فی ید بائعہ قبل القبض
فان اجاز المشتری البیع فالقود لہ والا ردہ فللبائع القود وقیل القیمۃ جوہرہ اور غلام فروختہ جبکہ بائع کے پاس قتل کیا جاوے قبل قبض مشتری بیع کو جائز کر دے تو
قصاص لینا مشتری کا حق ہے اور اگر بیع کو مشتری رد کر دے تو قصاص لینا بائع کا حق ہے اور قول ضعیف ابو یوسف کا یہ ہے کہ بائع قصاص نہ لے اسکی قیمت لے کذا فی الجوہرۃ
ولا بمکاتب وکذا ابنہ وعبدہ شرنبلالیۃ قتل عمدا لا حاجۃ لتقیید العمد لانہ شرط فی کل قود عینی وفاء ووارث وسیدہ وان اجتمعا لاختلاف الصحابۃ فی موتہ
حرا او رقیقا فاشتبہ الولی فانقطع القود اور قصاص واجب نہیں بدلے اس مکاتب کے جو عمدا مقتول ہوا وفا بدل کتابت کے اور وارث اور مولے کو چھوڑ کر
اگرچہ وارث اور مولے ساتھ ہی موجود ہوں بسبب مختلف ہونے صحابہ کرام کے اسکی موت میں آزاد ہوکر یا غلام ہوکر تو اسکے ولی میں اس اختلاف کے
سبب سے شبہ پڑا تو قصاص مرتفع ہوگیا ولی کے عدم تعین سے اور اسی طرح قصاص نہیں مکاتب مذکور کے فرزند اور غلام کے مقتول ہونے سے کذا فی الشرنبلالیہ
شارح نے کہا قتل عمد کی قید لگانے کی کچھ حاجت نہیں اسواسطے کہ عمد تو ہر قصاص میں شرط ہے ہم علی مرتضی رض اور عبد اللہ بن مسعود کے نزدیک مکاتب مذکور آزاد
مرا اور زید بن ثابت کے نزدیک غلام مرا اگر آزاد مرا تو ولی قصاص کا مالک ہے اور اگر غلام مرا تو مولی ولی ہے پھر جب اس اختلاف سے اشتباہ واقع ہوا
ولی میں تو قصاص مرتفع ہوگیا فان لم یدع وارثا غیر سیدہ سواء ترک وفاء او لا او ترک وارثا ولا وفاء اقاد سیدہ لتعینہ پھر اگر مکاتب مقتول نے
کوئی اپنا وارث نہ چھوڑا سوائے اپنے مولے کے خواہ وفاء بدل کتابت کو اسنے چھوڑا یا نہ چھوڑا یا وارث کو چھوڑا مگر وفاء بدل کتابت موجود نہیں تو اسکا مولے
قصاص لیگا بسبب متعین ہو جانے کے ولی ہونے میں وفی اولی الصور الاربع خلاف محمد اور مکاتب کی چار صورتوں میں سے پہلی صورت میں خلاف ہے محمد کا ہم پہلی صورت یہ ہے کہ

واسطے علی وجہ الکمال ثابت ہوتی ہے جیسے نکاح کردینے اور کافر کو پناہ دینے کی ولایت ہم سے عدم قسمت پذیر ہے چنانچہ قصاص اور نکاح اور امان کا جبکہ کامل سبب پایا گیا جیسے
قرابت سبب کامل ہے قصاص اور نکاح کا اور اسلام سبب کامل ہے کافر کی امان دینے میں تو ہر وارث کو استیفائے قصاص میں اختیار ہوگا واسطے ابن ملجم بعوض علی رضی اللہ عنہ کے مارا گیا
اور حضرت علی کی اولاد صغار تھی انکے بالغ ہونے کا انتظار نہ ہوا تھا اور یہ امر بمحضور صحابہ کرام کے ہوا تو بمنزلہ اجماع کے ہوگیا اور یہ سبب کامل کی قید سے مستامن دار الحرب نکل گیا
اسواسطے کہ اسکا امان دینا صحیح نہیں کذا فی الطحطاوی الا اذا کان الکبیر اجنبیا عن الصغیر فلا یملک القود حتی یبلغ الصغیر اجماعا زیلعی فایضا مگر جبکہ مقتول کا
ولی کبیر بیگانہ ہو ولی صغیر کا تو کبیر قصاص کا مالک نہیں تا بلوغ صغیر باتفاق امام رح اور صاحبین رح کے کذا فی الزیلعی تو اس صورت خاص کو یاد رکھنا چاہیے
ہم ابو السعود نے ولی کبیر کی مثال جو اجنبی ہو ولی صغیر سے قاضی اور وصی کی دی ہے طحطاوی نے کہا لیکن ظاہر قول یہ ہے کہ وہ کبیر مراد ہے یہاں جو وارث مقتول کا
ہو تفصیل اسکی یوں بہتر ہے کہ مقتول کی اولاد صغار ہوں وجہ اول سے اور وجہ ثانیہ کے ساتھ ولو قتل القاتل اجنبی وجب القصاص علیہ فی القتل العمد لانہ
محقون الدم بالنظر الیہ کما مر اور اگر قاتل کو اس شخص نے قتل کیا جو اجنبی ہے مقتول سے یعنی اسکا وارث نہیں ہے تو قاتل کے قاتل پر قتل عمد میں قصاص
واجب ہے اسواسطے کہ قاتل اول معصوم الدم ہے بنظر اسکے قاتل کے چنانچہ پہلے اول میں کہا گیا ہے ہر چند قاتل اول کا خون مباح ہے مقتول کے وارثوں کو لیکن
باعتبار اجنبی شخص کے اسکا خون مباح نہیں لہذا اجنبی قاتل اسکے بدلے مار ڈالا جاویگا والا یہ علی ما قلتہ امر القاتل فی الخطا اور دیت قاتل اول کی قاتل ثانی کے
مددگاروں پر واجب ہے قتل خطا میں ولو قال ولی المقتول للقاتل ای لقاتل الاجنبی کنت امرتہ بقتلہ والاجنبیۃ لہ علیہ ما قالتہ الا ببینۃ فی القتل الاجنبی فی القود اور
اگر مقتول کے وارث نے قتل اجنبی کے بعد کہا میں نے اس اجنبی کو قاتل کے قتل کرنے کا امر کیا تھا اور اسکے اس قول پر گواہ نہیں تو وارث کے کلام کی
تصدیق نہوگی اور قاتل اجنبی قتل کیا جاویگا ہم بیرازیہ میں ہے کہ وارث مقتول کو قاتل کا قتل بذات خود یا غیر سے امر کرکے قتل کروانا جائز ہے ہر حال استیفاء قصاص
ہر صورت ہوگا اور قاتل مامور پر ضمان لازم نہوگا اس صورت میں جبکہ امر وارث کا ظاہر ہے سو اگر اجنبی نے قاتل کو قتل کیا اور وارث کے امر کرنے کا دعوی کیا
اور وارث نے اسکی تصدیق کی تو امر ثابت نہوگا بدون شہادت کے اور بدون شہادت کے قاتل سے قصاص لیا جاویگا بخلاف ما مر من حفر بیرا فی دار رجل فعطب فیہا
انسان فقال رب الدار کنت امرتہ بالحفر صدق مجتبی یعنی لانہ یملک استیفاء فیملک تصدیقا بخلاف الاول لفوات المحل بالقتل کما ہو القاعدۃ برخلاف
اس شخص کے جسنے کنواں کھودا اور دوسرا مرد اسکے گھر میں سو آدمی اسمیں گرکے مرگیا اور صاحب خانہ نے کہا کہ میں نے کھودنے والے کو کھودنے کا امر کیا تھا تو
صاحب خانہ کی تصدیق ہوگی بدون شہادت کے اسواسطے کہ صاحب خانہ تصدیق اور استیفاء امر کا مالک ہے یعنی بالفعل اپنے گھر میں کنواں کھدوا سکتا ہے
وجود محل کے سبب سے لہذا اسکے کلام کی تصدیق ہوگی برخلاف اول صورت کے یعنی ولی مقتول کے اس کلام میں کہ میں نے قتل کا حکم دیا تھا اسواسطے کہ وہاں استیفاء امر بالقتل فی الحال
متصور نہیں بسبب فوت ہو جانے محل کے قتل کے سبب سے چنانچہ یہی قاعدہ ہے تصدیق اور عدم تصدیق کا اور قاعدہ مذکورہ یہ ہے کہ جو شخص ایک چیز کی حکایت کرے مثلا یوں
اظہار کرے کہ میں نے زوجہ مطلقہ سے رجعت کرلی ہے تو اگر وہ شخص بالفعل استیناف اور استیفاء رجعت کا مالک ہے اسطرح کہ ہنوز مدت طلاق کی باقی ہے تو اسکی تصدیق بلا شہادت ہوگی
اور اگر استیفاء رجعت کا فی الحال مالک نہیں اسوجہ سے کہ رجعت کا دعوی کیا بعد عدت کے تو اسکی تصدیق بدون شہادت نہوگی کذا فی الطحطاوی وظاہرہ ان حق الولی یسقط
راسا لما مات القاتل حتف انفہ وظاہر قولنا بتعلیل فوت محل اسپر دلالت کرتا ہے کہ ولی مقتول کا حق بالکل ساقط ہوگیا جیسے اس صورت میں ساقط ہو جاتا ہے جبکہ قاتل اپنی
فرش پر اپنی موت مرجاوے بدون قتل کرنے کے ولو استوفاہ بعض الاولیاء لم یضمن شیئا اور اگر ورثہ مقتول میں سے کسی وارث نے قصاص لیا تو اسپر کچھ ضمان لازم
نہوگا یعنی نہ قاتل کے واسطے اور نہ باقی وارثوں کے واسطے اگرچہ باقی وارث صغیر ہوں کذا فی الزیلعی وفی الدرر والمجتبی دم بین اثنین عفا احدہما وقتلہ الآخر ان علم
ان عفو بعضہم یسقط حقہ یقاد والا فلا والدیۃ فی مالہ بخلاف ممسک رجل لیقتل عمدا فقتل ولی القتیل الممسک فعلیہ القود لانہ مما لا یشکل علی الناس اور درر
اور مجتبی میں ہے کہ خون کے دو وارثوں میں سے ایک وارث نے قصاص عفو کردیا اور دوسرے وارث نے قاتل کو قتل کیا تو اگر وارث قاتل یہ جانتا ہے کہ بعض ورثہ کا

اسواسطے کہ وہ ڈوبا اپنی عاجزی سے اور اول صورت مین اُسکے پانی مین گرا دینے سے ڈوبا وقطع عنقه وبقي من الحلقوم قليلا وفيه الروح فقتله آخر
فلا قود فيه عليه لانه في حكم الميت ایک نے دوسرے کی گردن کاٹی اور نرخرے مین سے کچھ باقی رہگیا اور اسمین روح ہی سو دوسرے آدمی نے اُسکو قتل کیا
تو اس صورت مین قاتل ثانی پر قصاص نہین اسواسطے کہ وہ مقتول در حکم میت کے ہے هم فلو کان مقتول مذکور کا بیٹا باپ کی اس حالت نیم جانی مین مرگیا تو مقتول کا
بیٹا اپنے باپ کا وارث ہوگا مقتول اپنے فرزند کا وارث نہوگا کذا فی الطحطاوی عن الذخیرہ ولو قتله وهو في حالة النزع قتل به الا اذا كان يعلم انه لا يعيش
منه كذا في الخانية اور اگر ایک نے دوسرے کو قتل کیا حالانکہ مقتول حالت نزع مین تھا تو قاتل اُسکے بدلے قتل ہوگا مگر جبکہ یہ معلوم ہو جائے کہ وہ شخص زندہ نہ رہیگا
اسی حالت نزع سے تو قصاص نہین قاتل پر کذا فی الخانیة هم خلاصہ یہ ہے کہ ایک مرد نے دوسرے کو قتل کیا اور وہ نزع مین ہے تو قاتل قتل کیا جاویگا اگرچہ معلوم ہو کہ وہ زندہ نہ رہیگا
کذا فی الدر المنتقی پس معلوم ہوا کہ یہان دو قول مختلف ہین طحطاوی نے کہا کہ مین نے خانیہ کو دیکھا تو نقل ند کے موافق پایا لیکن در مین بعدم توقع زندگی کی قید
قتل ہوگا لیکن مترجم نے جو حاشیہ مین دیکھا تو شارح کی نقل کے مطابق پایا واللہ اعلم غالب کہ اختلاف نسخ باعث ہوا اس اختلاف کا وفي البزازية شق بطنه وبعد بيده
وقطع آخر عنقه ان توهم بقاؤه حيا فالقاتل قاطع العنق والا فالقاتل الشاق وعزر القاطع اور بزازیہ مین ہے کہ ایک نے دوسرے کا پیٹ لوہے سے پھاڑا
اور دوسرے نے اُسکی گردن کاٹی اگر اُسکا زندہ باقی رہنا متوہم ہے پیٹ پھاڑنے کے بعد تو گردن کاٹنے والا قتل کیا جاوے اور اگر اُسکی زندگی خیال مین نہ ہو تو
پیٹ پھاڑنے والا قتل کیا جاوے اور گردن کاٹنے والا تعزیر دیا جاوے هم قاطع گردن کا قصاص ہوگا اگر قطع عمداً ہوا اور اگر خطا سے ہو تو دیت واجب ہوگی اور پیٹ
پھاڑنے والے پر ثلث دیت ہے اگر شق دوسری جانب تک نافذ ہوگئی تو دو ثلث واجب ہونگے اور پھاڑنے والے کا قصاص بھی در صورت عمد کے ہے اور خطا مین
دیت واجب ہے کما فی عالمگیریہ ومن جرح رجلا عمدا فصار ذا فراش ومات اقتص الا اذا وجد ما يقطعه كجز الرقبة والبرء منه اور جسنے ایک مرد کو عمداً زخمی کیا
سو زخمی صاحب فراش ہوگیا یعنی بستر پر سے چنگا ہوکر نہ اٹھا اور مرگیا تو زخم لگانے والے سے قصاص لیا جاویگا مگر جبکہ وہ چیز پائی جائے جو زخم کو قطع کر دے
جیسے زخمی کی گردن کا کاٹنا اور زخم سے چنگا ہو جانا یعنی اگر زخمی کی کسی نے گردن کاٹ ڈالی تو اب جارح پر قصاص نہوگا قاطع پر ہوگا یا اگر زخمی افاقہ پاکر چلنے پھرنے لگا پھر
مرگیا تو جارح پر قصاص نہوگا وقيد بقوله انه لو عفا المجروح او الاولياء قبل موته صح استحسانا اور اس سے پہلے یہ ذکر کیا کہ اگر مجروح یا اسکے وارث راضی ہونگے اسواسطے
مجروح کے مرنے سے پہلے عفو کر دیا تو یہ عفو باعتبار استحسان کے صحیح ہے وان مات شخص بفعل نفسه وزيد واسد وحية ضمن زيد ثلث الدية في ماله ان كان القتل
عمدا والا فعلى عاقلته اور اگر ایک شخص مرگیا اپنی ذات کے فعل سے اور زید کے فعل سے اور شیر اور سانپ کے فعل سے تو زید تاوان دیگا تہائی دیت کا اپنے مال مین اگر زید کا
قتل عمداً ہوا اور اگر عمداً نہو تو اُسکے مددگاروں پر دیت ہے هم صورت اسکی یہ ہے کہ ایک شخص نے اپنے سر مین زخم لگایا اور دوسرے مرد نے بھی اُسکے سر مین زخم لگایا اور شیر اور سانپ نے
بھی اُسکو کاٹا تو مرد اجنبی پر تہائی دیت ہے کذا فی العالمگیریة عن الکافی لان فعل الاسد والحية جنس واحد لانه هدر في الدارين وفعل زيد معتبر في الدارين وفعل نفسه هدر في الدنيا
لا العقبى حتى يأثم بالاجماع فصارت ثلثة اجناس زید پر ثلث دیت اسواسطے واجب ہوئی کہ شیر اور سانپ کا فعل ایک جنس ہے اسواسطے کہ وہ باطل ہے اُسپر کوئی چیز
واجب نہین دنیا اور آخرت مین اور زید کا فعل دونون جہان مین معتبر ہے اور اُسکی ذات کا فعل باطل ہے دنیا مین نہ آخرت مین یہان تک کہ وہ گنہگار ہوگا بالاتفاق تو
یہ تین جنس ہوگئی یعنی بسبب تین فعل کے دو فعل غیر معتبر ہوئے تو ایک ہی فعل معتبر ٹھہرا لہذا تہائی دیت زید پر واجب ہوئی ومفاده ان يعتبر في المقتول التكليف
ليصير فعله جنسا آخر غير فعل الاسد والحية وان لا يزيد على الثلث ولو تعددت لان فعل الكل جنس واحد ابن کمال اور تثلیث اجناس کی تعلیل سے یہ مستفاد ہوتا ہے
کہ مقتول مین تکلیف شرعی یعنی عقل اور بلوغ معتبر ہوتا کہ مقتول کا فعل دوسری جنس ٹھہرے شیر اور سانپ کے فعل کے سوا اسواسطے کہ اگر مقتول صغیر یا مجنون ہوگا تو اسکا بھی
فعل باطل ٹھہریگا درینصورت شیر اور سانپ کے مانند تو اس صورت مین زید پر نصف دیت لازم ہوگی کذا فی الطحطاوی اور یہ مستفاد ہوتا ہے کہ اجناس ثلثہ پر زیادتی نہوگی اگر مقتول
مذکور کے قاتل چند آدمی ہون اسلیے کہ سب بنی آدم کا فعل جنس واحد ہے یعنی باطل نہین دارین مین معتبر ہے کذا ذکرہ ابن کمال ویجب قتل من شهر سيفا على المسلمين

یعنی فی الحال کما نص علیہ ابن الکمال حیث غیر عبارۃ الوقایۃ فقال ویجب رفع من شہر سیفا علی المسلمین ولو بقتلہ ان لم یکن دفع ضررہ الا بہ وصرح
فی الکفایۃ ای لانہ من باب دفع الصائل صرح بہ الشمنی وغیرہ ویاتی تمامہ اور جسنے تلوار مسلمانوں پر سونتی یعنی مسلمانوں پر اسکا قتل واجب ہے یعنی فی الحال
بلا توقف اسکا قتل واجب ہے چنانچہ ابن کمال نے اسکی تصریح کی ہے کیونکہ انہوں نے وقایۃ الروایۃ کی عبارت بدل ڈالی ہے سو یوں کہا ہے کہ واجب ہے دفع کرنا
اس شخص کا جسنے تلوار مسلمانوں پر کھینچی اگرچہ دفع اسکا اسکے مار ڈالنے سے ہو اگر اسکا دفع ممکن نہو بدون قتل کے تصریح کی ہے اس قید کی کفایہ میں
یعنی اسواسطے کہ دفع شاہر دفع صائل کی قسم سے ہے یعنی حملہ کرنیوالے کی دفع کے مانند ہے تصریح کی ہے اسکی شمنی وغیرہ نے اور آگے آویگا وہ کلام جو اسکی تائید کریگا
اور ابن کمال کے کلام سے قتل فی الحال بطریق اشارہ کے نکلتا ہے تصریح اسکی نہیں ہے اسواسطے کہ دفع میں توقف نہیں تو شارح کو یوں کہنا بہتر تھا کہ اشار الیہ ابن الکمال کذا فی
الطحطاوی ولا شیء بقتلہ بخلاف جمل الصائل اور تلوار کھینچنے والے کے قتل میں کچھ نہیں اسکے قاتل پر نہ قصاص نہ دیت نہ اور کچھ بخلاف جمل صائل کہ قتل میں اگر اونٹ
حملہ کرے اور وہ اسکو مار ڈالے تو اسکے قتل میں گناہ نہیں لیکن اسکی قیمت دینا قاتل پر واجب ہوگا ولا القتل من شہر سلاحا علی رجل لیلا او نہارا
فی مصر او غیرہ او شہر علیہ عصا لیلا فی مصر او نہارا فی غیرہ فقتلہ المشہور علیہ او غیرہ اور کچھ نہیں اسکے مار ڈالنے سے جسنے ہتھیار نکالا اور اٹھایا کسی
مرد پر رات میں یا دن میں خواہ شہر کے اندر ہو یا سوا اسکے جنگل وغیرہ میں یا سوٹا لاٹھی اٹھائی رات کو شہر میں یا لاٹھی اٹھائی دن کو شہر کے سوا جنگل وغیرہ میں سو اسکو مار ڈالا جسپر
ہتھیار یا لاٹھی اٹھائی تھی ہم پہلے لکھ چکے ہیں ... اسواسطے کہ وہاں ... پہنچنے والا ... کے قتل میں کچھ نہیں ... خواہ شہر ہو یا
غیر شہر اسواسطے کہ ہتھیار بدن میں ... گھس جاتا ہے اور لاٹھی اٹھانے والے کے قتل میں رات کو شہر میں یا دن کو جنگل میں کچھ نہیں ... اگرچہ لاٹھی بدن میں
گھس نہیں جاتی لیکن شہر میں رات کو اور جنگل میں دن کو مظلوم کی فریاد رسی اور مدد نہیں ہو سکتی ہاں اگر دن کو شہر میں لاٹھی اٹھانے والے کو قتل کریگا تو اسکے بدلے قاتل مارا جاویگا
اسلئے کہ لاٹھی بدن میں نہیں گھستی اور شہر میں دن کو فریاد رسی اور مددگاری منقطع نہیں کذا فی صدر الشریعۃ والطحطاوی ملتقطا وان شہر المجنون علی غیرہ سلاحا فقتلہ
المشہور علیہ عمدا تجب الدیۃ فی مالہ اور اگر مجنون نے غیر شخص پر ہتھیار کھینچا سو اس شخص نے مجنون کو عمدا مار ڈالا تو قاتل کے مال میں دیت واجب ہے یعنی اسپر قصاص نہیں
ومثلہ الصبی والدابۃ وقال الشافعی لا ضمان فی الکل لانہ دفع الشر اور مجنون کے مانند صغیر اور چار پائے ہیں اور شافعی نے کہا کہ ان سب
صورتوں میں یعنی مجنون اور صغیر شاہر اور حیوان حملہ آور کے قتل میں ضمان نہیں اسواسطے کہ یہ قتل دفع شر کیواسطے ہے اور ہماری دلیل یہ ہے کہ مجنون اور صغیر اور حیوان کا فعل
متصف بحرمت نہیں تو ... ثابت نہوا تو اسکے خون کی عصمت ساقط نہو گی اختیار صحیح نہونے کے سبب سے اور اگر مجنون یا صغیر کسی کو قتل کرے تو قصاص نہیں
یا جانور کسی کا کچھ نقصان کرے تو اسپر تاوان نہیں پھر جب انکا خون معصوم ہوا مباح نہ ٹھہرا تو قصاص لازم ہوتا لیکن قصاص واجب نہوا ... کے سبب سے یعنی دفع
شر نے انکا خون مباح کردیا پھر جب قصاص دفع شر کی علت سے ساقط ہوا تو خونبہا واجب ہوا کذا فی الزیلعی ولو ضربہ الشاہر فانصرف ولکن عند علی وجہ لا یرید
ضربہ ثانیا فقتلہ الآخر ای المشہور علیہ او غیرہ کذا افادہ ابن الکمال تبعا للکافی والکفایۃ قتل القاتل لانہ بالانصراف عادت عصمتہ قلت فتقرر انہ ما دام شاہر السیف
ضربہ والا فلا فلیحفظ اور اگر ایک شخص کو تلوار کھینچنے والے نے مارا پھر ہٹا اور دھرے باز رہا اس طرح پر کہ دوسری بار مارنے کا ارادہ نہیں رکھتا ہو پھر دوسرے نے
اسکو مار ڈالا یعنی جسپر تلوار کھینچی تھی اسنے مارا یا اسکے سوا اور شخص نے قتل کیا اسی طرح کی تعمیم کی ہے ابن کمال نے کافی اور کفایہ کا تابع ہوکر تو اسکا قاتل قتل کیا جاویگا
اسواسطے کہ تلوار کھینچنے والے کے خون کی عصمت پھر آجاتی ہوگی پلٹ جانے کے سبب سے میں کہتا ہوں تو یہ امر متحقق ہوگیا کہ جب تک وہ برہنہ تلوار کھینچے رہیگا تو اسکو اسکا
مار ڈالنا درست ہے اور نہیں تو مارنا درست نہیں تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم طحطاوی نے کہا کہ شارح کی تحریر اور تنقیح ظاہر نہیں اسواسطے کہ ... انسان برہنہ شمشیر لیکر
بھاگتا جاتا ہے اور عود کا ارادہ نہیں رکھتا یعنی تو مطلقا برہنگی شمشیر کی اباحت ضرب کی دلیل نہیں ہو سکتی ومن دخل علیہ غیرہ لیلا فاخرج السرقۃ من بیتہ فتبعہ
رب البیت فقتلہ فلا شیء علیہ لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام قاتل دون مالک اور جو ایک شخص کے گھر میں غیر شخص رات کو داخل ہو سو چوری کا مال اسکے گھر سے نکا

بشرطیکہ قاتل مقتولین کے خون کا وارث ہو وفیہا عن الواقعات لو ابنہ صغیرا یقتص اور بزازیہ میں ہی واقعات سے کہ اگر آمر کا بیٹا صغیر ہو تو قصاص لیا جاویگا
ہم یعنی اگر ایک شخص نے کہا کہ میرے فرزند کو قتل کر اور فرزند صغیر ہو تو قاتل پر قصاص ہی جیسا کہ ابھی کہا اور یہی حکم ہی برادر صغیر میں منح الغفار میں ہی کہ یہ محمول ہی قیاس
کے جواب پر اور استحسان کی دلیل سے تو دیت ہی کذا فی الطحطاوی و فی الخانیۃ بعتک دمی بفلس او بالف فقتلہ یقتص اور خانیہ میں ہی کہ ایک نے دوسرے سے کہا
کہ میں نے اپنا خون تیرے ہاتھ ایک پیسے یا ہزار کو بیچا سو اُسنے اُسکو قتل کیا تو قصاص لیا جاویگا اسواسطے کہ یہ باطل ہی اور قتل کا اذن نہیں ہی تو یہ قول قتلنی کے قول
کے مانند نہیں کہ دیت واجب ہوتی نہ قصاص و فی اقتل ابی علیہ دیۃ لابنہ اور اس قول میں کہ قتل کر میرے باپ کو دیت واجب ہی قاتل پر مقتول کے فرزند کیواسطے
و فی اقطع یدہ فقطع یدہ یقتص اور اس قول میں کہ میرے باپ کا ہاتھ کاٹ سو اُسنے اُسکا ہاتھ کاٹا قصاص لیا جاویگا قاطع سے و فی شج ابنی فشجہ لا شی علیہ
فان مات فعلیہ الدیۃ اور اس قول میں کہ میرے فرزند کا سر پھوڑ ڈال سو اُسنے اُسکا سر پھوڑا تو اُسپر کچھ نہیں پھر اگر وہ مر گیا اس سبب سے تو اُسپر خونبہا ہی
وقیل لا تجب الدیۃ ایضا وصححہ رکن الاسلام کما فی العمادیۃ واستظہرہ الطرسوسی لکن ردہ ابن وہبان اور قول ضعیف یہ ہی کہ اپنی ذات کے
اذن قتل پر دیت بھی قصاص کے مانند واجب نہیں اور اس قول کو رکن الاسلام نے صحیح کہا ہی جیسا کہ عمادیہ میں ہی اور طرسوسی نے بھی اسی کی
تائید کی ہی لیکن ابن وہبان نے اسکو رد کیا ہی ہم شرح وہبانیہ میں ہی کہ قول اول یعنی سقوط قصاص اور وجوب دیت لائق ہی اسواسطے کہ
عصمت دم موجود ہی اور قصاص گو ساقط ہو گیا ہی شبہہ اذن سے اور شبہہ وجوب مال کا مانع نہیں و فیہا لو قال اقتل عبدی او اقطع یدہ فقتلہ فلا ضمان
علیہ اجماعا چنانچہ اگر مولی نے کہا کہ میرے غلام کو قتل کر یا اسکا ہاتھ کاٹ سو اُسنے اسکو قتل کیا اور اسکا ہاتھ کاٹا تو اُسپر تاوان نہیں بالاتفاق ہم اسواسطے کہ غلام مال
داخل ہی اور مال میں اباحت جاری ہی لیکن اس قتل اور قطع میں آمر اور مامور دونوں گنہگار ہیں کذا فی الحموی کقولہ اقطع یدی او رجلی وان سری لنفسہ و مات لان الاطراف
کالاموال فصح الامر جیسا کہ اس قول میں ضمان نہیں کہ میرا ہاتھ یا میرا پانون کاٹ ڈال اگرچہ قطع اسکی جان تک پہنچ جاے اور وہ مر جاے اسواسطے کہ اطراف
اموال کے مانند ہیں تو امر کرنا انمین صحیح ہو گا مگر سرایت الی النفس ور سوتۃ بزازیہ میں ہی منح الغفار میں اور اگر سرایت کو قتل اعتبار کیجیے تو بمنزلہ قتلنی کے اسمیں بھی
خلاف مذکور جاری ہو گا کذا فی الطحطاوی ولو قال اقطع علی ان تعطنی ہذا الثوب او ہذہ الدراہم فقطع یجب ارش الید لا القود ویبطل الصلح بزازیہ اور اگر بولا کہ
ہاتھ کاٹ اس شرط پر کہ تو مجھکو یہ کپڑا [illegible] دے سو اُسنے قطع کیا تو ہاتھ کا خونبہا واجب ہو گا نہ قصاص اور صلح یعنی شرط عطاے ثوب یا درہم باطل ہو گی کذا
فی البزازیہ فروع مسائل ملتقطہ [illegible] ہبۃ القصاص لغیر القاتل لا یجوز لانہ لا یجری فیہ التملیک قصاص کا ہبہ کرنا اور شخص کو سواے قاتل کے جائز نہیں اسواسطے کہ
اسمیں تملیک جاری نہیں ہم اور اسیطرح قاتل کو بھی ہبہ قصاص بدلیل مذکور جائز نہیں کذا فی الحموی حاشیۃ الاشباہ عفو الولی عن القاتل افضل من الصلح والصلح افضل
من القصاص وارث کا معاف کر دینا قاتل سے افضل اور بہتر ہی مال پر صلح کرنے سے اور صلح بہتر ہی قصاص سے ہم عفو وارث سے قاتل کے براءت ہو جاتی ہی دنیا
میں دیت اور قصاص سے لیکن ظلم اقدام علی القتل سے براءت نہیں ہوتی کذا فی الطحطاوی عن الاشباہ و حاشیۃ ابی السعود وکذا عفو المجروح اور یہی حکم ہی عفو مجروح کا یعنی عفو
بہتر ہی صلح سے اور صلح بہتر ہی بدلا لینے سے لا تصح توبۃ القاتل حتی یسلم نفسہ للقود وہبانیہ صحیح نہیں توبہ قاتل جبتک اپنی جان کو قصاص کیواسطے تسلیم کر دے کذا فی الدر
ہم یعنی فقط زبان سے توبہ کرنا اور دل میں نادم ہونا کفایت نہیں کرتا جبتک قصاص کیواسطے اپنی جان حاضر کرے اور یہ بھی شرط صحت توبہ ہی کہ مقتول کے وارثوں سے
خبر کرے کہ یہ قصور مجھی سے ہوا ہی کذا فی الطحطاوی عن شرح الوہبانیہ وغیرہ الامام شرط استیفاء القصاص کالحدود عند الاصولیین وفرق الفقہاء کالاشباہ امام یعنی حاکم مسلمین
شرط استیفاء قصاص ہی یعنی خون کے بدلا لینے میں حدود کے مانند امام کا ہونا شرط ہی علماء اصول کے نزدیک اور فقیہوں نے قصاص اور حدود میں فرق کیا ہی کذا فی الاشباہ
ہم یعنی فقہا کے نزدیک استیفاء حدود کیلیے امام شرط ہی قصاص کیواسطے [illegible] ہی کہ اگر کسی کا مقتول ہوا ہو اور اُسکا ایک ہی وارث ہی تو اُسکو قاتل کا قتل کرنا قصاص کی راہ سے جائز ہی
قاضی نے قصاص کا حکم دیا ہو یا نہ دیا ہو اور قاتل کو تلوار سے قتل کرے اور تیغ سے گردن کاٹے اور اگر غیر تلوار سے قتل کا ارادہ کرے تو منع کیا جاے اور اگر قتل [illegible] کریگا تو تعزیر دیجاویگی

اسپر تاوان نہین اور کسی طرح قتل کرے مستوفی قصاص ہوگا کذا فی العالمگیریہ وفیہا فی قاعدۃ الحدود تدرأ بالشبہات القصاص کالحدود الا فی سبع یجوز القضاء بعلمہ فی القصاص دون الحدود اور اشباہ مین الحدود تندرأ بالشبہات کے قاعدہ مین یہ ہے کہ حدود کی مانند قصاص ہے مگر سات صورتون مین پہلی صورت یہ ہے کہ قاضی کو حکم کرنا اپنی دانست پر قصاص مین درست ہے نہ حدود مین ہم یہ قول اسپر مبنی ہے کہ قاضی اپنے علم پر فیصلہ کرے سوائے حدود کے لیکن اب فتوی اسپر ہے کہ قاضی کو حکم کرنا اپنی دانست پر یعنی بدون شہادت کے مطلقاً جائز نہین کذا فی الحموی شرح الاشباہ والقصاص یورث والحد لا ۲ قصاص مین میراث جاری ہے اور حد مین نہین ہم دوسرا قول آیا ہے کہ قصاص بھی موروث نہین کذا فی الحموی یصح عفو القصاص لا الحد ۳ قصاص کا عفو کرنا صحیح ہے نہ حد کا مگر بعد مرافعہ کے محمول ہے اور قبل مرافعہ کے حد قذف کا عفو کرنا جائز ہے کذا فی حاشیۃ ابی السعود والتقادم لا یمنع الشہادۃ بالقتل بخلاف الحد سوی حد القذف ۴ مدت کا گذر جانا قتل مین شہادت کا مانع نہین برخلاف حد کے حد قذف کے سوا ویثبت باشارۃ الاخرس وکتابتہ بخلاف الحد ۵ اور قصاص ثابت ہوتا ہے گونگے کے اشارہ سے اور اسکے لکھنے سے برخلاف حد کے ہم صورت اسکی یہ ہے کہ مقتول کے پاس گونگا آیا اور اسنے تلوار پکڑی اور اپنی ذات کی طرف اشارہ کیا یعنی مین نے اسکو تلوار سے مارا ہے تو اسطرح قصاص ثابت ہوگا اور حد ثابت نہوگی کذا فی الطحطاوی یجوز الشفاعۃ فی القصاص لا الحد ۶ سفارش کرنا عفو قصاص مین جائز ہے نہ حد مین السابعۃ لا بد فی القصاص من الدعوی بخلاف الحد سوی حد القذف انتہی ساتوین صورت یہ ہے کہ قصاص مین دعوی ضرور ہے نہ حد مین مگر حد قذف مین البتہ دعوی ضرور ہے انتہی ما فی الاشباہ

وفی الہندیۃ نظر فی باب دار رجل ففقأ الرجل عینہ لا یضمن ان لم یمکنہ تنحیتہ من غیر فقئہا وان امکنہ ضمن اور ہندیہ مین ہے کہ ایک شخص دوسرے مرد کے گھر مین جھانکا دروازے کے اندر سے سو اس مرد نے اسکی آنکھ پھوڑ دی تو صاحب خانہ پر ضمان نہین اگر جھانکنے والے کا ہٹانا بدون آنکھ پھوڑنے کے ممکن نہو اور اگر بدون اسکے وہ ہٹ سکتا ہو تو تاوان اسپر لازم ہوگا وقال الشافعی لا یضمن فیہما اور امام شافعی نے کہا کہ آنکھ پھوڑنے والے پر دونون صورتون مین تاوان نہین ہم ابوہریرہ کی حدیث دلیل ہے امام شافعی کی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر ایک مرد جھانکے بدون تیرے اذن کے سو تو اسکی آنکھ پھوڑ دے ڈھیلے سے مار کر تو کچھ گناہ نہین اور ہماری دلیل یہ حدیث ہے کہ آنکھ مین نصف دیت ہے اور یہ عام ہے ناظر خانہ اور غیر ناظر کو اور اسلیے کہ اگر کوئی باب مفتوح سے نظر کرے یا گھر مین کسی کے گھس لے تو بھی مستوجب قطع عین نہین اور حدیث ابوہریرہ مبالغہ فی الزجر پر محمول ہے اور اگر حدیث مذکور کو اس ناظر پر محمول کیجیے کہ کسی طرح نظر سے باز نہ رہے بدون آنکھ پھوڑنے کے تو منافات بالکل زائل ہو جاے لیکن مسئلہ آئندہ کے منافی ہے کہ وہ مطلق ہے اسمین کچھ تفصیل نہین واللہ اعلم کذا فی الطحطاوی مختصراً ولو ادخل راسہ فرماہ بحجر ففقأہا لا یضمن اجماعا انما الخلاف فیمن نظر من خارجہا اور اگر ایک شخص نے اپنا سر اندر کر دیا سو صاحب خانہ نے اسکو پتھر سے مارا سو اسکی آنکھ کو پھوڑ دیا تو صاحب خانہ پر ضمان نہین کذا فی الطحطاوی عن البرجندی عن کنز الروس باتفاق حنفی و شافعی کے اختلاف حنفی و شافعی تو فقط اسصورت مین ہے جبکہ گھر کے باہر سے نظر کرے واللہ اعلم

## باب القود فیما دون النفس

یہ باب ہے ماسوائے جان کے قصاص مین یعنی اطراف انسانی کے بدلا لینے مین ہم قصاص ما دون النفس ثابت ہے کتاب اور سنت اور اجماع امت سے قال تعالی والجروح قصاص حدیث مین ثابت ہے کہ ایک عورت نے جاریہ انصار کا دانت توڑا تھا سو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قصاص کا امر فرمایا کذا فی العینی وہو فی کل ما یمکن فیہ رعایۃ حفظ المماثلۃ اور وہ یعنی قصاص ما دون النفس ہر ایک ایسے مقام مین جاری ہے جہان حفظ مماثلت کی رعایت ممکن ہے یعنی جہان برابری عضو ظالم اور مظلوم کے نقصان کی ہوسکے وہان بدلا لینا جاری ہے اور جہان حفظ مماثلت متصور نہین وہان قصاص نہین وہان دیت ہے یا کچھ اور چنانچہ معلوم ہوگا ہم پھر جب رعایت مماثلت کے بدلا لینے مین لازم ہوئی تو داہنا ہاتھ بائین ہاتھ کے بدلے نہ کاٹا جاویگا اور نہ بایان بجائے داہنے کے اور نہ تندرست ہاتھ لنجے ہاتھ کے بدلے اور نہ عورت کا ہاتھ مرد کے ہاتھ کے بدلے اور نہ مرد کا ہاتھ عورت کے ہاتھ کے بدلے اور نہ آزاد کا ہاتھ غلام کے ہاتھ کے بدلے اور نہ غلام کا ہاتھ آزاد کے ہاتھ کے بدلے اور نہ غلام کا ہاتھ دوسرے غلام کے ہاتھ کے بدلے اسواسطے کہ غلام کے ہاتھ مین نصف قیمت واجب ہے اور قیمت غلامون کی مختلف ہوتی ہے اور قصاص نہین بال مین اور سر کی کھال مین اور رخسار اور پشت اور شکم اور ذقن کے گوشت مین قصاص نہین اور نہ طمانچہ وغیرہ مارنے مین اور قاطع کے اعضا کا

له اور ایک نسخہ مین تندرستی کی ...

باب القود فیما دون النفس

قصاص ہوگا الا بالمثل تو اگر کٹا ہاتھ انگوٹھی کے قطع ہوگا اور سبابہ بدلے سبابہ کے اور وسطی بدلے وسطی کے اور خنصر بدلے خنصر کے اور بنصر بدلے بنصر کے اور اسیطرح دانتوں میں برابری کا واجب ہے تو ثنیہ توڑا
جاوے بدلے ثنیہ کے اور داڑھ بدلے داڑھ کے وعلی ہذا القیاس مساوات اعضا واجب ہے انکے منافع اور مرافق کے تفاوت کے سبب سے کذا فی الطحطاوی ملخصا وحینئذ
فیقاد قاطع الید عمدا من المفصل اور جبکہ رعایت مماثلت ضرور رہی تو قصاص لیا جاویگا ہاتھ کاٹنے والے کا عمدا جوڑ سے یعنی جسنے دوسرے کا ہاتھ عمدا کاٹا کہنی
کے جوڑ سے تو قاطع کا بھی ہاتھ وہیں سے کاٹا جاویگا فلو القطع من نصف ساعد او ساق او من قصبة انف لم یقتص لامتناع حفظ المماثلة وہی الاصل فی جریان
القصاص سو اگر قطع نصف ساعد یا نصف ساق سے یا ناک کے آدھے بانسے سے ہو تو قصاص نہ لیا جاویگا بسبب ممتنع ہونے حفظ مماثلت کے اور وہی برابری
تو اصل ہے قصاص کے جاری کرنے میں [illegible] ہے کہ جو قطع جوڑ سے ہو تو اسمیں قصاص ہے اسی موضع میں اور جو قطع کہ جوڑ سے نہو بلکہ ہڈی توڑ کے ہو تو اسمیں ہمارے
نزدیک قصاص نہیں انتہی یعنی اسواسطے کہ کاہے قاطع کی ہڈی زیادہ کٹجائے یا اسمیں زیادہ خلل ہوجاوے تو برابری نہ رہی کذا فی الطحطاوی یعنی اور قصاص عبارت ہے برابری
سے وان کان یده اکبر منها لاتحاد المنفعة قصاص ہے جو سے ہاتھ کاٹا جاویگا اگرچہ قاطع کا ہاتھ بڑا ہے مقطوع کے ہاتھ سے بسبب متحد ہونے منفعت کے یعنی قصاص
میں چھوٹے بڑے عضو کا اعتبار نہیں جراحت راس کے سوا کیونکہ دونوں عضو منفعت میں یکساں ہیں کذا فی الزیلعی وکذا الحکم فی الرجل والمارن والاذن
اور اسیطرح کا حکم ہے پاؤں میں اور ناک کے نتھنوں اور کان میں [illegible] مارن نرم غضروفی ہے ناک میں یا [illegible] کی ہڈی کے نیچے سو تمام مارن کے قطع میں قصاص ہے اور بعض کے
قطع میں قصاص نہیں اسیطرح اگر پاؤں اور کان جوڑ سے قطع ہوا تو قصاص ہے اور نہیں تو قصاص نہیں عالمگیری میں خزانة المفتین سے منقول ہے کہ ناک کی [illegible] قطع میں حکومت
عدل ہے قول صحیح میں وکذا عین ضربت فزال ضوءها وہی قائمة غیر منخسفة فیجعل علی وجهه قطن رطب وتقابل عینه بمرآة محماة اور اسیطرح قصاص لیا جا
اس آنکھ کا جسپر چوٹ لگی سو اسکی روشنی زائل ہوگئی اور حالانکہ آنکھ قائم ہے بیٹھ نہیں گئی تو قصاص لینے کی صورت یہ ہے کہ ضارب کے منہ پر گیلی روئی ڈالی جاوے اور
اسکی آنکھ کے مقابل میں گرم کیا آئینہ رکھا جاوے ہم نے یہ حکم خلاف قیاس [illegible] کی تجویز سے [illegible] صحابہ کرام ہو [illegible] عبدالرزاق کے مصنف میں حکم بن عتیبہ سے
روایت ہے کہ ایک مرد نے دوسرے مرد کے طمانچہ مارا سو اسکی بینائی جاتی رہی اور آنکھ قائم تھی صحابہ نے قصاص کا ارادہ کیا لیکن کیفیت اسکی معلوم نہ تھی تو علی رضی اللہ
تعالی عنہ آئے اور فرمایا کہ اسکی آنکھ پر روئی رکھی جاوے پھر آفتاب کا سامنا کیا گیا اور اسکی آنکھ کے نزدیک آئینہ کیا گیا تو اسکی بینائی منقطع ہوگئی اور آنکھ قائم رہی
کذا فی العینی ولو قلعت لم یقتص لتعذر المماثلة اور اگر آنکھ خانۂ چشم سے نکالی جاوے تو اسکا قصاص نہیں بسبب متعذر ہونے مساوات کے فی المجتبی فقاء الیمنی ولیسر
القالع ذاہبة [illegible] اور مجتبی میں ہے کہ داہنی آنکھ پھوڑی اور پھوڑنے والی کی بائیں آنکھ پھوٹی ہے موجود نہیں تو اس سے بدلا لیا جاویگا اور وہ اندھا
چھوڑا جاویگا وعن الثانی لا قود فی قلع عین احول اور ابو یوسف رح سے روایت ہے کہ بھینگے کی آنکھ پھوڑنے میں قصاص نہیں ہے مجتبی میں ہے کہ اگر احول کی آنکھ میں خلل
مضر بصارت نہو تو قصاص ہے اور اگر مضر ہو تو حکومت عدل ہے اور ابو یوسف کے نزدیک مطلقا قصاص نہیں انتہی تو ظاہر قول اول مقید ہے اور قول ثانی ضعیف
تو شارح کو قول ضعیف پر اقتصار کرنا مناسب نہ تھا کذا فی الطحطاوی وکذا ہو الیقاق فی کل شجة یراعی او تحقق فیها المماثلة کموضحة اور اسیطرح قصاص کا حکم
ہے ہر ایک اس زخم سر میں بھی جسمیں مماثلت اور مساوات کی مراعات ہوسکتی ہے چنانچہ جراحت موضحہ میں ہے موضحہ وہ جراحت ہے جسمیں سر یا چہرے کی کھال اور گوشت
قطع ہوکر ہڈی کھل جاوے چنانچہ مزید تفصیل اسکی آگے معلوم ہوگی ولا قود فی عظم الا السن وان تفاوتا طولا وکبرا الا مرادر قصاص نہیں ہڈی توڑنے میں
سواے دانت کے یعنی دانت میں قصاص ہے اگرچہ کاسر اور مکسور دونوں کے دانت طول اور جسامت میں متفاوت ہوں بدلیل گزشتہ یعنی اتحاد منفعت ہم اور
یہ حدیث جو ہدایہ میں مذکور ہے کہ لا قصاص فی العظم ثابت نہیں غریب ہے لیکن ابن ابی شیبہ میں عبداللہ بن عباس اور شعبی اور حسن بصری سے مروی ہے کہ
لیس فی العظام قصاص یعنی ہڈیوں میں قصاص نہیں اور شعبی اور حسن سے دانت اور سر کا استثنا عظام سے کتاب مذکور میں مروی ہے کذا فی العینی
فتقلع ان قلعت وقیل تبرد الی اللحم موضع اصل السن ویسقط ما سواه لتعذر المماثلة اذ ربما تفسد لهاته وبه اخذ صاحب الکافی قال

قال المصنف وفی المجتبی وبہ یفتی تو ظالم کا دانت اکھاڑا جاوے اگر مظلوم کا دانت اکھاڑا گیا ہو اور بعضوں نے کہا کہ دانت ریتا جاوے سوہان سے گوشت تک
یعنی دانت کی جڑ کی مقام تک اور اوسکے گوشت کے حسب قدر دانت باقی رہے اسکا قصاص ساقط ہو تعذر مماثلت کے سبب سے اسلیے کہ دانت کے اکھاڑ
نے میں کبھی بالکل فاسد ہو جاتا ہے اور اسی قول کو صاحب کافی نے لیا ہے مصنف نے شرح میں اسکو کہا ہے اور مجتبی میں ہے کہ اسی قول اخیر پر فتوی ہے
نے کہا کہ بحفظ زیلعی اسیطرح لفظ لہاتہ ہے اور مصنف اور شارح اسکا تابع ہو گیا اور حق یہ ہے کہ لفظ لثاثہ ہے یعنی بجائے ہا کے ثا مثلثہ ہو لثاث جمع لثہ بکسر لام
یعنی مسوڑہ یعنی دانت اکھاڑ ڈالنے کے قصاص میں اکھاڑا نہ چاہیے بلکہ دانت کا ریتنا سوہن سے چاہیے اسواسطے کہ اکھاڑنے سے مسوڑھوں میں اکثر خلل
واقع ہو جاتا ہے کما اعترضہ ابن الکمال وان کسرت جیسے دانت ریتا جاتا ہے یہانتک کہ کاسر اور کسور دونوں کے دانت برابر ہو جاویں اگر کسو کا دانت توڑا گیا
ہو تو ریتنا اسکا لازم ہے جبکہ دانت برابر ٹوٹا ہو ورنہ الا قصاص نہیں ہو تو نہایہ کذا فی الطحطاوی عن الظہیریہ وفی المجتبی ویؤجل حولا فان لم ینبت یقتص وقیل یؤجل
الصبی لا البالغ اور مجتبی میں ہے کہ قصاص کے واسطے ایکسال کی مدت مقرر کیجاوے پھر اگر دانت نہ جم آوے تو قصاص لیا جاوے اور دوسرا قول یہ ہے کہ
صغیر کے دانت کیواسطے مدت مقرر کیجاتی ہے نہ بالغ کیواسطے ہم ملتقی میں ہے جب دانت سے کچھ توڑا گیا تو ایکسال تک انتظار کرنا چاہیے پھر جب سال پورا ہو جاوے اور دانت نہ جم جاوے
تو اسپر قصاص ہے سوہان سے ریت کر اور ظہیریہ میں ہے کہ دانت کے قصاص کا موضع دانت کے چنگے ہونے تک انتظار چاہیے اور ایکسال کا انتظار ضرور نہیں مگر
پھر دکی روایت میں اور صحیح قول اول ہے اسواسطے کہ بالغ کے دانت کا اگنا نادر ہے کذا فی الطحطاوی فلو مات الصبی فی الحول بری پھر اگر صغیر سال کی مدت میں مر گیا
تو فاعل قصاص سے بری الذمہ ہو گیا وقال ابو یوسف فیہ حکومۃ عدل اور ابو یوسف نے کہا کہ اسمیں حکومت عدل ہے وکذا الخلاف اذا اجل فی تحرکہ فلم یسقط فعند ابی
یوسف یجب حکومۃ عدل الالم ای اجرۃ القلاع والطبیب انتہی وتحقیقہ وسیطرح دانت اکھاڑنے کے مانند خلاف ہے جبکہ مدت مقرر کیجاوے دانت کی تحریک میں پھر مدت کے
اندر متحرک دانت ساقط نہوا تو ابو یوسف کے نزدیک درد کا عوض یعنی دانت اکھاڑنے اور طبیب معالج کی اجرت دینا ضارب پر واجب ہے اور آگے ہم اسکی تحقیق بیان کرینگے
ہم مجتبی میں ہے کہ جب ضرب سے دانت متحرک ہو گیا تو ایکسال انتظار کرنا چاہیے خواہ مضروب بالغ ہو یا صغیر پھر اگر دانت ساقط نہوا تو ضارب پر کچھ نہیں اور اگر سال کے اندر اسی
ضرب سے دانت گر گیا تو اگر ضرب عمداً تھی تو قصاص واجب ہے اور اگر خطا کی راہ سے تھی تو دیت واجب ہے کذا فی الطحطاوی اور اسمیں [illegible] ابو یوسف کا وہ قول ہے جو
شارح نے مذکور کیا وتوخذ الثنیۃ بالثنیۃ والناب بالناب لا یوخذ الاعلی بالاسفل ولا الاسفل بالاعلی مجتبی والحاصل انہ لا یوخذ [illegible] الا بمثلہ اور قصاص
لیا جاتا ہے سامنے کے دانت کا سامنے کے دانت کے بدلے اور نیش کا نیش کے بدلے اور بدلا نہیں لیا جاتا اوپر کے دانت کا نیچے کے دانت سے اور نیچے کا اوپر کے سے
کذا فی المجتبی اور خلاصہ مقام یہ ہے کہ عضو کا بدلا نہیں لیا جاتا مگر اسکی مثل ور مانند سے ولا قود عندنا فی طرفی رجل وامرأۃ وطرفی حر وعبد وطرفی عبدین لتعذر
المماثلۃ بدلیل اختلاف دیتہم وقیمتہم والاطراف کالاموال اور قصاص نہیں ہم حنفیوں کے نزدیک مرد اور عورت کے اطراف میں اور آزاد اور غلام کے اطراف میں
اور دو غلاموں کے اطراف میں بسبب متعذر ہونے مساوات کے انکی دیت اور قیمت کے اختلاف کی دلیل سے اور اطراف تو مانند اموال کے ہیں یعنی جب اطراف انسانی
بمنزلہ مال کے ہوئے تو مساوات ضرور ہوئی حالانکہ مرد اور عورت کی دیت میں اور غلام اور آزاد کی دیت اور قیمت اور دو غلاموں کی قیمت میں تفاوت ہے لہذا قصاص متعذر
ٹھہرا قلت ہذا ہو المشہور لکن فی الواقعات لو قطعت امرأۃ ید رجل کان لہ القود لان الناقص یستوفی بالکامل اذا رضی صاحب الحق فلا فرق بین حر وعبد ولا بین عبدین قہ
القہستانی والبرجندی میں کہتا ہوں یہی یعنی مرد اور عورت اور آزاد اور غلام اور دو غلاموں کے اطراف میں قصاص کا نہونا یہی مذہب مشہور ہے لیکن واقعات میں ہے
کہ اگر عورت مرد کا ہاتھ کاٹے تو مرد کو قصاص لینا جائز ہے اسواسطے کہ استیفا ناقص کا کامل کی عوض ہو سکتا ہے جب کہ صاحب حق ناقص پر اکتفا کرے اور راضی
ہو جاوے تو اسیطرح کچھ فرق نہیں آزاد اور غلام کے درمیان اور نہ دو غلاموں کے اندر یعنی جبکہ آزاد غلام سے بدلا لینے پر اور عبد اعلیٰ کا مالک عبد
ادنیٰ سے بدلا لینے پر راضی ہو جاوے اور اس قول کو قہستانی اور برجندی نے ثابت رکھا ہے ہم شارح نے بلفظ مشہور اشارہ کر دیا کہ قول اول مشہور ہے

ذمیہ قول وطرف المسلم والکافر سیان للتساوی فی الارش اور اطراف مسلم اور کافر کی برابر ہیں خونبہا کی مساوات کے سبب سے ہم کافر سے ذمی مراد ہے

نہ کافر حربی اور مستامن کذا فی الطحطاوی وقال الشافعی کل من یقتل بہ یقطع بہ ومن لا فلا اور امام شافعی نے کہا کہ جو شخص قتل کیا جاتا ہے جسکے بدلے میں اسکا عضو

بھی قطع کیا جاتا ہے اسکے بدلے اور جو قتل نہیں ہوتا اسکا عضو بھی قطع نہیں ہوتا یعنی انکے نزدیک مسلم کا قتل نہیں ذمی کے بدلہ تو اسکے عضو کا بھی قطع نہیں اسکے

عضو کے بدلے ولا فی قطع ید من نصف ساعد اور قصاص نہیں ہاتھ کے کاٹنے میں نصف ساعد سے بدلیل گذشتہ یعنی رعایت مساوات نہیں ہوسکتی کہ ہڈی کے

احتمال سے حالانکہ قصاص عبارت ہے مماثلت اور مساوات سے ولا فی جائفۃ برئت اور قصاص نہیں ہے جائفہ میں جو چنگا ہوگیا ہو جائفہ وہ زخم ہے جو اندر پیٹ تک

ہو چکا یا سینہ کے طرف سے یا پیٹھ یا پیٹ کی طرف سے تو گردن اور حلق اور ہاتھ اور پاؤں میں جائفہ نہیں ہوتا لیکن فوطوں اور مقعد میں جائفہ ہوتا ہے کذا فی الطحطاوی عن

شرح القدوری فان لم تبرأ فان سرت یقتص والا ینتظر البرأ او السرایۃ ابن کمال پھر اگر زخم جائفہ چنگا نہوا سو اگر ساری ہوگیا یعنی زخم کے صدمہ سے زخمی مرگیا تو

جارح سے قصاص لیا جاویگا اور اگر نہ مرا تو صحت یا موت کا انتظار کرنا چاہیے کذا صرح ابن کمال ولسان وذکر ولو من اصلہما یعنی شرح وہبانیۃ واقرہ المصنف لان

ینقبض وینبسط فانت لکن جزم قاضی خان بلزوم القصاص وعزاہ فی المحیط قول الامام ونصہ قال ابوحنیفۃ ان قطع ذکرہ من اصلہ او من الحشفۃ اقتص منہ اذ لہ حد

معلوم واقرہ فی الشرنبلالیۃ فلیحفظ اور قصاص نہیں زبان اور ذکر کے قطع میں اگرچہ دونوں جڑ سے قطع ہوگئے ہوں اسی قول پر فتوی ہے کذا فی شرح الوہبانیہ

اور اسی کو ثابت رکھا ہے مصنف نے اپنی شرح میں اسواسطے کہ ذکر سمٹتا اور پھیلتا ہے یعنی تو قطع میں کمی بیشی محتمل ہے میں کہتا ہوں لیکن قاضی خان نے لزوم قصاص کا

قطعی حکم کیا ہے اور محیط میں اسکو امام کا قول قرار دیا ہے اور محیط کی عبارت یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ نے کہا کہ اگر ذکر جڑ سے قطع ہوا یا سپاری سے تو قاطع سے قصاص

لیا جاوے اسواسطے کہ قطع کی حد معلوم اور متعین ہے اور شرنبلالیہ میں اسکو ثابت رکھا ہے تو اس اختلاف کو یاد رکھنا چاہیے ہم فتاوی قاضی خان میں ہے کہ ذکر کے

قطع میں عمدا جڑ سے قصاص ہے اور اگر اسکو وسط سے قطع کیا تو قصاص نہیں اور قطع زبان میں قصاص نہیں انتہی اور ہدایہ وغیرہ میں تصریح ہے کہ قطع اصل ذکر میں قصاص

ہونا ابو یوسف کا قول ہے تو معلوم ہوا کہ قاضی خان میں ابو یوسف کا قول مذکور ہے نہ امام کا اور عالمگیری میں ظہیریہ سے منقول ہے کہ اوس ذکر کے قطع میں قصاص نہیں

اگر تمام ذکر قطع ہوا تو اصل یعنی امام محمد کی مبسوط میں ذکر یوں ہے کہ اسمیں قصاص نہیں اور ابو یوسف سے روایت یوں ہے کہ اسمیں قصاص ہے مضمرات میں ہے کہ یہی

الروایۃ صحیح ہے انتہی والشدہ الا ان یقطع کل الحشفۃ فیقتص ولو بعضہا لا انکرہ یہ کہ بالکل سپاری قطع ہو جاوے تو اسکا قصاص لیا جاویگا اور اگر تمام نہیں بلکہ بعض قطع ہوئی

تو قصاص نہیں ہم ابن الہمام حشفہ کی صفت قطع معلوم ہے بعض کی نہیں یا قطع بعض اللسان اور قطع بعض زبان کا حکم آگے مذکور ہوگا ویجب القصاص

فی الشفۃ ان استقصاہا بالقطع لامکان المماثلۃ والا یستقصہا لا یقتص مجتبی وجوہرۃ اور قصاص واجب ہے ہونٹھ میں اگر قاطع نے قطع کے سبب سے

لب کو نہایت تک پہونچا دیا یعنی رگڑ کے کاٹا کچھ باقی نہ رکھا اور قصاص مماثلت کے ممکن ہونے کی وجہ سے ہے اور اگر لب کو رگڑ کے نہیں کاٹا تو قصاص نہ لیا جاویگا

کذا فی المجتبی والجوہرۃ یعنی قصاص نہوگا عدم مماثلت کے احتمال سے وفی لسان اخرس وصبی لا یتکلم حکومۃ عدل اور گونگے اور صغیر غیر متکلم کے قطع زبان میں

حکومت عدل ہے ہم حکومت عدل کی تفسیر کتاب الدیات میں معلوم ہوگی کہ عیبدار اور بے عیب کی قیمت ٹھہرائی جاتی ہے تو جسقدر دونوں قیمتوں میں تفاوت ہو

وہ دیت مسمی بحکومت عدل ہے وان کان لقاطع اشل او ناقص الاطراف او کان راس الشاج اکبر من المشجوج خیر المجنی علیہ بین القود واخذ

الارش وسطلے ہذا فی السن وسائر الاطراف التی تقاد واذا کان طرف الضارب والقاطع معیبا یخیر المجنی علیہ بین اخذ المعیب والارش کاملا اور اگر

قاطع لنجا یا ناقص الاطراف ہو یا سر کے زخمی کرنے والے کا سر بڑا ہو اسکے سر سے جسکے سر کو اسنے زخمی کیا ہے تو زخمی مختار ہوگا قصاص لینے اور دیت کے

لینے میں وعلی ہذا القیاس دانت اور باقی ان اطراف میں جنکا قصاص لینا واجب ہے جبکہ عضو ضارب اور قاطع کا عیبدار ہو تو مضروب اور

مقطوع عیب دار عضو کے قصاص لینے اور دیت کامل لینے میں مختار ہے چاہے بدلہ میں عضو عیبدار کٹوا دے چاہے پورا خونبہا لے ہم اختیار اسواسطے دیا گیا کہ

ان صورتون مین اِنہا سے کمال حق متعذر ہی قہوی نے ولوالجی سے نقل کیا کہ یہ صورت ہی جبکہ تا قاطع قطع کے وقت لنجا ہوا اور اگر قطع کے وقت اسکا ہاتھ صحیح سالم ہو اور بعد قطع کے لنجا ہو چاہے تو مقطوع قصاص سے دیت پاویگا اسواسطے کہ مقطوع کا حق ہاتھ مین ثابت تھا سو ساقط ہوگیا بقدر رہا کہ ہوجاے محل کذا فی الحاوی قال برہان الدین ہذا لو الشلاء ینتفع بہا فلو لم ینتفع بہا فلو لم یکن محلا للقود فلہ دیتہ کاملۃ بلا خیار وعلیہ الفتوی مجتبے برہان الدین نے کہا یا خیار اس شرط سے ہی کہ لنجے ہاتھ سے نفع حاصل ہوتا ہو تو اگر اس سے فائدہ حاصل نہوتا ہو تو وہ قصاص کا محل نہین تو مقطوع کے واسطے پوری دیت متعین ہی بلا اختیار قصاص اور اسی قول پر فتوی ہی کذا فی المجتبی وفیہ لا تقطع الصحیحۃ بالشلاء اور مجتبی مین ہی کہ صحیح ہاتھ لنجے ہاتھ کے بدلے قطع نہوگا ولیسقط القود بموت القاتل لفوات المحل اور ساقط ہوجاتا ہی قصاص قاتل کے مرجانے سے کیونکہ محل قصاص باقی نرہا وبعفو الاولیاء اور قصاص ساقط ہوجاتا ہی ورثہ مقتول کے معاف کردینے سے وبصلحہم علی مال ولو قلیلا اور قصاص ساقط ہوجاتا ہی وارثون کے صلح کرنے سے مال پر اگرچہ مال کم ہو اسواسطے کہ صلح استفادہ حق ہی بعوض مال کے اور جن حقوق کا اسقاط بعوض مال کے جائز ہی ان مین عوض کی کچھ تعیین نہین کذا فی الحموی یعنی جسقدر پر تراضی طرفین ہو دیت کی قدر یا کم وبیش ویجب حالا عند الاطلاق اور صلح کا مال فی الحال دینا واجب ہوگا عدم تعیین مدت کی صورت مین وبصلح احدہم وعفوہ ولمن بقی من الورثۃ حصتہ من الدیۃ فی ثلث سنین علی القاتل ہو الصحیح وقیل علی العاقلۃ بالمعنی اور قصاص ساقط ہوجاتا ہی ایک وارث کے صلح کرنے اور معاف کردینے سے اور جو وارث باقی رہا یعنی صلح اور عفو کچھ نہین کیا وہ اپنا حصہ پاویگا دیت سے تین سال کی مدت مین اور باقی دیت قاتل پر واجب ہی یہ قول صحیح اور بعضون نے کہا کہ قاتل کے برادری پر دیت ہی کذا فی الملتقی امر الحر القاتل وسید العبد القاتل رجلا بالصلح عن دمہما الذی اشترکا فیہ علی الف ففعل المامور الصلح عن دمہما فالالف علی الحر والسید الامرین نصفان لانہ مقابل بالقود وہو علیہما سویۃ فیبدل کذلک آزاد قاتل اور غلام قاتل کے مولے نے ایک مرد کو ہزار درم پر صلح کرنے کا اس خون کے بدلے جسمین آزاد اور غلام دونون شریک تھے امر کیا سو مرد مامور نے دونون کے خون مشترک سے صلح کی سو ہزار درم دونون امر کرنے والون یعنی آزاد اور سید پر آدھون آدھ ہین یعنے پانچ سو آزاد پر اور پانچ سو مولے پر ہونگے اسلیے کہ ہزار درم قصاص کے عوض مقابل ہین اور قصاص دونون پر برابر ہی تو قصاص کا بدلا بھی اسی طرح دونون پر برابر ہوگا ویقتل جمع بمفرد ان جرح کل واحد جرحا مہلکا لان زہوق الروح یتحقق بالمشارکۃ لانہ غیر متجز بخلاف الاطراف کما سیجی اور قتل کیا جائیگی جماعت بدلے ایک مقتول کے اگر جماعت مین سے ہر شخص نے مہلک زخم لگایا ہو اسلیے کہ روح مقتول کا نکلنا ثابت ہوا شرکت سے اسواسطے کہ خروج روح امر قسمت پذیر نہین یعنے تو ایسی چیز کے اشتراک مین ہر واحد مستقل پورا قاتل ٹھہریگا کذا فی الزیلعی برخلاف اشتراک قطع اطراف کے کہ وہ قسمت پذیر ہین چنانچہ عنقریب آتا ہی اور دلیل نقلی قتل جماعت کی موطا کی یہ حدیث ہی سعید بن مسیب سے روایت ہی کہ عمر فاروق رضہ نے پانچ یا سات مردون کو قتل کیا بدلے ایک مرد کے اور فرمایا کہ اگر اہل صنعا اسکے قتل پر اتفاق کرتے اور مدد کرتے تو مین انکو قتل کرتا صنعا شہر ہی یمن کا کذا فی العینی شرح الہدایہ قصاص جماعت کا محل وہ ہی جبکہ سب لوگ ساتھی مارین اور اگر ضرب علی التعاقب ہوا اور مقتول مرجاے اور معلوم نہو کہ کسکا زخم کاری تھا اور کسکا کاری نہ تھا تو سب سے قصاص لیا دیگا اسواسطے کہ زخم کاری اور غیر کاری پر واقف ہونا متعذر رہا اور جبکہ کاری اور غیر کاری معلوم ہوجاے اور یہ متصور نہین مگر موت سے پہلے تو اسپر قصاص واجب ہوگا جسکا زخم مہلک اور کاری ہوگا کذا فی الطحطاوی والالاکافی تصحیح العلامۃ قاسم اور اگر جماعت سے ہر شخص کا زخم مہلک نہو تو سب پر قصاص نہین چنانچہ علامہ قاسم کی تصحیح مین ہی خواہ کسی کا زخم مہلک نہو یا بعض کا مہلک ہو نہ باقی کا تو جسکا مہلک ہوگا اسپر قصاص ہی اور باقی لوگون پر تعزیر کذا فی الطحطاوی وفی المجتبے انما یقتلون اذا وجد من کل جرح یصلح لزہوق الروح فاما اذا کانوا نظارۃ او مغرین او معینین بامساک واحد فلا قود علیہم اور مجتبے مین ہی کہ جماعت کے لوگ تو اسی صورت سے قتل ہونگے جبکہ ہر شخص سے وہ زخم پایا جاے جو روح نکالنے کی لیاقت اور صلاحیت رکھتا ہو سو جبکہ اہل جماعت تماشائی ہون یا قاتل کو ورغلاتے ہون یا قاتل کے مددگار ہون ایک شخص کو گرفتار کرکے تو ان لوگون پر قصاص نہین اور نہ انپر خونبہا ہی کذا فی الطحطاوی ۵ الا وسلے ان یعرف الجمیع

بلام العہد فانہ لو قتل فرداً جمع احدہم الولہ او مجنون سقط القود قہستانی اور بہتر یہ تھا کہ مصنف لفظ جمع کو معروف بلام تعریف کے لاتا اسواسطے کہ اگر ایک شخص
کو جماعت قتل کرے کہ انمین سے ایک باپ ہو مقتول کا یا کوئی انمین دیوانہ ہو تو قصاص ساقط ہوگا کذا فی القہستانی ہم کہتے اگر لام عہد خارجی ہوتا تو
یہ مراد خارج ہوجاتا بلا تکلف ویقتل فرد بجمع اکتفاء بہ للباقین خلافا للشافعی ان حضر ولیہم اور قتل کیا جاتا ہے ایک شخص جماعت کے بدلے اگر جماعت
مقتولین کا وارث حاضر ہو بسبب کفایت کرنے قصاص فرد کے باقیون کے واسطے برخلاف شافعی کے کہ امام شافعی کے نزدیک قاتل جماعت اول
مقتول کے واسطے قتل ہوگا اور باقیون کے واسطے مال واجب ہوگا و اگر اول معلوم نہو تو سب کے واسطے قتل ہوگا اور دیات انکے فیما بین قسمت ہونگی اور ہمارے
نزدیک ایک قصاص سب کی طرف سے کافی ہے اسواسطے کہ وارث قاتل کا قاتل ہے بوصف کمال از روئے قصاص کے اور اسلیے کہ قتل اخراج روح کے واسطے
صالح ہے اور اخراج روح قسمت پذیر نہین تو ہر وارث کیطرف مضاف ہوا علی وجہ الکمال کذا فی العینی فان حضر ولی واحد قتل لہ وسقط حق البقیۃ کموت القاتل
حتف انفہ لفوات المحل کما مر پھر اگر ایک وارث حاضر ہو تو قاتل اسکے واسطے قتل ہوگا اور ہم حنفیون کے نزدیک باقی وارثون کا حق ساقط ہوگا جیسے ساقط
ہوجاتا ہے قصاص قاتل کے مرجانے سے اپنی موت سے بسبب فوت ہوجانے محل قصاص کے جیسا کہ گذر گیا قطع رجلان فاکثر ید رجل او رجلہ وقطعاہا شیخ
ولک ما دون النفس جوہرہ دو شخصون یا زیادہ نے ایک مرد کا ہاتھ یا پاؤن کاٹا یا دونون نے اسکا دانت اکھاڑا اور یا ندرا اسکے اور کوئی جنایت قتل
نفس کے سوا کی کذا فی الجوہرہ بان اخذا سکینا فامراہا علی یدہ حتی انفصلت فلا قصاص عندنا علی واحد منہما او منہم لانعدام المماثلۃ
اسطرح پر کاٹا کہ دونون شخصون نے چھری کو پکڑا سو اسکو چلایا اس مرد کے ہاتھ یا پاؤن پر یہان تک کہ بدن سے جدا ہوگیا تو ہمارے نزدیک قصاص
نہین کسی پر ان دونین سے یا جماعت مین سے بسبب نہونے مماثلت اور مساوات کے اسلیے کہ ہر واحد قاطع ہے بعض کا کیونکہ قطع دونون کی قوت اور اعتماد
سے حاصل ہوا اور محل یعنی ہاتھ قسمت پذیر ہے تو ہر واحد کی طرف تمام قطع مضاف ہوگا تو مساوات نہوگی دو ہاتھ کے قطع مین اور ایک ہاتھ کے قطع مین بخلاف
قتل النفس بنفس واحد اسواسطے کہ قتل نفس ہر واحد کی طرف علی وجہ الکمال مضاف ہے خروج روح کی عدم قسمت پذیری کے سبب کذا فی الہدایہ وشرحہا لان
الشرط فی الاطراف المساواۃ فی المنفعۃ والقیمۃ بخلاف النفس فان الشرط فیہا المساواۃ فی العصمۃ فقط درر کسی پر قصاص نہین بانعدام مماثلت کے سبب اسواسطے
کہ اطراف کے قصاص مین مساوات شرط ہے منفعت اور قیمت مین یعنی وہ یہان حاصل نہین برخلاف قصاص نفس کے اسواسطے کہ نفس کے قصاص مین فقط عصمت دم کی مساوات
مشروط ہے کذا فی الدرر یعنی نفس واحدہ و النفس عصمت دم مین برابر ہین لہذا ایک جان کے بدلے بہت جانون کا قصاص ہوتا ہے وضمنا او ضمنوا دیتہا علی
عددہم بالسویۃ اور دونون قاطع یا سب قاطعین ہاتھ کی دیت کا تاوان دین بقدر اپنے شمار کے برابر وان قطع واحد یمینی رجلین فلہما قطع یمینہ
ودیۃ ید بینہما ان حضرا معا اور اگر ایک مرد دو مردون کے ہاتھ کاٹے تو دونون کو اسکا داہنا ہاتھ کاٹنا جائز ہے اور ایک ہاتھ کا خونبہا لینا آپسمین آدھون آدھ
بانٹ کر بشرطیکہ دونون شخص ساتھی حاضر ہون وان حضر احدہما وقطع لہ فللآخر علیہ ای علی القاطع نصف الدیۃ لما مر ان الاطراف لیست کالنفوس
اور اگر دونون مین سے ایک مرد حاضر ہوا اور اسکے بدلے اسکا ہاتھ کاٹا گیا تو دوسرے مرد کے واسطے قاطع پر نصف دیت ہے اسواسطے کہ مذکور ہوچکا کہ
اطراف کا حکم نفوس کے مانند نہین ہے ہم دیت سے جان کی دیت مراد ہے یعنی ہزار دینار جسکا نصف پانچسو دینار ہے کذا فی الطحطاوی ولو قضی بالقصاص
بینہما ثم عفا احدہما قبل استیفاء الدیۃ فللآخر القود وعند محمد لہ الارش اگر دونون شخصون کے درمیان قصاص کا حکم قاضی نے دیا سو ایک شخص نے
قصاص معاف کردیا دیت کے حاصل ہونے سے پہلے تو دوسرے شخص کو قصاص لینے کا اختیار ہے اور محمد کے نزدیک قصاص نہین خونبہا لینے کا اختیار
ہے ولیقاد عبد اقر بقتل عمد خلافا لزفر اور قصاص لیا جاویگا اس غلام سے جسنے قتل عمد کا اقرار کیا برخلاف زفر کے کہ انکے نزدیک اقرار غلام سے قصاص
نہین ثم وجوب قصاص کی وجہ یہ ہے کہ ایسی صورت مین غلام غیر متہم ہے اسواسطے کہ اسمین سید کا ضرر ہے ولو اقر بخطاء او بمال لم ینفذ اقرارہ علی مولاہ بل یکون

واللہ اعلم مصنف نے شرح میں کہا کہ موجب اسی تفصیل کے میں نے جواب دیا تھا اُس صورت میں جو فتوی طلب ہوا تھا وہ یہ ہے کہ سنگ گزندہ ایک شخص پر گھر پڑا
سو اُسنے دوسرے شخص پر ڈالا اور دوسرے نے تیسرے پر ڈالا واللہ اعلم یعنی واقع اخیر پر دیت لازم ہوگی اگر اُسکے فوراً کاٹنے سے مرگیا اور اگر ٹھہر کر اُسنے کاٹا
تو اُسپر بھی دیت نہیں فروع مسائل تحفہ شارح کے التی حیۃ او عقرباً فی الطریق فلدغت رجلاً ضمن الا اذا تحولت ثم لدغتہ ایک شخص نے سانپ یا بچھو راہ میں
ڈالا سو اُسنے ایک مرد کو کاٹا یعنی وہ مرگیا تو ڈالنے والے پر دیت لازم ہوگی مگر جبکہ سانپ ڈالنے کی جگہ سے ہٹ گیا ہو پھر اُسنے کاٹا تو اُسپر کچھ ضمان لازم نہوگا طحطاوی
نے کہا کہ مسئلہ سابقہ کا مقتضا سے جواب امام یہ ہے کہ اگر فوراً کاٹیگا تو ضمان ہے اور اگر ڈالنے کے بعد ایک ساعت ٹھہر کر کاٹیگا تو ضمان نہیں وضع سیفاً فی الطریق
فعثر بہ انسان ومات وکسر السیف فدیتہ علی رب السیف وقیمتہ علی العاثر ایک شخص نے تلوار ڈالدی راہ میں سو ایک آدمی تلوار سے ٹھوکر کھا کر گر پڑا اور
مرگیا اور تلوار ٹوٹ گئی اُسکے گرنے سے تو اُسکا خونبہا تلوار کے مالک پر ہے اور تلوار کی قیمت گرنے والے پر ہے ثور نطح ثور غیرہ للمرعی فقتلہ فمات ان اشہد
علیہ ضمن والا لا وقال مع البدائع لا ضمان لان الاشہاد انما یکون فی الحائط لا فی الحیوان تاجیہ مارو بیل چھوڑا چراگاہ میں سو اُسنے دوسرے کے
بیل کے سینگ مارا سو وہ مرگیا اگر گاؤ مقتول کے مالک نے اُسپر اشہاد کیا ہو یعنی لوگوں کو اُسکی شاخ زنی پر گواہ کر دیا ہو تو گاؤ قاتل کے مالک پر ضمان
لازم ہوگا اور بدون اشہاد کے تاوان نہیں اور بدائع میں کہا کہ مطلقاً تاوان نہیں اسواسطے کہ اشہاد تو ہوتا ہے دیوار مائل میں نہ جانور میں کذا فی السراجیہ
واعلم انہ اذا اشترک قاتل العمد مع من لا یجب علیہ القود کاجنبی شارک الاب فی قتل ابنہ وکاجنبی شارک الزوج فی قتل زوجتہ ولہ منہا
ولد وکعامد مع مخطی وعاقل مع مجنون وبالغ مع صغیر وشریک حیۃ وسبع کما فی الخانیۃ فلا قود علی احدہما ای لا قصاص علی واحد منہما کما ذکرنا ویعلم
کہ جب شریک ہو قاتل عمداً اُس شخص کے ساتھ جسپر قصاص واجب نہیں جیسے اجنبی شریک ہوگیا باپ کا اُسکے فرزند کے قتل کرنے میں اور جیسے
بیگانہ شریک ہوگیا زوج کا اُسکی اُس زوجہ کے قتل میں جسکے پیٹ سے زوج کا لڑکا موجود ہے اور جیسے قاتل عامد قاتل مخطی کے ساتھ اور عاقل
مجنون کے ساتھ اور قاتل بالغ قاتل صغیر کے ساتھ اور سانپ اور درندے کا ساتھی تو دونوں میں سے ایک پر قصاص نہیں یعنی سب صورتوں مذکورہ میں
کسی پر قصاص نہیں اسلیے کہ پہلی دو صورتوں میں جب باپ سے قصاص ساقط ہوا تو اُسکے ساتھی سے بھی ساقط ہوگیا اور دوسری صورت میں زوج سے اسواسطے
قصاص ساقط ہوا کہ زوجہ کا فرزند اُسکا فرزند ہے سو فرزند اپنے باپ سے قصاص نہیں لے سکتا پھر جب اُسپر واجب نہوا تو اسیطرح اُسکے شریک پر بھی واجب نہوا
طحطاوی نے کہا لیکن اجنبی کی شرکت میں باپ یا زوج کے ساتھ دیت واجب ہوگی دونوں کے خاص مال میں اسلیے کہ دونوں قاتل عامد ہیں اور عامد اور مخطی
کی شرکت میں نصف دیت عامد پر ہے اور نصف باقی مخطی کے برادروں پر اسیطرح عاقل پر نصف دیت ہے اور باقی مجنون کے برادروں پر اور بالغ پر نصف دیت
ہے اور باقی صغیر کے برادروں پر اور سانپ اور درندے کے ساتھی پر نصف دیت ہے اور باقی دیت ساقط ہے دخل رجل بیتہ فرای رجلاً مع امرأتہ او جاریتہ
فقتلہ حل لہ ذلک ولا قصاص علیہ ہذا ساقط من نسخ المتن ثابت فی نسخ الشرح معزیاً للشرح الوہبانیہ وقد حققناہ فی باب التعزیر اور داخل ہوا اپنے گھر
میں سو ایک مرد کو دیکھا اپنی زوجہ یا اپنی لونڈی کے ساتھ سو اُسکو اُسنے مار ڈالا تو اُسکو یہ قتل کرنا حلال ہے اور اُسپر قصاص نہیں شارح نے کہا یہ مسئلہ متن کے نسخوں
سے ساقط ہے اور مصنف کی شرح کے نسخوں میں ثابت ہے منسوب بشرح وہبانیہ اور ہمنے اسکی تحقیق بیان کی ہے تعزیر کے باب میں ہم حلت قتل میں ظاہراً احصان
شرط نہیں اسواسطے کہ ابن وہبان نے علت یہ بیان کی ہے کہ قتل یہاں باب حدود سے نہیں بلکہ نہی عن المنکر کے باب سے ہے اور اسیطرح بزازی نے مطلق
رکھا ہے اور طرسوسی نے کہا کہ احصان شرط حلت قتل ہے چنانچہ قاضی خان نے اُسکو مصرح بیان کیا ہے تو فتاوی صغری کا اطلاق لائق التفات کے نہیں ہوا
اسواسطے کہ زنا سو جب قتل نہیں بدون احصان کے انتہی اور حموی میں ہدی سے منقول ہے کہ اصل یہ ہے کہ جو شخص مسلمان کو زنا کرتے دیکھے تو اُسکو قتل کرنا حلال
ہے اور قتل سے باز رہتا ہے آدمی اس خوف سے کہ اُسکو حاکم وغیرہ سچا نجانیگا اس میں کہ اُسنے زنا کرتے دیکھکر قتل کیا ہے انتہی اور منح الغفار میں خانیہ سے منقول ہے کہ حلت قتل شوہر کے ہے جبکہ

شور کرنے سے زانی بھاگے اور زنا سے باز رہے کذا فی الطحاوی فروع مسائل یختص شارح کے یعنی مجموعہ مسائل لہ رجل شد فرس فاراد شدہ بافرسخت فمات فرسہ
علی عاقلۃ الامر صغیرا ذون سے ایک مرد نے کہا کہ میرا گھوڑا باندھ دے سو اس نے اسکے باندھنے کا ارادہ کیا سو گھوڑے نے اسکو پانون سے کچلا سو وہ مرگیا
تو اسکا خونبہا امر کرنے والے کے برادرون پر ہے وکذا لو اعطی صبیا عصی او سلاحا او امرہ بحمل شئ او کسر حطب ونحو ذلک بلا اذن ولیہ فمات اور اسی طرح
اگر صغیر کو لاٹھی یا ہتھیار دیا یا اسکو کسی چیز کے اٹھانے کا امر کیا یا لکڑی چیرنے کا اور مانند اسکے اور کوئی امر کیا بلا اذن اسکے ولی کے سو وہ لڑکا مرگیا تو دیت
واجب ہوگی ہم یعنے لاٹھی یا ہتھیار دیا تھامنے کے واسطے اور اس سے کچھ نہ کہا سو اسکے سبب سے وہ مرگیا اسطرح کہ اسکے ہاتھ سے کسی عضو پر چھوٹ پڑا
اور یہ مراد نہیں کہ صغیر نے ہتھیار سے اپنی ذات کو ہلاک کیا اسواسطے کہ اگر وہ اپنی ذات کو یا غیر کو ہلاک کریگا تو دافع پر ضمان نہیں کذا فی الطحاوی عن التاتارخانیہ
والخلاصۃ ولو اعطاہ السلاح ولم یقل امسکہ فقولان اور اگر اسکو ہتھیار دیا اور یہ نہ کہا کہ اسکو پکڑے رہ تو اسمین دو قول ہین یعنی وجوب دیت اور عدم وجوب
ہم قول مختار یہ ہے کہ دیت واجب ہے کذا فی العالمگیریۃ عن الخلاصۃ صبی علی حائط صاح بہ رجل فوقع فمات ان صاح بہ فقال لا تقع فوقع لا یضمن ولو قال
قع فوقع ضمن ہے یعنے وقیل لا یضمن مطلقا تاجیۃ طفل صغیر ہو دیوار پر ایک مرد نے اسپر شور کیا سو وہ گر پڑا اور مرگیا اگر یون شور کر کے کہا اس سے کہ خبردار
نہ گرنا سو وہ گر پڑا تو اسپر خونبہا نہیں اور اگر یون چلا کر کہا کہ گر پڑ سو وہ گر پڑا تو خونبہا لازم ہوگا اسی قول پر فتوی ہے اور بعضون نے کہا کہ کسیطرح ضمان نہیں کذا فی التاجیہ

فصل فی الفعلین فصل ہے دو فعل کے مسائل مین مثلا قطع ید اور قتل خواہ ایک شخص سے دونون فعل ہون یا دو شخصون سے قطع ید رجل ثم قتلہ اخذ
بالامرین اے بالقطع والقتل ولو کانا عمدین او کانا خطاین او کانا مختلفین ای احدہما عمدا والاخر خطا تخلل بینہما برء اولا ہاتھ کاٹا ایک مرد کا پھر اسکو
مار ڈالا تو دونون امر یعنے قطع اور قتل دونون فعل مین پکڑا جاویگا یعنی دونون فعل کا بدلا اس سے لیا جاویگا اگرچہ دونون فعل عمد ہون یا دونون خطا
ہون یا دونون مختلف ہون یعنی ایک فعل عمد ہوا اور دوسرا خطا خواہ دونون فعل مین صحت واقع ہوگئی ہو یا نہ واقع ہوئی فیوخذ بالامرین فی الکل بلا تداخل
الا فی خطائین لم یتخلل بینہما برء فانہما یتداخلان فتجب فیہما دیۃ واحدۃ وان تخلل بینہ ولم یتداخلا کما علمت تو فاعل ماخوذ ہوگا سب صورتون مذکورہ
مین بدون تداخل کے مگر ان دو خطاؤن مین جنکے درمیان صحت واقع نہین ہوئی اسواسطے کہ وہ دونون فعل خطا کے متداخل ہونگے یعنی ایک فعل مین
داخل ہوجاویگا باعتبار اتحاد اجزاء کے تو دونون مین ایک ہی دیت واجب ہوگی اور اگر درمیان مین صحت واقع ہوئی تو دونون متداخل نہونگے چنانچہ
تو معلوم کرچکا ہے متن کے عموم سے فالحاصل ان القطع اما عمد او خطا والقتل کذلک صارا اربعۃ ثم اما ان یکون بینہما برء او لا صارا ثمانیۃ وقد علم حکم کلہا تو خلاصہ
یہ ہے کہ قطع یا عمد ہے یا خطا ہے اور قتل بھی اسی طرح دو قسم عمد ہے یا خطا ہے تو یہ چار قسمین ہوگئین پھر دونون کے درمیان صحت حاصل ہوئی یا نہوئی تو آٹھ
قسمین ہوگئین اور البتہ ہر صورت کا حکم معلوم ہوگیا ہم تو اگر قطع اور قتل دونون عمد ہون اور قطع کے بعد صحت ہوگئی ہو تو اول قطع کا قصاص لیا جاویگا
پھر قتل کا اور اگر صحت مابین مین حاصل نہوئی تو بھی امام کے نزدیک یہی حکم ہے کہ قطع ید کے بعد قصاص ہوگا اور صاحبین کے نزدیک فقط قتل ہوگا نہ
قطع تو جزاء قطع قتل کی جزا مین داخل ہوگئی اور اگر قطع اور قتل دونون خطا ہون تو اگر درمیان مین صحت ہوگئی ہو تو قطع اور قتل دونون کی دیت واجب
ہوگی یعنی نصف دیت قطع کی اور پوری دیت قتل کی اور اگر درمیان مین صحت نہوئی تو فقط قتل کی دیت کفایت کرتی ہے اور اگر قطع عمد ہے اور قتل
خطا ہے خواہ درمیان مین صحت ہوئی ہو یا نہوئی ہو تو ہاتھ کاٹا جاویگا اور دیت نفس کی واجب ہوگی اور اگر قطع خطا ہے اور قتل عمد ہے خواہ صحت ہوئی ہو
یا نہوئی ہو تو قطع کی دیت واجب ہوگی اور قتل کا قصاص لیا جاویگا کذا فی شرح الوقایہ کمن ضرب انسانا تسعین سوطا فبرأ من تسعین ولم یبق اثرہا ای اثر الجراحۃ
وماتت من عشرۃ ففیہ دیۃ واحدۃ لانہ لما برأ من تسعین لم تبق معتبرۃ الا فی حق التعزیر مانند اس شخص کے جسکو سو کوڑے مارے سو وہ چنگا ہوگیا نوے کوڑے سے
اور انکی جراحت کا اثر کچھ باقی نرہا اور وہ مرگیا دس کوڑے کے صدمہ سے تو اسمین ایک ہی دیت واجب ہوگی اسواسطے کہ جب وہ چنگا ہوگیا نوے کوڑے سے تو انکا مارنا

فصل فی الفعلین

معتبر باقی نہ رہا اگر تعزیر کے حق مین البتہ معتبر ہی وکذا کل جراحۃ اندملت ولم یبق لہا اثر عند ابی حنیفۃ وعند ابی یوسف فی مثلہا حکومۃ عدل وعن محمد یجب اجرۃ
الطبیب وثمن الادویۃ درر وصدر الشریعۃ وہدایۃ وغیرہا اور اسی طرح ہر زخم معتبر نہین ہی ہر ایک وہ زخم جو بھر گیا ہو اور اسکا نشان باقی نہ رہا ہو امام ابوحنیفہ رح
کے نزدیک اور ابو یوسف رح کے نزدیک اسکے مانند مین حکومت عدل ہی اور محمد رح سے روایت ہی کہ طبیب کی اجرت اور دوائیون کا ثمن واجب ہوگا
چنانچہ درر اور صدر الشریعۃ اور ہدایہ وغیرہا مین ہی ویجب حکومۃ عدل مع دیۃ النفس فی مائۃ سوط جرحتہ وبقی اثرہا بالاجماع لبقاء الاثر ووجوب الارش
باعتبار الاثر ہدایۃ وغیرہا اور حکومت عدل دیۃ نفس کے ساتھ بالاتفاق واجب ہی ان سو کوڑون مین جنھون نے زخمی کردیا اور اسکا نشان باقی رہگیا یہ حکم اثر کے
باقی رہنے کے سبب سے ہی اور تاوان کا واجب ہونا نشان کے اعتبار سے ہی چنانچہ ہدایہ وغیرہا مین مصرح ہی یعنی نوے کوڑے کا زخم اچھا ہوگیا
لیکن اسکا نشان باقی رہا پھر دس کوڑے کے مارنے سے وہ مرگیا تو حکومت عدل اور دیت نفس واجب ہوگی بالاتفاق امام اور صاحبین کے اسواسطے کہ دیت
مادون النفس کی واجب ہوتی ہی عیبناکی اور بدنمائی سے اور عیبناکی پیدا ہوتی ہی نشان کے باقی رہجانے سے وفی جواہر الفتاوی رجل جرح رجلا فعجز المجروح
عن الکسب یجب علی الجارح النفقۃ والمداواۃ اور جواہر الفتاوی مین ہی کہ ایک مرد نے دوسرے مرد کو زخم لگایا تو زخمی کمائی سے عاجز ہوگیا تو زخم
لگانے والے پر اسکا نان ونفقہ اور علاج کرنا واجب ہی یعنی تا اچھا ہونے زخم کذا فی الحمادی وفیہا رجل جاء بعوان الی رجل فضربہ العوان فعجز عن الکسب
فعلیہ مداواۃ المضروب ونفقتہ علی الذی جاء بالعوان انتہی قال المصنف والظاہر انہ متفرع علی قول محمد رحمہ اللہ قلت وقدمنا معزوا للمجتبی عن ابی یوسف
نحوہ وسنحققہ فی الشجاج اور اسی جواہر الفتاوی مین ہی کہ ایک مرد حاکم کے ظالم سپاہی کو لایا ایک مرد کے پاس سو اس ظالم نے اسکو مارا سو وہ عاجز ہوگیا
اپنے کسب اور کمائی سے تو مضروب کی دوا علاج اور کھانا پینا اسپر واجب ہی جو ظالم کو لایا انتہی یا فی جواہر الفتاوی مصنف نے کہا اور ظاہر یہ قول محمد رحمۃ اللہ
کے قول پر متفرع ہی مین کہتا ہون اور مانند اسکے ہم مقدم ذکر کرچکے ابو یوسف سے نسبت مجتبی اور آگے شجاج کی فصل مین اسکو ہم محقق بیان کرینگے ہم باب القود
فیما دون النفس کے شروع مین شارح نے مجتبی سے نقل کیا ہی کہ ابو یوسف کے نزدیک تحریک دندان سے حکومت عدل یعنی اجرت طبیب کی واجب ہی ومن
قطع ای عمدا وخطاء بدلیل ما یاتی وبہ صرح فی البرہان کذا فی الشرنبلالیۃ لکن فی القہستانی عن شرح الطحاوی ان الدیۃ علی العاقلۃ فی الخطاء وفی مال
القاطع فی العمد فلیحرر خطاء وکذا لو شج او جرح فعفا عن قطعہ او شجہ او جراحۃ فمات منہ ضمن قاطعہ الدیۃ فی مالہ اور جسکا ہاتھ یا پاؤن کاٹا گیا تھا
اسنے اس قطع یا سر کھلنے یا جراحت کو معاف کردیا پھر معاف کرنے والا قطع وغیرہ کے صدمہ سے مرگیا تو اسکا قطع کرنے والا اپنے مال مین سے
اسکی دیت کا ضمان دے شارح نے کہا قطع مطلق مراد ہی خواہ عمد ہو یا خطا بدلیل اس مسئلہ کی تفصیل کے جو اسکے بعد آویگا اور اسی اطلاق کرنے کی تصریح
کی ہی برہان مین چنانچہ شرنبلالیہ مین لیکن قہستانی مین شرح طحاوی سے یون منقول ہی کہ قطع خطا مین قاطع کی برادری پر دیت ہی نہ قاطع پر اور جسنے کیا ان
کیا کہ قاطع پر دیت ہی خطا مین سو اسنے تحریر خطا کی اور اسیطرح کا حکم ہی اگر اسکا سر کھلا گیا یا وہ زخمی کیا گیا خلافا لہما قلنا انہ عفا عن القطع وہو غیر القتل بخلاف ضمانہا
کے یعنی انکے نزدیک عفو قطع سے عفو نفس بھی ثابت ہوتا ہی ہم امام کی طرف سے جواب مین کہتے ہین کہ مقطوع نے قطع کو معاف کیا ہی اور قطع کا مغائر ہی
تو قطع کے عفو سے قتل کا عفو ثابت نہین ہوسکتا ولو عفا عن الجنایۃ او عن القطع وما یحدث منہ فہو عفو عن النفس فلا یضمن شیئا اور اگر عفو کرے یا جنایت سے
یا قطع سے اور اس صورت سے جو پیدا ہو قطع سے تو وہ معافی ہی نفس سے تو فاعل کچھ ضمان نہ دیگا اسواسطے کہ جنایت اسم جنس ہی شامل ہی قتل کو اور اس زخم کو جو
موت تک سرایت کرے یا نکرے اور اسیطرح قطع اور جو قطع سے پیدا ہو اسکے بعد حادث ہی صریح ہی عفو نفس تو بالاتفاق امام اور صاحبین کے ضمان لازم نہوگا کذا فی المحیط ثم لو
خطأ اعتبر من ثلث مالہ وان عمدا فمن کل المال کما فی شرح الطحاوی اور اسوقت مین یعنی جبکہ قاتل پر عفو کے سبب ضمان لازم نہو
تو اگر جنایت ازراہ خطا ہی تو مقتول کے تہائی مال سے معتبر ہوگی اور اگر مقتول کا خونبہا اسکے تہائی مال سے نکلا فہو المقصود اور اگر اسکے تہائی مال مین دیت کی گنجائش نہوئی تو

عاقلہ یعنی قاتل کے برادروں پر دیت کی دو تہائیاں واجب ہونگی کذا فی شرح الطحاوی ہم یعنی اگر جنایت خطا ہو اور اسنے جنایت عفو کردی ہو تو دیت کی معافی اسکو
تو مقتول کے ثلث مال سے اسکا اعتبار ہوگا اسواسطے کہ دیت مال ہے اور مقتول کے وارثوں کا حق دیت سے متعلق ہے تو مقتول کا عفو کرنا وصیت ٹھہرا
لہذا ثلث مال سے صحیح ہوگی برخلاف قتل عمد کے اسواسطے کہ موجب اسکا قصاص ہے اور قصاص مال نہیں ہے تو اس سے وارثوں کا حق متعلق نہیں ہے تو عفو
عن القصاص جمیع مال سے صحیح ہے کذا فی شرح الوقایہ فمن ظن انما علی القاطع فقد اخطا قطعا سو جسنے یہ گمان کیا ہے کہ دیت اس مقتول کی قاطع پر ہے سو وہ بالیقین
چوک گیا و مفادہ ان عفوا لصحیح الاعتبر من الثلث ذکرہ القہستانی اور اعتبار ثلث مال سے مستفاد ہوتا ہے کہ صحیح آدمی کا عفو کرنا ثلث سے معتبر ہوگا ایسا ذکر کیا ہے
قہستانی شارح نقایہ نے ہم اسواسطے کہ ثلث مال کا اعتبار مرض الموت کے مریض میں ہوتا ہے سو اگر وہ صحیح ہو اسطرح کہ ہاتھ اسکا از راہ خطا قطع ہوگیا اور وہ
پھر بیمار نہوا بلکہ صحیح سالم کے مانند چلتا پھرتا رہا اسنے قطع کو عفو کردیا پھر وہ مرگیا اسکے صدمہ سے دفعتاً تو یہ عفو کل مال میں نافذ ہوگا ثلث میں کذا فی الطحطاوی و تصرف وا
من کالہ تعلق حق الورثۃ بالدیۃ ولا یا لعفو ولانہ لیس بمال اور جنایت عمد کا عفو کل مال سے معتبر ہوگا اسواسطے کہ مقتول کے وارثوں کا حق دیت سے متعلق ہے
نہ قصاص سے اسواسطے کہ قصاص مال نہیں ہے و الشجۃ مثلہ ای مثل القطع حکما وخلافا اور سر کا زخم قطع کے مانند ہے حکم میں اور امام ہے اور صاحبین کے خلاف میں
قطعت امرأۃ ید رجل عمدا ای او خطا لما یاتی فاد اطلق کما سبق وکالملتقی و مجمع کان اوسے قاتل ایک عورت نے ایک مرد کا ہاتھ کاٹا عمداً یعنی یا از راہ خطا
ہاتھ کاٹا یہ اطلاق اس تفصیل کی دلیل سے ہے جو بعد اسکے مذکور ہوگی تو اگر مصنف قطع کو مطلق رکھتا عمد کی قید نہ لگاتا جیسے مسئلہ سابقہ میں قطع کو مطلق رکھا تھا اور
جس طرح ملتقے وغیرہ میں مطلق مذکور ہے تو بہتر ہوتا سواسکو تامل کر یعنی اگر مطلق کہتا تو تفصیل آیندہ صحیح ہوتی کذا فی الطحطاوی فنکحہا المقطوع یدہ علی یدہ ثم مات
فلو لم یمت من السرایۃ فمہرہا الارش ولو عمدا اجماعا سوجس مرد کا ہاتھ کاٹا گیا اسنے ہاتھ کاٹنے والی عورت سے نکاح کیا اپنے ہاتھ پر یعنی اپنے ہاتھ کے
دیت کے بدلے نکاح کیا پھر وہ مرگیا تو اگر قطع کی سرایت سے نہ مرتا تو عورت کا مہر ہاتھ کا خونبہا ہوتا یعنی پانچ ہزار درم اگرچہ قطع عمداً ہو باتفاق امام اور
صاحبین کے بخلاف عند ابی حنیفۃ مہر مثلہا والدیۃ فی مالہا ان تعمدت امام ابو حنیفہ کے نزدیک اس عورت کا مہر مثل واجب ہے اور ہاتھ کی دیت عورت
کے مال میں واجب ہے اگر اسنے عمداً ہاتھ کاٹا ہم چونکہ قصاص فی الطرف پر نکاح ہوا تھا اور وہ مال نہ تھا تو مہر ہونے کی صلاحیت نہ رکھتا تھا تو ہاتھ کی دیت مہر ٹھہری
تھی کیونکہ مرد اور عورت کے اطراف میں قصاص نہیں ہوتا پھر جبکہ مرد قطع کے صدمہ سے مرگیا تو ظاہر ہوگیا کہ ہاتھ کی دیت واجب نہ تھی لہذا مہر مثل واجب ہوا اور عورت پر دیت
لازم آئی نہ اسکے مددگاروں پر اسواسطے کہ عمد میں فاعل پر ضمان ہوتا ہے نہ اسکے مددگاروں پر و تقع المقاصۃ بین المہر والدیۃ ان تساویا والا ترادا الفضل اور مہر اور دیت
برابر سرابر ہو جاوینگے اگر دونوں مقدار میں مساوی ہوں اور اگر کم و بیش ہوں تو عورت اور مرد زیادہ کو پھیر دیں ہم یعنی جب مرد پر مہر اور عورت پر اسکی دیت واجب ہوئی تو اگر مہر
اور دیت مقدار میں برابر ہیں تو باہم مجرا ہوگئے جتنا دینا تھا اتنا لینا معاملہ برابر ہوگیا اور اگر مہر زیادہ ہے تو عورت مرد کے وارثوں سے قدر زیادت کو تقاضا کرے اور
اگر دیت زیادہ ہے تو مرد کے وارث عورت سے اتنا مطالبہ کریں وعلی عاقلتہا ان اخطات فی قطع یدہ اور عورت کے مددگاروں پر دیت واجب ہے اگر عورت نے
از راہ خطا اسکا ہاتھ کاٹا ہو ولا تقاص لان الدیۃ علی العاقلۃ فی الخطاء بخلاف العمد فان الدیۃ علیہا والمہر علی الزوج فیتقاصان اور خطا میں مہر اور دیت
باہم مجرا نہونگی اسواسطے کہ دیت تو مددگاروں پر واجب ہوتی ہے خطا میں برخلاف عمد کے اسواسطے کہ عمد میں عورت پر دیت واجب ہے اور زوج پر مہر تو دونوں
باہم مجرا ہو کر برابر سرابر ہو جاوینگے قلت وقال صاحب الدرر ینبغی ان تقع المقاصۃ فی الخطاء ایضا لانہا علیہا دون العاقلۃ علی القول المختار فی الدیۃ لکنہ
لیس علی اطلاقہ بل فی الجمع ولعل اطلاقہ لا حالتہ لمحلہ فلیحفظ میں کہتا ہوں اور صاحب درر نے کہا لائق یوں ہے کہ خطا میں بھی مہر اور دیت برابر سرابر ہو جاوین
اسواسطے کہ دیت خطا میں عورت پر ہے نہ مددگاروں پر بموجب اس قول کے جو باب دیت میں مختار اور پسندیدہ ہے لیکن وہ قول مختار مطلق نہیں ہے بلکہ عجم کے
گروہ میں منحصر ہے یعنے اسواسطے کہ عجم میں تناصر کا مضمون نہیں جو دیت مددگاروں پر واجب ہو اور شاید کہ صاحب درر نے جو مطلق کہا ہے تو اسکے محل پر
تناصر ایک دوسرے کی مدد کرنا ۱۲

ہوا کہ کیا ہے یعنے اخلاق باعتبار تجھ کے ہی تو حرکت تو اسکو یاد رکھنا چاہیے وان نکحہا علی الید وما یحدث منہا او علی الجنایۃ ثم مات منہ وجب لہا فی العمد مہر المثل والشئی علیہا الرضا باء بالسقود اور اگر دست بریدہ مرد نے عورت قاطعہ سے نکاح کیا قطع ید پر یا اوس قتل پر جو پیدا ہو قطع ید سے یا نکاح کیا جنایت پر سے پھر وہ مر گیا اسکے سبب سے تو عمد میں عورت کا مہر مثل واجب ہوگا اور عورت پر کچھ واجب نہیں مرد کے واسطے بسبب راضی ہو جانے مرد کے سقوط قصاص سے یعنے جب اسنے قصاص کو مہر قرار دیا اور وہ مہر ہونے کی لیاقت نہیں رکھتا تو قصاص اصل سے ساقط ہو گیا ولو خطأ رفع عن العاقلۃ مہر مثلہا والباقی وصیۃ لہم اسکے لاوارثانہ اور اگر قطع یا اور خطا سے کیا تو عورت کے مددگاروں سے اسکا مہر مثل مرتفع ہو گیا اور باقی دیت وصیت ہے مددگاروں کے واسطے سو جنایت خطا میں دیت پر نکاح ٹھہرا اور دیت میں مہر ہونے کی لیاقت ہے سو اگر مہر مثل دیت کے برابر ہو اور مقتول کا کچھ مال نہیں سوا دیت کے تو مددگاروں پر کچھ واجب نہیں اسواسطے کہ نکاح کرنا حوائج اصلیہ سے ہے تو جمیع مال سے معتبر ہوگا اور اگر مہر مثل دیت سے زیادہ ہو تو زیادت واجب نہیں اسواسطے کہ عورت تو مہر مثل سے کم پر راضی ہو گئی اور اگر مہر مثل دیت سے کم ہے تو زیادت وصیت ہے مددگاروں کے واسطے اور یہ وصیت صحیح ہے کیونکہ وہ لوگ قاتل نہیں کذا فی شرح الوقایہ فان خرج من الثلث سقط والا سقط ثلث المال فقط پھر اگر زیادتی مہر تہائی مال سے نکلا تو مددگاروں پر ساقط ہو گیا ورنہ فقط تہائی مال ساقط ہوگا ہم یعنے جو مہر مثل سے زیادہ ہے تو اسکو نظر کرنا چاہیے کہ مقتول کے ثلث مال سے نکل سکتا ہے یا نہیں اگر نکل سکتا ہے تو بھی مددگاروں پر سے ساقط ہو گیا کیونکہ وہ وصیت ہے انکے حق میں تو وصیت صحیح ہوگی اسواسطے کہ مددگار اجنبی ہیں مقتول سے اور اگر تہائی سے نکل نہیں سکتا تو بقدر تہائی کے مددگاروں پر ساقط ہوگا اور زیادتی کا ادا کرنا مقتول کے وارثوں کے واسطے مددگاروں پر واجب ہوگا اسواسطے کہ وصیت سوا تہائی مال کے جاری نہیں ہوتی کذا فی المنح ولو قطعت یدہ فاقتص له فمات المقطوع الاول قتل الثانی قتل الثانی بہ لسرایتہ وعن ابی یوسف رح لا قود لانہ لما اقدم علی القطع فقد ابرأہ عما ورأہ وظاہر اشکال ابن الکمال یفید تقویۃ قول ابی یوسف رح قال المصنف اور اگر ایک شخص کا ہاتھ کاٹا گیا سو اسکا بدلا لیا گیا سو مقطوع اول مر گیا مقطوع ثانی سے پہلے تو مقطوع ثانی قتل کیا جائیگا اسکے بدلے بسبب سرایت قطع کے اور ابو یوسف رح سے روایت یوں ہے کہ قتل کا قصاص نہیں اسواسطے کہ جب مقطوع اول نے قاطع کے قطع پر اقدام کیا تو اسکو بری الذمہ کر دیا ماورائے قطع سے اور ابن کمال کا ظاہر اشکال تقویت قول ابو یوسف کا مفید ہے ایسا کہا ہے مصنف نے اپنی شرح میں ہم خلاصہ اشکال مذکور یہ ہے کہ اگر قطع ید کو مقطوع عفو کر دے پھر مر جاوے تو قاطع پر دیت ہے اسوجہ سے کہ صورت عفو کی قود قصاص میں کافی ہے کیونکہ وہ صورت شبہہ ہے تو وہاں اسکی برات معتبر کی اور یہاں معتبر نہ کی لمحاوی نے کہا کہ یہ اشکال متون اور شروح کے معارض نہیں ہو سکتا کیونکہ وہ بحث ہے یعنے روایت نہیں ولو مات المقتص منہ فدیتہ علی عاقلۃ المقتص له خلافا لہما قلت ہذا اذا استوفاہ بنفسہ بلا حکم حاکم واما الحاکم والحجام والختان والفصاد والبزاغ فلا تتقید فعلہم بشرط السلامۃ کالواجب وتمامہ فی الدرر اور اگر وہ شخص مر گیا جس سے قطع ید کا بدلا لیا گیا تو اسکی دیت اسکے مددگاروں پر ہے جسکے واسطے بدلا لیا گیا برخلاف صاحبین رح کے کہ انکے نزدیک دیت نہیں میں کہتا ہوں یعنی دیت کا واجب ہونا اسوقت ہے جبکہ مقطوع بذات خود استیفاء قصاص کرے بدون حکم کرنے حاکم کے اور حاکم اور پچھنے لگانے والا اور ختنہ کرنے والا اور فصد کھولنے والا اور نشتر زن سو انکا فعل تو مقید بشرط سلامت نہیں ہے مزدور کے مانند اور اسکا پورا بیان درر میں ہے والاصل ان الواجب لا یتقید بوصف السلامۃ والمباح یتقید بہ اور قاعدہ کلیہ ضمان اور عدم ضمان کا یہ ہے کہ فعل واجب مقید بوصف سلامت نہیں ہوتا اور فعل مباح سلامت رہنے کے ساتھ مقید ہوتا ہے ہم یعنے چونکہ حاکم پر قصاص لینا اور حجام اور ختان اور فصاد پر بعقد اجارہ کے سبب سے فعل کرنا واجب ہے تو درصورت ضرر کے انپر کچھ تاوان نہیں بخلاف فعل مباح کے کہ اسمیں عدم ضرر شرط ہے ومنہ ضرب الاب ابنہ تادیبا والام والوصی اور منجملہ فعل مباح کے باپ کا مارنا ہے اپنے فرزند کو ادب سکھانے کے واسطے یا ماں کا یا وصی کا مارنا یتیم کو ومن الاول ضرب الاب او الوصی او المعلم باذن الاب تعلیما فمات لا ضمان فضرب الثانی مقید لانہ مباح وضرب التعلیم لا لانہ واجب اور قسم اول سے یعنے منجملہ فعل واجب کے باپ یا وصی کا مارنا یا معلم کا مارنا باپ کے اذن سے تعلیم دین کیواسطے پھر مر گیا تو ضمان نہیں کیونکہ تادیب کیواسطے مارنا مباح

رہنے کے ساتھ مشروط ہی اسواسطے کہ تادیب مباح ہی اور تعلیم کے واسطے مارنا باپ اور وصی اور معلم کا شرط السلامت نہیں اسواسطے کہ تعلیم دین کی واجب ہی
ومحلہ فی الضرب المعتاد واما غیرہ فموجب للضمان فی الکل وتمامہ فی الاشباہ اور عدم ضمان کا محل ضرب بقدر عادت کے موافق اور عادت کے سوا مارنا تو ضمان کا
موجب ہی سب صورتوں میں اور پورا بیان اسکا اشباہ میں ہی یعنے اگر ضرب عادت اور رواج کے موافق ہو باعتبار کمیت اور کیفیت اور محل کے سو اس میں ضمان
نہیں تو اگر منہ پر یا آلات تناسل پر ضرب واقع ہوا ور صغیر تلف ہوجاوے تو ضمان واجب ہی سب کے نزدیک بلا اختلاف اگرچہ ایک ہی کوڑا یا چھڑی ماری
کذا فی الطحطاوی عن ابی السعود عن تلخیص الکبری ولو قطع ولی القتیل ید القاتل ثم بعد ذلک عفا عن القتل ضمن القاطع دیۃ الید لانہ استوفی غیر حقہ لکن
لا یقتص للشبہۃ وقالا لا شیء علیہ اور اگر مقتول کے وارث نے قاتل کا ہاتھ کاٹا اور بعد اسکے جنایت قتل کو معاف کردیا تو قطع کرنے والا قاتل کے ہاتھ کا خونبہا
دے اسواسطے کہ وارث نے اپنے حق کا غیر حاصل کرلیا یعنے اسکا حق قاتل کا قتل تھا نہ قطع لیکن وارث سے قطع کا بدلہ نہ لیا جاویگا شبہہ کے سبب سے اور صاحبین
نے کہا کہ وارث پر کچھ لازم نہیں نہ قصاص نہ دیت وضمان الصبی اذا مات من ضرب ابیہ او وصیہ تادیبا ای لا تادیب علیہما اے علی الاب والوصی لان التادیب
یحصل بالزجر والتعریک وقالا لا یضمن لو معتادا واما غیر المعتاد ففیہ الضمان اتفاقا اور صغیر کا ضمان ہی جبکہ وہ مرجاوے اپنے باپ یا وصی کے مارنے سے
تادیب کیواسطے یعنے دونوں پر یعنے باپ اور وصی پر اسواسطے کہ ادب سکھانا تو جھڑکنے اور گوشمالی سے حاصل ہوتا ہی اور صاحبین نے کہا کہ ضمان
نہیں ہی اگر ضرب عادت کے موافق ہوا ور ضرب بغیر معتاد میں تو باتفاق امام اور صاحبین کے ضمان ہی کضرب معلم صبیا او عبدا بغیر اذن ابیہ ومولاہ
لف ونشر مرتب فالضمان علی المعلم اجماعا جیسے معلم کے مارنے میں بچہ یا غلام کو بدون اذن اسکے باپ اور مالک کے ضمان ہی تو معلم پر در صورت
عدم اذن باتفاق امام اور صاحبین کے ضمان ہی شارح نے کہا قولہ ابیہ ومولاہ میں لف ونشر مرتب ہی والا ان الضرب باذنہما لا ضمان علی المعلم اجماعا
قیل ہذا رجوع من ابی حنیفۃ الی قولہما اور اگر مارنا باپ اور مالک کے اذن سے ہو تو معلم پر باتفاق امام اور صاحبین کے ضمان نہیں بعضوں نے کہا کہ یعنے
امام کا یہ قول کہ معلم پر ضمان نہیں باپ کے اذن سے رجوع کرنا ہی امام ابوحنیفہ کا صاحبین کے قول کی طرف مائل تھے اور کفایۃ المجیب میں مذکور ہی کہ اصح یہ ہی کہ امام
نے صاحبین کے قول کی طرف رجوع کیا ہی لیکن آپ نے نقل یہ ہی کہ امام اور صاحبین کا خلاف تو ضرب تادیب میں ہی اور یہ سب ان فاہر ضرب تعلیم کا اور تعلیم واجب
ہی مقید بالسلامت نہیں اور اسمیں کچھ خلاف نہیں کذا فی الطحطاوی وکذا لا یضمن زوج امرأۃ ضربہا تادیبا لان تادیبہا للولی کذا عزاہ المصنف لشرح المجمع للعینی
قلت وہو فی الاشباہ وغیرہا ایضا فلیحفظ اور اسیطرح ضمان نہوگا وہ شوہر جسنے اپنی جورو کو مارا تادیب کیواسطے سو وہ مرگئی اسواسطے کہ اسکا تادیب ولی کا حق ہی مصنف
نے یہ قول منسوب کیا ہی عینی کی شرح مجمع کی طرف میں کہتا ہوں اور یہی قول اشباہ وغیرہ میں بھی مذکور ہی تو یاد رکھنا چاہئے ہم اسکو تدارک ذکر کرچکے ہیں وفی دیات المجتبی الزوج
والوصی کالاب یعنی فیما ذکرنا فعلیہم الدیۃ والکفارۃ وقیل رجع الامام الی قولہما وتمامہ ثمہ اور مجتبی کے باب الدیات میں ہی کہ شوہر اور وصی باپ کے مانند ہی تفصیل
اور خلاف امام اور صاحبین میں تو امام کے نزدیک باپ اور زوج اور وصی پر دیت اور کفارہ ہی اور بعضوں نے کہا ہی کہ امام نے رجوع کیا ہی صاحبین کے قول کی
طرف اور اسکا پورا بیان مجتبی میں ہی فروع مسائل متفرقہ شارح کے ضرب امرأۃ فافضاہا فان کانت تستمسک بولہا ففیہ ثلث الدیۃ والا فکل الدیۃ کسی نے
ایک عورت کو مارا سو اسکے صدمہ سے مسلک اسکے بول اور حیض کا یا مسلک حیض اور پاخانہ کا پھٹ کر ایک ہوگیا تو اگر اسکا پیشاب تھم سکتا ہی تو تہائی
دیت ہی اور اگر تھم نہ سکتا ہو تو پوری دیت ہی ولو افضاہا بالزنا فان کانت مطاوعۃ حدا ولا غرم وان کرہہا فعلیہ الحد وارش الافضاء ولا العقر
حاوی القدسی اور اگر ایک مرد نے بالکرہ عورت کا ازالہ بکارت کیا زنا سے سو اسکا مسلک بول اور پاخانہ کا پھٹ کر ایک ہوگیا تو اگر عورت کی رضامندی سے
حرامکاری ہوئی ہو تو مرد اور عورت دونوں پر حد جاری ہو جاوے اور مہر وغیرہ نہیں ہی اور اگر عورت پر زبردستی کی ہو مرد نے تو مرد پر حد واجب ہی اور خونبہا
بغیر عقر کے ایسا کا مہر کذا فی الحاوی القدسی قطع الحجام لحما من عینہ وکان غیر حاذق فعمیت فعلیہ نصف الدیۃ اشباہ حجام نے ایک شخص کی آنکھ سے گوشت کی

بوٹی

کو قتل کیا گائی اور وہ ہوشیار تجربہ کار نہ تھا سوا کہ اُسکی آنکھ اندھی ہو گئی تو حجام پر آنکھ کی نصف دیت ہے کذا فی الاشباہ وفی القنیۃ سئل نجم الدین عن صبیۃ سقطت من
سطح فانتفخ راسها فقال کثیر من الجراحین ان شققتم راسها تموت وقال واحد منهم ان لم تشقوه الیوم تموت وانا اشقه وابرئها فشقه ثم ماتت بعد یوم او
یومین هل یضمن فتامل ملیا ثم قال لا اذا کان الشق باذن وکان الشق معتادا ولم یکن فاحشا خارج الرسم قیل له فلو قال ان ماتت فانا ضامن هل
یضمن قال لا انتهی فلیت انما لم یضمن بشرط الضمان لما تقرر ان شرط الضمان علی الامین باطل علی ما علیه الفتوی انتهی اور قنیہ میں ہے کہ نجم الدین سے سوال ہوا انہوں نے
کہ مسئلہ کی حقیقت پوچھی گئی ایک لڑکی چھت سے گر پڑی سو اسکا سر ورم کر گیا تو بہت جراحوں نے کہا کہ اگر اُسکے سر کو چیرو گے تو وہ مر جاویگی اور ایک جراح نے کہا کہ اگر اسکو
نہ چیرو گے آج تو وہ مر جاویگی اور میں سر کو چیرونگا اور اسکو اچھا کر دونگا سو اُسنے اسکو چیرا تو وہ مر گئی ایک دن یا دو دن کے بعد کیا اسپر ضمان لازم ہوگا یا نہیں سو
نجم الدین نے دیر تک تامل کیا پھر کہا کہ اسپر ضمان نہیں جبکہ چیرنا اذن سے ہوا اور چیرنا عادت کے موافق ہوا اور فاحش یعنے رسم اور عادت سے خارج نہو پھر نجم الدین سے کہا گیا
اگر جراح نے کہا ہو کہ اگر یہ مر جاوے تو میں ضامن ہوں یعنی میرے اوپر اسکا خونبہا ہے تو ضمان دیت کا اسپر لازم ہوگا یا نہیں جواب دیا کہ ضمان لازم نہوگا انتہی السوال والجواب
من القنیۃ میں کہتا ہوں شرط ضمان کی معتبر نہوئی اسواسطے کہ ثابت ہو چکا ہے کہ امین پر ضمان کا شرط کرنا باطل ہے موجب قول مفتی بہ کے انتہی کلام مصنف فی شرحہ کذا فی الحاشیۃ

## باب الشهادة في القتل

واعتبار حالته ای حالة القتل یہ باب ہے قتل کی گواہی اور حالت قتل کے معتبر ہونے میں القود یثبت للورثة ابتداء بطریق الخلافة من غیر سبق
ملک المورث لان شرعیة القود لتشفی الصدور ودرک الثار والمیت لیس باهل له قصاص وارثوں کیواسطے ثابت ہوتا ہے شروع سے بطریق خلافت کے بدون
سبقت ملک مورث کے واسطے کہ قصاص کا شروع ہونا تشفی دل اور مطالبہ خون کے حاصل ہونے کے واسطے ہے اور میت اسکا اہل نہیں یعنی تشفی قلب اور مطالبہ خون کا
هم امام کے نزدیک قصاص کا ثبوت وارثوں کیواسطے ابتداء ہوتا ہے بطریق خلافت کے اور صاحبین کے نزدیک بطریق وراثت کے اور فرق دونوں میں یہ ہے کہ وراثت
سبقت ملک مورث کی مستدعی ہے پھر مورث سے وارث کیطرف ملک منتقل ہوتی ہے اور خلافت اسکی مستدعی نہیں تو خلافت سے مراد یہاں یہ ہے کہ ایک شخص دوسرے
شخص کا قائم مقام ہو اسکے قائم کرنے میں تو قتل میں جب قاتل نے مقتول پر تعدی کی تو حق یہ تھا کہ مقتول اسیطرح قاتل پر تعدی کرتا لیکن جب مقتول قاتل کے قتل
کرنے سے عاجز ہو تو اسکے وارث اسکے قائم مقام ہو گئے بدون اس امر کے کہ مقتول قتل کا مالک ہوا پھر مالک نے اپنے وارثوں کی طرف انتقال کیا کذا فی شرح الوقایۃ
خلاصہ یہ ہے کہ خلافت حقیقیہ یہاں مراد نہیں اسواسطے کہ اصل کا قائم ہونا ملک قصاص کیواسطے عقلاً غیر متصور ہے بلکہ خلافت مجازی مراد ہے یعنی مقابل وراثت وقوله تعالى فقد
جعلنا لولیه سلطانا فلا یسرف فی القتل حق تعالی کا یہ قول فقد جعلنا لولیه سلطانا صریح ہے اس میں یعنے ورثہ کے واسطے ثبوت قصاص کا بطریق خلافت کے ہے نہ بطریق وراثت کے
هم ترجمہ آیت شریفہ کا یہ ہے اور جو مظلوم مارا گیا تو مقرر ہے ہمنے اُسکے وارث کیواسطے مواخذہ یا قصاص کا تسلط [illegible] وقالا بطریق الارث [illegible]
صاحبین نے کہا کہ ثبوت قصاص کا وارثوں کو بطریق ارث کے ہے جیسے اس صورت میں جبکہ قصاص منقلب بمال ہو جاوے یعنے قتل خطا میں وثمرة الخلاف ما افاده بقوله
فلا یصیر احدهم ای احد الورثة خصما عن البقیة فی استیفاء القصاص خلافا لهما اور امام اور صاحبین کے خلاف کا ثمرہ وہ ہے جسکو مصنف نے بیان کیا اپنے اس قول
یعنی جب وارثوں کو ثبوت قصاص کا بطریق میراث کے نہوا تو ایک وارث مخاصم نہ ٹھہر جاویگا باقی وارثوں کی طرف سے لینے قصاص میں بخلاف صاحبین کے
والاصل ان کل ما یملکه الورثة بطریق الوراثة فاحدهم خصم عن الباقین وقائم مقام الكل فی الخصومة وما یملكه الورثة لا بطریق الوراثة لا یصیر احدهم خصما عن الباقین اور قاعدہ کلیہ یہ ہے
کہ جس چیز کے وارث مالک ہیں بطریق وراثت کے تو وہاں ایک وارث مخاصم ہوتا ہے باقی وارثوں کی طرف سے اور تمام وارثوں کے قائم مقام ہے خصومت میں اور جس چیز
کے وارث مالک ہوتے ہیں نہ بطریق وراثت کے تو وہاں ایک وارث مخاصم نہیں ہوتا باقی وارثوں کی جانب سے اور خصومت میں سب کے قائم مقام نہیں ہوتا جب یہ قاعدہ
معلوم ہوا تو اگر ایک وارث نے متروکہ سے کسی چیز کا دعوی کیا اور گواہ لایا تو سب وارثوں کا حق ثابت ہو گیا تو باقی وارثوں کو تجدید دعوی کی اور گواہ لانے کی حاجت نہیں

اور اسی طرح اگر کسی شخص نے ایک وارث پر کسی چیز کے متروکہ میں سے دعویٰ کیا اور گواہ لایا تو وہ دعویٰ سب وارثوں پر ثابت ہوگیا ہر شخص پر دعویٰ کرنے کی مدعی کو
حاجت نہیں ثم فرع علیہ بقولہ فلو اقام حجۃ بقتل ابیہ عمداً مع غیبۃ اخیہ یرید القود لا یقبل اجماعاً حتی یحضر الغائب لکنہ یحبس لانہ صار متہماً پھر مصنف نے قاعدہ مذکورہ
پر تفریع کی بقول خود تو اگر ایک بھائی نے گواہ قائم کیے اپنے باپ کے قتل عمد پر دوسرے بھائی کی غیبت میں قصاص لینے کے واسطے تو حاکم قصاص نہ دے باتفاق
غائب کے حاضر ہونے تک لیکن قاتل محبوس رکھا جاویگا اسواسطے کہ وہ متہم ہوگیا ہے امام کے نزدیک اسواسطے قصاص نہ ہوگا کہ ایک وارث باقی وارثوں کا قائم مقام
نہیں ہوسکتا اور صاحبین کے نزدیک عفو غائب کے احتمال سے قصاص نہیں فان حضر الغائب یعیدہا ثانیاً لیقتلا القاتل وقالا لا یعید پھر اگر غائب بھائی
حاضر ہوا تو اعادہ حجت کرے دوسرے بار تا دونوں بھائی قاتل کو قتل کریں اور صاحبین نے کہا کہ اعادہ نکرے یعنی اسواسطے کہ انکے نزدیک ملک وارث بطریق میراث
کے ہے نہ بطریق خلافت کے ولو القتل خطاء او الدین لا یحتاج الی اعادۃ البینۃ بالاجماع اما اور دعوی قتل خطا اور دین میں اعادہ شہادت کی حاجت نہیں ہے بالاتفاق
بدلیل گذشتہ یعنی قتل خطا اور دین کا موجب مال ہے اور مال میں ثبوت ملک بطریق میراث کے ہوتا ہے تو ایک وارث باقی وارثوں کے قائم مقام ہوگا فلو برہن القاتل
علے عفو الغائب فالحاضر خصم لانقلابہ مالاً وسقط القود تو اگر قاتل گواہ لایا وارث غائب کے عفو کردینے پر تو وارث حاضر مخاصم ٹھہریگا اسواسطے کہ قصاص منقلب
بمال ہوگیا اور قصاص ساقط ہوگیا ہے حاضر اسواسطے خصم ہوا کہ قاتل نے اسپر حق کا دعویٰ کیا یعنی درصورت عفو کے حاضر کا حق قصاص میں سے ساقط ہوگیا اور
قصاص منقلب بمال ہوگیا اور یہ ممکن نہیں مگر عفو غائب کے اثبات سے لہذا حاضر غائب کی طرف سے مخاصم ٹھہرا پھر جب اسپر حکم ہوگیا تو غائب پر تبعاً حکم ہوگیا پھر اگر
غائب آوے اور عفو کا انکار کرے اور گواہ غائب ہوں یا مر گئے ہوں تو نصف دیت اسکا حق ہوگا کذا فی الطحطاوی وکذا لو قتل عبد بینہما عمداً او خطاء والحال ان
السیدین احدہما غائب فہو علی التفصیل السابق اور اسی طرح اگر دو مالکوں کے ایک غلام کو عمداً یا خطأً قتل کیا اور حالانکہ دونوں مالکوں میں سے ایک غائب ہے
تو اسکا حکم موجب تفصیل سابق کے ہے ہم یعنے اگر مالک حاضر گواہ لاویگا تو گواہی مقبول نہوگی بدون اعادہ مالک غائب کے اور اگر قاتل گواہ لاویگا کہ مالک غائب نے
عفو کردیا ہے تو مالک حاضر خصم ٹھہریگا اور قصاص ساقط ہوجاویگا ولو اخبر والیا قود بعفو اخیہما ای الثالث فہو ای اخبارہما عفو للقصاص منہما لزعمہما اور اگر قصاص
کے دو وارثوں نے اپنے تیسرے بھائی کے عفو کرنے کی خبر دی تو انکا خبر دینا عفو قصاص ہے انھیں دونوں کی طرف سے انکے گمان پیدا کرنے کی وجہ سے ہم
اسواسطے کہ ایک وارث کے بھی عفو کرنے سے قصاص قائم نہیں رہتا کیونکہ قصاص قسمت پذیر نہیں وہی رباعیۃ فالاول ان صدقہما ای المخبرین القاتل والاخ
الشریک فلا شیٔ لہما ای للشریکین عملاً بتصدیقہ ولہما ثلثا الدیۃ اور اس مسئلہ کی چار صورتیں ہیں سو ایک صورت یہ ہے کہ اگر قاتل اور تیسرے شریک بھائی نے دونوں مخبر
وارثوں کی تصدیق کی تو تیسرے شریک کو دیت میں سے کچھ حصہ نہیں اسکی تصدیق پر عمل کرنے کے سبب سے اور دونوں مخبر بھائیوں کے واسطے دیت کی دو تہائیاں
ہیں ہم اسواسطے کہ دونوں کا حصہ مال ہوگیا اخبار عفو سے والثانی ان کذباہما فلا شیٔ للمخبرین ولاخیہما ثلث الدیۃ اور دوسری صورت یہ ہے کہ اگر قاتل اور
تیسرے بھائی نے دونوں کی تکذیب کی تو دونوں مخبر بھائیوں کا کچھ حصہ نہیں اور تیسرے بھائی کی تہائی دیت ہے والثالث ان صدقہما القاتل وحدہ فلکل منہم
ثلثہا اور تیسری صورت یہ ہے کہ اگر مخبر دونوں بھائیوں کی فقط قاتل نے تصدیق کی یعنی اور تیسرے بھائی نے تکذیب کی تو تینوں بھائیوں کے واسطے تہائی دیت ہے و
الرابع ان صدقہما الاخ فقط فلہ ثلثہا لان اقرارہ ارتد بتکذیب القاتل ایاہ فوجب لہ ثلث الدیۃ اور چوتھی صورت یہ ہے کہ اگر مخبر دونوں بھائیوں کی فقط تیسرے
بھائی نے تصدیق کی یعنے اور قاتل نے انکی تکذیب کی تو تیسرے بھائی کو تہائی دیت کی ہے اسواسطے کہ اقرار اسکا مردود ہوگیا قاتل کی تکذیب سے یعنی جب قاتل نے
تیسرے مصدق بھائی کی تکذیب کی تو اسکا عفو کرنا ثابت نہوا لہذا ثلث دیت اسکے واسطے واجب ہوئی ہم شارح نے یہ جواب دیا سوال مقدر کا خلاصہ سوال یہ ہے کہ جب تیسرے
بھائی نے مخبرین عفو کی تصدیق کی تو اسکا حق قاتل پر بسبب معاف کردینے کے ساقط ہوگیا پھر ثلث دیت کیوں اسکے واسطے واجب ہوئی خلاصہ جواب یہ ہے کہ اسکا اقرار قاتل کی
تکذیب سے ثابت نہوا اسواسطے مستحق ثلث کا ہوا ولکنہ یصرف ذلک الی المخبرین استحساناً وہو الاصح زیلعی لانہ صار مقراً لہما بما اقر لہ القاتل ولیکن ثلث مذکور مخبروں کی طرف پھیرا جاویگا

استحسان کی وجہ سے اور یہی قول اصح ہے کذا فی الزیلعی اسواسطے کہ تیسرا بھائی دونون مخبر بھائیون کے واسطے اس مال کا مقر ہوگیا جسکا قاتل نے اقرار کیا تھا یہ بیان ہے وجہ
استحسان کا یعنی جب قاتل نے مخبرین عفو کی تکذیب کی تو تیسرے بھائی کے واسطے ثلث دیت کا اقرار کیا اسواسطے کہ قاتل کے گمان مین قصاص ساقط ہوگیا مخبرین کے دعوے
عفو سے تو تیسرے بھائی کا حصہ منقلب بمال ہوگیا پھر جب تیسرے بھائی نے مخبرین عفو کی تصدیق کی تو البتہ یہ گمان کیا کہ مخبرین کا حصہ منقلب بمال ہوگیا تو اسکا مقر ٹھہرا جسکا
قاتل مقر ہے کذا فی شرح الوقایہ طحطاوی نے کہا نظیر اسکا وہ مسئلہ ہے کہ مثلاً زید نے اقرار کیا کہ میرے اوپر خالد کے سو درم ہین پھر خالد نے کہا کہ وہ درم میرے نہین ہین
بلکہ محمود کے ہین تو یہ مال محمود کے واسطے ثابت ہوگا اسیطرح جس ثلث کا قاتل نے تیسرے بھائی کے واسطے اقرار کیا وہ دونون مخبر بھائیون کا ٹھہریگا وان
شہدا انہ ضربہ فلم یزل صاحب فراش حتی مات یقتص لان الثابت بالبینۃ کالثابت معاینۃ ولا یحتاج الشاہد ان یقول انہ مات
من جراحتہ بزازیہ اور اگر دو گواہون نے گواہی دی کہ اسنے اسکو زخمی کرنے والی چیز سے مارا سو وہ ہمیشہ بستر پر پڑا رہا یہانتک کہ مر گیا تو زخم لگانے والے
سے قصاص لیا جاویگا اسواسطے کہ جو شہادت سے ثابت ہے وہ اسکے مانند ہے جو مشاہدہ سے ثابت ہے اور اسکی حاجت نہین شاہد کو کہ یون کہے کہ مقتول مر گیا اسکے
زخم سے کذا فی البزازیہ اسواسطے کہ حکم مضاف ہوتا ہے سبب سابق کی طرف نہ سبب متوہم کی طرف وان اختلف شاہدا قتل فی الزمان او فی المکان او فی الآلۃ وقال احدہما
قتلہ بعصا وقال الآخر لم ادر بما ذا قتلہ او شہد احدہما علی معاینۃ القتل والآخر علی اقرار القاتل بہ بطلت لان القتل لا یتکرر
اور اگر قتل کے دو شاہد اختلاف کرین زمان قتل یا مکان قتل مین یا قتل کے ہتھیار مین مختلف ہون یا ایک شاہد کہے کہ اسکو لاٹھی سے مارا اور دوسرا کہے کہ مین نہین جانتا
ہون کہ کس ہتھیار سے مارا یا ایک شاہد معاینہ قتل کی گواہی دے دوسرا شاہد قتل قاتل کے اقرار کی گواہی دے تو یہ شہادت باطل ہے اسواسطے کہ قتل دوبار نہین ہوسکتا ہم قد
ان صورتون مین قاتل پر دیت واجب نہ ہوگی اسواسطے کہ قتل عمد کی دیت مددگارون پر نہین ہوتی وکذا تبطل الشہادۃ لو کمل النصاب فی کل واحد منہما لتیقن الحاکم
بکذب احد الفریقین ولا اولویۃ اور اسی طرح شہادت باطل ہوگی اگر شہادت کی نصاب شقین کی ہر واحد مین پوری ہو اسواسطے کہ قاضی کو ایک فریق کا کاذب
ہونا بالیقین ثابت ہے اور کسی فریق کے واسطے اولویت اور ترجیح ثابت نہین کہ ایک قبول ہو اور دوسری مردود ولو کمل احد الفریقین دون الآخر قبل الکامل منہما لعدم
المعارض اور اگر ایک فریق مین نصاب شہادت کی پوری ہوگئی نہ دوسری فریق مین تو نصاب کامل مقبول ہوگی عدم معارض کے سبب سے یعنی اگر مثلاً زمان قتل مین اختلاف ہوا اور ایک طرف
دو شاہد ہین اور دوسری طرف ایک شاہد تو دو شاہدون کی گواہی مقبول ہوگی ولو شہدا بقتلہ وقالا جہلنا آلتہ تجب الدیۃ فی مالہ فی ثلث سنین [illegible]
استحسانا حملا علی الادنی وہو الدیۃ وکانت فی مالہ لان الاصل فی الفعل العمد اور اگر دو گواہون نے گواہی دی کسی کے قتل کی اور انہون نے کہا کہ ہمکو قتل کا ہتھیار
معلوم نہین تو قاتل کے مال مین دیت واجب ہوگی تین سال کے اندر کذا فی الشرنبلالیہ بدلیل استحسان کمتر پر محمول کرنے کے سبب سے اور موجبات قتل مین کمتر تو دیت ہے اور دیت
قاتل کے مال مین واجب ہوگی اسواسطے کہ فعل مین فاعل کا عمداً کرنا اصل ہے نہ خطا اور قیاس یہان یہ تھا کہ شہادت مقبول نہوتی بسبب جہالت قتل کے ہتھیار کے مجہول ہونے
لیکن بدلیل استحسان ادنیٰ موجب قتل پر محمول کیا اور شاہدین کا اظہار جہالت غفلت پر محمول نہ ہوا بلکہ اسپر محمول کیا باعتبار حسن ظن کے کہ انہون نے عقوبت ٹلجانے پر جو شرعاً
مستحب ہے کوشش کی وان اقر کل واحد منہما ای من الرجلین انہ قتلہ وقال الولی قتلتماہ جمیعا لہ قتلہما عملا باقرارہما اور اگر دو مردون مین سے ہر مرد نے
یہ اقرار کیا کہ مین نے اسکو قتل کیا اور مقتول کے وارث نے کہا کہ تم دونون نے اسکو قتل کیا ہے تو وارث کو دونون کا قتل کرنا جائز ہے انکے اقرار پر عمل کرنے کے سبب سے
ولو کان مکان الاقرار والمسئلۃ بحالہا شہادۃ لغت الشہادتان لان التکذیب تفسیق وفسق الشاہد یبطل شہادتہ اما فسق المقر لا یبطل الاقرار
اور اگر مسئلہ سابقہ مین بجاے اقرار کے شہادت ہو تو دونون گواہیان لغو ہو جاوینگی اسواسطے کہ باہم گواہون کی تکذیب فاسق کہنا ہے گواہون کا اور گواہ کا فاسق
ہونا اسکی گواہی کو باطل کرتا ہے لیکن مقر کا فسق اسکے اقرار کو باطل نہین کرتا یعنی اسواسطے مسئلہ سابقہ مین اقرار لغو نہ ٹھہرا ولو قال الولی فی صورۃ الاقرار لاحدہما
صدقت فلیس لہ ان یقتل واحدا منہما لان تصدیقہ بالفراد کل بقتلہ وحدہ اقرار بان الآخر لم یقتلہ بخلاف قولہ قتلتماہ لانہ دعوے

القتل بلا تصدیق فیقتلہما باقرارہما زیلعی اور اگر وارث مقتول نے اقرار کی صورت سابقہ میں کہا کہ تم دونوں صادق ہو اقرار قتل میں تو وارث کو دونوں مقروں میں سے ایک
مقر کا بھی قتل کرنا جائز نہیں ہو اسواسطے کہ وارث کی تصدیق ہر مقر کے تنہا قتل کرنیکی اقرار ہی اسکا کہ دوسرے نے اسکو قتل نہیں کیا یعنی تو درحقیقت دونوں کی تکذیب ٹھہرا
برخلاف اس قول کے جو وارث نے کہا تھا کہ تم دونوں نے اسکو قتل کیا ہو اسواسطے کہ وہ قول قتل کا دعویٰ ہو بدون تصدیق کے تو اس صورت میں وارث دونوں کو قتل کریگا
انکے اقرار کے سبب سے کذا فی الزیلعی ولو اقر رجل بانه قتله وقامت البینة علی آخر انه قتله وقال الولی قتلتماه کان له ای للولی قتل المقر دون
المشهود علیه لان فیه تکذیبا لبعض موجبه کما مر اور اگر ایک مرد نے اقرار کیا کہ میں نے مقتول کو مارا ہو اور گواہ قائم ہوئے اسپر کہ دوسرے شخص نے اسکو
قتل کیا ہو اور وارث نے کہا کہ مقر اور مشهود علیه دونوں نے اسکو قتل کیا ہو تو وارث کو مقر کا قتل کرنا جائز ہو نہ مشهود علیه کا اسواسطے کہ اسمیں بعض موجب مشهود بہ کی
تکذیب ہو چنانچہ عنقریب گذر گیا اسمیں موجب شہادت وہ انفراد ہو یعنی شہادت اسپر قائم ہوئی ہو کہ غیر مقر دوسرے شخص نے اسکو تنہا قتل کیا ہو اور وارث قتل یا شرکت کا
قائل ہو تو تکذیب شاہدوں کی ہوئی انفراد میں اور تکذیب تفسیق ہو شاہدوں کی اور تفسیق مبطل شہادت ہو ولو قال الولی لاحد المقرین صدقت انت قتلته
وحدک کان له قتله لتصادقهما علی وجوب القتل علیه وحده اور اگر وارث نے دو اقرار کرنے والوں میں سے ایک اقرار کرنیوالے سے کہا کہ تو سچا ہو تو ہی نے
اسکو تنہا قتل کیا ہو تو وارث کو اس مقر کا قتل کرنا جائز ہو اسواسطے کہ فقط مقر مذکور کے قتل واجب ہونے پر وارث اور مقر دونوں نے اتفاق کیا ہو باہم کے تصادق
کما لو قال ذلک لاحد المشهود علیهما کان له قتله لعدم تکذیب مشهود علیه وانما کذب الآخرین چنانچہ اگر ولی نے اسی طرح دو میں سے ایک مشهود علیه
سے کہا تو وارث کو اس مشهود علیه کا قتل کرنا جائز ہو اسواسطے کہ اُسنے مشهود علیه کے گواہوں کی تکذیب نہیں کی اُسنے تو دوسرے گواہوں کی تکذیب کی ہو کذا الحکم فی الخطأ
فی کل ما ذکره الزیلعی اور اسی طرح یعنی قتل عمد کے مانند قتل خطا کا حکم ہو ہر ایک امر مذکور میں ایسا ذکر کیا ہو زیلعی نے لیکن عمد میں قتل واجب ہوتا تھا اور
خطا میں دیت واجب ہوگی شهدا علی رجل انه قتله خطأ وحکم بالدیة علی العاقلة فجاء المشهود بقتله حیا ضمن العاقلة الولی لتبینه الدیة بلا حق او الشهود
ورجعوا ای الشهود علیه علی الولی لتملكه المضمون الذی هو الدیة اور اگر دو گواہوں نے ایک مرد کے قتل خطا پر گواہی دی اور دیت دینے کا قاتل کے
مددگاروں پر حکم ہوگیا پھر جسکے مقتول ہونے کی گواہی دی گئی تھی زندہ آیا تو قاتل کے مددگار مقتول مفروض کے وارث سے دیت کا تاوان لیں اسواسطے
کہ وارث نے ناحق دیت لی یا گواہوں سے تاوان لیں اور گواہ وارث سے پھر لیں اسواسطے کہ گواہ مالک ہوگئے دیت کے اسی مضمون کے جو وارث کے ہاتھ
میں ہو والشهادة علی القتل العمد فی هذا الحکم کالخطأ فاذا جاء حیا خیر الورثة بین تضمین الولی الدیة او الشهود الا فی الرجوع فلا رجوع للشهود علی
الولی لانهم ادوا الدیة القود وهو لیس بمال وقالا یرجعون کالخطأ اور اس حکم میں قتل عمد پر گواہی قتل خطا کی گواہی کے مانند ہو پھر جبکہ مقتول مفروض
زندہ آویگا تو قتل عمد کے مشهود علیه کے وارث مختار ہیں اسمیں کہ مقتول مفروض کے وارث سے دیت کا ضمان لیں یا گواہوں سے تاوان لیں مگر رجوع میں عمد اور خطا
برابر نہیں تو مقتول مفروض کے وارث سے گواہوں کو دیت کا پھیر لینا جائز نہیں اسلیے کہ گواہوں نے وارث مذکور کیلیے قصاص لینا واجب کردیا تھا اور ان کا
قصاص مال نہیں اور صاحبین نے کہا کہ گواہ وارث سے دیت پھیر لینگے قتل خطا کے مانند ہم مقتول مفروض کے وارث کو دیت لینا جائز ہوا نہ قصاص اسواسطے کہ
حاکم کے حکم سے شبہہ واقع ہوگیا اور شبہہ قصاص کا مسقط ہو کذا فی الطحطاوی ولو شهدا علی اقراره ای اقرار القاتل بالخطأ او العمد ثم جاء حیا او شهدا علی
شهادة غیرهما فی الخطأ وقضی بالدیة علی العاقلة ثم جاء حیا لم یضمنا اذ لم یظهر کذبهما فی شهادتهما وضمن الولی الدیة فی الصورتین للعاقلة
اذ ظهر انه اخذها منهم بغیر حق اور اگر دو گواہوں نے قتل عمد یا قتل خطا کے قاتل کے اقرار پر گواہی دی پھر مقتول مفروض زندہ آیا یا گواہوں نے اور شاہدوں
کی شہادت پر گواہی دی قتل خطا میں اور قاتل کے مددگاروں پر دیت دینے کا حاکم نے حکم دیا یعنی قتل خطا میں اور قصاص کا حکم دیا قتل عمد میں کذا فی الطحطاوی پھر وہ شخص
زندہ آیا تو گواہوں پر تاوان نہیں اسواسطے کہ گواہی میں انکا جھوٹ ظاہر نہیں ہوا اور مقتول مفروض کا وارث دونوں صورتوں میں قاتل کے مددگاروں کو دیت

یہ کتاب ہی اقسام دیت کے مسائل میں الدیۃ فی الشرع اسم للمال الذی ہو بدل النفس لا اسم للمفعول بالمصدر لانہ من المنقولات الشرعیۃ دیت یعنی خونبہا
اصطلاح شرع میں اس مال کا نام ہی جو جان کا بدلا ہو اور یہ نہیں ہی کہ دیت مصدر ہی بمعنی مفعول اسواسطے کہ دیت منقولات شرعیہ سے ہی یعنی اطلاق دیت کا مال
پر حقیقت عرفی ہی فقہا کے نزدیک ہم لغت میں دیت مصدر ہی مانند عدت کے وزن و تعلیل میں عینی نے کہا کہ آدمی یا عضو آدمی کے عوض کا نام دیت ہی اور مال کے عوض کا نام قیمت
ہی والارش اسم للواجب فیما دون النفس ارش اس مال کا نام ہی جو سوا جان کے عضو آدمی کے بدلے واجب ہم اور گاہے نفس کو بھی ارش بولتے ہیں لیکن استعمال اکثری یہی ہی شارح
نے بیان کی دیۃ شبہ العمد مائۃ من الابل ارباعا من بنت مخاض و بنت لبون وحقۃ الی جذعۃ یا دفعال الغایۃ اور دیت شبہ عمد کی سو اونٹنیاں ہیں چار
قسم کی یعنی ۲۵ پوری یکسالہ اونٹنیاں اور ۲۵ پوری دو سالہ اور ۲۵ پوری سہ سالہ اور ۲۵ پوری چار سالہ وہی الدیۃ المغلظۃ لاغیر اور یہی دیت مغلظہ ہی سوا
اسکے ہم یعنی اسکے سوا چاندی سونے سے شبہ عمد کی دیت نہیں شرنبلالیہ میں ہی کہ اگر اونٹوں کے سوا اَبھی اور چیز سے دیت جائز ہوتی تو تغلیظ کا فائدہ باقی نہ رہتا والدیۃ
فی الخطا اخماسا منہا ومن ابن مخاض اور قتل خطا کی دیت سو اونٹ ہیں پانچ قسم کے اقسام اربعہ مذکورہ اور ابن مخاض سے ہم یعنی ۲۰ اونٹنیاں یکسالہ
اور ۲۰ دو سالہ اور ۲۰ سہ سالہ اور ۲۰ چار سالہ اور ۲۰ اونٹ نر پورے یکسال کے او الف دینار من الذہب او عشرۃ الاف درہم من الورق یا
دیت قتل خطا کی ہزار دینار ہیں یعنی سونے کے یا دس ہزار درہم ہیں چاندی کے ہم قاتل کو اختیار ہی خواہ اونٹ دے خواہ دینار خواہ درم لیکن شبہ عمد میں اختیار نہیں
وقال الشافعی رح اثنا عشر الفا اور امام شافعیؒ نے کہا کہ بارہ ہزار درم دیت ہی وقالا منہا ومن البقر مائتا بقرۃ ومن الغنم الفا شاۃ ومن الحلل مائتا حلۃ کل حلۃ
ثوبان ازار ورداء ہو المختار اور صاحبین نے کہا دیت خطا کی اشیاء مذکورہ سے اور گائے بیل سے دو سو دیت ہی اور بھیڑ و بکری سے دو ہزار
بکریاں اور ازار و رختہا پوشیدنی سے دو سو جوڑے ہر جوڑے میں دو کپڑے تہ بند اور چادر یہی قول مختار ہی جوڑے کے انداز سے میں اور بعضوں نے کہا
کہ ہمارے زمانے میں جوڑا قمیص اور سراویل ہی یعنی کرتا اور پاجامہ برہان میں ہی کہ قیمت ہر گائے بیل کی ۵۰ درم ہیں اور اسی قدر ہر جوڑے کی قیمت ہی اور
ہر بکری کی قیمت ۵ درم ہی وکفارتہما ای الخطاء وشبہ العمد عتق قن مومن فان عجز عنہ صام شہرین ولاء ولا اطعام فیہما اذ لم یرد بہ النص والمقادیر
توقیفیۃ اور کفارہ قتل خطا اور شبہ عمد کا مملوک مسلمان کا آزاد کرنا ہی پھر اگر قاتل آزاد کرنے سے عاجز ہو تو دو مہینے پے درپے روزہ رکھے
اور ان دونوں کے کفارہ میں ۔ مساکین کا کھانا دینا جائز نہیں اسواسطے کہ نص قرآنی اسمیں وارد نہیں ہی اور مقدرات مذکورہ توقیفی ہیں یعنی نص شارع
اندازہ ثابت ہوتا ہی اسمیں قیاس مجتہد کو مطلقا دخل نہیں وصح اعتاق رضیع احد ابویہ لانہ مسلم تبعا لا الجنین اور صحیح ہی آزاد کرنا اس غلام شیر خوار کا
جسکا باپ یا ماں مسلمان ہی اسواسطے کہ وہ مسلمان ہی باپ یا ماں کا ساتھ دیکر نہ بچہ شکمی یعنی بچہ شکمی کا آزاد کرنا کفارہ میں صحیح نہیں ودیۃ المرأۃ علی
النصف من دیۃ الرجل فی دیۃ النفس وما دونہا روی ذلک عن علی رضی اللہ عنہ موقوفا ومرفوعا اور عورت کی دیت نصفا نصف یہ ہی مرد کی
دیت سے جان کی دیت میں بھی اور جان کے سوا اعضا کی دیت میں بھی یہ مروی ہی علی رضی اللہ عنہ سے بروایت موقوف بھی اور مرفوع بھی ہم بروایت موقوف سنن
بیہقی میں ہی عن ابراہیم النخعی عن علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالی عنہ قال عقل المرأۃ علی النصف من عقل الرجل فی النفس وفیما دونہا اور روایت مرفوع بھی بیہقی میں ہی
عن معاذ بن جبل قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دیۃ المرأۃ علی النصف من دیۃ الرجل کذا فی شرح الہدایۃ للعینی والذمی والمستامن والمسلم فی الدیۃ
سواء خلافا للشافعی وصحح فی الجوہرۃ انہ لا دیۃ للمستامن وأقرہ فی الشرنبلالیۃ لکن بالتسویۃ جزم فی الاختیار وصححہ الزیلعی اور کافر ملیح الاسلام
او مستامن یعنی جو کافر حربی دار الاسلام میں آوے پناہ لیکر اور مسلمان دیت میں برابر ہیں بخلاف شافعی کے اور جوہرہ میں اسکی تصحیح کی ہی کہ مستامن کی دیت
نہیں ہی اور شرنبلالیہ میں اسکو ثابت رکھا ہی لیکن اختیار میں ذمی اور مستامن اور مسلم کے برابر ہونے پر یقین کیا ہی اور اسی قول کو صحیح کہا ہی زیلعی نے فی النفس
خبر المبتدا وہو قولہ الاتی الدیۃ اور جان میں یعنے جان کے قتل خطا میں دیت ہی شارح نے کہا کہ فی النفس اور اسی طرح اسکی جمیع معطوفات خبر ہیں اگلی مبتدا کی

یعنی دیت کی و الالف و مارنہ و ارنبۃ و قیل بل ارنبۃ حکومۃ عدل علی الصحیح اور ناک کی نرم ہڈیوں میں اور ناک کی نوک قطع کر ڈالنے میں پوری
دیت ہے اور بعضوں نے کہا کہ سرپستان کے قطع میں دیت نہیں حکومت عدل ہے بنابر قول صحیح کے و الذکر و الحشفۃ اور آلہ تناسل اور سر ذکر کے قطع کر ڈالنے
میں پوری دیت واجب ہے اور قطع زبان اور قطع بینی کی پوری دیت میں حدیث ثابت ہے اور باقی اعضا کا حکم بر قیاس ہے جس میں یہ کہ قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ انسان
کے اعضا میں سے اگر عضو مفرد ہے تو اسمیں کامل دیت ہے اور اگر دو عضو ہیں تو دونوں کے قطع میں پوری دیت ہے اور ایک کے قطع میں نصف دیت ہے اور اگر چار عضو ہیں تو
چاروں کے قطع میں پوری دیت ہے اور ایک کے قطع میں چوتھائی دیت ہے اور اگر آدمی میں دس عضو ہیں جیسے ہاتھ کی دس انگلیاں تو سب کے قطع میں پوری دیت ہے
اور ایک کے قطع سے دسواں حصہ دیت کا واجب ہے کذا فی العینی و العقل و الشم و الذوق و السمع و البصر و اللسان ان منع النطق فان قدر علی اداء اکثر الحروف
حکومۃ عدل جوہرہ و ہذا ساقط من نسخ الشرح فتنبہ اور زوال عقل اور سونگھنے اور چکھنے اور دیکھنے میں اور قطع زبان میں دیت ہے بشرطیکہ قطع زبان سے بولنے
کا مانع ہو گیا ہو شارح نے کہا مصنف نے منع نطق کی شرط سے اشارہ کر دیا کہ گونگے کی زبان قطع کر ڈالنے میں دیت نہیں حکومت عدل ہے کذا فی الجوہرۃ اور یہ
عبارت مصنف کی شرح کے نسخوں سے ساقط ہے تو آگاہ رہو اور قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جب منفعت کامل فوت ہو یا آدمی کا حسن و جمال علی وجہ الکمال
زائل ہو جائے تو پوری دیت واجب ہوگی یہ منفعت اور جمال میں کمال کی قید سے نکلا کہ اگر منفعت فوت ہوئی مگر گونگے کی قطع زبان میں پوری دیت
واجب نہیں اسلیے کہ جنس منفعت اور جمال علی وجہ الکمال فوت نہیں ہوا اور اسی طرح خصی اور نامرد کے قطع آلہ تناسل میں اور شل ہاتھ اور لنگڑے پاؤں کے قطع میں
اور چشم کور اور دندان سیاہ میں نہ قصاص واجب ہے نہ دیت بلکہ حکومت عدل ہے ابن ابی شیبہ نے روایت کیا کہ ایک شخص نے دوسرے
مرد کے سر میں پتھر مارا زمانہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ میں اور اسکا سمع اور زبان اور آلہ تناسل جاتا رہا اور وہ عورت کے ساتھ قربت نہیں کر سکتا تو عمر رضی اللہ عنہ نے
چار دیتوں کا حکم کیا کذا فی العینی او منع اداء اکثر الحروف و الاصح انہا تقسم علی عدد حروف الہجاء الثمانیۃ و العشرین او علی حروف اللسان الستۃ عشر
تصحیحان فما اصاب الفائت یلزمہ و ثمامہ فی شرح الوہبانیۃ یعنی یا پوری دیت قطع زبان میں اس وقت ہے جبکہ قطع اکثر حروف کے ادا کرنے کا مانع
اور اگر حروف ادا ہوتے ہیں اور بعض ادا ہوتے ہیں تو دیت کی قسمت ہوگی ابجد کے ۲۸ حروف کے شمار پر یا فقط زبان کے ۱۶ حروف پر دیت مقسوم ہوگی
اسمیں دونوں قولوں کی تصحیح ثابت ہے سو جسقدر کہ دیت فوت ہوئی اسی قدر جانی کو لازم ہوگی اور اسکا پورا بیان شرح وہبانیہ وغیرہ میں مذکور ہے
هم منع اکثر حروف پر کل دیت لازم ہونا قول ضعیف ہے قول صحیح یہ ہے کہ اگر نصف حروف کا نقصان ہو تو نصف دیت واجب ہے اور اگر ثلث یا ربع کا نقصان ہے تو
ثلث یا ربع دیت واجب ہے اور اصل اسمیں یہ ہے کہ علی مرتضی کے زمانہ میں ایک شخص نے دوسرے کی زبان کاٹ ڈالی تھی سو ابجد کے حروف پڑھائے گئے جو حرف اس سے
نہ نکلا بقدر اسکے دیت کا حکم کیا کذا فی شرح الوہبانیۃ للبرجندی ان کے خاص مخارج ہیں و شعر اللحیۃ ان لم ینبت کذا فی الطحطاوی و حکمۃ
حلقت فلم تنبت اور اس داڑھی میں جو مونڈی گئی پھر اسکے بال نہ جمے پوری دیت ہے کہ اسکو کہا الدیۃ ہے یعنی مرد کا جمال علی الکمال جاتا رہتا ہے اور عورت
کی داڑھی مونڈنے میں کچھ دیت نہیں اور مونڈنے سے مطلق ازالہ مراد ہے اور جب دیت میں سال بھر کی مدت مقرر ہوئی ہے پھر اگر ایک سال
بھر میں مرگیا تو مونڈنے والے داڑھی کا بری الذمہ ہو گیا دیت کے دینے سے و فی نصف اللحیۃ نصف الدیۃ و فیما دونہ حکومۃ عدل کما یفیدہ کلام المصنف علی الصحیح اور آدھی داڑھی مونڈنے
میں آدھی دیت ہے اور آدھی سے کم مونڈنے میں حکومت عدل ہے اور غلام کی داڑھی مونڈنے میں حکومت عدل واجب ہے قول صحیح میں و الشارب و لحیۃ کوسج
علی ذقنہ شعرات معدودۃ و لو علی خدہ ایضا و لکنہ غیر متصل فحکومۃ عدل و لو متصلا فکل الدیۃ اور کچھ لازم نہیں مونچھ اور کوسج کی داڑھی مونڈنے میں جسکی
ٹھوڑی پر گنتی کے چند بال ہیں اور اگر اسکے رخسارہ پر بھی بال ہوں لیکن متصل نہ ہوں تو اسمیں حکومت عدل ہے اور اگر رخسارہ اور ٹھوڑی کے بال متصل ہوں تو پوری
دیت واجب ہے و شعر الراس کذلک ای اذا حلق و لم ینبت کذا روی عن علی رضی اللہ عنہ و خالفہ الشافعی فیہما فاوجب حکومۃ عدل اور سر کے بالوں کا یہی حکم ہے یعنی جبکہ

سر کے بال پر وہ زبردستی سے کوئی مونڈ ڈالے اور سال کے اندر وہ جمیں تو پوری دیت واجب ہے یہ حکم مروی ہے علی مرتضی رضی اللہ عنہ سے اور امام شافعی کے
نزدیک اسمیں حکومت عدل ہے واعلم انہ لا قصاص فی الشعر مطلقا ولو مات قبل تمام السنۃ ولم ینبت فلا شی علیہ شعر صدر وساعد وساق اور معلوم کرو کہ بالوں
میں مطلقا قصاص نہیں اگرچہ جنایت عمدًا ہو اور اگر وہ شخص مرگیا سال پورے ہونے سے پہلے اور بال نہ جمیں تو جانی پر کچھ لازم نہیں ہے سو اسے تعزیر کے
کذا فی الطحطاوی جیسے صدر اور ساعد اور ساق کے بال مونڈ ڈالنے میں قصاص نہیں وفی العینین والشفتین والحاجبین والرجلین والاذنین والانثیین اسے
الخصیتین وثدیی المراۃ وحلمتیہا والالیتین اذا استاصلہا والا فحکومۃ عدل اور دونوں آنکھوں اور دونوں ہونٹھوں اور دونوں بھووں اور دونوں پاؤں اور
دونوں کانوں اور دونوں فوطوں اور عورتوں کی دونوں چھاتیوں اور چھاتیوں کی دونوں گھنڈیوں میں اور دونوں چوتڑوں میں پوری دیت واجب ہے بشرطیکہ چوتڑوں
کو بالکل قطع کر ڈالے اور اگر تھوڑا قطع کیا تو اسمیں حکومت عدل واجب ہے وکذا فرج المراۃ من الجانبین الدیۃ وفی ثدی الرجل حکومۃ عدل اور اسی طرح عورت
کی شرمگاہ دونوں جانب سے قطع کرنے میں پوری دیت ہے اور مرد کی پستان کاٹنے میں دیت نہیں حکومت عدل ہے ثم قطع شرمگاہ عورت میں استیصال شرط ہے
کہ ہڈی تک پہونچے اور نہیں تو حکومت عدل واجب ہے کذا فی الطحطاوی وفی کل واحد من ہذہ الاشیاء المزدوجۃ نصف الدیۃ اور ان دوہری
چیزوں میں سے ایک چیز کے قطع میں نصف دیت واجب ہے یعنی ایک آنکھ یا ایک ہونٹھ یا ایک بھوں یا ایک پاؤں یا ایک کان یا ایک فوطہ یا ایک پستان
یا ایک گھنڈی پستان کی یا ایک چوتڑ کے کاٹنے میں نصف دیت ہے وفی اشفار العینین الاربعۃ جمع شفرۃ بضم الشین وقد تفتح الجفن او الہدب الدیۃ اذا
قلعہا ولم تنبت اور آنکھ کے چاروں پلکوں میں کہ بالوں میں سے پوری دیت ہے بشرطیکہ پلکوں کے بال جڑ سے اکھاڑ دیں اور پھر نہ جمیں شارح نے کہا اشفار جمع
ہے شفرہ کی بضم شین اور فتحہ بھی اسکا جائز ہے شفرہ عبارت ہے پلک سے یا پلک کے بالوں سے ثم اطلاق شفرہ کا پلک پر حقیقۃ ہے اور پلک کے بالوں پر مجازا ہے اور
دونوں میں سے جو مراد لیجیے مطلب صحیح ہے اسواسطے کہ پلکوں اور انکے بالوں میں پوری دیت ہے کیونکہ دونوں میں آنکھ کی منفعت اور جمال علی الکمال ہے وفی
احدہا ربعہا اور ایک پلک میں چوتھائی دیت واجب ہے ثم ہر آنکھ میں دو پلک ہیں ایک نیچے اور ایک اوپر تو دونوں آنکھوں میں چار پلک ہیں ولو قطع جفون
اشفارہا فدیۃ واحدۃ لانہا کشی واحد اور اگر قطع ہوں پلکیں انکے بالوں کے ساتھ تو ایک ہی دیت ہے اسواسطے کہ پلک اور انکے بال ایک چیز کے مانند ہیں ثم
شارح کو یوں کہنا واضح تر تھا الجفون باشفارہا کذا فی الطحطاوی وفی جفن لا شعر علیہ حکومۃ عدل لکن المعتمد ان فی کل ربع الدیۃ کاملۃ بہذا او شعرا اور جس پلک میں
جسپر بال نہیں حکومت عدل ہے لیکن معتمد قول یہ ہے کہ ہر ایک میں پوری دیت ہے خواہ پلک ہو یا اسکے بال ثم طحطاوی نے کہا غایۃ البیان میں یوں ہے کہ جس
پلک میں بال نہیں اسمیں حکومت عدل مجکو معلوم نہیں کہ سوا اسے شارح کے قول معتمد مذکور کو کسنے بیان کیا ہے اور ایک نسخہ میں بجائے شعرہ کے شفرۃ بالفا ہے
وفی کل صبع من اصابع الیدین والرجلین عشرہا اور دونوں ہاتھوں اور دونوں پاؤں کی انگلیوں میں سے ہر انگلی میں دیت کا دسواں
حصہ واجب ہے یعنی سو دینار یا ہزار درم یا دس اونٹ ثم ابو داؤد اور نسائی میں ابو موسی اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ انگلیاں برابر ہیں ہر انگلی میں دس اونٹ ہیں کذا فی العینی وما فیہا مفاصل ففی احدہا ثلث دیۃ الاصبع ونصفہا ای نصف دیۃ الاصبع
لو فیہا مفصلان کالابہام اور جس انگلی میں مفاصل اور جوڑ تین ہیں تو ایک مفصل کے قطع میں انگلی کی تہائی دیت واجب ہے اور انگلی کی نصف
دیت ہے اگر انگلی میں دو جوڑ ہیں چنانچہ انگوٹھے میں وفی کل سن یعنی من الرجل او دیۃ سن المراۃ نصف دیۃ الرجل وہو خمس من الابل
او خمسون دینارا او خمسمائۃ درہم اور ہر دانت میں پانچ اونٹ یا پچاس دینار یا پانسو درم دیت ہے شارح نے کہا دانت سے مرد کا دانت مراد
ہے اسواسطے کہ عورت کے دانت کی دیت مرد کے دانت کی دیت سے آدھی ہے لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام فی کل سن خمس من الابل یعنی نصف عشر دیۃ
لو حرا ونصف عشر قیمۃ لو عبدا ودیۃ مذکور ثابت ہے اس حدیث کی دلیل سے کہ ہر دانت میں پانچ اونٹ ہیں یعنی اگر آزاد ہو تو اسکی دیت کے بیسویں حصہ کا

یعنی خلافا لمحمد پھر اگر سلطان نے اسمین نئی کنیت وغیرہ کے احداث مین اذن دیا اور کوئی شخص گیا یا راہ کے کنوین کا گر پڑنے والا بھوک یا پیاس یا غم سے مرگیا تو تاوان
نہین اسی قول پر فتوی ہے برخلاف محمد کے کہ انکے نزدیک سب صورتون مین ضمان ہے ہم غم سے یہان مراد وہم کا رکھنا ہے کنوین کی ہولت سے ان اشیا مین ضمان اسواسطے
نہوا کہ کنوین کا گرنے والا جوع یا عطش یا غم سے مرگیا نہ وقوع سے اور ضمان اسوقت واجب ہوتا ہے جبکہ وقوع کے سبب سے مرجاوے کذا فی الزیلعی ولو سقط المیزاب
فاصاب ما کان فی الداخل رجلا فقتله فلا ضمان اصلا لکونه فی ملکه فلم یکن متعدیا اور اگر پرنالہ ساقط ہوا سو پرنالہ کا وہ سرا جو دیوار مین داخل تھا کسی مرد
کے لگا سو اسکو قتل کیا تو اصلا ضمان نہین اسواسطے کہ پرنالہ کی طرف داخلی تو صاحب خانہ کے ملک مین ہے تو مالک خانہ کی تعدی نہوئی جو اسپر تاوان آتا وان
اصاب ما کان فی الخارج او وسطه بزازیه فالضمان علی واضعه لتعدیه اور اگر پرنالہ کا باہر کا سرا یا اسکا درمیان کسی کے لگا کذا فی البزازیہ تو پرنالہ لگانے والے پر
ضمان واجب ہے اسکی تعدی کے سبب سے ہم تعدی یہ ہے کہ راہ کی ہوا مین اسنے پرنالہ نصب کیا کذا فی الزیلعی اور لینا پرنالہ لگانے مین ضرر دیت کچھ نہین اسواسطے
کہ دیوار مین دخل پرنالہ ہو سکتا ہے کذا فی الہدایہ طحطاوی نے کہا کہ ضمان اسی صورت مین ہے جبکہ سلطان یا اہل محلہ نے پرنالہ لگانے کا اذن نہ دیا ہو جیسا کہ مذکور ہو چکا اور تعدی کی تعلیل
بھی اسپر دلالت کرتی ہے اور ضمان واجب ہے واضع کی عاقلہ پر اور اسی طرح مسائل آئندہ مین انتہی ولو مستاجرا او مستعیرا او غاصبا فالضمان علی واضعه اگرچہ واضع مستاجر یا مستعیر
یا غاصب ہو ولا یبطل الضمان بالبیع لبقاء فعله وهو الموجب للضمان بخلاف الحائط المائل کما بسطه الزیلعی اور ضمان باطل نہین ہوتا اس مکان کی بیع
سے بسبب باقی رہنے واضع کے فعل کے اور وہ یعنی فعل واضع ضمان کا موجب ہے برخلاف دیوار مائل کے چنانچہ زیلعی نے اسکو بشرح بیان کیا ہے خلاصہ زیلعی کا یہ
کہ بائع پر ضمان اسواسطے ہے کہ فعل اسکا منسوخ نہین ہوگیا اسکی ملک زائل ہونے سے برخلاف دیوار مائل کے جبکہ اسکو بیچا اشہاد کے بعد پھر [illegible] دیوار گر پڑی اور کوئی مرگیا
تو بائع پر ضمان ہے نہ مشتری پر اسلیے کہ مشتری پر اشہاد نہین ہوا حالانکہ وہ شرط ہے اور بائع کے حق مین اشہاد اول باطل ہوگیا عدم ملک سے کذا فی الطحطاوی ولو
اصابه الطرفان من المیزاب وعلم ذلک وجب علی واضعه النصف وهدر النصف ولو لم یعلم ای طرف منهما اصابه ضمن النصف استحسانا زیلعی
اور اگر کسی مرد کو پرنالہ کی دونون طرفین داخلی اور خارجی پڑین اور وہ ہلاک ہوگیا اور وہ یعنی دونون طرفون کا اسپر گرنا معلوم ہو تو پرنالہ لگانے والے پر نصف دیت واجب
ہے اور نصف دیت باطل اور رائگان ہے اور اگر معلوم نہین کہ دونون طرفون سے کون طرف اسپر گری تو واضع پر نصف دیت کا ضمان بدلیل استحسان کے واجب ہے کذا فی الزیلعی
ہم قیاس یہ تھا کہ اس صورت عدم علم کچھ واجب نہوتا کیونکہ اگر طرف خارجی سے موت ہوئی تو ضمان ہے اور اگر داخلی سے ہے تو ضمان نہین شک سے وجہ استحسان یہ ہے کہ ایک حال مین
پورا ضمان ہو سکتا ہے اور دوسرے حال مین کچھ بھی نہین ہوتا تو نصف ضمان لازم ہوگا کذا فی الطحطاوی ومن نحی حجرا وضعه آخر فعطب به رجل ضمن لان
فعل الاول نسخ بفعل الثانی اور جسنے کنارے پر کردیا اس پتھر کو جو دوسرے شخص نے راہ مین رکھا تھا پھر اس پتھر سے کوئی مرد ٹھوکر کھا کے مرگیا تو کنارے پر کرنے والا
ضمان دیگا اسواسطے کہ اول شخص کا فعل یعنی راہ مین رکھنے والے کا منسوخ ہوگیا دوسرے شخص کے فعل سے یعنی تو سبب ہلاک شخص ثانی ٹھہرا نہ اول کمن
حمل علی راسه او ظهره شیئا فی الطریق فسقط منه علی آخر او دخل بحصیر او قندیل او حصاة فی مسجد غیره ای جعل فیه حصی او بواری ابن کمال او جلس فیه لا
للصلوة او لقراءة او تعلیم فعطب به احد کالعمی ضمن خلافا لهما اس شخص کے مانند جسنے اپنے سر یا پیٹھ پر کوئی چیز لادی راہ مین سو اسمین سے کچھ
دوسرے شخص پر گر پڑا یا چٹائی یا قندیل یا پتھری غیر کی مسجد مین لیگیا یعنے مسجد مین پتھریون یا چٹائیون کا فرش کیا کذا ذکرہ ابن کمال یا سوا نماز اور فعل کے
واسطے مسجد مین بیٹھا اگرچہ قرآن یا تعلیم کے واسطے بیٹھا ہو سو کوئی شخص اسکے سبب سے تلف ہوگیا چنانچہ اندھا چٹائی مین الجھکر یا پتھریون مین ٹھوکر کھا کر مرگیا
تو حامل یا داخل یا جالس پر ضمان لازم ہوگا برخلاف صاحبین کے لا فیمن سقط منه رداء لبسه علیه ضمان لازم نہوگا اس شخص پر جسپر سے وہ چادر گری
جسکو وہ اوڑھے تھا اور اسکے سبب سے کوئی تلف ہوگیا ہم حامل اور لابس مین فرق یہ ہے کہ حامل شے تو اسکی محافظت کا قصد رکھتا ہے تو تقیید بالسلامة مین اسپر
کچھ حرج نہین اور لابس ملبوس کی حفاظت کا قصد نہین رکھتا تو تقیید بالسلامة مین اسپر حرج ہے کذا فی الطحطاوی ولو دخل بهذه الاشیاء [illegible]

ہونہ صاحب خانہ پر اسواسطے کہ اس وقت مین یعنے قبل از منہدم کرنے صاحب خانہ کے واسطے وہ ملک نہین ہوا وتضمین کورستش الماء حیث یزلق واستوعب الطریق
اور نقصان دیگا اگر پانی کی کثرت سے چھڑکا اس طرح پر کہ اس سے آدمی رپٹ جاتا ہو اور چھڑکنے کا تمام راہ مین ہو ورنہ اگر چھڑکا تھوڑا ہو یا تمام راہ مین چھڑکا نہین ہو
تو ضمان نہین فلو رش فناء حانوت باذن صاحبہ فالضمان علی الآمر استحسانا وتمامہ فی الملتقی اور اگر پانی چھڑکا دکان کے سامنے صاحب دکان کے اذن سے تو امر
کرنے والے پر ضمان ہو استحسان کی راہ سے اور پورا اسکا بیان ملتقی مین ہے

## فصل فی الحائط المائل یہ فصل ہو دیوار مائل یعنے جھکی دیوار کے مسائل مین مال حائط الی طریق العامۃ ضمن ربہا ما تلف بہ من نفس

انسان او حیوان او مال جھک گئی دیوار شارع عام کی طرف تو دیوار کا مالک یعنے اسکا صاحب ضمان دیگا اس چیز کا جو تلف ہوگئی دیوار کے گرنے سے خواہ وہ چیز
مالک جان ہو آدمی یا جانور کی یا مال ہو ہم شارح نے مالک کی تفسیر صاحب کرکے اشارہ کیا کہ مالک سے حقیقی مالک مراد نہین بلکہ مالک سے مراد وہ شخص ہے جسکو تصرف اور تفریغ کا
اختیار ہو اگرچہ وہ صغیر کا وصی ہو یا اسکا واولیا راہن یا مکاتب چنانچہ شارح بیان کریگا ان طولب ربہ حقیقۃ او حکما کالواقف والقیم ولو حائط المسجد فیضمن عاقلۃ الواقف
ضمان تلف لازم ہوگا بشرطیکہ دیوار کے مالک سے مطالبہ کیا ہو خواہ وہ حقیقۃ مالک ہو یا حکما مالک ہو چنانچہ وقف کرنے والا اور ناظر وقف کا اگرچہ دیوار مائل مسجد کی ہو تو
عاقلہ واقف پر ضمان لازم آویگا وکالقیم الوصی والراہن والمکاتب والعبد التاجر اور ناظر وقف کے مانند ولی اور راہن اور مکاتب اور بندہ اگر غلام ہو ہم ولی
سے مراد صغیر کا ولی ہے جیسے اسکا باپ اور دادا اور راہن کا ذکر اسواسطے کیا کہ مرتہن مالک ہونیکا نہین کہ اس سے مطالبہ ہو بلکہ مالک راہن ہو اور وہ قادر ہو ہدم دیوار پر فک رہن
کے بعد پھر دیوار بنا کر مرتہن کے قبض مین کیدے اور مکاتب کی دیوار ساقط ہو کر اگر کوئی چیز تلف ہوگی حال کتابت مین تو اگر وہ چیز انسان ہو تو جو اسکی قیمت اور دیت مقبول
مین اقل ہوگا وہ مکاتب پر لازم ہوگا اور اگر وہ چیز مال ہو تو اسکی ادائے قیمت مین بھی مکاتب پر واجب ہوگی اور اگر عبد تاجر کی دیوار سے مال تلف ہوگا تو اسکی گردن
سے متعلق ہو اور اگر جان ہو تو اسکے مالک کی عاقلہ پر دیت ہو کذا فی الظہیریۃ وکذا احد الشرکاء ولو الورثۃ استحسانا اور اسی طرح ناظر وقف کے مانند شریکون
مین سے ایک شریک ہو اگرچہ اشخاص مذکورین مین انکے وارث ہون باعتبار استحسان کے ہم وجہ استحسان یہ ہو کہ احد الشرکاء قادر ہو اسپر کہ باقی شریکون
سے مطالبہ کرے تا وہ جمع ہو کر دیوار کو ڈھاوین تو ایک شریک بقدر اپنے حصہ کے ضمان دیگا اور قیاس یہ تھا کہ ایک شریک پر ضمان لازم نہو تا کیونکہ وہ ہدم دیوار کا
مالک نہین نعم فی الظہیریۃ لو مات عن ابن فقط ودین مستغرق صح الاشہاد علی الابن وان لم یملک الدار جوہری وغیرہ ہان ظہیریہ مین ہو کہ اگر دیوار کا مالک
مرگیا فقط ایک بیٹا اور دین مستغرق ترکہ چھوڑ کر تو بیٹے پر گواہ کرنا صحیح ہو اگرچہ بیٹا گھر کا مالک نہین کذا فی الجوہری وغیرہم تو اگر اشہاد کے بعد انسان
تلف ہوگا تو باپ کی عاقلہ پر دیت لازم ہوگی نہ فرزند کی عاقلہ پر کذا فی المنح بنقضہ متعلق بطولب مکلف مسلم او ذمی یعنے من اہل الطلب فیشترط فی الصبی والعبد اذن
ولیہ ومولاہ بالخصوص زیلعی حرا ومکاتب ضمان لازم ہوگا اگر مالک دیوار سے اسکے توڑنے اور ڈھا دینے کا مطالبہ کیا ہو مکلف نے مسلمان ہو یا
ذمی آزاد ہو یا مکاتب شارح نے کہا مکلف سے مراد اہل ہو طلب کا نہ بالغ تو صغیر کی طلب مین اسکے ولی کا اور غلام کی طلب مین اسکے مالک کا اذن خصوصیت
کے واسطے شرط ہو کذا فی الزیلعی وان لم یشہد وجوب الضمان مین طلب نقض شرط ہو اگرچہ اسپر اشہاد واقع نہوا ہو ہم تو وجوب ضمان مین طلب شرط
ہو نہ اشہاد اور اشہاد (گواہ کرنا) جو کتب فقہ مین مذکور ہو تو اسواسطے ہو کہ اگر مالک دیوار یا اسکے مددگار طلب ہدم کا انکار کرین تو اسکے اثبات پر قدرت حاصل ہے تو اشہاد
باب احتیاط سے ہو چنانچہ طلب شفعہ پر اشہاد کرنا بوجہ احتیاط ہو نہ بوجہ شرط اور طلب کرنا اس ہر ایک لفظ سے صحیح ہو جس سے طلب نقض مفہوم ہو چنانچہ یون کہنا
کہ تیری دیوار خطرناک ہو یا مائل ہو سو اسکو گرا دے تا ساقط ہو کر کسی چیز کو تلف نہ کرے یا یون کہے کہ دیوار کو گرا دے کہ وہ جھک رہی ہو اور اشہاد کی صورت یہ ہو
کہ طلب مذکور شاہدون کے سامنے ہو یا یون کہے کہ اس سے دیوار ڈھانے کو کہہ چکے ہین اور اگر مالک دیوار سے یون کہے کہ تجکو دیوار کا ڈھانا مناسب ہو تو یہ طلب
نہین ہو اور نہ اشہاد بلکہ مشورہ ہو کذا فی الخلاصہ ولا یصح الطلب قبل المیل لعدم التعدی اور طلب نقض صحیح نہین دیوار کے جھکنے سے پہلے عدم تعدی کے سبب سے

لاولی بلا بینة قہستانی فالطلب الیہ لان الحق لہ اور اگر دیوار مائل ہوئی کسی آدمی کے گھر کی طرف خواہ وہ مالک ہو یا بیٹھنے والا ہو کرایہ وغیرہ سے تو اسی آدمی کو
طلب ہدم کا اختیار ہی اسواسطے کہ خاص حق اسی کا ہی قہستانی نے کہا دار انسان کی اضافت کثرت تعلق اور اتحاد کی وجہ سے ہی یعنے تو مالک اور کرایہ دار دونوں کو
صاحب خانہ کہنا صحیح ٹھہرا فصح تاجیلہ وابراؤہ منہما ای من الجنایۃ تو صاحب خانہ کی تاجیل اور جنایت سے ابرا کرنا صحیح ہی یعنے اگر ایک شخص کے گھر کی طرف دیوار
مائل ہو اور اسنے مالک دیوار کو مہلت دی کہ اتنی مدت میں گرا کر بنا لینا یا کہا تجھپر ضمان تلف نہیں تو یہ جائز ہی پھر اگر اس مدت کے اندر تلف ہوگا تو مالک دیوار پر ضمان لازم
نہوگا کیونکہ صاحب حق کو اپنے حق کا اسقاط کرنا جائز ہی کذا فی العینی وان مال الی الطریق فاجلہ القاضی او من طلب النقض لا یصح لان الحق العامۃ وتصرف
القاضی فی حق العامۃ نافذ فیما ینفعہم لا فیما یضرہم ذخیرہ بخلاف تاجیل من بالدار اور اگر دیوار مائل ہوگئی راہ کی طرف سو اسکو قاضی نے مہلت دی یا مدت
معین تک یا اسنے مہلت دی جسنے ہدم دیوار کی طلب کی تھی تو دیوار کا مالک بری الذمہ نہوگا ضمان تلف سے اسواسطے کہ شارع عام میں سب کا حق ہی اور قاضی
کا تصرف حق عام میں نافذ ہی اسمیں جو انکو نفع کرے نہ اسمیں جو انکو ضرر کرے کذا فی الذخیرۃ بخلاف تاجیل صاحب خانہ کہ وہاں اسی کا خاص حق ہی ولو مال بعضہ للطریق وبعضہ
للدار فای طلب صح الطلب لانہ اذا صح الاشہاد فی البعض صح فی الکل برجندی اور اگر بعض دیوار راہ کی طرف مائل ہوئی اور بعض کسی کے گھر کی طرف
تو جو شخص طلب ہدم کریگا تو طلب کرنا صحیح ہوگا اسواسطے کہ جب بعض میں اشہاد صحیح ہوا تو کل میں صحیح ہوگا کذا فی البرجندی ہم چونکہ دیوار واحد ہی تو اہل خانہ کا اشہاد
صحیح ہوگا اسقدر دیوار میں جو انکی ملک کی طرف مائل ہی اور اسقدر میں بھی جو راہ کی طرف مائل ہی اسواسطے کہ اہل خانہ بھی منجملہ عامہ کے ہی اور اگر صاحب اشہاد اہل خانہ
کا غیر ہی تو اسقدر دیوار میں اشہاد صحیح ہوگا جو راہ کی طرف مائل ہی اور جب بعض دیوار میں صحیح ہوا تو کل میں بھی صحیح ہوگا کذا فی الخانیۃ طحطاوی نے کہا تو اس سے
معلوم ہوگیا جو شارح کے کلام میں ہی یعنے اجمال محل فان بنی مائلا ابتداء ضمن بلا طلب کما فی اشراع الجناح ونحوہ کمیزاب لتعدیہ پھر اگر دیوار مائل بنائی
ہو سے تو ضمان تلف مالک دیوار پر لازم ہوگا چنانچہ برآمدہ وغیرہ نکالنے میں جیسا پرنالہ میں ضمان لازم ہی بلا طلب بسبب اسکی تعدی کے مائل بنانے سے
حائط بین خمسۃ اشہد علی احدہم فسقط علی رجل ضمن عاقلتہ خمس الدیۃ ای خمس ما تلف بہ من مال او نفس لتمکنہ من اصلاحہ برافعتہ للحاکم
ایک دیوار مائل پانچ شریکوں میں مشترک ہی ایک شریک پر اشہاد واقع ہوا پھر وہ دیوار گر پڑی ایک مرد پر تو صاحب دیوار کے مددگاروں پر پانچواں حصہ
دیت کا لازم ہوگا یعنے جو چیز تلف ہوگئی دیوار سے مال ہو یا جان اسکے پانچویں حصہ کا ضمان لازم ہوگا اسواسطے کہ ایک شریک اصلاح دیوار پر قادر ہی
اسکی حاکم سے نالش کرکے ہم یہ جواب ہی سوال مقدر کا یعنے ایک شریک ہدم دیوار پر قادر نہیں تو اسپر اشہاد کیونکر صحیح ہوا خلاصہ جواب یہ ہی کہ اگرچہ وہ ہدم پر قادر نہیں
لیکن اسکی اصلاح پر قادر ہی حاکم سے اطلاع کرکے اسواسطے کہ مقصود ازالہ ضرر ہی جس طرح سے کہ ہو ہدم پر منحصر نہیں دار بین ثلثۃ حفر احدہم فیہا بئرا او بنی حائطا
فعطب بہ رجل ضمن ثلثی الدیۃ لتعدیہ فی الثلثین وقد حصل التلف بعلۃ واحدۃ فیعتبر بالحصۃ ایک گھر تین شخصوں میں مشترک ہی ایک نے اسمیں
کنواں کھودوایا دیوار بنائی سو اسکے صدمہ سے ایک مرد مرگیا تو حافر اور بانی دیت کی دو تہائیوں کا ضمان دیگا بسبب اسکی تعدی کے دو تہائیوں میں یعنے
دو شریکوں کے حصوں میں اور البتہ تلف حاصل ہوا ایک ہی علت سے تو بقدر حصہ معتبر ہوگا تم موت کی علت واحد قتل ہلاک ہی تو اسکی قسمت ہوگی مالکوں پر
بقدر ملک کے کذا فی الہدایۃ وشرحہا للعینی وقالا نصفہا لان التلف قسمان معتبر وہدر اور صاحبین نے کہا کہ پانچ شریکوں کے اور تین شریکوں کے مسئلہ میں دیت نصف نصف
ہی اسلیے کہ تلف دو قسم ہی ایک قسم معتبر ہی اور دوسری رائگان ہم جس شریک پر اشہاد ہوا تو اسکے حصہ میں تلف معتبر ہی اور جس شریک پر اشہاد نہیں ہوا تو اسکے حصہ میں
تلف باطل اور رائگان ہی اور کنواں کھودنے میں باعتبار اپنی ملک کے حافر متعدی نہیں ہی اور باعتبار ملک شریکین کے متعدی ہی تو دو قسمیں ہوگئیں تو نصفا نصف القسام
ہوگیا کذا فی الزیلعی یعنے عاقلہ متعدی پر نصف دیت لازم ہوگی اور نصف رائگان الا اشہاد وعلی الحائط اشہاد وعلی النقض بالکسر ما ینقض من الجدار
دیوار مائل پر اشہاد وہی دیوار افتادہ منقوض پر اشہاد ہی یعنے ایک ہی اشہاد کفایت کرتا ہی دونوں کے ضمان تلف میں شارح نے کہا کہ

النقض بضم نون و سکون قاف عمارت ہی اُس اینٹ اور مٹی سے جو دیوار سے ساقط ہو وحینئذ فلو وقع الحائط علے الطریق بعد الاشہاد فعثر انسان بنقضہ فمات ضمن لان النقض ملکہ فتفریغہ علیہ اور اسوقت مین اگر دیوار گر پڑی راہ پر اشہاد کے بعد سو کوئی آدمی اُسپر ٹھوکر کھا کے گرا سو مر گیا تو مالک دیوار پر ضمان دیت لازم ہوگا اسواسطے کہ اینٹ اور مٹی منقوض مالک دیوار کی ملک ہی تو راہ کو اس سے فارغ کرنا اور صاف کرنا اسی پر واجب ہی وان عثر رجل بقتیل مات بسقوطہا ای الحائط لا یضمنہ لان تفریغہ للاولیاء لا الیہ اور اگر ایک مرد نے ٹھوکر کھائی اس مقتول پر جو دیوار کے سقوط سے مر گیا تھا تو مالک دیوار پر ٹھوکر کھانے والے کا ضمان لازم نہوگا اسواسطے کہ راہ فارغ کرنا مقتول کی لاش سے مقتول کے وارثون پر ہی نہ صاحب دیوار پر بخلاف الجناح حیث یضمن

رب الجناح القتیل الثانی ایضا لبقاء جنایتہ فیلزمہ تفریغ الطریق عن القتیل ایضا ولو باع الحائط او النقض بریٔ ولو باع الجناح لا اے لا یبرأ برخلاف برآمدہ گرنے کے کہ وہان مالک اسکا قتیل ثانی کا بھی ضمان دیگا بسبب باقی رہنے اسکی جنایت اور تعدی کے تو اُسپر راہ کا فارغ کرنا مقتول سے بھی لازم ہوگا اور جاننا چاہیے کہ وہ مسئلہ ہی کہ اگر دیوار یا منقوض کو مالک نے بیچ کر ڈالا تو ضمان سے بری الذمہ ہو گیا اور اگر برآمدہ بیچا تو ضمان تلف سے بری الذمہ نہوگا کذا فی الزیلعی ولا یصح الاشہاد قبل ان یہی الحائط لانعدام التعدی ابتداء وانتہاء اور صحیح نہیں گواہ کرنا دیوار کے جھکنے اور پھٹنے سے پہلے بسبب نہونے تعدی کے باعتبار ابتدا اور انتہا کے وتقبل فیہ شہادۃ رجل وامرأتین لانہا شہادۃ علے التقدم لا علے القتل اور اشہاد میں ایک مرد اور دو عورتون کی گواہی مقبول ہی کیونکہ یہ تقدم پر گواہی ہی نہ قتل پر فروع مسائل ملتقطہ شارح کے حائط ابعضہ صحیح وبعضہ واہ فاشہد

علیہ فسقط کلہ وقتل انسانا ضمنہ الا ان یکون الحائط طویلا فیضمن ما اصاب الواہی فقط لا الصحیح کحائطین فالاشہاد یصح فی الواہی لا فی الصحیح ایک دیوار ہی کہ کچھ درست ہی اور کچھ مائل ہی اور صرف اُسپر اشہاد واقع ہوا مائل پر سو تمام دیوار گر پڑی اور آدمی کو اسنے تلف کیا تو مالک دیوار کا ضمان اسکا دیگا مگر یہ کہ دیوار طویل ہو تو فقط بقدر اصابت دیوار ضعیف کے ضمان دیگا اسواسطے کہ اسوقت مین طول کے سبب سے ایک دیوار بمنزلہ دو دیوارون کے ہی تو اشہاد ضعیف دیوار مین صحیح ہوگا نہ درست دیوار مین حائطان احدہما مائل والآخر صحیح فاشہد علے المائل فسقط الصحیح فاتلف شیئا کان ہدرا فانہ دو دیوارین ہین ایک مائل ہی اور دوسری درست سو اشہاد واقع ہوا مائل پر سو گر پڑی درست دیوار تو اسنے کچھ تلف کر دیا تو وہ باطل اور رائگان ہی کچھ اسکا ضمان نہین کذا فی الخانیۃ مسجد مال حائطہ فالاشہاد علے من بناہ والدیۃ علے عاقلۃ من بناہ ایک مسجد ہی جسکی دیوار مائل ہی تو گواہ کرنا اُسکے بانیوالے پر چاہیے اور اُسکے سقوط کا خونبہا اُسکے بنانے والے کے مددگارون پر وحائط الوقف علے الساکین علے عاقلۃ الواقف اور جو دیوار کہ مساکین پر وقف ہی تو اُسکے سقوط کی دیت واقف کے مددگارون پر ہی جو اُسوقت ہی جبکہ اشہاد متولی وقف پر ہوا ہو اور اگر مساکین پر اشہاد ہو گا تو ضمان نہین کذا فی العالمگیریۃ وحائط العبد التاجر علی عاقلۃ مولاہ ولو مستغرقا استحسانا اور غلام تاجر کی دیوار گرنے کا ضمان اسکے مالک کے مددگارون پر ہی اگرچہ قرضہ غلام مستغرق بدین ہو استحسان کی دلیل سے قال ولی القتیل اذا جاء غد عفوت عن القصاص لا یصح لانہ تعلیق دل علیہ مسألۃ الاصل جاریۃ قتلت رجلا عمدا فزنی بہا ولی القتیل قبل ان یقتص لا یحد لانہا صارت مملوکۃ ولو الجیۃ مقتول کے وارث نے کہا کہ جب کل آویگی تو مین قصاص کو معاف کرونگا تو یہ عفو صحیح نہین اسواسطے کہ یہ تعلیق ہی یعنے گویا اسنے یون کہا کہ جب کل آویگی تو مین اس شخص کو جسکے بہانے کا شارع نے مجکو اختیار دیا تیری ملک مین کر دونگا اور ملک کی تعلیق صحیح نہین تعلیق قصاص پر مسئلہ اصل کا یعنے مبسوط کا دلالت کرتا ہی اور وہ یہ مسئلہ ہی کہ ایک لونڈی نے ایک مرد کو عمدا قتل کیا سو مقتول کے وارث نے اُسسے زنا کیا قصاص لینے سے پہلے تو زانی پر حد زنا واقع نہوگی اسواسطے کہ وہ لونڈی زانی کی مملوک ہوگئی کذا فی الولوالجیۃ اُس قتل کا موجب اصلی قصاص ہی تو وارث مقتول کا جاریہ کے خون کا مالک ہوگیا قصاص کی راہ سے اور جو اپنی مملوکہ سے وطی کرے اُسپر حد نہین

## باب جنایۃ البہیمۃ والجنایۃ علیہا

یہ باب ہی جانور کی جنایت اور جانور پر جنایت کرنے کے احکام مین الاصل ان المرور فی طریق المسلمین مباح بشرط السلامۃ فیما یمکن الاحتراز عنہ

قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ مسلمانوں کی راہ میں چلنا مباح ہے بشرط سلامت رہنے کے اس امر میں جس سے بچنا اور باز رہنا ممکن ہو ہم امر ممکن الاحتراز کی قید اسواسطے
لگائی کہ اگر سلامت علی الاطلاق شرط ہو تو راہ کا چلنا بند ہو جاوے اور احتراز جانور کے روندنے اور کاٹنے وغیرہ سے ممکن ہے کیونکہ وہ چلنے کی ضرورات سے نہیں لہذا
انہیں سلامت مشروط ہوئی برخلاف دم ہلانے اور اُسکے لگجانے کے کہ اس سے احتراز ممکن نہیں جانور کے سوار کو تو وہ ساقط ہی ہیں فضمن الراکب
فی طریق العامۃ ما وطئت دابتہ وما اصابت بیدہا او رجلہا او راسہا او کدمت بفمہا او خبطت بیدہا او صدمت ضامن ہے شارع عام میں سوار اُس
چیز کا جسکو اُسکے جانور نے روندا اور کچلا اور جو تلف کیا جانور نے اپنے ہاتھ یا پاؤں یا سر سے یا کاٹا اپنے منھ سے یا مارا اپنے ہاتھ سے یا دھکا دیا اپنے بدن سے فلو حدثت
المذکورات فی السیر فی ملکہ لم یضمن بہا الا فی الوطی وہو راکبہا لانہ مباشرۃ فقبلہ یقال یحرم المیراث تو اگر مذکورہ اپنی زمین مملوک کے چلنے میں حادث
ہو پیدا ہوں تو جانور کا مالک ضمان نہ دیگا مگر کچلنے میں ضمان لازم ہوگا جبکہ مالک اسپر سوار ہو اسواسطے کہ کچلوانا قتل مقتول کی مباشرت ہے اسپنے بوجھ کے
سبب سے تو قاتل مقتول کی میراث سے محروم ہوگا مع ہذا اگرچہ مقتول جانور کے بوجھ سے بھی تلف ہوتا ہے لیکن اُسکا بوجھ سوار کے تابع ہے کیونکہ اسکا چلنا سوار
کی طرف منسوب اور مضاف ہے چنانچہ بولتے ہیں کہ سوار فرسنگ بھر چلا اور جانا کہ وہ زمین پر چلا بس ہے تو سوار پر کفارہ اور دیت لازم ہوگی اور میراث سے محروم ہوگا
اسواسطے کہ مباشرت ملک اور غیر ملک میں برابر ہے کذا فی العینی ولو حدثت فی ملک غیرہ باذنہ فہو کملکہ فلا یضمن کما اذا لم یکن صاحبہا معہا قہستانی اور اگر
غیر کے ملک میں اسکی اجازت سے امور مذکورہ حادث ہوں تو غیر کی ملک بمنزلہ اسکی ملک کے ہے تو سوار پر ضمان لازم نہوگا یعنے مگر کچلنے میں البتہ ضمان لازم ہوگا چنانچہ جبکہ جانور کا
مالک اُسکے ساتھ نہو یعنے راہ میں اور جانور سے کچھ تلف ہو تو مالک پر ضمان لازم نہوگا کذا فی القہستانی والا یکن باذنہ ضمن ما اتلف مطلقا لتعدیہ اور اگر غیر کی ملک میں
جانور کا ادخال نہو مالک کے اذن سے تو مالک پر ضمان لازم آویگا اُسکے تلف کرنے کا اسکی تعدی کے سبب سے مطلقا خواہ جانور کے ساتھ مالک ہو یا نہو خواہ تلف کچلنے سے ہو
یا اور طرح زیلعی میں ہے کہ اگر جانور غیر کی ملک میں داخل ہوا اور جانور کا مالک اسکے ساتھ نہیں ہے تو کچھ ضمان نہیں اور اگر جانور کے مالک نے اُسکو داخل کیا تو سب صورتوں میں
ضمان اسپر لازم ہوگا تعدی کے سبب سے کذا فی الطحطاوی ولا یضمن الراکب ما نفحت برجلہا او ذنبہا سائرۃ خلافا للشافعی ضمان نہ دیگا سوار چلتے ہوئے
جانور کے پاؤں یا دم کے مارنے کا برخلاف شافعی کے اسواسطے کہ چلنے کی حالت میں اس سے احتراز ممکن نہیں تو اگر سوار جانور کو ٹھہرا دیگا راہ میں اور ضرب اُسکو واقع
ہوگی تو ضمان لازم آویگا اسلیے کہ ٹھہرانے سے احتراز ممکن ہے گرچہ ضرب سے احتراز ممتنع ہے کذا فی الدرر او عطب انسان بما اثارت بالسیر سائرۃ او واقفۃ
لاجل ذلک لان بعض الدواب لا یفعلہ الا واقفا یا کوئی آدمی تلف ہوگیا جانور کے لید کرنے یا پیشاب کرنے سے راہ میں ضمان نہیں خواہ جانور چلتا ہو یا ٹھہر گیا
ہو لید پیشاب کے واسطے اسلیے کہ بعضے جانور لید پیشاب نہیں کرتے ہیں بدون ٹھہرے ہوئے فلو اوقفہا لغیرہ فبالت ضمن لتعدیہ بایقافہ پھر اگر اُسنے جانور کو
لید پیشاب کے سوا اور کام کے واسطے ٹھہرایا اور اسنے پیشاب کیا یعنے اور اس سے کچھ تلف ہوگیا تو ضمان لازم آویگا اُسکے ٹھہرانے کی تعدی کے
سبب یعنے راہ اسواسطے موضوع نہیں کہ جانور اسمیں آخر کے واسطے ٹھہرایا جاوے تو ٹھہرانا تعدی ٹھہرا الا فی موضع اذن الامام بایقافہا فلا یضمن
ومنہ سوق الدواب واما باب المسجد فکالطریق الا اذا اعد الامام لہا موضعا مگر راہ کے اس مکان میں کھڑے کرنے میں ضمان نہیں جہاں سلطان نے جانور
کھڑے کرنے کا حکم دیا ہو اور از انجملہ نخاس ہے اور مسجد کا دروازہ تو بمنزلہ راہ کے ہے وجوب ضمان میں مگر جبکہ سلطان نے جانوروں کے کھڑے کرنے کے واسطے کوئی مکان
وہاں مقرر کردیا ہو فان اصابت بیدہا او رجلہا حصاۃ او نواۃ او اثارت غبارا او حجرا صغیرا ففقا عینا او افسد ثوبا لم یضمن لعدم امکان
الاحتراز عنہ ولو حجرا کبیرا ضمن لامکانہ پھر اگر جانور نے اپنا ہاتھ یا پاؤں مارکے کنکری یا کھجور کی گٹھلی اچھالی یا چھوٹا پتھر یا غبار اڑایا سو اُسنے آنکھ پھوڑ دی یا
کپڑا بگاڑا تو سوار پر ضمان نہیں اسواسطے کہ اس سے احتراز ممکن نہیں اور اگر پتھر بڑا ہے تو ضمان دیگا بسبب امکان احتراز کے وضمن السائق والقائد ما ضمنہ الراکب
وصحح فی الدرر انہ مطرد ومنعکس اور ضمان دیتا ہے جانور کا کھینچنے والا اور پیچھے سے ہانکنے والا اس چیز کا جسکا سوار ضمان دیتا ہے اور درر میں تصحیح کی ہے کہ یہ قول مطرد

سلہ بلکہ نسخہ میں بجائے یحرم کے لم فاعل ہے اور لفظ [illegible] ۱۲

گر پڑے منہ کے بل تو ہر ایک کی دیت دوسرے کے عاقلہ پر واجب ہوگی بسبب مرجانے ہر ایک کے اپنے ساتھی کی قوت سے فان تجاذبا فوقع احدہما علی القفا والآخر
علی الوجہ فدیۃ الواقع علی الوجہ علی عاقلۃ الآخر لموتہ بقوۃ صاحبہ وہدر دم من وقع علی القفا لموتہ بقوۃ نفسہ پھر اگر دونوں میں سے [illegible]
ایک شخص چت گرا اور دوسرا منہ کے بل تو منہ کے بل گرنے والے کی دیت دوسرے شخص کی عاقلہ پر ہے بسبب اسکے مرنے کے اپنے ساتھی کی قوت سے اور رائگاں ہوا اسکا
خون جو چت گرا بسبب اسکے مرنے کے اپنی ذات کے زور سے ولو قطع انسان الحبل بینہما فوقع کل منہما علی القفا فماتا فدیتہما علی عاقلۃ القاطع لتسببہ
بالقطع اور اگر ایک انسان نے وہ رسی کاٹ دی جسکو دو شخص کھینچتے تھے سو دونوں شخص چت گر پڑے اور دونوں مرگئے تو دونوں کی دیت کاٹنے والے کی عاقلہ پر ہوگی کیونکہ قاطع
قطع کرنے سے دونوں کی موت کا سبب ٹھہرا وعلی سائق دابۃ وقع اداتہا ای آلاتہا کسرج ونحوہ علی رجل فمات وقائد قطار بالکسر قطار الابل وعلی راکب
منہ رجلا الدیۃ اور اس جانور کے کھینچنے والے پر جسکا سامان یعنی زین یا اسکے کوئی اور چیز گر پڑی ایک مرد پر سو وہ مرگیا دیت واجب ہے اور اونٹ کی قطار کے
ہانکنے والے پر جن میں سے ایک اونٹ نے کسی مرد کو کچلا اور وہ مرگیا دیت واجب ہے شارح نے کہا قطار کسرہ قاف عبارت ہے اونٹ کی قطار سے وان کان معہ سائق ضمنا لاستوائہما

فی التسبب لکن ضمان النفس علی العاقلۃ وضمان المال فی مالہ ہذا اذا کان السائق من جانب من الابل فلو توسطہا واخذ بزمام واحد ضمن ما خلفہ وضمنا ما تقدم [illegible]
او راکب وسطہا یضمن فقط مالم یاخذ بزمام ما خلفہ اور اگر اونٹ کی قطار ہانکنے والے کے ساتھ کوئی شخص قطار کا آگے کھینچنے والا ہوگا اور کوئی کچل کے مر جائیگا تو دونوں
پر ضمان لازم آویگا اسواسطے کہ موت کے سبب ہونیکی میں قائد اور سائق دونوں برابر ہیں لیکن جان کا ضمان عاقلہ پر ہے اور مال کا ضمان خود اسکے مال میں ہے یہ اس صورت میں
ہے کہ اگر قطار کا ہانکنے والا اونٹوں کی ایک جانب پر سوار ہو سو اگر ہانکنے والا قطار کے بیچ میں ہوا اور ایک اونٹ کی نکیل پکڑے ہو تو پچھلی قطار کا ضامن ہوگا یعنی اسواسطے
کہ جب قطار سے زمام منقطع ہوئی تو قائد مقدم ضمانت سایق کا قائد نہ رہا اور سایق اور قاید ضمان دینگے اپنے آگے کی قطار کا اور جو قطار کے اندر ایک اونٹ پر سوار ہو وہ فقط اسی
اونٹ کا ضامن ہوگا جب تک کہ پچھلی قطار کی نکیل نہ پکڑی ہو وہم نہیں ہے کہ ایک مرد ایک اونٹ پر سوار ہو درمیان قطار کے اور کسی اونٹ کو ہانکتا نہو تو اگلے اونٹوں کی
جنایت کا ضامن نہ ہوگا اسواسطے کہ وہ انکا ہانکنے والا نہیں ہے اور اسی طرح پچھلے اونٹوں کا ضامن بھی نہیں کیونکہ وہ انکا کھینچنے والا نہیں لیکن اگر پچھلے اونٹوں کی نکیل
پکڑے ہوگا تو ضمان اسپر لازم ہوگا ہاں جس اونٹ پر وہ سوار ہے اسکی جنایت کا ضمان اسپر لازم ہوگا اور کچلنے کے سوا اور جنایت کا ضمان کھینچنے والے پر بھی ہے لیکن کچلنے کا
ضمان خاص سوار پر ہے اسواسطے کہ وہ مباشر ہے انتہی طحطاوی نے کہا شارح کی عبارت اختصار سے موہم ہوگئی فان قتل بعیر ربط علی قطار سائر بلا علم قائدہ
رجلا مفعول قتل ضمن عاقلۃ القائد الدیۃ رجعوا بہا علی عاقلۃ الرابط لانہ دیۃ لا خسران کما توہمہ صدر الشریعۃ پھر اگر اس اونٹ نے مرد کو قتل کیا جو باندھا
گیا تھا چلتی قطار پر اسکے کھینچنے والے کے بدون علم کے تو کھینچنے والے کی عاقلہ پر دیت مقتول کا ضمان لازم ہوگا اور کھینچنے والے کی عاقلہ باندھنے والے کی عاقلہ سے دیت کو
پھیر لیگی اسلیے کہ اس دیت دینے میں نقصان نہیں ہے جیسا کہ صدر الشریعۃ نے وہم کیا ہے صدر الشریعۃ نے کہا لائق یوں ہے کہ باندھنے والے کے مال میں دیت لازم ہو اسواسطے
کہ اسنے انکو نقصان دیا اور یہی ہے تو لا عاقلہ قائد پر دیت اسواسطے لازم ہوئی کہ اسکو ممکن تھا کہ قطار میں اونٹ باندھنے سے روکتا پھر جب اسنے حفاظت ترک کی تو متعدی ہوا [illegible]
اور اسی عاقلہ پر دیت آتی ہے اور رجوع کی وجہ یہ ہے کہ رابط نے اسکو اس بلا میں ڈالا فلو ربطہ والقطار واقفۃ ضمنہا عاقلۃ القائد بلا رجوع لقودہ بلا اذن پھر اگر اونٹ باندھا اور حال یہ کہ
قطار کھڑی ہے تو قائد کی عاقلہ دیت کا ضامن ہوگی بدون رجوع کے یعنی عاقلہ رابط سے دیت کا تقاضا کرنا اور لینا انکو جائز نہوگا بسبب کھینچنے قائد کے بدون اذن رابط کے ہے
برخلاف چلتی قطار کے کہ اسمیں اذن کھینچنے کا دلالت حال سے ثابت ہے ومن ارسل بہیمۃ وکلبا ملتقی وکان خلفہا سائقا لہا فاصابت فی فورہا ضمن لانہ الحامل لہا
وان لم یمش خلفہا فلا واصابت فی فورہا فسائق حکما وان تراخی انقطع السوق فالمراد بالسوق الملتقی خلفہا والمراد بالبہیمۃ الکلب نہایہ اور جسنے جانور یا کتا
چھوڑا کذا فی الملتقی اور چھوڑنے والا اسکے پیچھے ہانکنے والا ہے سو جانور نے فی الفور کچھ تلف کیا تو اسپر ضمان لازم ہوگا اسلیے کہ وہی جانور کا حامل و باعث ہے اور اگر
جانور کے پیچھے نہ چلتا ہو تو جبتک کہ جانور اپنے فور میں ہے یعنی چھوڑنے کے بعد نہیں ٹھہرا تو وہ شخص سائق ہو جائیگا اور اگر ٹھہر گیا تو ہانکنا منقطع ہوگیا

تو اسلئے کہ یہاں مراد جانور سے پیچھے چلتا ہی اور جانور سے مراد گتا ہی کذا فی الزیلعی ھم درالمنتقی مین ابو یوسف سے روایت ہی کہ جانور اور کتے کا چھوڑنے والا ضامن ہی
ہر حال مین یعنی اُسنے ہانکا ہو یا نہ ہانکا ہو اور اسی قول پر فتوی ہی چنانچہ قہستانی نے بیان کیا ہی فتاوی عالمگیری مین ہی کہ مشائخ نے ابو یوسف کا قول لیا ہی فقیہ ابو اللیث
نے کہا یہی قول مختار ہی اور اگر گدہا چھوڑا سو کسی کے کھیت مین گیا اور اُسکو فاسد کیا اگر اُسنے چھوڑا اُسکو اور ہانکے یا کھیت کی طرف اسطرح پر کہ وہ اُسکے پیچھے تھا تو اُسپر ضمان ہی
اور اگر وہ اُسکے پیچھے نہین تھا لیکن گدہا فی الفور کھیت مین جا پڑا اور داہنے بائین نہین جھکا جس طرف اُسنے چھوڑا تھا اسی طرف گیا سو کھیت کو اُسنے خراب کیا تو بھی ضمان اُسپر لازم ہوگا
اور اگر داہنے بائین گیا پھر کھیت مین جا پڑا تو اگر وہان کئی راہین ہونگی تو وہ ضامن نہین اور ایک ہی راہ ہی تو اُسپر ضمان لازم ہوگا اور اگر اُسنے چھوڑا سو وہ ساعت بھر ٹھہر گیا
پھر کھیت کی طرف گیا اور خراب کیا تو چھوڑنے والے پر ضمان نہین ہی انتہی اس تقریر سے کلام شارح کی توضیح ہوگئی اور چونکہ کتے پر ضمان نہین تو اس قول کو کہ جانور سے
کتا مراد ہی حذف کرنا مناسب تھا کذا فی الطحطاوی مختصرا و ان ارسل طیرا ساقہ اولا او دابۃ او کلبا ولم یکن سائقا لہا او انفلتت دابۃ فاصابت مالا او
آدمیا نہارا او لیلا لا ضمان فی الکل لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام العجماء جبار ای المنفلتۃ ہدر اور اگر پرندہ چھوڑا خواہ اُسکو ہانکا ہو
یا نہ ہانکا ہو یا جانور چوپایا یا کتا چھوڑا اور حالانکہ اُسکو نہین ہانکا یا جانور بذات خود چھوٹ گیا کا مال یا آدمی کو تلف کیا رات میں یا دن مین تو ضمان
نہین سب صورتون مین بدلیل قول نبی علیہ الصلوۃ والسلام کے کہ جانور کا زخم باطل ہی یعنی جانور گریختہ کا فعل رائگان ہی اُسپر ضمان نہین ہی ابو داؤد اور ابن ماجہ
حدیث یون مروی ہی کہ العجماء جرحہا جبار یعنی جانور کا زخمی کرنا رائگان ہی اُسپر ضمان نہین امام محمد نے کہا کہ جانور سے مراد گریختہ جانور ہی تو اُسکا فعل باطل ہی جو جانور
چھوڑا گیا اسواسطے کہ فساد مرسلہ کا فور ارسال مین رائگان نہین اور امام شافعی اور مالک اور احمد اور اکثر فقہا حجاز نے کہا کہ جانور کے فعل کا دن مین ضمان نہین رات کے
ضمان ہی کذا فی العینی کما لو جمحت الدابۃ بہ ای بالراکب ولم یقدر الراکب علی ردہا فانہ لا یضمن کالمنفلتۃ لانہ حینئذ لیس بمسیر لہا
فلا یضاف سیرہا الیہ حتی لو اتلفت انسانا فدمہ ہدر چنانچہ اگر جانور نے سرکشی اور شرارت کی سوار سے اگرچہ وہ مست ہو اور سوار اسکے روکنے پر قادر نہ ہوا اُسکے
پھیرنے پر ضمان لازم نہوگا خود چھوٹے جانور کے مانند اسواسطے کہ اس وقت میں سوار اُسکا چلانے والا نہین ہی تو جانور کا چلنا سرکشی کی حالت مین سوار کی طرف منسوب
نہوگا تو اگر اس حالت مین جانور کسی انسان کو تلف کریگا تو اسکا خون باطل ہی اُسکا کچھ ضمان نہین کذا فی العمادیۃ ومن ضرب دابۃ علیہا راکب او نخسہا بغیر اذن
الراکب فنفحت او ضربت بیدہا او نفرت فصدمتہ وقتلتہ ضمن ہو ای الناخس لا الراکب اور جسنے اس جانور کو مارا جسپر کوئی
سوار ہی یا لکڑی سے جانور کو کوچا بدون اذن سوار کے سو جانور نے اپنے پاؤن یا ہاتھ سے کوچنے والے کے سوا اور شخص کو مارا یا جانور بھڑک کر اُسنے اُسکو کچلا اور قتل کیا تو کوچنے والا
ضامن ہوگا نہ سوار ھم راکب کے مانند سائق اور قائد ہی تو عدم ضمان مین کوچنے کو اسواسطے مخصوص کیا کہ اگر گھوڑے کی پیٹھ پر ہاتھ رکھے اور جانور کسی کو تلف کرے تو ہاتھ رکھنے والا
پر ضمان نہین کذا فی الطحطاوی عن القہستانی والمنیۃ وقال ابو یوسف یضمنان نصفین کما لو کان سوقفا دابۃ علی الطریق لتعدیہ فی الایقاف ایضا اور ابو یوسف نے
کہا کہ کوچنے والا اور سوار دونون نصف نصف دیت کا ضمان دین چنانچہ اگر سوار نے جانور کو راہ مین کھڑا کیا ہو تو دونون پر ضمان لازم ہوگا اسواسطے کہ سوار کی بھی
تعدی ثابت ہی راہ مین کھڑے کرنے سے جیسے کوچنے والے کی تعدی ہی ولو کان باذنہ وہلکت اصابۃ فورہا فدم علیہما اور جیسے اگر کوچا سوار کے اذن سے ہو اور جانور نے کسیکو
کچلا کوچنے کے ساتھ ہی بلا توقف تو مقتول کا خون دونون شخصون پر ہی دونون پر خون اُس وقت ہوگا جبکہ جانور اپنے مقام سے نہ ہٹا ہو اور نہین تو فقط طاعن پر ہوگا نہ راکب پر
کذا فی الطحطاوی عن الملتقی ولو نفحت الناخس فدمہ ہدر اور اگر کوچنے والے کو جانور نے تلف کیا تو اُسکا خون رائگان ہی ولو القت الراکب فقتلتہ فدیتہ علی عاقلۃ
الناخس ثم الناخس انما یضمن لو الوطی فور النخس والا فالضمان علی الراکب لانقطاع اثر النخس درر وبزازیۃ اور اگر جانور نے سوار کو گرایا سو اُسکو
قتل کیا تو اُسکا خون کوچنے والے کے عاقلہ پر ہی پھر دریافت کرنا چاہیے کہ کوچنے والے پر اسی صورت مین ضمان لازم ہوگا اگر کچلنا کوچنے کے فی الفور ہوا اور نہین تو
سوار پر ضمان لازم ہوگا کوچنے کے انقطاع اثر کے سبب سے کذا فی الدرر والبزازیۃ وضمن فی فقء عین دجاجۃ او شاۃ قصاب او غیرہا ما نقصہا لانہ اللحم

اور مرغی کی آنکھ یا قصاب کی بکری یا گاے کی آنکھ پھوڑنے مین بقدر ہی نقصان کے ضمان لازم ہوگا اسواسطے کہ وہ تو گوشت کے واسطے ہین یعنی قصاب کی بکری سے
گوشت مقصود ہوتا ہے تو بقدر نقصان کے ضمان لازم ہوگا اور نقصان دریافت کرنے کا یہ طریقہ ہے کہ تندرست بکری کی قیمت کیجاوے اور آنکھ پھوٹنے کی قیمت مقرر کیجاوے تو جسقدر
تندرست کی قیمت زیادہ ہوگی اتنا ضمان لازم ہوگا اور یہی حکم ہے کبوتر اور کتے اور بلی کی آنکھ پھوڑنے کا کذا فی الطحطاوی وفی عینیہا جمیعا ربہا ان شاء ترکہا
علیہ الفاقئ وضمنہ قیمتہا او امسکہا وضمنہ النقصان زیلعی اور مرغی اور قصاب کی بکری کی دونون آنکھ پھوڑنے مین اسکے مالک کو اختیار ہے چاہے پھوڑنے والے پر
چھوڑ دے یعنے اسکو دیدے اور اسکی قیمت کا تاوان اس سے لے یا اسکو اپنے پاس رکھے اور نقصان کا تاوان لے کذا فی الزیلعی وفی عین بقرۃ جزار وجزور ولو ای الجزور
فائدۃ الاضافۃ عدم اعتبار الاعداد للحم فی الحکم الاتی ابن کمال وحمار وبغل وفرس ربع القیمۃ اور اونٹ حلال کرنے والے کی گاے بیل اور اسکے
اونٹ کی آنکھ پھوڑنے مین اور گدہے اور خچر اور گھوڑے کی آنکھ پھوڑنے مین چوتھائی قیمت کا ضمان ہے شارح نے کہا کہ اضافت کا فائدہ یہ ہے کہ گوشت کے لیے ہونیکا اعتبار
نہین ہے وجوب ربع قیمت کے حکم مین کذا ذکرہ ابن کمال ہم شکرکش کی گاے بیل اور اونٹ ہین اسواسطے یہ مسئلہ موضوع ہوا تاکوئی یہ وہم نکرے کہ وہ دونون
گوشت کے واسطے مقصود ہین تو اسکا حکم بکری کے مانند ہے بلکہ خواہ گاے بیل اور اونٹ کھیتی کے واسطے ہو یا سواری کے واسطے انکی آنکھ مین چوتھائی قیمت ہے جسطرح
غیر ماکول اللحم جانور خچر اور گدہے مین چوتھائی قیمت ہے کذا فی المنح عن شروح الہدایۃ لان اقامۃ العمل بہا انما یکون باربع اعین عیناہا وعینا مستعملہا
فصارت کانہا ذات اعین اربعۃ وقال الشافعی رضی اللہ عنہ کالشاۃ والفرق ما قدمناہ اونٹ اور بیل اور گھوڑے کی آنکھ مین چوتھائی قیمت اسواسطے لازم
ہوئی کہ انسے کام لینا تو چار آنکھون سے ہوتا ہے دو آنکھین جانور کی اور دو آنکھین کام لینے والے کی یعنے مزارع یا سوار کی تو گویا ان جانورون کی چار آنکھین ہوگئین
اور امام شافعی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ انکا حکم بکری کے مانند ہے یعنے بقدر نقصان ضمان لازم ہے اور فرق بکری اور ان جانورون مین وہ ہے جسکو ہم پہلے
ذکر کر چکے یعنے بکری تو گوشت کے واسطے اور اونٹ گھوڑا بیل کھیتی یا سواری کے واسطے ہین تو حکم مین کیونکر برابر ہونگے لکن یرد علیہ انہ لو فقئت
عینیہ معا مثلا ان یضمن نصف قیمتہ ولیس کذلک کما مر فالاولی التمسک بما روی انہ علیہ الصلاۃ والسلام قضی فی عین الدابۃ بربع القیمۃ لیکن
چار آنکھون کی تعلیل پر یہ اعتراض وارد ہوتا ہے کہ اگر مثلا گدہے کی دونون آنکھون کو پھوڑے تو نصف قیمت کا ضمان دے اور حالانکہ ایسا حکم نہین چنانچہ
زیلعی سے عنقریب مذکور ہو چکا کہ دونون آنکھین پھوڑنے مین مالک مختار ہے چاہے سب قیمت لے اور چاہے اسکو اپنے پاس رکھے اور نقصان کا ضمان لے تو استدلال
کرنا اس حدیث سے بہتر ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ جانور کی آنکھ مین چوتھائی قیمت کا حکم فرمایا معجم طبرانی مین زید بن ثابت سے
مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جانور کی آنکھ مین اسکی چہارم قیمت کا حکم دیا اور مصنف عبد الرزاق اور ابن ابی شیبہ مین عمر فاروق رضی اللہ عنہ
سے یہی حکم مروی ہے کذا فی العینی شرح الہدایۃ والتقیید بالعین لانہ لو قطع اذنہا او ذنبہا یضمن نقصانہا وکذا لسان الثور والحمار وقیل جمیع القیمۃ کما لو قطع
احدی قوائمہا فانہ یضمن قیمتہا وعلیہ الفتوی لو غیر ماکول وان ماکولا خیر کما مر فی العینین لکن فی العیون ان امسکہ لا یضمن شیئا عند ابی حنیفۃ
وعلیہ الفتوی وعرجہا کقطعہا اور آنکھ کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر جانور کا کان یا دم کاٹیگا تو اسکے نقصان کا ضمان دیگا اور اسی طرح بیل اور گدہے کی
زبان کاٹنے مین ضمان ہے نقصان کا اور قول ضعیف یہ ہے کہ سب قیمت کا ضمان لازم ہوگا جیسا کہ اگر ایک پانون کاٹیگا جانور کا تو اسکی پوری قیمت کا
ضمان دیگا اور اسی قول پر فتوی ہے یعنے اگر جانور ماکول اللحم نہو اور اگر حلال ماکول اللحم ہوگا تو مالک مختار ہے چنانچہ اسکی تفصیل دونون آنکھون کے
پھوڑ ڈالنے مین مذکور ہو چکی لیکن عیون مین یون مذکور ہے کہ اگر مالک غیر ماکول اللحم پانون کٹے جانور کو اپنے پاس رکھ لیگا تو کاٹنے والا اسکا کچھ ضمان
نہ دیگا ابو حنیفہ کے نزدیک اور اسی قول پر فتوی ہے اور جانور کا لنگڑا ہو جانا پانون کٹ جانے کے مانند ہے یعنے ماکول اور غیر ماکول کے لنگڑا کر دینے مین کل قیمت
لازم ہوگی کذا فی الطحطاوی فرع مسائل لحقہ شارح کے نقل المصنف عن الدرر کلب یاکل عنب الکرم فاشہد علیہ فیہ فلم یحفظہ حتی اکل العنب

اس مکان والوں کے حال کی جسمین مقتول پایا گیا سو اگر وہ مکان مملوک ہوگا تو قسامہ واجب ہوگا انکے مالکوں پر اور دیت واجب ہوگی انکے مددگاروں پر اسی طرح اگر وہ مکان
معین لوگوں پر وقف ہوگا تو مستحقوں پر قسامہ ہے اور دیت انکے مددگاروں پر ہے اسلیے کہ ملک اور ولایت یعنے تصرف کا اعتبار ہے چنانچہ مصنف نے شرح میں وہبانیہ
اور بزازیہ سے نقل کیا ہے میں کہتا ہوں اور عنقریب اسکی تصریح آویگی متن میں اور درر وغیرہ کی پیروی سے تو اس وقت قریب مکان کا کچھ اعتبار نہیں مگر جبکہ مقتول اس
مکان مباح میں پایا جاوے جو کسی کی ملک ہو نہ قبضہ اور تصرف میں محیط سرخسی میں ہے کہ جب مقتول بیابان میں ہو تو اگر وہ کسی کا مملوک ہے تو قسامہ اور دیت مالک
اور اسکی قوم پر ہے اور اگر کسی کی ملک نہیں تو اگر مقتول کی آواز سنی جاتی ہو کسی شہر سے تو انپر قسامہ ہے اور اگر آواز نہ سنی جاتی ہو تو اگر اس جنگل سے اہل اسلام کو فائدہ
ہوتا ہو لکڑی اور گھاس سے تو دیت اسکی بیت المال سے دیجاوے اور اگر اہل اسلام کو وہاں سے کچھ فائدہ نہیں ہوتا تو اسکا خون رائگان ہے اور اسی طرح کا حکم ہے
اگر بیابان میں مقتول پایا جاوے اور اسکی قرب میں آبادی نہو کذا فی الطحطاوی عن الملتقط والاعتبار فی الملک والید اور اگر مکان مملوک یا وقف ہو
تو قسامہ صاحب ملک اور صاحب تصرف پر ہے والمراد بالولایۃ والید تخصیص ... فلو لجماعۃ المسلمین فلا قسامۃ ولا دیۃ علی احد اور
ولایت اور قبضہ سے جو اوپر مذکور ہوئے ہیں ولایت اور قبضہ خاص مراد ہے اگرچہ قبضہ جماعت میں کا ہو تو اگر تمام مسلمین کا تصرف ہو تو اس مکان کے مقتول کا
کسی پر قسامہ ہے نہ دیت کذا فی البدائع لکن سیجیء وجوبہا فی بیت المال فتامل لکن وجوب دیت کا بیت المال میں عنقریب آویگا سو تامل کرو طحطاوی نے
کہا کہ اگر بدائع کی نفی کو اہل قریہ پر محمول کیجیے تو وجوب بیت المال سے کچھ منافات نہیں والمراد بالید ایضا الید المستحقۃ واما الاراضی التی لہا مالک اخذ ید ملا
دال ظلما فینبغی ان یکون القتیل فیہا ہدرا لانہ لیس علی الغاصب دیۃ قہستانی عن الکرمانی فلیحرر اور یہ بھی ہے کہ قبضہ اور تصرف سے حقدار کا قبضہ
مراد ہے اور جن زمینوں کے مالک ہیں پر حاکم نے زبردستی انکو چھین لیا ہے تو لائق یہی ہے کہ انکے اندر مقتول کا خون رائیگان ہو اسواسطے کہ غاصب
پر دیت نہیں ہے کذا فی القہستانی عن الکرمانی تو اسکی تحریر اور تنقیح کرنا چاہیے مذہب کی روایت سے وان مباحا لکنہ فی ایدی المسلمین تجب الدیۃ
فی بیت المال لما ذکرنا انہ اذا کان بحال یسمع منہ الصوت یجب علیہم الغوث کذا فی الوالجیۃ اور اگر مکان مباح ہو لیکن مسلمان کے قبضہ
میں ہو تو دیت واجب ہے بیت المال میں اسوجہ سے جو ہمنے ذکر کیا ہے کہ جب وہ اسطرح ہے کہ وہاں سے آواز سنی جاتی ہو تو فریاد رسی واجب ہوگی کذا فی الوالجیۃ
محیط سرخسی سے نقل ہو چکا ہے کہ وجوب دیت کا محل بیت المال وہ ہے جہاں سے آواز مسموع نہوتی ہو تو شارح کی یہ تعلیل بلاوجہ ہے کذا فی الطحطاوی
وفیہا ولو وجد قتیل فی ارض رجل الی جانب قریۃ لیس صاحب الارض منہا ای من اہل القریۃ فہی علیہ ای علی رب الارض لا علی اہلہا ای القریۃ
لان العبرۃ للملک والولایۃ انتہی قلت فہذا صریح فی ان القرب انما یعتبر اذا وجد فی ارض مباحۃ لا مملوکۃ ولا موقوفۃ لان تدبیرہا لاربابہا ... فتنبہ
اور والوالجیہ میں ہے اور اگر مقتول پایا جاوے ایک مرد کی اس زمین میں جو ایک گاؤن کی طرف متصل ہے اور مالک زمین اس گاؤن کا رہنے والا نہیں ہے تو دیت
اسکی مالک زمین پر ہے نہ اہل قریہ پر اسواسطے کہ اعتبار ملک اور تصرف کا ہے انتہی میں کہتا ہوں تو یہ روایت صریح ہے اس میں کہ قرب مکان اسی
صورت میں معتبر ہے جبکہ مقتول پایا جاوے زمین مباح میں نہ مملوک اور موقوف میں اسواسطے کہ تدبیر مملوک یا موقوف کی انکے لوگوں پر ہے اور عنقریب یہ مسئلہ متن
میں آویگا تو آگاہ رہنا وان وجد فی دار انسان فعلیہ القسامۃ ولو عاقلتہ حضورا دخلوا فی القسامۃ ایضا خلافا لابی یوسف رحمہ اللہ تعالی اور اگر
مقتول پایا گیا کسی آدمی کے گھر میں تو اسپر قسامہ ہے اور اگر انکے مددگار موجود ہیں تو وہ بھی قسامہ میں داخل ہونگے بخلاف ابو یوسف کے کذا فی الملتقی
والدیۃ علی عاقلتہ ان ثبت انہا لہ بالحجۃ وکان لہ عاقلۃ والا فعلیہ اور دیت اس آدمی کے مددگاروں پر ہے اگر ثابت ہوا حجت سے کہ وہ گھر اسکا
ہے اور وہ شخص مددگار رکھتا ہو اور اگر اسکے مددگار نہیں ہیں تو اسی آدمی پر دیت واجب ہے حجت سے مراد گواہ ہیں یا مددگاروں کا اقرار وہی ای الدیۃ والقسامۃ علی
اہل الخطۃ الذین خط لہم الامام اول الفتح ولو بقی منہم واحد اور دیت اور قسامہ اہل خطہ پر ہے اہل خطہ وہ ہیں جنکو امام نے خط کھینچ کر ملکیت کا ابتداء

فتح اسلام میں اگرچہ ان میں سے ایک ہی شخص باقی رہا ہو (خطہ بالکسر عبارت ہے مکان مخطوطہ سے اہل خطہ سے مراد املاک قدیمہ کے لوگ ہیں جو مالک ہوئے زمین کے جبکہ امام نے
شہر فتح کیا اور اسکو غانمون میں بانٹ دیا اور ہر ایک کو خط لکھ دیا تاکہ انکے حصے جدے جدے ہو جاویں کذا فی العینی) دون السکان والمشترین وقال ابو یوسف کلہم مشترکون
وہان کے رہنے والے اور خریدارون پر اور ابو یوسف نے کہا کہ اصل مالک اور ساکن اور خریدار دیت اور قسامہ میں شریک ہیں فان باع کلہم فعلی المشترین بالاجماع
پھر اگر وہان کے سب مالکون نے مکانات بیچ ڈالے تو دیت اور قسامہ خریدارون پر واجب ہے باتفاق طرفین اور ابو یوسف کے وان وجد فی دار بین قوم لبعضہم اکثر
... والرؤس کالشفعۃ اور اگر مقتول پایا گیا اس گھر میں جو مشترک ہے درمیان ایک قوم کے بعضون کا حصہ زیادہ ہے تو قسامہ اور دیت آدمیون کے شمار پر
ہے شفعہ کے مانند ہے مثلا ایک شخص کا حصہ آدھا ہے اور دوسرے کا دسوان اور تیسرے کا باقی تو قسامہ اور دیت انکے عاقلہ پر تین تہائی برابر ہے اسواسطے کہ قلیل اور
کثیر مالک حفظ اور تدبیر میں برابر ہے کذا فی الطحطاوی وان بیعت ولم تقبض حتی وجد فیہا القتیل فعلی عاقلۃ البائع اور اگر گھر بیع ہو گیا اور ہنوز
مشتری کے قبضہ میں نہیں آیا کہ اسمیں مقتول پایا گیا تو قسامہ اور دیت بائع کے عاقلہ پر ہے وفی البیع بخیار علی عاقلۃ ذی الید فانما اور بیع شرط
خیار میں صاحب قبض کی عاقلہ پر دیت اور قسامہ ہے بخلاف صاحبین کے ہم خواہ خیار بائع کا ہو خواہ مشتری کا خواہ دونوں کا ولا تعقل عاقلۃ حتی یشہد الشہود انہا
الدار لذی الید ... القتیل الذی الید وہو القتیل کما سیجیء اور عاقلہ یعنے مددگارون پر دیت دینا لازم نہوگا جبتک شاہد گواہی نہ دین اسکی کہ جس گھر میں مقتول
ہو وہ بعض ورثہ صرف شخص کا ہے اگرچہ قابض بھی مقتول ہو چنانچہ آگے مذکور ہوگا یعنے اگر ذی الید خود مقتول ہو تو بھی اسکی عاقلہ پر دیت لازم نہوگی جبتک گواہ یہ
نہ دین کہ ذی الید کی ملک ثابت ہوگی ولا تکفی مجرد الید حتی لو کان بہ علم تدعا قلۃ ... درر اور عاقلہ پر وجوب دیت کے واسطے فقط قبض بلا ثبوت ملک بدون شہادت
کے کافی نہ ہوگا تو اگر ثبوت ملک کا فقط قبض ہی سے ہوگا تو قابض کا عاقلہ کسی مقتول فی الدار کی دیت نہ دیگا اوسیکا بعض مقتول کی دیت دیگا کذا فی الدرر معللا
بانہ لا یمکن الایجاب علی الورثۃ للورثۃ یعنے صاحب درر نے عدم وجوب دیت کو ذکر کیا ہے علت بیان کرکے کہ کچھ دیت کا واجب کرنا وارثون پر وارثون کے واسطے
ممکن نہیں ہے مقتول کا گھر تھا اور قتل کی حالت میں وارثون کا ملک ہو گیا اور وارثون کے مددگار اسکے متحمل ہوتے ہیں جو وارثون پر واجب ہوتا ہے تا وارثون پر
تخفیف ہو تو اگر مددگارون پر دیت واجب ہو اور وارثون کو ملی تو گویا وارثون کا ضرر ہوا وارثون کے نفع کے واسطے اور یہ ممکن نہیں صاحب درر نے
یہ تعلیل صاحبین کے مذہب کی بیان کی ہے اور امام کا یہ مذہب ہے کہ وارثون کے عاقلہ پر دیت واجب ہے چنانچہ شارح امام کی طرف سے اس تعلیل کا جواب دیگا اور یہ مسئلہ
متن اور شرح میں آیندہ بھی مذکور ہوگا ثم الورثۃ یتحملون فیکون الایجاب علی الورثۃ للمیت لا للورثۃ کذا قیل پھر معلوم کرنا چاہئے کہ وارث مقتول کے خلیفہ ہوتے
ہین تو ایجاب دیت کا وارثون پر ہوتا ہے میت کے نفع کے واسطے نہ وارثون کے نفع کے واسطے چنانچہ بعضون نے یہ بیان کیا ہے تعلیل مذکور کے جواب میں قلت
وقد یقال لما کان ہو لا یدی لنفسہ فغیرہ بالاولی لقوۃ الشبہۃ فتامل میں کہتا ہون جبکہ صاحب خانہ اپنی ذات کی دیت نہیں دیتا ہے تو صاحب خانہ کے
سوائے اور شخص پر بطریق اولی دیت واجب نہوگی عدم وجوب کے شبہہ قوی ہونے سے سو اسکو تامل کر وان وجد فی الفلک فالقسامۃ والدیۃ علی
من فیہا من الرکاب والملاحین اتفاقا لانہ فی ایدیہم کالدابۃ اور اگر مقتول پایا گیا ناو میں تو قسامہ اور دیت (کذا فی الدرر) ان لوگون پر ہے جو ناو کے اندر
سوار ہیں اور ملاحون پر بالاتفاق اسواسطے کہ کشتی انکے قبضہ میں جانور کے مانند ہے ہم وجوب دیت میں مالک اور غیر مالک اور ناو کے کھینچنے والے سب
برابر ہیں وکذا العجلۃ حکمہا کالفلک اور اسی طرح گاڑی کا حکم کشتی کے مانند ہے یعنے اسکے مقتول کی دیت اور قسامہ گاڑی کے سوارون پر ہے وفی
مسجد محلۃ وشارعہا الخاص باہلہا کما افادہ ابن الکمال مستندا للبدائع وقد حققہ ملا خسرو واقرہ المصنف علی اہلہا اور اگر مقتول پایا گیا
محلہ کی مسجد میں اور محلہ کے کوچے میں تو اہل محلہ پر قسامہ اور دیت ہے کوچہ محلہ سے مراد وہ کوچہ خاص ہے جس میں فقط اہل محلہ آتے جاتے ہوں چنانچہ
ابن کمال نے بدائع سے اسکی سند بیان کی ہے اور ملا خسرو نے اسکی تحقیق درر میں مذکور کی ہے اور مصنف نے اسی کو اپنی شرح میں ثابت رکھا ہے

ہم ما خسرو کا بیان ابن کمال کے موافق نہیں جیسا کہ شارح سمجھا ہے اسواسطے کہ ملا خسرو نے شارع یعنے راہ کی دو قسمین بیان کین اسطرح کہ راہ دو قسم ہے ایک تو شارع
محلہ جسمین اکثر اہل محلہ چلتے پھرتے ہوں اور کاہے اہل محلہ کے سوا اور لوگ بھی آ جاتے ہوں اور دوسرا شارع عام جسمین ہر طرح کے لوگ برابر ہوں جیسے بازاروں کی
راہین اور خارج شہر کی راہین انتہی تو شارع محلہ کو مخصوص باہل محلہ نہیں قرار دیا ہے ابن کمال کے مانند طحطاوی نے کہا تو تحقیق یہ ہے کہ متن مین شارع محلہ کہنا احتراز
ہے شارع عام سے یعنے شارع محلہ مین اہل محلہ پر دیت ہے اور شارع عام مین بیت المال پر دیت ہے مسجد محلہ کی قید سے وہ مسجد خارج ہو گئی جسمین مسافر نماز
پڑھتے ہوں تو وہاں قسامۃ اور دیت مسجد کے بنانے والے پر ہے اور اگر بانی معلوم نہو تو متصل گھر کے مالک کے عاقلہ پر ہے کذا فی الطحطاوی و سوق مملوک
علی الملاک وعند ابی یوسف علی السکان ملتقی اور اگر مقتول پایا گیا مملوک بازار مین تو اسکے مالکون پر قسامۃ اور دیت ہے اور ابو یوسف کے نزدیک بازار کے رہنے والون
پر واجب ہے کذا فی الملتقی وفی غیرہ ای غیر المملوک والشارع الاعظم ہو النافذ والسجن والجامع وکل مکان یکون التصرف فیہ لعامۃ المسلمین لا لواحد
منہم ولا لجماعۃ یحصون لا قسامۃ ولا دیۃ علی احد ابن کمال وانما الدیۃ فی بیت المال لان الغرم بالغنم اور اگر قتیل پایا گیا بازار غیر مملوک
مین اور شارع اعظم یعنے شاہراہ کشادہ مین اور قیدخانہ اور جامع مسجد اور ہر ایک اس مکان مین جس مین تمام مسلمین کا تصرف برابر ہو نہ ایک مسلمان کا
مخصوص جماعت کا تو ایسے مکانون مین قسامہ نہیں اور نہ کسی پر دیت ہے کذا صرح ابن کمال اور ایسے مقتول کی دیت تو بیت المال مین ہے اسواسطے کہ
تاوان بمقابلہ منفعت کے ہے یعنے چونکہ تمام اہل اسلام جامع مسجد اور محبس اور شاہراہ سے منتفع ہوتے ہین تو تاوان بھی انہین پر ہوگا یعنے مقتول کی دیت دیجاویگی بیت المال
سے جو سب مسلمانون کے واسطے موضوع ہے عینی نے کہا بیت المال یعنے خزانہ سلطانی عامہ مسلمین کا مال ہے تو سب مسلمان اسمین شریک ہین
سو خدا کی لعنت ان ظالمون پر جو بیت المال کو اپنا مال جانکر صرف کرتے ہین اور اسکے مستحقون کو محروم رکھتے ہین ثم انما تجب الدیۃ فیما ذکر علی بیت المال
ان کان نائیا ای بعیدا عن المحلات والا یکن نائیا بل قریبا منہا فعلی اقرب المحلات الیہ الدیۃ والقسامۃ لانہ محفوظ بحفظ اہل المحلۃ فتکون القسامۃ
والدیۃ علی اہل المحلۃ پھر اسکو دریافت کرنا چاہیے کہ مکانات مذکورہ کے مقتول کی دیت جو بیت المال پر واجب ہوتی ہے تو ایک شرط سے واجب ہوتی ہے اور وہ شرط
مذکورہ یہ ہے کہ جامع مسجد اور شارع عام وغیرہ دور واقع ہون محلون سے اور اگر دور نہون بلکہ قریب ہون انکے تو جو وہان سے قریب تر محلہ ہوگا اسپر دیت اور قسامہ
واجب ہوگا اسواسطے کہ وہ مقام اہل محلہ کی حفاظت سے محفوظ ہے تو قسامہ اور دیت اہل محلہ پر واجب ہوگا وکذا فی السوق النائی اذا کان من یسکنہا فی اللیالی
اور اسی طرح کا حکم ہے بازار بعید مین جبکہ لوگ اسمین رات کو رہتے ہون یعنے دن کی سکونت کا اعتبار نہین اوکان لاحد فیہا دار مملوکۃ فتکون القسامۃ والدیۃ علیہ
لانہ یلزمہ صیانۃ ذلک الموضع فیوصف بالتقصیر فیجب علیہ موجب التقصیر کما فی العنایۃ معزیا للنہایۃ قلت وبہ افتی المرحوم ابو السعود
مفتی الروم واعتمدہ المصنف وان خالف المتون لانہ مصرح بہ فی غالب الفتاوی والشروح فلیحفظ یا کسی کا اس بازار بعید مین گھر ہو
مملوک تو قسامہ اور دیت اسی شخص پر ہے اسواسطے کہ اسکو حفاظت اس مکان کی لازم ہے تو وہ شخص موصوف بتقصیر ہوگا تو اسپر تقصیر کا
موجب یعنے قسامہ اور دیت واجب ہوگا چنانچہ عنایہ مین ہے نہایہ سے منقول مین کہتا ہون اور اسی کا یعنے وجوب قسامہ اور دیت کا اقرب محلات
پر کذا فی الطحطاوی متن المصنف فتوی دیا ہے مرحوم ابو السعود مفتی روم نے اور مصنف نے اسپر اعتماد کیا ہے اس متن مین اگرچہ متون فقہ کے
وجوب اقرب محلات سے خالی ہین اسواسطے کہ یہ شرط مفصل موجود ہے اکثر فتاوون اور شرحون مین تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ولیس ہدر لو وجد فی
بریۃ و فی وسط الفرات اذا کان یمر بہ الماء لا محتبسا کما سیجی اذ لا ید لاحد وقیل اذا کان موضع انبعاث مائہ فی دار الاسلام تجب الدیۃ
فی بیت المال لانہ فی ایدی المسلمین ابن کمال اور بلا وجوب دیت خون رائگان ہے اگر مقتول پایا جاوے جنگل مین اور دریاے فرات کے
درمیان مین بشرطیکہ مقتول کو پانی بہاتا ہو لا محتبس اسکی تفسیر عنقریب آگے مذکور ہوگی اسواسطے خون رائگان ہوا کہ وہان کسی کا تصرف نہین

اور قول مصنف یہ ہے کہ اگر دریا کے پانی نکلنے کا منبع دارالاسلام مین ہو تو دیت اسکی بیت المال مین واجب ہوگی اسلیے کہ دارالاسلام مسلمانون کے قبضے مین ہے کذا
ذکرہ ابن کمال ہم فرات کا ذکر تخصیص کے واسطے نہین ہے بلکہ فرات سے مراد نہر عظیم ہے جسمین پانی جاری ہو کذا فی العینی شرح الہدایۃ وفی نہر صغیر ہو یا یستحق
بہ الشفعۃ علی اہلہ لاختصاصہم بہ اور نہر صغیر جسکے سبب شفعہ کا استحقاق ثابت ہوتا ہے اسکے مقتول مین اس نہر کے مالکون پر قسامہ اور دیت واجب
ہوگا انکی خصوصیت کی وجہ سے نہر کے ساتھ ہم استحقاق شفعہ اس نہر صغیر مین ہے جسمین چھوٹی کشتی جاری نہو اور بعضون نے کہا جسکے لوگ معین ہون کذا فی الطحطاوی
ولو کانت البریۃ مملوکۃ او وقفا لاحد کا مر وجبتا او کانت قریبۃ من القریۃ او الاخبیۃ او الفسطاط بحیث یسمع منہ الصوت تجب
علی المالک او ذی الید او علی اہل القریۃ او اقرب الاخبیۃ زیلعی اگر جنگل مملوک یا کسی شخص پر وقف ہو چنانچہ وقف کا مسئلہ مذکور ہو چکا اور
اگر آبادی یا جنگل قریب ہو گانون سے یا قریب ہو کمل کے خیمون سے یا کپڑے کے خیمون سے اسطرح پر کہ مقتول کی آواز وہان مسموع ہوتی ہو تو قسامہ اور دیت
واجب ہوگا مالک پر یا قابض وقف پر یا اہل قریہ پر یا قرب خیمون کے رہنے والون پر کذا فی الزیلعی ہم عبارت مین لف نشر مرتب واقع ہے ولایت مین اہل ہوا
اکثر خانہ بدوش رہتے ہین خیمون مین کبھی اس جنگل کبھی اس جنگل مین جیسے ہندوستان مین کنجر کی قوم ولو محتبسا بالشط او بالجزیرۃ او مربوطا او ملقی
علی الشط فعلی اقرب المواضع الیہ من القری والامصار زاد فی الخانیۃ والاراضی واقرہ المصنف اذا کان یصل صوت اہل الارض
والقری الیہ والا لا کما مر اور اگر مقتول رک رہا ہو دریا کے کنارے پر یا ٹاپو کے کنارے یا وہان بستہ ہو یا کنارے پر پڑا ہو تو جو وہان سے قریب مکان
ہوگا دیہات یا شہرون سے وہان کے باشندون پر قسامہ اور دیت واجب ہے خانیہ مین اتنا زیادہ کہا ہے اور قریب تر اراضی پر بھی واجب ہوگا اور مصنف
نے اسکو ثابت رکھا ہے بشرطیکہ جب اہل زمین اور دیہات والون کی وہان آواز پہونچتی ہو اور اگر آواز وہان تک پہونچتی نہو گی تو قسامہ اور دیت واجب نہوگا
چنانچہ مذکور ہو چکا وان التقی قوم بالسیوف فاجلوا ای تفرقوا عن قتیل فعلی اہل المحلۃ لان حفظہا علیہم الا ان یدعی الولی علیہ اولئک او یدعی
علی بعض معین منہم فلم یکن علی اہل المحلۃ شیء ولا علیہ اولئک حتی یبرہن لان بمجرد الدعوی لا یثبت الحق ویبرئ اہل المحلۃ لان قولہ
حجۃ علیہ اور اگر ایک قوم باہم بھڑ گئی تلوارین کھینچکر پھر ایک مقتول کو چھوڑ کر متفرق ہوگئی تو اہل محلہ پر قسامہ اور دیت ہے اسواسطے کہ حفاظت محلہ کی
انکے ذمہ ہے مگر یہ کہ وارث مقتول کا اس قوم متفرق پر قتل کا دعوی کرے یا انہین سے بعض معین پر دعوی کرے تو اہل محلہ پر کچھ واجب نہوگا اور نہ اس قوم
پر تا وقتیکہ وارث اپنا دعوی گواہون سے ثابت کرے اسواسطے کہ فقط دعوی سے حق ثابت نہین ہوتا بدون حجت کے اور اہل محلہ بھی بری الذمہ ہوگئے اسواسطے
کہ وارث مدعی کا قول اسکی ذات پر حجت ہے اہل محلہ کے بری الذمہ ہونے مین وحلف علی صیغۃ اسم المفعول قال قتلہ زید حلف باللہ ما قتلت
ولا عرفت لہ قاتلا غیر زید ولا یقبل قولہ فی حق من یزعم انہ قتلہ اور جسپر قسم کھائی ہے اہل قسامہ سے اسنے کہا کہ مقتول کو زید نے قتل کیا تو وہان یون قسم کھائے
کہ خدا کی قسم ہے مین نے مقتول کو قتل نہین کیا اور نہ مین اسکے قاتل کو جانتا ہون سوائے زید کے اور اسکا قول مقبول نہوگا اس شخص کے حق مین جسکو وہ قاتل گمان کرتا ہے شارح
نے کہا مستحلف بصیغہ مفعول ہے نہ اسم فاعل وبطل شہادۃ بعض اہل المحلۃ بقتل غیرہم خلافا لہما او بقتل واحد منہم بعینہ للتہمۃ اور بعض اہل محلہ کی گواہی غیر اہل محلہ کے
حق مین باطل ہے بخلاف صاحبین کے یا اہل محلہ سے ایک معین پر قتل کی گواہی دین تو باطل ہے تہمت کے سبب سے یعنی ایک شخص محلہ مین قتل ہوا اور وارث نے دعوی کیا کہ
محلے والون کے سوائے اور قوم نے اسکو قتل کیا یا دعوی کیا کہ اہل محلہ مین سے ایک معین شخص نے اسکو قتل کیا ہے اور اہل محلہ سے دو شخصون نے اسکی گواہی دی تو گواہی باطل ہے امام کے نزدیک
تہمت کی علت سے اسواسطے کہ خصومت تمام اہل محلہ کے ساتھ قائم ہے اور قسامہ اور دیت سب پر واجب ہے اور شاہد چاہتے ہین کہ اپنے اوپر سے خصومت کو ٹال کر غیر پر ڈالین تو وہ متہم
ٹھہرے تو گواہی انکی مقبول نہوگی کذا فی الدرر ومن جرح فی حی فنقل منہ فبقی ذا فراش حتی مات فالدیۃ والقسامۃ علی ذلک الحی خلافا لابی یوسف رحمہ
اور جو شخص زخمی ہوا کسی قبیلہ اور برادری مین سو وہان سے زندہ اٹھایا گیا سو بستر پر پڑا رہا یہانتک کہ مر گیا تو دیت اور قسامہ اسی قبیلہ پر ہے بخلاف

ابو یوسف کے کہ قسامہ اور دیت نہیں اسپر فلو معہ جریح بہ رمق فحملہ آخر الی اہلہ فمکث مدۃ فمات لم یضمن الحامل عند ابی یوسف رح وفی قیاس قول ابی حنیفۃ رح
یضمن اگر ایک شخص کے ساتھ ایسا زخمی ہے جسکی زندگی کی رمق باقی ہے سو اسکو دوسرا شخص اپنے گھر اٹھا لایا سو وہان ایک مدت رہا پھر مرگیا تو اٹھانیوالا ضامن
نہوگا ابو یوسف کے نزدیک اور امام کے قول کے قیاس مین ضمان لازم ہوگا حامل پر یعنے اسواسطے کہ اسکا قبضہ بمنزلہ محلہ کے ہے تو اسکے پاس زخمی ہونا ایسا ہے جیسے محلہ مین
موجود ہونا زخمی کا کذا فی الدرر وفی رجلین بلا ثالث وجد احدہما قتیلا ضمن الآخر لان الظاہر ان الانسان لا یقتل نفسہ فیہ عند ابی حنیفۃ خلافا لمحمد
اور بدون تیسرے شخص کے دو مردون مین ایک شخص مقتول پایا گیا تو دوسرا شخص اسکی دیت کا ضامن ہوگا امام کے نزدیک اسواسطے کہ ظاہر حال یہ ہے کہ آدمی اپنی ذات کو
آپ قتل نہین کرتا ہے بخلاف محمد رح کے یعنے انکے نزدیک ضمان نہین اس احتمال سے کہ شاید اسنے اپنی جان آپ ہلاک کی ہو وفی قتیل قریۃ لامرأۃ کرر الحلف علیہا و
تدی عاقلتہا وعند ابی یوسف القسامۃ علی العاقلۃ ایضا اور عورت کے گاؤن کے مقتول مین عورت پر بار بار قسم وارد ہوگی یعنے پچاس بار اور عورت کے
مددگار دیت دینگے اور ابو یوسف کے نزدیک مددگارون پر قسم بھی لازم ہوگی یعنے اسواسطے کہ قسامہ ہوتا ہے اہل نصرت پر اور عورت اہل نصرت نہین حنفیہ کے ائمہ
اور طرفین کی یہ دلیل ہے کہ قسامہ نفی تہمت کے واسطے ہے اور تہمت عورت سے بھی ہوسکتی ہے کذا فی الدرر قال المتاخرون والمرأۃ تدخل فی التحمل مع العاقلۃ
فی ہذہ المسألۃ کذا فی الملتقی وہو الاصح ذکرہ الزیلعی متاخرین فقہاء نے کہا اور عورت داخل ہے عاقلہ کے ساتھ تحمل دیت مین اس مسئلہ کے اندر کذا فی الملتقی
اور یہی قول صحیح ہے چنانچہ زیلعی نے اسکو ذکر کیا ہے ہم زیلعی نے کہا عورت تحمل دیت مین اسلئے داخل ہے کہ وہ بمنزلہ قاتل کے ہے تو عاقلہ کی شریک ہیگی تنہا مین کہتا
اس مسئلہ کی قید اسواسطے لگائی کہ عورت تحمل دیت مین کسی صورت مین داخل نہین سوا اس مسئلہ کے کذا فی الطحطاوی ولو وجد قتیل فی دار نفسہ فالدیۃ
علی عاقلۃ ورثتہ عند ابی حنیفۃ رح وعندہما وزفر لا شئ فیہ ای فی القتیل المذکور وبہ یفتی کذا ذکرہ ملا خسرو وتبعہا لما رجحہ صدر الشریعۃ وتبعہما
المصنف اور اگر ایک شخص مقتول پایا گیا اپنے خاص گھر مین تو اسکے وارثون کے عاقلہ پر دیت ہے ابو حنیفہ کے نزدیک اور صاحبین اور زفر کے نزدیک مقتول کو
مین کچھ نہین ہے اور اسی عدم وجوب کے قول پر فتوی ہے ایسا ذکر کیا ہے ملا خسرو نے درر مین اس قول کا تابع ہوکر جسکی صدر الشریعۃ نے ترجیح دی اور مصنف ملا خسرو
اور صدر الشریعۃ دونون کا تابع ہوا ہے وخالفہم ابن الکمال فقال لہما ان الدار فی یدہ حین وجد الجرح فیجعل کانہ قتل نفسہ فیکون ہدرا ولہ ان القسامۃ
انما تجب بظہور القتل وحال ظہورہ الدار لورثتہ فدیتہ علی عاقلتہم اور صدر الشریعۃ وغیرہ کے خلاف کیا ہے ابن کمال نے سو یون کہا ہے کہ
صاحبین کی دلیل یہ ہے کہ البتہ گھر مقتول کے قبضہ اور تصرف مین تھا جبکہ زخم حاصل ہوا تو یہ قرار دیا گیا کہ گویا اسنے اپنی جان کو آپ قتل کیا تو خون اسکا رائگان
ہوگا اور امام کی دلیل یہ ہے کہ قسامہ تو قتل ہی ظاہر ہونے سے واجب ہوتا ہے اور قتل ظاہر ہونے کی حالت مین گھر وارثون کا ہوگیا تو دیت مقتول کی وارثون کے
عاقلہ پر ہوگی لا یقال العاقلۃ انما یتحملون ما یجب علی الورثۃ تخفیفا لہم ولا یمکن الایجاب علی الورثۃ للورثۃ لان الایجاب لیس للورثۃ بل للمقتول حتی تقضی
منہ دیونہ وتنفذ وصایاہ ثم یخلفہ الوارث فیہ وہو نظیر الصبی والمعتوہ ان قتل اباہ تجب الدیۃ علی عاقلتہ وتکون میراثا لہ یون
نہ کہا جائیگا کہ عاقلہ تو اسی مال کے متحمل ہوتے ہین جو وارثون پر واجب ہوتا ہے تاکہ وارثون پر تخفیف ہو اور ممکن نہین وارثون پر واجب کرنا وارثون کے فائدے
کے واسطے اسلئے کہ اس سوال کا یون جواب دیا جاویگا کہ یہان ایجاب مال کا وارثون کے لئے نہین بلکہ مقتول کے واسطے ہے تا اینکہ اسی مال سے مقتول کے دین ادا
کیجاوینگے اور اسکی وصیتین اسی سے نافذ ہونگی پھر مقتول کے وارث مقتول کے خلیفہ ہونگے اس مال مین اور وہ صغیر اور مدہوش کی مانند ہے اگر صغیر یا مدہوش اپنے باپ کو
قتل کرے تو دیت واجب ہوگی صغیر یا مدہوش کی عاقلہ پر اور وہی دیت صغیر یا مدہوش کی میراث ہوگی تخبر دار رہنا ولو وجد فی ارض موقوفۃ او دار
کذلک یعنی موقوفۃ علی ارباب معلومۃ فالقسامۃ والدیۃ علی اربابہا لان تدبیرہ الیہم اور اگر مقتول پایا گیا وقف کی زمین یا اسی طرح وقف
کے گھر مین جو معین لوگون پر وقف ہے تو قسامہ اور دیت وقف کی لوگون پر ہے اسواسطے کہ وقف کی تدبیر انہین لوگون پر ہے وان کانت الارض او الدار

موقوفۃ علی المسجد فھو کما لو وجد فیہ ای فی المسجد زیلعی و درر و سراجیہ وغیرہا وقد قدمناہ اور اگر زمین یا گھر مسجد پر وقف ہو تو وہ ایسا ہے جیسے کہ مقتول مسجد کے
اندر پایا جاوے چنانچہ زیلعی اور درر اور سراجیہ وغیرہا مین ہے اور ہمنے وقف کا مسئلہ اول ذکر کر دیا ہے ہم اگر محلہ کی مسجد پر وقف ہو تو اسکا حکم مسجد محلہ کے
مانند ہے اور اگر جامع مسجد پر وقف ہو تو اسکا جامع مسجد کا حکم ہے قلت والتقیید بکون الارباب الموقوف علیہم معلومین لیخرج غیر المعلومین کما لو کان
وقفا علی الفقراء والمساکین فان الظاہر ان الدیۃ تکون فی بیت المال لانہ حینئذ تکون من جملۃ ما اعد لمصالح المسلمین فاشبہ الجامع
قالہ المصنف بحثا میں کہتا ہون اور موقوف علیہم لوگون مین معین ہونیکی قید اسواسطے لگائی تا کہ غیر معین لوگون پر جو وقف ہے نکل جاوے چنانچہ فقیرون
اور غریبون محتاجون پر وقف ہو تو ظاہر یہ حکم ہے کہ وہان کے مقتول کی دیت بیت المال مین ہوگی اسلیے کہ وقف مذکور اسوقت مین ہوگا منجملہ ان اشیاء کے
جو مصالح مسلمین کے واسطے مہیا ہین تو جامع مسجد کے مشابہ ٹھہرا یعنے اور جامع مسجد کی دیت بیت المال مین ہوگی تو اسکی بھی بیت المال سے ہوگی ایسا کہا ہے
مصنف نے اپنی شرح مین بحث کی راہ سے نہ روایت کے طریق سے ولو وجد فی معسکر فی فلاۃ غیر مملوکۃ ففی الخیمۃ والفسطاط علی من یسکنہا
اور اگر مقتول پایا گیا اس لشکرگاہ مین جو بیابان غیر مملوک مین واقع ہے تو اگر خیمہ اور پال مین مقتول ہے تو اسکے رہنے والون پر قسامہ اور دیت ہے وفی خارجہا
ای الخیمۃ والفسطاط ان کانوا قبائل فعلی قبیلۃ وجد القتیل فیہا اور اگر مقتول پایا گیا خیمہ اور پال کے باہر تو اگر خارج کے رہنے والے
قوم قوم ہون تو جس قوم مین مقتول پایا گیا اسی قوم پر قسامہ اور دیت ہے ولو بین القبیلتین کان حکمہ کما مر بین القریتین اور اگر دو قوم کے
درمیان پایا گیا تو اسکا حکم ویسا ہی ہے جیسا درمیان دو گانون کا حکم مذکور ہو چکا یعنے جس قوم سے نزدیک ہوگا مقتول اسی قوم پر واجب ہے اور اگر دونون
برابر ہین تو دونون پر واجب ہے ولو نزلوا جملۃ مختلطین فعلی کل العسکر اور اگر لشکری لوگ ملے جلے متفرق اترے ہین تو تمام لشکر پر واجب ہے ولو کانوا
قاتلوا عدوا فلا قسامۃ ولا دیۃ ملتقی اور اگر اہل لشکر کفار سے لڑتے ہون اور وہان مقتول پایا گیا تو نہ قسامہ ہے نہ دیت کذا فی الملتقی ولو کانت
الارض التی نزل فیہا العسکر مملوکۃ فعلی المالک بالاجماع لانہم سکان ولا یزاحمون المالک فی القسامۃ والدیۃ درر لکن فی الملتقی خلافا
لابی یوسف فتنبہ اور اگر وہ زمین جسمین لشکر اترا مملوک ہو تو اسکے مالک پر قسامہ اور دیت واجب ہے بالاتفاق اسواسطے کہ اہل لشکر وہان کے
ساکن ہین مالک زمین کے مزاحم نہین قسامہ اور دیت مین کذا فی الدرر لیکن ملتقی مین خلاف ابو یوسف کا مذکور ہے تو آگاہ رہنا یعنے صاحب درر کا متفق علیہ
کہنا صحیح نہین فتنبہ ولو وجد فی قریۃ لایتام لم یکن علی الایتام قسامۃ وہی علی عاقلتہم لانہم لیسوا من اہل الیمین ملتقی ہے اور اگر
مقتول پایا گیا یتیمون کے گانون مین تو یتیمون پر قسامہ نہین اور وہ یعنے قسامہ ہے انکے عاقلہ پر اسواسطے کہ چھوٹے لڑکے قسم کے لائق نہین وان کان فیہم مدرک
فعلیہ لانہ من اہل الیمین ولوالجیۃ اور اگر یتیمون مین کوئی بالغ ہو تو اسپر قسامہ واجب ہے اسواسطے کہ وہ قسم کھانیکی لیاقت رکھتا ہے کذا فی الولوالجیۃ فروع مسائل ملحقۃ
شارح کے لو وجد فی دار صبی او معتوہ فعلی عاقلتہما اگر مقتول پایا گیا صغیر یا مدہوش کے گھر مین تو انکے مددگارون پر قسامہ اور دیت ہے ولو فی دار ذمی حلف
خمسین یمینا ودی من مالہ ولو تعاقلوا فعلی عاقلتہ اور اگر مقتول پایا گیا ذمی کے گھر مین تو پچاس قسمین کھاوے اور اپنے مال سے دیت دے اور اگر ذمیون کے
عاقلہ ہوتے ہون تو دونون یعنے یہود اور نصاری کی عاقلہ پر دیت واجب ہوگی ہم یہودی یون قسم کھاوے (کہ اس خدا کی قسم ہے جسنے توریت اتاری) مین نے اسکو
نہین مارا اور نہ مین اسکے قاتل کو جانتا ہون اور نصرانی قسم خدا کی کھاوے جسنے انجیل اتاری کذا فی الطحاوی ولو مر رجل فی محلۃ فاصابہ سہم او حجر ولم یدر من این
او مات منہ فعلی اہل المحلۃ القسامۃ والدیۃ سراجیہ اور اگر ایک مرد گذرا ایک محلہ مین سو اسکو تیر لگا یا پتھر اور اسکو معلوم نہین کہ کدھر سے آیا اور وہ اسی صدمہ
سے مرگیا تو اہل محلہ پر قسامہ اور دیت ہے کذا فی السراجیہ وفی الخانیۃ وجد بہیمۃ او دابۃ مقتولۃ فلا شئ فیہا اور خانیہ مین ہے کہ چوپایا پایا جاوے مقتول
پایا تو اسمین قسامہ اور دیت کچھ نہین وان وجد مکاتب او مدبر او ام ولد قتیلا فی محلۃ فالقسامۃ والقیمۃ علی

وارث ہو کسی طرح کا وارث ہو اگرچہ وارث بعید ہو یا محروم المیراث غلام ہو یا کافر ہونے کے سبب سے تو اسکے مقتول کی دیت بیت المال نہ دیگا اور یہی قول صحیح ہے چنانچہ اسکو فتاویٰ
مین شرح بیان کیا ہے ولا عاقلۃ للعجم وبہ جزم فی الدرر قالہ المصنف لعدم تناصرہم یعنی عجمیون کا یعنے عرب کے سوا اور ملک کے رہنے والون کا عاقلہ نہین اسی پر
یقین کیا ہے درر مین یہ کہا ہے مصنف نے اپنی شرح مین انکے عدم تناصر کے سبب سے وقیل لہم عواقل لانہم یتناصرون کالاساکفۃ والصیادین والصرافین
والسراجین فاہل محلۃ القاتل وصنعتہ عاقلتہ وکذا طلبۃ العلم قلت وینبغی الحاق لحو [illegible] وغیرہ خانیۃ اور بعضون نے کہا کہ عجمیون کے واسطے بھی عاقلہ ثابت
ہین اسواسطے کہ وہ باہم حمایت اور مددگاری کرتے ہین چنانچہ کفش گر اور صیاد اور صراف اور زین گر لوگ تو قاتل کے اہل محلہ اور اہل پیشہ اسکے عاقلہ ہین اور اسی طرح
طالب علم باہم گر عاقلہ ہین مین کہتا ہون اور اسی کا فتویٰ دیا ہے شمس الائمہ حلوانی وغیرہ نے کذا فی الخانیہ زاد فی المجتبیٰ والحاصل ان التناصر اصل فی ہذا
الباب ومعنی التناصر اذا اخذ بہ امر قاموا معہ فی کفایتہ وتمامہ فی المجتبیٰ مین یہ زیادہ کہا ہے اور خلاصہ یہ ہے کہ اس باب یعنے اثبات عاقلہ مین تناصر
اصل ہے اور تناصر سے مراد یہ ہے کہ جب اسکو کوئی سختی اور مصیبت پیش آوے تو لوگ اسکے ساتھ اٹھ کھڑے ہون اسکی کاربرآری مین یعنے اسکو بچالین اسکی تکلیف ٹال دین
اور اسکا پورا بیان مجتبیٰ مین ہے وفی تنویر البصائر معزیا للحافظیۃ والحق ان التناصر بینہم بالحرف فہم عاقلۃ الخ فلیحفظ واقرہ القہستانی اور تنویر البصائر
مین حافظیہ سے منقول ہے اور حق یہ ہے کہ عجمیون مین تناصر پیشون کی وجہ سے ہے تو اہل پیشہ وہی عاقلہ مین ہین انتہی تو اسکو یاد رکھنا چاہیے اور اسی قول کو قہستانی
نے ثابت رکھا ہے لکن حرر شیخنا الحانوتی ان التناصر منتف الآن لغلبۃ الحسد والبغض وتمنی کل واحد المکروہ لصاحبہ فتنبہ لیکن ہمارے استاد حانوتی
نے اسکی تحریر اور تنقیح کی ہے کہ بالفعل تناصر موجود نہین حسد اور بغض کے غلبہ کے سبب سے اور ہر شخص اپنے ہم پیشہ کی بدحالی کا آرزومند ہے تو آگاہ رہ میں یہ وہی قول ہے
جو زاہدی صاحب مجتبیٰ نے عرف خوارزم کا بیان کیا ہے قلت وحیث لاقبیلۃ ولاتناصر فالدیۃ فی مالہ وبیت المال مین کہتا ہون اور جہان نہ قبیلہ اور نہ برادری ہے اور
نہ حمایت اور مددگاری تو وہان دیت قاتل کے مال مین ہے یا بیت المال مین ہے ہم وجوب دیت کا بیت المال مین ظاہر الروایہ مین ہے اور وجوب مال قاتل کے مال مین روایت
شاذ ہے چنانچہ مذکور ہو چکا مین کہتا ہون مدار تناصر پر ہے چنانچہ فقہا نے اسکی تصریح کی ہے تو جس قوم مین تناصر اور حمایت کرنا رائج ہے تو وہ لوگ اسکے عاقلہ ہین اور اگر حمایت نہین کرتے
تو عاقلہ نہین کذا فی الطحطاوی واللہ تعالیٰ اعلم واستغفر اللہ العظیم

## کتاب الوصایا

یہ کتاب ہے وصایا کے احکام مین وصایا جمع ہے وصیت کی وصیت شرعاً عبارت ہے تملیک بعد الموت سے چونکہ دنیا مین انسان کا آخر حال موت ہے تو اس کتاب کو آخر کتاب
مین لانا قبل از میراث مناسب ہوا وصیت اسم ہے بمعنے مصدر اور وصی ہے کو یعنے جس چیز کی وصیت کیجاوے اسکو بھی وصیت کہتے ہین اور ایصا عبارت ہے غیر کو وصی کرنے
سے تاکہ غیر اسکی غیبت مین کام کرے خواہ موصی زندہ ہو یا مردہ مثلاً زید نے خالد سے کہا کہ یہ باغ محمود کو دینا میری موت کے بعد تو زید تو موصی ہے اور خالد وصی ہے اور باغ
موصی بہ ہے اور محمود موصی لہ یعم الوصیۃ والایصاء یقال اوصی لہ لفلان اے جعلہ وصیا والاسم منہ الوصایۃ وسیجی فی باب مستقل واوصی
لفلان بمعنے ملکہ بطریق الوصیۃ وصایا عام اور شامل ہے وصیت اور ایصا کو بولتے ہین اوصی لہ لفلان یعنے اسکو وصی کیا اور وصایۃ اسم ہے ایصا کے اور
وصی کے مسائل جدا باب مین آگے آوینگے اور بولتے ہین اوصی لفلان یعنے اسکو مالک کیا بطریق وصیت کے طحطاوی نے کہا لام اور الی کا تفرقہ کتب لغت سے
معلوم نہین ہوتا تو اگر یہ تفرقہ اصطلاحی ہے تو اصطلاح مین کچھ نزاع کا مقام نہین اور یہی معلوم ہوتا ہے صاحب درر کے کلام سے اور شارح اس بیان مین تابع ہے صاحب درر کا
فحینئذ ہی تملیک مضاف الی ما بعد الموت عینا کان او دینا تو اسوقت مین یعنے بعد تفرقہ وصیت اور ایصا کے معلوم کرنا چاہیے کہ وصیت تملیک ہے
مضاف بما بعد موت کے خواہ تملیک کی شے عین ہو یا دین قلت یعنے بطریق التبرع لیخرج نحو الاقرار بالدین فانہ نافذ من کل المال کما سیجی مین کہتا ہون
تملیک سے تملیک بطریق احسان کے مراد ہے تاکہ مانند اقرار کرنے دین کے وصیت سے نکل جاوے اسواسطے کہ دین کا اقرار نافذ ہے تمام مال سے چنانچہ آگے آویگا

یعنے بخلاف وصیت کے کہ وہ ثلث مال سے نافذ ہوتم بعضون نے کہا اقرار دین عبارت ہو اظہار مافی الذمہ سے نہ تملیک بعد الموت سے تو وہ تو فقط تملیک کے لفظ سے خارج ہوا اور
احسان کی کچھ حاجت نہین ولا ینافیہ وجوبہا لحقہ تعالیٰ فتامله اور تبرع کے مخالف نہین وصیت کا واجب ہونا حق تعالیٰ کے حق کے سبب سے سو اسکو تامل کرو ہم کہتے ہین یہ جواب ہے
سوال مقدر کا تقریر سوال یہ ہو کہ جب وصیت کی یہ تعریف ہوئی کہ وہ تملیک ہو بطریق تبرع اور احسان کے اور حالانکہ زکوٰۃ اور کفارات وغیرہ حقوق ربانی مین وصیت واجب
ہو پھر جب واجب ہوئی تو تبرع کہان اسواسطے کہ تبرع عبارت ہو عدم وجوب سے شارح نے جواب دیا کہ یہ وجوب منافی تبرع کے نہین ہو اور یہ لفظ تامل وقت جواب کی طرف اشارہ
کیا یعنے وجوب حق اللہ بسبب موت سے ساقط ہوگیا تو تبرع کے مشابہ ہوگیا اور دیون عباد کے مانند نہوا کذا فی الحلبی وہی علی ما فی المجتبیٰ اربعۃ اقسام واجبۃ
بالزکوٰۃ والکفارات وفدیۃ الصیام والصلوٰۃ التی فرط فیہا ومباحۃ لغنی ومکروہۃ لاہل الفسق والا مستحبۃ اور بنا بر اسی کلام کے جو مجتبیٰ مین ہو
وصیت چار قسم ہی واجب ہو وصیت واسطے زکوٰۃ اور کفارات اور فدیہ صیام اور صلوٰۃ کے جنکے ادا کرنے مین مسلمان نے قصور کیا اور وصیت مباح ہو مالدار کے واسطے اور
مکروہ ہو فاسق فاجرون کے واسطے اور انکے سوا وصیت مستحب ہو ہم وجوب زکوٰۃ وغیرہ کی وصیت زیلعی مین مذکور ہو تو اسکو زیلعی کی طرف نسبت کرنا مناسب تھا
اور مجتبیٰ مین اسکو مستحب مین شمار کیا ہو عبارت مجتبیٰ کا ترجمہ یہ ہو کہ وصیت چار قسم ہو واجب ہو چنانچہ رد ودائع اور دیون مجہولہ کی وصیت اور مستحب ہو چنانچہ
کفارات اور فدیہ صلوٰۃ اور صیام اور اسکے مانند کی وصیت اور مباح ہو جیسے اغنیاء احباب اور اقارب کے واسطے وصیت اور مکروہ ہو جیسے اہل فسوق و معاصی
کے واسطے وصیت کرنا انتہیٰ کذا فی الطحطاوی ولا تجب للوالدین والاقربین لان آیۃ البقرۃ منسوخۃ بآیۃ النساء اور وصیت کرنا والدین اور اقربا کے واسطے واجب
نہین اسواسطے کہ سورۂ بقر کی آیت سورۂ نساء کی آیت سے منسوخ ہو ہم سورۂ بقر کی یہ آیت ہو کتب علیکم اذا حضر احدکم الموت ان ترک خیرا الوصیۃ
للوالدین والاقربین یعنے حق تعالیٰ نے فرمایا کہ مفروض ہوا تمپر جب حاضر ہو تم مین سے کسی شخص کو موت اگر کچھ مال چھوڑے وصیت کرنا ماں باپ اور قرابتوالون
کے واسطے اور سورۂ نساء کی آیت سے آیۃ المواریث مراد ہو جو ناسخ ہو سورۂ بقر کی آیت مذکور کو یہی مذہب ہو ابن عمر اور عکرمہ اور مجاہد اور مالک اور شافعی کا اور اکثر اہل تفسیر کا
اور ہمارے اکثر اصحاب نے کہا ہو کہ سورۂ بقر کی آیت منسوخ ہو اس حدیث سے جو چند صحابہ کبار سے مروی ہو ازانجملہ ابو امامہ باہلی کی حدیث ہو جو ابو داؤد اور ترمذی اور
ابن ماجہ مین مروی ہو کہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم خطب فقال ان اللہ تعالیٰ قد اعطی کل ذی حق حقہ فلا وصیۃ لوارث یعنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ پڑھا پھر
فرمایا کہ حق تعالیٰ نے ہر حقدار کا حق عطا کیا تو اب وصیت نہین وارث کے واسطے ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن ہو اور اس حدیث مشہور کو اکثر علما نے قبول کیا اور ایسی حدیث مشہور
سے نسخ کتاب جائز ہو ہمارے نزدیک اور حجت ہو امام شافعی پر کہ وہ نسخ کتاب کی حدیث سے قائل نہین کذا فی العینی شرح الہدایۃ بتمامہ وسببہا سبب التبرعات
وصیت کا سبب وہ ہو جو تبرعات یعنے عبادات غیر واجبہ کا سبب ہو ہم حموی نے کہا وصیت کا یہ سبب ہو جو وصیت کے محاسن مین مذکور ہو یعنے جو اعمال فوت
ہوگئے ہین انکا تدارک کرنا مال کو صرف کرکے اس حالت مین کہ مال کی کچھ حاجت نرہے تاکہ انجام مین کام آوے مجتبیٰ مین ہو کہ اہم وظائف دینیہ معارف یقینیہ کے
بعد تلافی تقصیر اور اصلاح فساد کی معرفت ہو اور مظالم و حقوق عباد کا تدارک کرنا اور اعمال کا زیادہ کرنا انقراض مال کے وقت اسواسطے کہ ہر مخلوق زندہ کے واسطے
موت ضروری ہو اور وہ امر وصیت ہو جسکو قرآن مجید مین بتاکید فرمایا ہو آیۃ المواریث مین اسطرح کہ من بعد وصیۃ یوصی بہا او دین اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ حق تعالیٰ نے تمہارا تہائی مال تمپر تصدق کیا تمہاری آخر عمر مین تمہارے اعمال زیادہ ہونے کے واسطے اور فرمایا کہ اس مرد کو حلال نہین جو خدا
کا اور پچھلے دن کا ایمان رکھتا ہو اور وہ مالدار ہو اور وصیت کرنے کا ارادہ رکھتا ہو یہ کہ سو رہے مگر اسکی وصیت اسکے سر کے پاس ہو انتہیٰ
حموی نے قاضی خان سے ضوابط نفیس یاد رکھنے کے لائق نقل کی وہ یہ ہو کہ جب آدمی نے وصیت کا ارادہ کیا اور اسکی اولاد صغار ہو شیخین نے کہا
کہ مال کا چھوڑ جانا اپنی اولاد کے واسطے افضل ہو اور اگر اولاد کبار ہو اور مال تھوڑا ہو امام نے کہا کہ اسکو وصیت کرنا لائق نہین اور اگر مال زیادہ ہو اور
وارث غنی ہین تو امور واجبہ سے وصیت کی ابتدا کرے اور اگر اسپر کچھ واجب نہین رہا تو اہل قرابت کے واسطے وصیت کرے اور اگر اقربا اغنیا ہین

پڑوسیون کے واسطے وصیت کرے کذا فی الطحطاوی وشرائطها کون الموصی اہلا للتملیک فلم تجز من صغیر ومجنون ومکاتب الا اذا اضاف لعتقه کما سیجی اور
وصیت کی شرطون مین سے ہونا ہر موصی کا لائق مالک کرنے کے تو وصیت جائز نہین ہر صغیر اور مجنون اور مکاتب سے مگر جبکہ مکاتب وصیت کو اپنے آزاد ہوجانے کی طرف نسبت
کرے تو جائز ہر چنانچہ آگے آویگا وعدم استغراقه بالدین لتقدمه علی الوصیة کما سیجی اور عدم استغراق مال کا دین کے ساتھ شرط ہر بسبب مقدم ہونے دین کے وصیت پر چنانچہ آگے آویگا
وکون الموصی له حیا وقتها تحقیقا او تقدیرا لیشمل الحمل الموصی له فافهمه فان به یسقط ایراد الشرنبلالیة اور موصی له جسکے لیے وصیت کی گئی اسکا زندہ ہونا وصیت کے
وقت شرط ہر خواہ وہ تحقیقا زندہ ہو یا تقدیرا تاکہ حمل موصی له کو حیات تقدیری شامل ہوے سو اسکو سمجھو اسلیے کہ اس تعمیم سے شرنبلالیہ کا اعتراض ساقط ہوتا ہر صاحب درر نے
کہا کہ موصی له کی حیات وصیت کے وقت شرط ہر اسواسطے کہ اگر وہ میت ہو تو وصیت باطل ہر شرنبلالی نے اسپر اعتراض کیا کہ حمل کیواسطے وصیت کرنا صحیح ہر وہان حیات کہان ہر
شارح نے اسکا جواب دیا حیات تقدیری کا لفظ زیادہ کرکے وکونه غیر وارث وقت الموت اور موصی له کا موت کے وقت وارث نہونا شرط ہر یعنے موصی له موصی کا وارث نہو
موصی کی موت کے وقت اور اگر وصیت کے وقت وارث ہو اور موت کے وقت وارث نہو تو وصیت صحیح ہر زیلعی مین ہر کہ اگر ایک شخص نے اپنے بھائی کے واسطے وصیت کی اور
حالانکہ وہ وارث ہر پھر موصی کا بیٹا پیدا ہوا تو بھائی کے حق مین وصیت صحیح ہر یعنے اسواسطے کہ بیٹا ہونے سے بھائی موصی کا وارث نرہا موت کے وقت اور اگر موصی کا بیٹا ہر اور اُسنے
اپنے بھائی کے واسطے وصیت کی پھر بیٹا مرگیا قبل از موت موصی کے تو وصیت باطل ہر کیونکہ موصی له وارث ہر موت کے وقت اگرچہ وصیت کے وقت وارث نہ تھا ولا قاتل اور
موصی له کا قاتل نہونا موصی کا شرط ہر وصیت کی خواہ اُسنے وصیت قبل از قتل کی ہو پھر اُسنے قتل کیا ہو یا بعد زخمی ہونے کے وصیت کی ہو بہرصورت وصیت باطل ہر کذا فی
الزیلعی ولم یشترط کونه معلوما قلت نعم کما ذکره ابن سلطان وغیره فی الباب الاتی اور کیا شرط ہر ہونا موصی له کا معلوم یا نہین مین کہتا ہون ہان اسکا معلوم ہونا
شرط ہر چنانچہ ابن سلطان وغیرہ نے اسکو ذکر کیا ہر باب آیندہ مین ہم موصی له کا علم بالوصف کافی ہر چنانچہ فقرا اور مساکین کذا فی الطحطاوی وکون الموصی به قابلا للتملیک
بعد موت الموصی بعقد من العقود مالا او نفعا موجودا للحال او معدوما اور شرط ہر وصیت کی ہونا موصی بہ کا یعنے جس چیز کی وصیت ہوئی وہ بعد موت موصی کے
قابل ہو تملیک کے بواسطہ کسی عقد کے عقود سے خواہ وہ مال ہو یا منفعت بالفعل موجود ہووے یا معدوم ہو معدوم ہو یعنے علی خطر الوجود جیسے باغ کے پھلون کی
وصیت کرنا فلانے شخص کے واسطے جبتک کہ وہ زندہ رہے یا ثلث مال کی وصیت کی اور حالانکہ موصی کا کچھ مال نہین پھر اُسنے مال پیدا کیا تو موصی له ثلث مال کا مستحق ہوگا اُسکی
موت کے وقت اگر ثلث کی وصیت ہو کذا فی الطحطاوی مختصرا وان یکون بمقدار الثلث اور یہ شرط ہر کہ موصی بہ بمقدار ثلث مال کے ہو طحطاوی نے کہا یہ لزوم وصیت
کی شرط ہر ورکنها قوله اوصیت بکذا لفلان وما یجری مجراه من الالفاظ المستعملة فیها اور وصیت کا رکن موصی کا یہ قول ہر کہ مین نے وصیت کی اس چیز کی
فلانے شخص کے واسطے اور جو اُسکے قائم مقام ہو ان الفاظ سے جو وصیت مین مستعمل ہوتے ہین ہم چنانچہ یون کہنا کہ مین اپنا تہائی مال اپنی موت کے بعد فلانے شخص کے لیے
ٹھہرایا وفی البدائع رکنها الایجاب والقبول وقال زفر الایجاب فقط اور بدائع مین ہر کہ وصیت کا رکن ایجاب اور قبول ہر اور زفر نے کہا کہ فقط ایجاب ہی رکن ہر ہم
فائدہ البیان مین ہر ہمارے نزدیک وہ قبول شرط ہر وصیت کی جو موت کے بعد ہو تو جو قبول یا رد کہ موصی کی زندگی مین ہو وہ باطل ہر اسواسطے کہ وصیت تملیک متعلق بموت ہر
تو موت سے پہلے قبول اور رد شمار کے لائق نہین اسواسطے کہ قبول نہین ہوتا ایجاب سے پہلے انتہی ملخصا قلت المراد بالقبول ما یعم الصریح والدلالة بان یموت
الموصی له بعد موت الموصی بلا قبول کما سیجی مین کہتا ہون اور قبول سے وہ مراد ہر جو شامل ہو صریح اور دلالت کو اسطرح کہ موصی له مرجاے موصی کی موت کے بعد
بدون قبول کرنے کے چنانچہ آگے آویگا ہم موصی له کا مرنا موصی کے بعد یہی قبول ہر تو وصیت کی چیز کا وارث ہوگا موصی له کا وارث اور قبول بالفعل مثل قبول بالقول
کے برابر ہر چنانچہ موصی کی وصیت کو جاری کرنا اور اُسکے وارثون کے واسطے خریدنا یا اُسکا دین ادا کرنا کذا فی العالمگیریة عن محیط السرخسی وحکمها کون
الموصی به ملکا جدیدا للموصی له کما فی الهبة فیلزمه استبراء الجاریة الموصی بها اور حکم یعنے اثر مترتب وصیت کا ہونا موصی بہ کا ملک جدید موصی له
کی چنانچہ ہبہ مین ملک جدید حاصل ہوتی ہر موہوب له کی تو موصی له کو وصیت کی جاریہ کا استبرا لازم ہوگا وتجوز بالثلث للاجنبی عند عدم المانع

وان لم یجز الوارث ذلک اور تہائی مال کی وصیت جائز ہی اجنبی شخص کے واسطے دو صورت عدم مانع کے اگرچہ موصی کے وارث اُسکو جائز نکرین اور مانع وصیت چنانچہ
قتل یا مستغرق باین ہونا وارث کی اجازت کی حاجت نہین حدیث مذکور کی دلیل سے یعنے حق تعالے نے تمہارا تہائی مال تمپر تصدق کیا تمھاری آخر عمرون تاکہ تمہارے
اعمال زیادہ ہون لا الزیادۃ علیہ الا ان یجیز ورثتہ بعد موتہ ولا معتبر اجازتہم حال حیوتہ اصلا بل بعد وفاتہ اور تہائی سے زیادہ نہین جائز ہی تہائی مال سے زیادہ
وصیت کرنا مگر اس صورت مین جائز ہی جبکہ موصی کے وارث بالغ اُسکی موت کے بعد اجازت دین اور وارثون کی اجازت موصی کی زندگی مین اصلا معتبر نہین بلکہ
اُسکی وفات کے بعد معتبر ہی اور حیات موصی مین وارثون کی اجازت اسواسطے معتبر نہوگی کہ ہنوز اُنکا حق ثابت نہین اسواسطے کہ میراث کا حق مورث کی موت
سے ثابت ہوتا ہی اور اگر وارث صغیر ہی تو وارث کبیر کی اجازت وارث صغیر کے حق مین نافذ نہوگی اور نہ اُسکے ولی کی تہائی مال سے زیادہ وصیت کرنا جائز
نہین سعد بن وقاص کی حدیث سے جو صحاح ستہ مین مروی ہی سعد نے کہا مین نے عرض کیا یا رسول اللہ میرا مال بہت ہی اور میری بیٹی فقط وارث ہی
تو مین اپنے تمام مال کی وصیت کرتا ہون تو فرمایا کہ نہین پھر مین نے کہا کہ دو تہائی مال کی وصیت کرتا ہون فرمایا نہین کہا تو نصف مال کی وصیت کرون
فرمایا نہین کہا تہائی مال کی وصیت کرون فرمایا تہائی مال کی وصیت کر اور تہائی بہت ہی یعنے وصیت کے واسطے یعنے معتبر کونہ وارثا او غیر وارث وقت الموت
لا وقت الوصیۃ علی عکس اقرار المریض للاجنبی وارث یا غیر وارث ہونا موصی کی موت کے وقت معتبر ہی نہ وصیت کے وقت بعکس اقرار کرنے مریض کے وارث کے واسطے مریض کے
اقرار مین وارث ہونا یا غیر وارث ہونا اقرار کے وقت معتبر ہی اسواسطے کہ اقرار تصرف ہی فے الحال کا برخلاف وصیت کے تو اگر مریض نے اقرار کیا ایک شخص
کے واسطے اور حالانکہ وہ اُسکا وارث نہین تو اقرار جائز ہی اگرچہ وہ شخص بعد اُسکے اُسکا وارث ہوجاوے لیکن یہ شرط ہی کہ وہ وارث ہوجاوے سبب
کی جہت سے بعد اقرار کے چنانچہ عورت اجنبی کے واسطے اقرار کیا پھر اُس سے نکاح کیا اور اگر وارث ہو قدیم سبب کی جہت سے تو اقرار صحیح نہوگا چنانچہ اپنے اُس
بھائی کے واسطے اقرار کیا جو محجوب تھا مقر کے فرزند کے سبب سے پھر بعد اسکے فرزند مرگیا کذا فی الطحاوی وندبت باقل منہ عند غنی ورثتہ واستغنائہم
بحصصہم اور مستحب ہی کمتر از ثلث سے وصیت کرنا اگرچہ وصیت کمتر از ثلث کی وارثون کی توانگری کے ساتھ ہو یا میراث کے حصون کے سبب سے
انکو استغنا حاصل ہوا ہو کہ تحفہ میں کہا ہے کہا ندب ترکہا بلا احدہما لعدم غنی او استغنائہم و صدقۃ علی الاجنبی وصیت کا ترک کرنا مستحب ہی دونون
توانگری یا استغنا ورثہ کے یعنے جبکہ وارث نہ خود مالدار ہون نہ میراث کے حصون سے اُنکو استغنا حاصل ہو تو اس صورت مین ترک وصیت مطلقا مستحب ہی اسواسطے
کہ ترک وصیت اسوقت مین صلہ رحمی بھی ہی اور صدقہ بھی ہی یعنے جب وارث محتاج ہین اور مورث مال چھوڑ گیا تو اُسکو صلہ رحمی کا بھی ثواب ملیگا اور خیرات
کا بھی اور وصیت مین اجنبی پر فقط خیرات کرنے کا ثواب ہی حالانکہ قرابت دار پر خیرات کرنا افضل ہی اجنبی کی خیرات سے چنانچہ مسند احمد مین ابو ایوب انصاری
سے حدیث مرفوع مروی ہی کہ افضل الصدقۃ علی ذی الرحم الکاشح کذا فی الہدایہ یعنے بہتر صدقہ اُس قرابت دار پر ہی جو عداوت مخفی رکھتا ہی تبیین کا مین خطا و
مین قہستانی عن الظاہریہ سے منقول ہی کہ مقدار استغنا امام کے نزدیک یہ ہی کہ ہر وارث چار ہزار درہم کا وارث ہو اور فضلی سے روایت ہی کہ ہر وارث
دس ہزار درہم کی میراث پاوے وتقدم علیہا الدین لتقدم حق الاب اور وصیت متاخر ہی دین سے یعنے ادا دین کے بعد وصیت کا رتبہ ہی
بسبب مقدم ہونے حق العبد کے اقوی حق العبد حق الشرع پر مقدم ہی اگرچہ حق شرع واجب ہو اسواسطے کہ شرع کا حق نماز اور زکوۃ وغیرہ کا ساقط
ہوجاتا ہی موت سے چنانچہ اپنے محل مین مذکور ہی تو وصیت تبرع کے مانند ہوئی کذا فی المنح وصحت بالکل عند عدم ورثتہ ولو حکما کمستامن لعدم
المزاحم اور وصیت صحیح ہی تمام مال کی عدم ورثہ کی حالت مین اگرچہ موصی کا حکما وارث ہو مانند مستامن کے عدم مزاحم کے سبب سے یعنے جبکہ
مستامن نے اپنے تمام مال کی وصیت کی تو وصیت صحیح ہی اگرچہ اُسکے دار الحرب مین وارث ہون کذا ذکرہ ابو السعود در رمین ہی تعلق حق وارث
مانع تھا صحت وصیت کا پھر جبکہ وارث نہ ہوا تو وصیت صحیح ہوگی والمکوکۃ بتلمث مالہ اتفاقا وتکون وصیۃ بالعتق فان خرج من الثلث

فیہا والاسعی فی بقیۃ قیمتہ وان فضل من الثلث شئ فہو لہ اور اپنے غلام کے واسطے تہائی مال کی وصیت صحیح ہو بالاتفاق اور یہ اسکی آزادی کی
وصیت ہوگی تو اگر غلام نکل آیا تہائی مال سے فہو المراد ورنہ اپنی باقی قیمت کے ادا میں کوشش کرے اور اگر تہائی مال قیمت سے زیادہ ٹھہرا تو وہ اس غلام
کا ہو جاوے اگر موصی کا مال ۳۰۰ درم اور وہ نقد ہو تو اگر تمام مال ۳۰۰ درم ہو اور غلام کی قیمت سو درم ہو تو غلام آزاد ہوگیا اور اگر اسکی قیمت ۱۲۰ درم ہو تو ۲۰ درم
کی کمائی کرکے ادا کرے تب آزاد ہو اور اگر اسکی قیمت ۸۰ درم ہو تو ۲۰ درم غلام پاویگا اور اگر موصی کا مال نقد نہیں اسباب ہو تو اسکی تفصیل
فتاوے عالمگیری میں مذکور ہے وبدنانیر ودراہم مرسلۃ لا تصح فی الاصح کما لا تصح بجزء من اعیان مالہ اور اگر اپنے غلام کیواسطے دنانیر یا درہم
غیر معینہ کی وصیت کی تو صحیح نہیں جیسے وصیت صحیح نہیں ہوتی کہ اپنا اس مال سے ایک نفس کی قسم ورد میں خلاصہ سے منقول ہے کہ اگر غلام کے واسطے
اپنے مال سے کسی جنس کی وصیت کی تو صحیح نہیں اور اگر ثلث مال کی مطلقا وصیت کی تو صحیح ہوا اور یہ عتق کی وصیت ٹھہر جاویگی اور اگر دس درم یا دینار
غیر معین کی وصیت کی تو امام فقیہ نے کہا کہ صحیح ہو کیونکہ صحیح نہیں جیسے جنس کی وصیت صحیح نہیں انتہی طحطاوی نے کہا دینار و درم میں درم معین کی قید
اسواسطے لگائی کہ اسکی صحت متوہم تھی اور معین کی صورت میں اختلاف کے اندر وصیت صحیح نہیں وصحت لمکاتب نفسہ او لمدبرہ او لام ولدہ اتفاقا
لا لمکاتب وارثہ اور وصیت صحیح ہو اپنے ذاتی مکاتب کے واسطے اور اپنے مدبر اور اپنے ام ولد کے واسطے بالاتفاق نہ کہ اپنے وارث کے مکاتب کیواسطے
وصیت للحمل وبہ کقولہ اوصیت بحمل جاریتی او دابتی ہذہ لفلان اور وصیت صحیح ہو حمل کے واسطے اور حمل کی وصیت غیر کیواسطے درست ہو چنانچہ یا اسکا یوں
کہنا کہ میں نے وصیت کی اپنی اس لونڈی کے حمل کی یا اپنے اس جانور کے حمل کی فلانے شخص کے واسطے اور حمل کے واسطے یہ طرح وصیت ہو کہ یا اسکا یہ کہ
میں نے فلانی لونڈی کے حمل کیواسطے اسقدر درموں کی وصیت کی کذا فی الدرر ثم انما تصح ان ولد الحمل لاقل من ستۃ اشہر لو زوج الحامل حیا و وقتا
ستۃ اشہر او لاقل من سنتین لو میتا بدلیل ثبوت نسبہ اختیار وجوہرہ پھر معلوم کرنا چاہیے کہ وصیت مذکورہ اسی وقت صحیح ہوگی جبکہ بچہ پیدا ہو چھ مہینے کی
مدت سے کم میں اگر حاملہ کا زوج زندہ ہو اور اگر شوہر اسکا مردہ ہو اور حالانکہ وہ ماہ عدت میں ہو وصیت کے وقت تو دو سال سے کم مدت موت یا طلاق
سے کذا فی الطحطاوی مشروط ہے بدلیل ثابت ہونے اسکے نسب کے کذا فی الاختیار والجوہرۃ ولا فرق بین الآدمی وغیرہ من الحیوانات اور کچھ فرق نہیں آدمی وغیرہ
میں حیوانات سے یعنی حمل موصی لہ اور موصی بہ میں آدمی اور غیر آدمی برابر ہیں فلو اوصی لما فی بطن دابۃ فلان لینفق علیہ صح تو اگر وصیت کی اس بچہ کے
واسطے جو فلانے کے جانور کے پیٹ میں ہو تا اسپر صرف کیا جائے تو صحیح ہو ومدۃ الحمل للآدمی ستۃ اشہر وللفیل احدی عشر سنۃ وللابل والخیل والحمار سنۃ
وللبقر تسعۃ اشہر وللشاۃ خمسۃ اشہر وللسنور شہران وللکلب اربعون یوما وللطیر احد وعشرون یوما قہستانی معزیا للاستیفاء اور مدت حمل یعنی اقل مدت
حمل کی آدمی کے لیے چھ مہینے ہیں اور ہاتھی کے لیے گیارہ برس ہیں اور اونٹنی اور گھوڑی اور گدھی کے واسطے ایک سال ہے اور گائے کے واسطے
نو مہینے اور بھیڑ بکری کے واسطے پانچ مہینے اور بلی کے واسطے دو مہینے اور کتے کے واسطے چالیس دن ہیں اور چڑیا کے لیے ۲۱ دن ہیں چنانچہ قہستانی
میں ہے منسوب باستیفاء من وقت الوصیۃ وعلیہ المتون وصیت کے وقت سے اقل مدت حمل کا اعتبار ہے اور اسی قول پر متون فقہ کے شامل ہیں
اشارہ کیا کہ یہی قول معتمد ہے اور اقوال سے وفی النہایۃ من وقت موت الموصی اور نہایہ میں ہے کہ موت موصی کے وقت سے اقل مدت حمل کا شمار کر
وفی الکافی ما یفید انہ من الاول ان کان لہ ومن الثانی ان کان بہ اور کافی میں وہ عبارت ہے جو اسکا مفید ہے کہ اگر حمل موصی لہ ہو تو ابتدا اسکے
مدت حمل وصیت کے وقت سے شمار ہوگی اور اگر حمل موصی بہ ہو تو موصی کی موت سے شمار ہوگا زاد فی الکنز ولا تصح الہبۃ للحمل لعدم قبضہ ولا
ولایۃ لاحد علیہ لیقبض عنہ زیلعی وغیرہ کنز میں اسقدر زیادہ بیان کیا اور صحیح نہیں ہبہ حمل کے واسطے اسکے عدم قبض کے سبب سے اور نہ اسپر
کسی کی ولایت ہے تاکہ ولی اسکی طرف سے موہوب پر قبضہ کرے کذا فی الزیلعی وغیرہ فلو صالح ابو الحمل عنہ بما اوصی لہ لم یجز لانہ لا ولایۃ لاب

علی الجنین ولو الجنین فوااگر بچہ پیشکمی کا باپ اسکی طرف سے مال کو کسی بعوض اسکے جو بچہ کے واسطے وصیت ہوا تو جائز نہوگا اسواسطے کہ باپ کی ولایت ثابت نہیں بچہ پیشکمی کیلئے اور یہی کذا فی الولوالجیۃ قلت وبہ علم جواب حادثۃ الفتوی وہی انہ لیس للوصی ولو مختارا التصرف فیما وقف للحمل بل ولا للحمل الا ولی ولا یولی علیہ میں کہتا ہوں اور بیان سابق سے حادثہ فتوی کا جواب معلوم ہوگیا وہ یہ ہے کہ وصی اگرچہ مختار ہو اسکو تصرف کرنا جائز نہیں اسمیں جو حمل کے واسطے وقف ہوا بلکہ فقہا نے کہا ہے کہ حمل یعنی بچہ پیشکمی کی ولایت نہیں کسی پر اور نہ کسی کی ولایت اسپر ہے وصحت بالامۃ الا حملہا اور لونڈی کی وصیت بدون اسکے حمل کے صحیح ہے یعنی اگر اوس کسے کہ میں نے وصیت کی اس لونڈی کے فلانے شخص کے واسطے مگر اسکے پیٹ کا بچہ وصیت میں داخل نہیں تو یہ صحیح ہے لما التزم ان کل ما صح افرادہ بالعقد صح استثناءہ منہ والا فلا لونڈی کی وصیت بدون حمل کے اسواسطے صحیح ہے کہ ثابت ہوچکا ہے اصول میں کہ جسکا علیحدہ ذکر کرنا عقد میں صحیح ہے تو اسکا ذکر کا الگ کرنا بھی عقد سے صحیح ہے اور جو ایسا نہیں اسکا ذکر کا الگ بھی صحیح نہیں یعنی چونکہ افراد حمل کا عقد وصیت میں درست ہے تو اسکا استثنا بھی وصیت سے صحیح ہوگا و من المسلم للذمی و بالعکس اور وصیت صحیح ہے مسلمان سے کافر ذمی کے واسطے اور اسکے بالعکس ذمی کی وصیت مسلمان کے واسطے درست ہے ہم دلیل وصیت اول کلام الہی ہے لا ینہاکم اللہ عن الذین لم یقاتلوکم فی الدین ولم یخرجوکم من دیارکم ان تبروہم یعنی نہیں روکتا تمکو اللہ تعالی اُن کافروں کے احسان کرنے سے جو تم سے نہیں لڑے دین میں اور نہیں نکالا تمکو تمہارے گھروں سے اور وصیت ثانی کی دلیل یہ ہے کہ عقد ذمی سے ذمی مسلمان کے برابر ہوگیا معاملات میں تو احسان دونوں طرف سے درست ہوا حیات میں اسی طرح ممات میں بھی کذا فی الدرر لا حربی فی دارہ اور وصیت جائز نہیں مسلمان کو کافر حربی کے واسطے دار الحرب میں اسواسطے کہ وصیت حسن سلوک اور احسان ہے اور ہم ممنوع ہیں کفار مقاتلین کے احسان سے لقولہ تعالی (انما ینہاکم اللہ عن الذین قاتلوکم فی الدین) حق تعالے نے فرمایا کہ یہی بات ہے کہ اللہ تعالے تمکو روکتا ہے اُن کافروں کے احسان سے جو تم سے دین میں لڑے ہیں کذا فی الدرر عن الجامع الصغیر قید بدارہ لان المستامن کالذمی کما افادہ المصنف مصنف نے عدم جواز وصیت میں دار الحرب کی قید لگائی اسواسطے کہ مستامن ذمی کے مانند ہے وصیت میں چنانچہ یہ فائدہ ملا خسرو نے درر میں بیان کیا ہے بحث کی راہ سے ہم ملا خسرو نے کہا کہ جامع صغیر میں عدم جواز وصیت حربی کے واسطے مذکور ہے اور سیر کبیر میں جواز مفہوم ہوتا ہے وجہ توفیق بین الکتابین یہ ہے کہ عدم جواز مقید بدار الحرب ہے تو یہ احتراز ہے اُس حربی سے جو دار الحرب میں نہیں یعنی مستامن یہی مراد ہے سیر کبیر میں کہ حربی مستامن کے واسطے درست ہے انتہی طحطاوی نے کہا کہ افادہ مذکور کے بیان کی کچھ حاجت نہیں اسواسطے کہ مستامن کا مسئلہ صریح مذکور ہے کتب فقہ میں قلت وصرح الحدادی والزیلعی وغیرہما بجواز وصایا الذمی میں کہتا ہوں اور جواز وصیت مستامن کی تصریح کی ہے حدادی اور زیلعی وغیرہما نے اور آگے متن آویگا ذمی کی وصایا میں ولا لوارثہ وقاتلہ مباشرۃ لا تسبیبا کما مر اور درست نہیں ہے وصیت اپنے وارث اور اپنے قاتل کے واسطے جسنے موصی کو بطریق مباشرت کے قتل کیا ہو نہ بطریق تسبب کے چنانچہ مذکور ہوچکا کہ تسبب قتل حقیقی نہیں ہم حدیث مرفوع میں وارد ہے کہ لا وصیۃ للقاتل قتل تسبب جیسے وضع حجر غیر ملک میں کذا فی الدرر خواہ وصیت قبل القتل کے ہو یا بعد جراحت کے بدلیل اطلاق حدیث کے کذا فی المنح الا باجازۃ ورثتہ لقولہ علیہ الصلوٰۃ والسلام لا وصیۃ لوارث الا ان یجیزہا الورثۃ یعنی عند وجود وارث آخر کما یفیدہ آخر الحدیث وسنحققہ وارث کے واسطے وصیت درست نہیں مگر موصی کے وارثوں کی اجازت سے درست ہے بدلیل قول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ وصیت نہیں وارث کے واسطے مگر یہ کہ وصیت کو وارث جائز رکھیں یعنی جب دوسرا وارث موجود ہو تب وارث کیواسطے وصیت درست نہیں چنانچہ آخر حدیث اسپر دلالت کرتا ہے چنانچہ اسکی تحقیق ہم عنقریب بیان کرینگے وہم کبار عقلاء فلم تجز اجازۃ صغیر ومجنون اور حال انکہ اجازت دینے والے وارث بالغ عاقل ہوں تو وارث صغیر اور مجنون کی اجازت جائز نہوگی واجازۃ المریض کابتداء وصیۃ اور وارث مریض کی اجازت ابتداء وصیت کے مانند ہے یعنی اگر وارث بالغ مریض نے وصیت کی اجازت دی تو اگر اسکو شفا ہوگئی

تو وصیت صحیح ہوگئی اور اگر مریض مرگیا اسی مرض سے تو اگر موصی لہ مریض کا بھی وارث ہے تو اجازت مریض کی جائز نہوگی جبتک مریض کے اور
وارث اسکی موت کے بعد اجازت نہ دیں اور اگر موصی لہ اجنبی ہے وارث نہیں تو اجازت جائز ہے اور ثلث مال سے معتبر ہے کذا فی المنح ولو اجاز البعض
ورد البعض جاز على المجيز بقدر حصته اور اگر بعضے وارثوں نے اجازت دی اور بعضوں نے نہ دی تو اجازت دینے والے پر بقدر اسکے حصے کے وصیت جائز ہوگی
او یکون القاتل صبیا او مجنونا فتجوز بلا اجازة لانهما لیسا اہلا للعقوبة یا کہ قاتل صغیر یا مجنون ہو تو وصیت جائز ہے بدون اجازت وارثوں کے اسواسطے
کہ وہ دونوں عقوبت کے لائق نہیں او لم یکن لہ وارث سواہ کما فی الخانیة ای سوى الموصى لہ القاتل او الوارث حتى لو اوصى لزوجته او هي لہ ولم یکن
ثمہ وارث آخر تصح الوصية ابن الکمال یا موصی کا کوئی وارث نہو سوا اسکے کذا فی الخانیہ یعنے سوا اسکے قاتل اور وارث موصی لہ کے تو اگر وصیت کی زوج نے
زوجہ کو یا زوجہ نے وصیت کی اپنے زوج کو اور وہاں کوئی وارث نہیں تو وصیت صحیح ہوگی کذا ذکرہ ابن الکمال زاد فی المجتبی فلو اوصت لزوجها بالنصف
کان لہ الکل مجتبی میں اتنا زیادہ کیا تو اگر زوجہ نے اپنے زوج کو واسطے نصف مال کی وصیت کی تو تمام مال اسکا ہوگا یعنے جبکہ زوجہ کا کوئی وارث نہو سوا زوج کے تو
نصف مال بطریق وصیت کے اسکا ہوا اور نصف باقی بطریق میراث کے قلت انما قیدوا بالزوجین لان غیرهما لا یحتاج الی الوصیة لانه یرث الکل برد او رحم وقد قدمنا
فی الاقرار معزیا للاشباہ میں کہتا ہوں ان فقیہوں نے زوجین کی قید اسواسطے لگائی کہ زوجین کے سوا اور وارث کو وصیت کی کچھ حاجت نہیں اسواسطے کہ وہ وارث
ہوگا تمام مال کا رد و میراث کی یا قرابت کی وجہ سے اور البتہ ہم اسکو پیشتر ذکر کرچکے ہیں کتاب الاقرار میں منسوبا الیہ کی طرف نسبت کرکے فی زماننا وفی الزاہدی اوصی لزوج
بکل مالہ ومات ولم یترک وارثا الا امراته فان لم تجز فلها السدس والباقی للموصى لہ لان الثلث بلا اجازة فیبقی الثلثان فاما ربعهما وهو سدس الکل ولو کان
لها زوج فان لم یجز فلہ الثلث والباقی للموصى لہ اور فتاوے زاہدی میں ہے کہ وصیت کی ایک مرد نے واسطے اپنے تمام مال کی اور موصی مرگیا اور کوئی وارث نہ چھوڑا
سوا اپنی زوجہ کے تو اگر زوجہ نے وصیت کی اجازت نہ دی تو زوجہ کو واسطے ششم حصہ ہے اور باقی موصی لہ کا ہے اسلیے کہ موصی لہ کا ثلث مال تو بلا اجازت ہے تو باقی
رہیں دو تہائیاں تو زوجہ کی میراث چہارم حصہ ہے اور وہ ششم حصہ ٹھہرا کل مال کا اور اگر زوجہ کے بجائے زوج ہو اور وارث وصیت کرنے والی کا ہو سو اگر زوج نے
وصیت کی اجازت نہ دی تو زوج کی میراث تہائی مال ہے اور باقی مال موصی لہ کا ہے جب زوجہ نے وصیت کی اجازت نہ دی تو زوج کے مال کے چھ سہم ہونگے تہائی
وصیت کی نکلکر چار سہم باقی رہے ان میں چوتھائی زوجہ کی میراث ہے یعنے ایک سہم اور وہ ششم حصہ ہے کل مال کا اسواسطے کہ میراث معتبر ہوتی ہے باقی سے بعد اخراج
وصیت کے اور اگر زوج وارث نے وصیت جائز نہ رکھی تو اسکی میراث تہائی ہے یعنے دو سہم اور وہ نصف ہے باقی کا یعنے چار سہم کا ولا من صبی غیر ممیز مطلقا ولو فی وجوہ
الخیر خلافا للشافعی اور وصیت مطلقا صحیح نہیں اس صغیر سے جسکو نیک و بد کی امتیاز نہیں اگرچہ اسنے امور نیک میں وصیت کی ہو برخلاف امام شافعی کہ نیک کام
میں انکے نزدیک صحیح ہے وکذا لا تصح من ممیز الا فی تجہیزہ وامر دفنہ فتجوز استحسانا اور اسی طرح صغیر باتمیز سے وصیت صحیح نہیں مگر اسکی تجہیز اور دفن کے
امر میں تو وصیت استحسانا جائز ہے لیکن تجہیز اور تکفین میں مصلحت کی مراعات ہوگی خلاصہ میں ہے کہ اگر وصیت کی ہزار درہم کے کفن کی تو متوسط کفن دیا جائیگا اور
دو کپڑوں کی وصیت کی کفن میں تو شرائط وصیت کی رعایت نہوگی اور اگر پانچ یا چھ کپڑوں کی وصیت کی تو شرائط صحت کی رعایت ہوگی اور اگر وصیت کی کہ
فلانے قبرستان میں فلانے زاہد کے پاس اسکو دفن کریں تو شرائط کی مراعات ہوگی اگر زیادہ صرف نہو کذا فی المحلاوی وعلیہ یحمل اجازة عمر رضی اللہ عنہ لوصیة
یافع یعنے المراهق اور اسی پر یعنے تجہیز اور تکفین پر عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی اجازت قریب البلوغ صغیر کی وصیت کے واسطے محمول ہے یعنی فاروق نے جو
صغیر کی وصیت کو جائز رکھا تھا وہ وصیت تجہیز یا تکفین پر محمول ہے مطلقا یا مراہق سے بالغ مراد ہے کذا فی شرح الحموی وان اوصى ثم مات بعد الادراک
او اضافہا الیہ کان ادرکت فثلثی لفلان لم یجز لقصور ولایتہ فلا یملکہ تنجیزا وتعلیقا کما فی الطلاق بخلاف العبد کما افادہ بقولہ صغیر کی وصیت صحیح نہیں
اگرچہ وہ بلوغ کے بعد مرگیا ہو یا وصیت کو بلوغ کی طرف نسبت کیا ہو اسطرح پر کہ اگر میں جوان بالغ ہوں تو میرا تہائی مال فلانے شخص کے واسطے ہے تو وہ

جائز نہوگی جبکہ قصور ولایت کے سبب سے تو اُسکا مالک نہوگا تنجیز کے طریق سے و تعلیق کے طریق سے جیسا کہ بالاتفاق اسکو مالک نہیں ہو بخلاف غلام کے چنانچہ مبسوط میں لکھا ہے اپنے آئندہ قول میں اسکو بیان کر دیا ہو والاصل ان العبد والمکاتب لیس لہما تبرع کالمکاتب وفاء [illegible] فی صورۃ ترک الوفاء و دریا اور وصیت صحیح نہیں غلام اور مکاتب سے اگرچہ مکاتب نے اداء بدل کتابت کی ہو [illegible] صاحبین کے نزدیک وصیت صحیح ہو در صورت ترک کر لیا ادائے مال کتابت کے کذا فی الدرر الا اذا اضافہا کل منہما وعبارۃ الدرر اضافاہا الی العتق فتصح لزوال المانع وہو حق المولی مگر جبکہ غلام یا مکاتب ہر ایک شخص نے وصیت کو عتق کی طرف نسبت کیا تو وصیت صحیح ہوگی بایں سبب کہ زوال کی وجہ سے اور وہ مانع وصیت حق ہو مولیٰ کا اور درر کی عبارت یون ہو اضافاہا یعنی غلام اور مکاتب دونوں نے وصیت کو عتق کی طرف مضاف کیا ہو یعنی غلام اور مکاتب کی وصیت حق مولیٰ کے سبب سے جائز نتھی پھر جب وصیت کی تعلیق آزادی پر ہوئی تو اب مولیٰ کا حق باقی نہ رہا تو وصیت صحیح ہوگی ولا تصح من معتقل اللسان بالاشارۃ الا اذا امتدت عقلتہ حتی صار لہ اشارۃ معہودۃ فہو کالاخرس اور وصیت جائز نہیں بستہ زبان سے بطریق اشارہ کے مگر جبکہ اسکی بستگی زبان کی مدت ہوگئی یہان تک کہ اسکا اشارہ کرنا معلوم ہوگیا ہو تو اب بستہ زبان گونگے کے مانند ہے ہم معتقل اللسان وہ ہے جو کلام کرنے پر قادر نہو گونگا ہونے سے کذا فی [illegible] اور یہی ہے کہ گونگے کا اشارہ اور لکھنا بیان کے مانند ہے بخلاف معتقل اللسان کی وصیت اور نکاح اور طلاق اور خرید و فروخت و قصاص کے وجہ فرق یہ ہے کہ اشارہ قائم مقام عبارت کے ہوتا ہے جبکہ وہ معہود اور معلوم ہوگیا ہو سو گونگے میں تو معلوم ہے نہ بستہ زبان میں وقیل الامتداد سنۃ وقیل اذا امتدت الی الموت جاز اقرارہ بالاشارۃ والاشہاد علیہ وکان کالاخرس قالوا وعلیہ الفتوی سے در مجتبی فی مسائل شتی اور بستگی زبان کا امتداد ایک سال بیان کیا گیا اور بعضوں نے کہا جبکہ بستگی اسکی موت تک ممتد ہوگئی تو اسکا اقرار اشارہ سے جائز ہے اور اسپر گواہ ہونا درست ہے اور بستہ زبان گونگے کے مانند ہوگیا اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی الدرر اور یہ مسئلہ آگے آویگا مسائل شتی کی کتاب میں وانما یصح قبولہا بعد موتہ لان اوان ثبوت حکمہا بعد الموت اور وصیت کا قبول کرنا صحیح نہیں مگر موصی کی موت کے بعد اسواسطے کہ ثبوت حکم وصیت کا وقت تو بعد موت کے ہے الخ تو اگر موصی کی موت کے بعد موصی لہ نے وصیت قبول نہ کی تو وصیت موقوف رہیگی اسکے قبول کرنے پر موصی لہ کے ملک میں داخل نہوگی بدون قبول کے اور موصی کے وارثوں کی ملک سے بھی خارج ہے کذا فی الاتقانی فبطل قبولہا وردہا قبلہ تو وصیت کا قبول کرنا اور رد کرنا موصی کی موت سے پہلے باطل ہے وانما تملک بالقبول الا اذا مات موصیہ ثم ہو بلا قبول فہو ای المال الموصی بہ لورثتہ بلا قبول استحسانا کما مر اور وصیت کی چیز موصی لہ کی ملک بدون قبول کرنے کے نہیں ہوتی مگر جبکہ اسکا موصی مرے پھر موصی لہ مرے بدون قبول کرنے کے تو وہ یعنی مال موصی بہ موصی لہ کے وارث کا ہے بدون قبول کے استحسان کی دلیل سے چنانچہ گذر گیا ہم وجہ استحسان یہ ہے کہ وصیت تو موصی کی طرف سے اسطرح تمام ہوگئی کہ فسخ کی متحمل نہیں مگر موقوف تھی موصی لہ کے حق کے سبب سے پھر جب موصی لہ مر گیا تو اسکی ملک میں وصیت کا مال داخل ہوگیا چنانچہ اس بیع میں جس میں مشتری کا خیار شرط تھا پھر مشتری مر گیا اجازت سے پہلے کذا فی شرح الدرر وکذا لو اوصی للجنین یدخل فی ملکہ بلا قبول استحسانا لعدم من یلی علیہ لیقبل عنہ کما مر اور اسی طرح اگر بچہ پیٹ کے واسطے وصیت کی تو وہ اسکے ملک میں داخل ہوگا بدون قبول کے استحسان کی وجہ سے بسبب نہونے اُس شخص کے جسکی ولایت ہو اسپر تاکہ وہ اسکی طرف سے قبول کرے چنانچہ مذکور ہوگیا ولہ ای الموصی الرجوع عنہا بقول صریح او فعل یقطع حق المالک عن الغصب بان یزیل اسمہ واعظم منافعہ کما عرف فی الغصب اور موصی کو جائز ہے پھر جانا وصیت سے صریح قول سے یا ایسے فعل سے جو مالک کے حق کو قطع کر لیتا ہو غصب سے اسطرح پر کہ اس چیز کا نام بدل ڈالے اور اسکا بڑا فائدہ زائل کر دے چنانچہ کتاب الغصب میں معلوم ہوچکا ہم چنانچہ کپڑے کی وصیت کی پھر اسکو قطع کیا اور سیا تو اب اسکا نام قبا اور قمیص ہوگیا او فعل یزید فی الموصی بہ ما یمنع تسلیمہ الا بہ کلت السویق الموصی بہ بسمن والبناء فی الدار الموصی بہا بخلاف تجصیصہا وہدم بنائہا لانہ تصرف فی التابع یا ایسا فعل ہو جو موصی بہ میں اسکو زیادہ کر دے جو موصی بہ کی

تسلیم کا مانع ہو بدون اُسکے جیسے موصی بہ ستو کو گھی کے ساتھ لت کرنا اور جیسے عمارت بنانا موصی بہا گھر میں برخلاف اُس گھر کے چونہ کاری کے اور اُسکی
عمارت ڈھا دینے کے اسواسطے کہ وہ تصرف ہی تابع میں نہ اصل میں وہو عطف علی لقول صریح وعطفہ ابن الکمال تبعا للدرر باو وعلیہ فہو اصل ثالث
فی کون فعلہ یفید رجوعہ عنہا کما یفیدہ متن الدرر فتدبر یزیل ملکہ فانہ رجوع عما وملکہ ثانیا امر لا کالبیع والہبۃ اور موصی کو رجوع جائز ہی جیسے تصرف
جو اُسکے ملک کو زائل کردے چنانچہ بیع اور ہبہ تو یہ تصرف رجوع ہی وصیت سے خواہ وہ چیز موصی کی ملک میں دوسری بار آوے یا نہ آوے شارح نے
کہا قولہ وتصرف عطف ہی لقول صریح پر اور ابن کمال نے درر کا تابع ہو کر اسکو بلفظ او عطف کیا ہی اور اس تقدیر پر تو تصرف اصل ثالث ہو اسکے فعل
کے افادہ رجوع ہونے میں چنانچہ درر کا متن اسکا مفید ہی سو اسکو غور کر لے وکذا اذا خلطہ بغیرہ بحیث لا یمکن تمییزہ اور اسی طرح رجوع ہی جبکہ وصیت کی
جبکہ موصی نے موصی بہ کو ملا دیا غیر سے اس طرح کہ اُسکا جدا کرنا ممکن نہیں لا یکون راجعا بغسل ثوب اوصی بہ لانہ تصرف فی التبع موصی وصیت سے
راجع نہوگا اُس کپڑے کے دھونے سے جسکی اُسنے وصیت کی اسلیے کہ یہ تصرف ہی تابع میں نہ اصل میں واعلم ان التغییر بعد موت الموصی لا یضر اصلا
اور یہ معلوم کر کہ تغییر کرنا موصی کی موت کے بعد اصلا مضر نہیں کرتا وصیت میں ولا بجحودہا درر وکنز ووقایۃ وفی المجمع یفتی وشرحہ للعینی ثم نقل
عن العیون ان الفتوی علی انہ رجوع وفی السراجیۃ وعلیہ الفتوی واقرہ المصنف اور موصی کا رجوع نہیں ہوتا وصیت کے انکار کر لینے سے اسی طرح ہی
درر اور کنز اور وقایہ کے متن میں اور مجمع میں ہی کہ اسی قول کا فتوی ہی اور اسکے عینی شرح مجمع میں ہی پھر عینی نے عیون سے نقل کیا کہ فتوی اسپر ہی کہ
انکار رجوع ہی وصیت سے اور سراجیہ میں ہی کہ اسی قول پر فتوی ہی اور مصنف نے اسکو ثابت رکھا ہی اپنی شرح میں تم معلوم ہو کہ یہاں دونوں قول پر فتوی ہی
علامہ عینی نے شرح ہدایہ میں یفتی کی شرح جامع کبیر سے نقل کیا کہ قدوری نے اپنے مختصر میں اس مسئلہ کا خلاف نہیں ذکر کیا اور امام محمد نے اپنی کتابوں میں
لیکن کتاب الوصایا میں انکار کو رجوع کہا اور جامع کبیر میں رجوع نہیں کہا اسوجہ سے مشائخ میں اختلاف واقع ہوا بعضوں نے کہا کہ اس مسئلہ میں
دو روایتیں ہیں اور بعضوں نے کہا کہ جامع کا قول قیاس کا جواب ہی اور کتاب الوصایا کا قول استحسان کا جواب ہی انتہی وکذا لا یکون راجعا بقولہ کل
وصیۃ اوصیت بہا فہو حرام او ربا او اخرتہا اور اسی طرح موصی راجع نہوگا اس قول سے کہ جو وصیت کہ میں نے کی وہ حرام خواہ ربا ہی یا اُس وصیت میں تاخیر ڈالی
میں نے بخلاف قولہ ترکتہا برخلاف اس قول کے کہ میں نے وصیت کو ترک کیا یعنی یہ رجوع ہی وصیت سے اور تاخیر رجوع نہیں اور ترک رجوع ہی اسواسطے کہ ترک
شی اسقاط ہی اور تاخیر اسقاط نہیں وبخلاف قولہ کل وصیۃ اوصیتہا فہی باطلۃ او الذی اوصیت بہ لزید فہو لعمرو او لفلان وارثی فکل
ذلک رجوع عن الاول وتکون لوارثہ بالاجازۃ کما مر برخلاف اس قول کے کہ جو وصیت میں نے کی وہ باطل ہی یا جو وصیت کہ میں نے زید کے واسطے کی وہ عمرو کو دی
ہی یا فلانے میرے وارث کے واسطے ہی تو ہر ایک یہ قول رجوع ہی اول سے اور وارث کی وصیت ثابت ہوگی دوسرے وارثوں کی اجازت سے چنانچہ مذکور ہو چکا کہ وارث
کے حق میں وصیت بدون اجازت اور وارثوں کے درست نہیں ولو کان فلان الاخر میتا وقتہا فالاولی من الوصیتین بحالہا لبطلان الثانیۃ
اور اگر دوسرا فلان شخص مردہ ہو وصیت کے وقت تو دو وصیتوں میں سے پہلی وصیت بحال خود قائم ہی بسبب باطل ہونے دوسری وصیت کے
ولو حیا وقتہا فمات قبل الموصی بطلت الاولی بالرجوع والثانیۃ بالموت اور اگر دوسرا موصی لہ زندہ ہی وصیت کے وقت پھر مرگیا موصی سے پہلے تو
پہلی وصیت تو باطل ہوگئی رجوع کرنے سے اور دوسری وصیت باطل ہوگئی موصی لہ کی موت سے وتبطل ہبۃ المریض ووصیتہ لمن نکحہا بعدہما ای بعد
الہبۃ والوصیۃ لما تقرر انہ یعتبر لجواز الوصیۃ کون الموصی لہ وارثا او غیر وارث وقت الموت لا وقت الوصیۃ اور مریض کا ہبہ اور اُسکی وصیت باطل ہی
اُس عورت کے واسطے جس سے موصی نے نکاح کیا ہبہ اور وصیت کے بعد اسلیے کہ ثابت ہو چکا ہی یہ کہ جواز وصیت کے واسطے موصی لہ کا وارث
یا غیر وارث ہونا موت کے وقت معتبر ہی نہ وصیت کے وقت تو اسوجہ سے باطل ہی کہ عورت اگرچہ وصیت کے وقت وارث نہیں مگر موت کے وقت

وفی البزازیۃ مذہب ابی حنیفۃ آخرا ان الحج افضل من الصدقۃ اور بزازیہ میں ہے کہ امام ابوحنیفہ کا پچھلا مذہب یہ ہے کہ حج نفل افضل ہے خیرات سے
ہم اول یہ مذہب تھا کہ صدقہ افضل ہے حج سے پھر جب حج کی مشقت امام نے دیکھی تو حج کو افضل کہا صدقہ سے کذا فی الطحطاوی اوصی بحج ای حجۃ الاسلام احج
عنہ راکبا وصیت کی حج کی یعنی فرض حج کی تو اسکا وارث یا وصی موصی کی طرف سے حج کرادے سوار کرکے موصی کے شہر سے ہم اسواسطے کہ موصی پر حج فرض تھا اس وطن سے
سوار ہوکر نہ پیدل تو اسی طرح سے اسکے نائب پر فرض ہوگا فلو لم تبلغ النفقۃ من بلدہ فقال رجل انا احج عنہ بہذا المال ماشیا لا یجزیہ قہستانی بحثا بالقضیۃ
سو اگر خرچ کفایت نہ کرے موصی کے شہر سے سوار ایک مرد نے کہا کہ میں حج کرونگا میت کی طرف سے اسی قدر مال سے پیدل تو یہ حج کفایت نہ کریگا میت کی طرف سے
چنانچہ قہستانی میں ہے تمہ منقول ان لم تف النفقۃ بذلک والا فمن حیث تکفی اگر خرچ کفایت کرے سوار ہوکر وطن سے اور اگر کفایت نہ کرے تو جس
مکان سے کفایت کرے وہاں سے سوار کرکے نائب کو حج کے واسطے روانہ کرے وان مات حاج فی طریقہ واوصی بالحج عنہ یحج من بلدہ راکبا
وقالا من حیث مات استحسانا ہدایہ ومجتبی وملتقی ومفادہ ان قولہ قیاس وعلیہ المتون وکان القیاس ہنا ہو المعتمد فافہم اور اگر حج کو جانے والا
راہ میں مرگیا اور اسنے وصیت کی اپنی طرف سے حج کروانے کی تو حج کروانا چاہیے اسکے شہر سے سوار کرکے اور صاحبین نے کہا جہاں سے مرگیا وہاں سے
چاہیے استحسانا یہی وجہ ہے کذا فی الہدایہ والمجتبی والملتقی میں کہتا ہوں اور یہاں سے مستفاد ہوتا ہے کہ امام کا قول قیاس ہے اور اسی پر متون فقہ کی
مشتمل ہیں تو یہاں قیاس ہی معتمد ہوا استحسان سے سو اسکو سمجھ رکھ ہم جہاں قیاس اور استحسان جمع ہوتے ہیں تو استحسان مقدم ہوتا ہے مگر یہاں قیاس ہی
مقدم ٹھہرا ان بلغ النفقۃ ذلک والا فمن حیث تبلغ اگر اسکا خرچ کفایت کرے سواری کو وطن سے اور اگر کفایت نہ کرے تو جہاں سے کفایت کرے
وہیں سے سوار کرکے حج کروانا چاہیے بالاتفاق ومن لا وطن لہ فمن حیث مات اجماعا اور جس شخص کا وطن نہ ہو تو جہاں وہ مرگیا وہاں سے حج کروانا چاہیے
بالاتفاق امام اور صاحبین کے اوصی بان یشتری بکل مالہ عبد فیعتق عنہ عن الموصی ولم تجز الورثۃ بطلت یہ وصیت کی کہ اسکے مال سے غلام
خرید کیا جاوے پھر آزاد کیا جائے موصی کی طرف سے اور اسکے وارثوں نے اسکو جائز نہ رکھا تو وصیت باطل ہے کذا اذا اوصی بان یشتری لہ عبد بالف
درہم وزاد الالف علی الثلث وقالا یشتری بکل الثلث فی المسئلتین جمع اسی طرح جبکہ وصیت کی یہ کہ خرید کیا جاوے اسکے واسطے غلام ہزار درہم سے اور
ہزار درہم ثلث مال سے زیادہ ہیں تو وصیت باطل ہے اور صاحبین نے کہا کہ تمام ثلث سے دونوں صورتوں میں غلام خرید کیا جاوے کذا فی الجمع مریض اوصی بوصایا ثم
برئ من مرضہ ذلک وعاش سنین ثم مرض فوصایاہ باقیۃ ان لم یقل ان مت من مرضی ہذا فقد اوصیت بکذا کذا فی الخانیہ بیمار نے چند وصیتیں
کیں پھر وہ چنگا ہوگیا اپنی اس بیماری سے اور چند برس زندہ رہا پھر بیمار ہوا تو اسکی وصیتیں باقی ہیں اگر اسنے یوں نہ کہا ہو کہ میں اپنے اس مرض سے مرگیا تو میں نے یہ وصیت کی کذا فی فتاوی
قاضی خان اوصی بوصیۃ ثم جن ان اطبق الجنون حتی بلغ ستۃ اشہر بطلت والا موصی نے وصیت کی پھر وہ مجنون ہوگیا اگر اسکا جنون
دیر تک ٹھہرا یہاں تک کہ چھ مہینے تک پہونچا تو وصیت باطل ہے ورنہ باطل نہیں وکذا لو اوصی ثم اخذ بالوسواس فصار معتوہا حتی مات بطلت خانیہ
اور اسی طرح اگر وصیت کی پھر موصی کو وسواس نے لیا سو وہ بیہوش اور غافل ہوگیا یہاں تک کہ مرگیا تو وصیت باطل ہے کذا فی الخانیہ اوصی بان یباع بیتہ من
فلان او بان یسقی عنہ الماء شہرا فی الموسم او فی سبیل اللہ فہو باطل فی قول ابی حنیفۃ رحمہ اللہ خانیہ وصیت کی کہ موصی کا گھر بیچا جائے
فلانے شخص کو یا یہ کہ پانی پلایا جائے موصی کی طرف سے مہینے بھر حج کے موسم میں یا خدا کی راہ میں تو وہ باطل ہے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے قول میں کذا فی الخانیہ
کما لو اوصی بہذا التبن لدواب فلان فان الوصیۃ باطلۃ ولو قال لیعلف بہا دواب فلان جاز خانیہ اگر یوں وصیت کی کہ یہ بھوسہ فلانے شخص کے
جانوروں کے لیے خاص ہے تو وصیت باطل ہے اور اگر یوں کہا کہ اس بھوسے سے فلانے جانوروں کو چارہ دیا جاوے تو وصیت جائز ہے ولو اوصی بان ینفق علی
فرس فلان کل شہر کذا جاز وبطل ببیعہا اور اگر یہ وصیت کی کہ فلانے کے گھوڑے پر ہر مہینے میں اسقدر خرچ کیا جاوے تو جائز ہے اور گھوڑے

کا پیچ ڈالنا وصیت کو باطل کر دیتا ہے هم خانیہ میں ہے محمدؒ نے کہا یہ وصیت صاحب فرس کے واسطے ہے پھر اگر گھوڑا مر گیا یا مالک نے اسکو بیچا تو وصیت باطل
ہوگی انتہی ولو اوصیٰ بسکنیٰ دارہ لرجل ولا مال لہ سواہا جاز ولہ سکنا ثلثہا مادام حیا ولیس للوارث بیع ثلثیہا وقال ابو یوسف لہ ذلک لان القاسم الورثۃ البقیۃ
والیہ ثلث التالث خانیہ اور اگر وصیت کی اپنے گھر کی سکونت کی ایک مرد کے واسطے اور موصی کا کچھ مال نہیں سوائے اس گھر کے تو جائز ہے اور موصی لہ کو تہائی میں رہنا
یعنی تہائی گھر میں رہنے کا حق ہے جب تک وہ زندہ رہے اور موصی کے وارث کو اسکے گھر کی دو تہائیاں بیچنا درست نہیں اور ابو یوسف نے کہا کہ وہ بیچنی دو ثلثین جائز ہے
وارث کو اور یہ بھی جائز ہے کہ وارث وارثوں سے تقسیم کر لے اور تہائی وصیت کی جدا کر دے کذا فی الخانیۃ ولو اوصی بغلۃ لرجل وبرقبتہ لآخر واوصی بلحم شاۃ معینۃ
لرجل وبجلدہا لآخر واوصی بحنطۃ فی سنبلہا لرجل وبالتبن لآخر جازت الوصیۃ لہما وعلی الموصی لہما ان یدوس ویسلخ الشاۃ اور اگر وصیت کی پاس کی
وصیت کی ایک مرد کے واسطے اور اسکے بولوں کی وصیت کی دوسرے شخص کے لیے اور معین بکری کے گوشت کی وصیت کی ایک مرد کے واسطے اور اسکی کھال کی وصیت کی
دوسرے کے واسطے اور وصیت کی اس گیہوں کی جو بالیوں کے اندر ہے ایک مرد کے واسطے اور بھوسے کی وصیت کی دوسرے کے واسطے تو یہ وصیت دونوں کے واسطے
جائز ہے اور دونوں پر لازم ہے گیہوں کا مانڈنا اور بکری کی کھال گوشت سے جدا کرنا اور اسی طرح دونوں پر لازم ہے کپاس کا اوٹنا لینے تاکہ ہر ایک کا
حصہ جدا ہو جائے اوصی بثلث مالہ لبیت المقدس جاز ذلک وینفق فی عمارۃ بیت المقدس وفی سراجہ ونحوہ قالوا وہذا یفید جواز النفقۃ
من وقف المسجد علی قنادیلہ وسراجہ وان یشتری بذلک الزیت والنفط للقنادیل فی رمضان خانیۃ وصیت کی اپنے تہائی مال کی بیت المقدس کے واسطے
تو یہ جائز ہے اور وہ مال خرچ کیا جائے بیت المقدس کی عمارت میں اور اسکے چراغ میں اور مانند اسکے علما نے کہا کہ یہ دلیل ہے اسکی کہ مسجد کے وقف سے
خرچ کرنا مسجد کی قندیلوں اور اسکے چراغوں پر جائز ہے اور یہ جائز ہے کہ مسجد کے وقف سے تیل اور روغن قندیلوں کے واسطے رمضان میں خرید کیا جائے کذا فی الخانیۃ
وفی المجتبی اوصی بثلث مالہ للکعبۃ جاز ویصرف لفقراء الکعبۃ لا غیر وکذا للمسجد والمقدس اور مجتبی میں ہے کہ اپنے تہائی مال کی وصیت کی کعبہ شریف کے واسطے
تو جائز ہے اور وہ مال کعبہ کے محتاجوں کے واسطے صرف کیا جائے نہ اور کاموں میں اور اسی طرح کا حکم مسجد اور بیت المقدس کی وصیت کا ہے هم یہ دوسرا قول ہے
متن کے مخالف کذا فی النہر وفی الوہبانیۃ لفقراء الکوفۃ جاز لغیرہم اور فقراے کوفہ کی وصیت انکے سوا اور محتاجوں پر صرف کرنا جائز ہے هم اور
یہی حکم ہے فقراے حاج اور فقراے مکہ کا کذا فی معادا لمکابرۃ وفی الخانیۃ اوصی بعبدہ یخدم المسجد ویؤذن فیہ جاز ویکون کسبہ لوارث الموصی اور خانیہ میں ہے کہ وصیت
کی اپنے غلام کی کہ مسجد کی خدمت کرے اور اس میں اذان دے تو وصیت جائز ہے اور کمائی اس غلام کی موصی کے وارث کی ہے ولو اوصی بثلث مالہ لاعمال
البر لا یصرف ثلثہ لبناء السجن لان اصلاحہ علی السلطان اور اگر اپنے تہائی مال کی وصیت نیک کاموں کے واسطے کی تو اسکا تہائی مال قید خانہ
بنانے میں صرف نکیا جائیگا اسواسطے کہ اسکی اصلاح بادشاہ پر ہے اوصی بان یتخذ الطعام بعد موتہ للناس ثلثۃ ایام فالوصیۃ باطلۃ کما فی الخانیۃ
عن ابی بکر البلخی یہ وصیت کی کہ موصی کی موت کے بعد کھانا تیار کیا جائے لوگوں کے واسطے تین دن تو یہ وصیت باطل ہے چنانچہ خانیہ میں ابو بکر بلخی سے
مروی ہے وفیہا عن ابی جعفر اوصی بان یتخذ الطعام بعد موتہ ویطعم الذین یحضرون التعزیۃ جاز من الثلث ویحل لمن طال مقامہ ومسافتہ لا لمن لم یطل ولو
فضل طعام ان کثیرا یضمن والا لا انتہی اور خانیہ میں ابو جعفر سے منقول ہے کہ وصیت کی کھانا تیار کرنے کی اپنی موت کے بعد اور وہ کھلایا جائے انکو جو ماتم پرسی
کے واسطے آویں تو جائز ہے تہائی مال سے اور وہ کھانا حلال ہے اسکو جو ماتم داری میں بہت ٹھہرا یا اسکے مکان کی مسافت دراز ہے نہ اسکو حلال ہے جسکی مسافت بعید
نہیں اور نہ زیادہ قیام کیا اور اگر کھانا بچ رہا تو اگر کثیر ہو تو اسکا تاوان وصی پر ہے اور اگر قلیل ہے تو تاوان نہیں انتہی ما فی الخانیۃ قلت وحمل المصنف الاول علی الطعام
النیاحات لبقیۃ ثلثۃ ایام فیکون وصیۃ لمن یطلب والثانی علی ما کان بغیرہ میں کہتا ہوں اور مصنف نے اپنی شرح میں قول اول کو یعنی
ابو بکر بلخی کے قول کو جو بطلان وصیت میں ہے محمول کیا ہے اس کھانے پر جسکے واسطے نوحہ گر عورتیں جمع ہوتی ہیں باقی تین دن تک

تو وصیت ہوئی نوحہ گرون کے واسطے تو باطل ٹھہری اور قول ثانی یعنے ابوجعفر کے جو ارادہ وصیت کو اُس کلام پر جو وصیت والے نوحہ گر اور لوگون کے واسطے بکایا جاسے ہم نوحہ گرون کے
واسطے وصیت کا باطل ہونا ظاہر ہے لیکن ان کچھ خصوص نہین ہے کیونکہ وہ تو گناہ ہے لیکن تین دن کے بعد بھی نوحہ گری گناہ ہے کذا فی الطحطاوی فروع مسائل الحقہ شارح کے اوصی بان
یصلی علیہ فلان او یحمل بعد موتہ الی بلد آخر او یکفن فی ثوب کذا او یطین قبرہ او یضرب علی قبرہ قبۃ او لمن یقرء عند قبرہ شیئا معینا فہی باطلۃ سراجیۃ وسنحققہ یعنے وصیت
کی کہ نماز پڑھے اُسپر فلانا شخص یا موت کے بعد اُسکی لاش کو اٹھا لیجاوین دوسرے شہر کی طرف یا اُسکا کفن دیا جاسے فلانے کپڑے مین یا اُسکی قبر پر
کہگل کیا جاسے یا اُسکی قبر پر قبہ یا خیمہ قائم کیا جاسے یا جو اُسکی قبر کے پاس قرآن پڑھے اُسکو کچھ معین مال دیا جاسے تو ہر ایک وصیت باطل ہے کذا فی السراجیہ
اور ہم اسکی تحقیق عنقریب بیان کرینگے ہم شارح نے وصیت بالخدمت کے باب سے پہلے کہا ہے کہ مختار یہ ہے کہ قبر کی کہگل مکروہ نہین اور قرآن پڑھنا قبر پر اور
قاری کو دینا لینا جائز ہے طحطاوی نے کہا دوسرے شہر مین نعش لیجانے کی وصیت اسواسطے درست نہین کہ نقل کرنا مکروہ ہے اور قبر پر قبہ وغیرہ قائم کرنا
مکروہ ہے لہذا اُسکی وصیت باطل ہے اوصی بثلث مالہ للہ تعالی فہی باطلۃ وقال محمد تصرف الی وجوہ البر وصیت کی اپنے تہائی مال کی خدا تعالی کے واسطے
تو یہ باطل ہے امام کے نزدیک اور محمد نے کہا وصیت مذکورہ صرف کیجاسے نیک کامون مین امام کی وجہ بطلان یہ ہے کہ تمام اشیا حق تعالی کی ملک ہین
تو لام تملیک کی کچھ وجہ نہین بدون تاویل اور توجیہ کے والمختار والظاہر کذا فی الطحطاوی قال اوصیت لفلان بالف وہو عشر مالی لم یکن لہ الا الالف
کہا کہ مین نے وصیت کی ہزار درم کی فلانے شخص کے واسطے اور حالانکہ ہزار درم میرے تمام مال کا دسوان حصہ ہے تو موصی لہ کے واسطے سواے ہزار درم کے
کچھ نہین ہم جبکہ ہزار درم ثلث مال سے خارج ہوسکین تو اسکو ہزار درم ملینگے خواہ ہزار دسوین حصے سے زیادہ ہون یا کم کذا فی الطحطاوی وفی الوہبانیۃ
اوصی بما فی ہذا الکیس وہو الف فاذا فیہ الفان ودنانیر وجواہر فکلہ لہ ان خرج من الثلث مجتبی اور اصح قول مین کہ مین نے فلانے کے واسطے وصیت
کی اُس تمام مال کی جو اس تھیلی کے اندر ہے اور حالانکہ وہ ہزار درم ہین پھر جو اُسمین دیکھا تو وہ ہزار درم اور اشرفیان اور جواہر ہین تو وہ مال
بالکل موصی لہ کا ہے بشرطیکہ ثلث مال سے خارج ہووے کذا فی المجتبی قال لمدیونہ اذا مت فانت بری من دینی فلا یصح لانہ وصیۃ ولو قال ان
مت لا یبرأ للمخاطرۃ اپنے قرضدارون سے کہا کہ جب مین مرجاؤن تو تو بری الذمہ ہے میرے اُس دین سے جو تجھپر ہے تو وصیت صحیح ہے یعنے بعد موت کے وہ
بری الذمہ ہوجاویگا اور اگر یون کہا کہ اگر مین مرجاؤن تو تو بری الذمہ ہے میرے دین سے تو بری الذمہ نہوگا مخاطرہ کے سبب سے ہم مخاطرہ
مراد اُسپر تعلیق ہے جو ہنوز موجود نہین لیکن ہوسکا ہونا مترقب ہے کذا فی الطحطاوی یدخل المجنون فی الوصیۃ للمرضی دیوانہ داخل ہے بیمارون کی وصیت مین
یعنے جو مال بیمارون کے واسطے وصیت مین متعین ہوا تو مجنون پر بھی صرف ہوگا اسلیے کہ جنون بھی بیماری ہے وفی الوصیۃ للعلماء یدخل المتکلمون فی بلاد خوارزم
دون بلادنا اور جو مال عالمون کے واسطے وصیت ہوا اسمین ملک خوارزم کے متکلم داخل ہین نہ ہمارے ملک کے متکلم ہم متکلم وہ جو علم عقائد مین گفتگو کرتا ہو
طحطاوی نے کہا شاید کہ خوارزم کے متکلم شبہات مخالفین کا اتباع نکرتے ہونگے بلکہ لوگون کو اعتقادات واجبہ کی تعلیم کرتے ہونگے اور غیر ملکون کے متکلم شبہات
فلاسفہ وغیرہ کو بیان کیا کرتے ہونگے بدون رد اور انکار کے تو وہ ضال اور مضل ٹھہرے اُنکا علم الٰہی سے کچھ نصیب نہین ولو اوصی للعقلاء
یصرف للعلماء الزاہدین لانہم ہم العقلاء فی الحقیقۃ قنیۃ اور اگر وصیت کی عقلمندون کے واسطے تو اسکو صرف کرنا چاہیے تارک الدنیا عالمون پر اسلیے کہ
فی الحقیقۃ عقلمند وہی ہین کذا فی القنیۃ ہم عاقل انجام بین کو کہتے ہین تو حقیقت مین تارک الدنیا عاقل ہے جسنے دنیاے ناپایدار کا انجام غور کرکے اسکو
چھوڑ دیا طحطاوی نے کہا در المختار کے نسخون مین بجاے لفظ قنیہ کے فتنہ کا لفظ ہے اور صواب یہ ہے کہ قنیہ ہے اسلیے کہ یہ عبارت قنیہ کی ہے چنانچہ منح الغفار مین ہے
اور اگر ایسا نہو تو سراج وہاج کی عبارت ٹھہریگی اسلیے کہ آخر فروع مین سراج مذکور ہے واللہ اعلم وعلم ان الوصیۃ فی ید الموصی او ورثتہ بمنزلۃ الودیعۃ سراج
جاننا چاہیے کہ مال وصیت موصی اور اُسکے وارثون کے قبضہ مین بجاے امانت کے ہے کذا فی السراج یعنے اگر مال مذکور تلف ہوجائیگا تو اُنکو ضمان دینا لازم نہوگا

## باب الوصیۃ بثلث المال

یہ باب ہی تہائی مال کی وصیت کے مسائل مین اذا اوصى بثلث ماله لزيد ولآخر بثلث ماله ولم تجز الورثة فالثلث بينهما نصفان اتفاقا جبکہ اپنے تہائی مال کی وصیت کی زید کے واسطے اور دوسرے شخص کے واسطے بھی تہائی مال کی وصیت کی اور وارثون نے اجازت نہ دی تو تہائی مال دونون شخصون مین نصفا نصف ہوگا باتفاق امام اور صاحبین کے ہم ہو اسواسطے کہ ثلث مال دونون کے حق کی گنجائش نہین رکھتا کیونکہ عدم اجازت کی حالت مین تہائی مال سے وصیت زیادہ نہین ہوسکتی اور استحقاق کے سبب مین دونون برابر ہین اور محل شرکت کے قابل ہی لہذا ثلث مال دونون مین نصفا نصف ہوگا کذا فی الزیلعی وان اوصى بثلث ماله لزيد ولآخر بسدس ماله فالثلث بينهما اثلاثا اتفاقا اور اگر تہائی مال کی وصیت کی زید کے واسطے اور دوسرے شخص کے واسطے اپنے مال کے چھٹے حصے کی وصیت کی تو تہائی دونون شخصون مین تین تہائی ہوگی باتفاق امام و صاحبین کے یعنے دو سہم صاحب ثلث کے اور ایک سہم صاحب سدس کا وان اوصى لاحدهما بجميع ماله وللآخر بثلث ماله ولم تجز الورثة ذلك فالثلث بينهما نصفان لان الوصية باكثر من الثلث اذا لم تجز تقع باطلة فيجعل كانه اوصى لكل بالثلث فينصف اور اگر وصیت کی ایک شخص کے واسطے اپنے تمام مال کی اور دوسرے کے واسطے تہائی مال کی اور وارثون نے اسکو جائز نرکھا تو اسکے مال کی تہائی دونون مین نصفا نصف ہوگی اسواسطے کہ تہائی مال سے زیادہ کی وصیت بسبب ورثہ کی اجازت نہوئی تو وہ باطل ٹھہر گئی تو یہ قرار دیا گیا کہ گویا اسنے ہر شخص کے واسطے تہائی مال کی وصیت کی تو وہ تہائی دونون مین نصفا نصف ہوگی یہ مذہب ہی امام کا وقالا ارباعا لان الباطل ما زاد على الثلث فاضرب بالكل في الثلث فيحصل اربعة فيجعل ثلث المال و صاحبین نے کہا کہ ثلث مال کے چار حصے کیے جاوین اسواسطے کہ باطل وصیت وہ ہی جو تہائی پر زیادہ ہو تو کل کو ضرب دیا کہ ثلث مین چار حاصل ہونگے وہی چار سہم ثلث مال مین قرار دیے جاوینگے قال طحطاوی نے کہا کہ شارح کی عبارت غیر مستقیم ہی یعنے اسمین دقت ہی مطلب ظاہر نہین در کی عبارت یون ہی کہ صاحبین کے نزدیک چار سہم کیے جاوینگے تین سہم اسکے واسطے جسکے لیے تمام مال کی وصیت ہوئی اور ایک سہم اسکے لیے جسکے واسطے تہائی کی وصیت ہوئی اسواسطے کہ وصیت زائد ثلث پر باین معنی باطل ہی کہ موصی لہ اسکا مستحق نہین ہوتا لیکن وہ معتبر ہی اس امر مین کہ موصی لہ اسکے سبب سے ثلث مال سے لیگا بقدر حصہ اسی زائد کے اسلیے کہ اس طالب کے ابطال کا کوئی موجب نہین تو ثلث کا مخرج تین ہی تو ثلث ایک ہوا اور کل تین تو چار سہم ہوگئے تو ثلث مال ان چار سہام پر قسمت ہوگیا انتہی مختصرا ولا يضرب الموصى له باكثر من الثلث عند ابي حنيفة المراد بالضرب المصطلح بين الحساب فعنده سهام الوصية اثنان فاضرب نصف كل في الثلث يكون سدسا فالكل سدس المال وعندهما اربعة كما قدمنا اور امام کے نزدیک ضرب واقع نکریگا وہ موصی لہ جسکے لیے ثلث مال سے زیادہ وصیت ہوئی شارح نے کہا ضرب سے مراد وہ ضرب ہی جو اہل حساب مین مصطلح ہی تو امام کے نزدیک وصیت مذکورہ کے سہام دو ہین تو ضرب کر ہر ایک کے نصف کو ثلث مین تو سدس ہوگا ہر شخص کے واسطے مال کا چھٹا حصہ ہوا اور صاحبین کے نزدیک سہام وصیت کے چار ہین چنانچہ ہمنے انکو آگے بیان کردیا ہم شارح کو یون کہنا اولی تھا فاضرب ثلث نصفهما او فاضرب نصيب كل ضرب مصطلح عبارت ہی اس عدد کے حاصل کرنے سے جسکی نسبت احد المضروبین کے ساتھ ویسی ہی جیسے دوسرے کی نسبت ایک کے ساتھ کذا فی الطحطاوی الا في ثلث مسائل وهي المحاباة والسعاية والدراهم المرسلة اى المطلقة عن التقييد بثلث او نصف او نحوهما اکثر ثلث کا موصی لہ ضرب نہین کرتا مگر تین مسئلون مین ضرب واقع ہوتی ہی اور وہ تین مسئلے یہ ہین ایک محابات دوسرے سعایت تیسرے دراہم مرسلہ یعنے مطلق دراہم جنمین ثلث یا نصف کی یا انکے سوا اور کوئی قید مذکور نہین ہم محابات لغت عرب مین بمعنی مسامحہ اور عطا کے ہی اور یہان محابات سے مراد وہ بیع ہی جو ثمن معتدل سے کمتر ہو کذا فی الطحطاوی وصورة ذلك ان يوصى لرجل بالف درهم مثلا وبمحاباة في بيع بالف درهم او يوصي بالعتق لعبد قيمته الف درهم وهي ثلثا ماله وللآخر بثلث ماله ولم تجز فالثلث بينهما اثلاثا اجماعا اور ان مسئلہ کی یہ مثال ہی کہ وصیت کی ایک مرد کے واسطے ہزار درہم کی مثلا یا ایک شخص سے بیع کی ہزار درہم ثمن کی بطریق محابات کے یا وصیت کی اس غلام کے آزادی کی جسکی قیمت ہزار درہم ہی اور حالانکہ ہزار درہم اسکے تمام مال کی دو تہائیان ہین اور دوسرے شخص کے واسطے تینون مثالون مین اپنے

باقی مال کی تہائی سے اسلیے کہ اسنے تو بیچ کیواسطے مال کو معین کر دیا تھا پھر جب وہ تلف ہو گیا تو وصیت باطل ہو گئی وصح بیع الوصی عبدا من الترکۃ بغیبۃ
الغرماء لتعلق حقہم بالمالیۃ اور صحیح ہے بیچنا وصی کا غلام کو ترکہ سے دین والوں کی غیبت میں دین والوں کے واسطے اسلیے کہ انکا حق مالیت سے
متعلق ہے نہ عین متروکہ سے فضمن وصی باع ما اوصی ببیعہ وتصدق بثمنہ فاستحق العبد بعد ہلاک ثمنہ ای ضیاعہ عندہ لانہ العاقد فالعہدۃ علیہ
اور ضمان دیگا وہ وصی جسنے بیچا اس غلام کو جسکے بیچنے کی اسکو وصیت ہوئی تھی اور وصی نے اسکا ثمن موصی کی طرف سے تصدق کر دیا پھر وہ غلام اور شخص کا
مالک ٹھہرا ثمن خرچ ہو جانے کے بعد وصی کے پاس ضمان کی وجہ یہ ہے کہ وصی ہی تو عاقد ہے تو بیع کا تو عہدہ عقد کا اسکے ذمہ پر ہوگا ورجع الوصی فی الترکۃ کلہا
قال محمد فی الثلث قلنا انہ مغرور فکان دینا حتی لو ہلکت الترکۃ او لم تف فلا رجوع وفی المنتقی انہ یرجع علی من تصدق علیہ لان غنمہ لہم فغرمہ علیہم اور وصی
رجوع کرے تمام ترکہ میں یعنی جسقدر تاوان دیا وہ تمام متروکہ سے بھرلے اور محمد نے کہا کہ ثلث متروکہ سے بھرلے ہم جواب دیتے ہیں امام کی طرف سے
کہ وصی نے فریب کھایا میت کے سبب سے تو تاوان دین ٹھہرا میت پر یعنی اور دین کل متروکہ سے متعلق ہوتا ہے نہ ثلث سے تو اگر متروکہ تلف ہو گیا یا
کفایت نہیں کرتا تو واپس رجوع نہوگا اور منتقی میں لکھا ہے کہ وصی تاوان بھرلے ان فقیروں سے جنہوں کو اسنے خیرات دیا اسلیے کہ فائدہ تصدق کا انکو ملا
ہے تو اسکا نقصان بھی انہیں پر پڑیگا کما یرجع فی مال الطفل وصی باع ما اصابہ ای الطفل من الترکۃ وہلک ثمنہ معہ فاستحق المال المبیع والطفل یرجع
علی الورثۃ بحصتہ لانتقاض القسمۃ باستحقاق ما اصابہ جیسے کہ رجوع کرتا ہے صغیر کے مال میں وہ وصی جسنے بیچا وہ مال جو صغیر کو ترکہ میت سے پہونچا اور اسکا
ثمن تلف ہو گیا وصی کے پاس پھر مال بیع غیر کا حق نکلا اور صغیر بقدر اپنے حصہ کے باقی وارثوں سے بھرلیگا اسلیے کہ قسمت ٹوٹ گئی اس مال کے استحقاق
جو صغیر کو پہونچا تھا وصح احتیال الوصی بمال الیتیم لو خیرا لہ بان یکون الثانی املاء ولو مثلہ لم یجز بزازیہ اور وصی کو حوالہ قبول کرنا مال یتیم کا صحیح ہے اگر یتیم کے حق میں بہتر ہو
اس طرح کہ دوسرا محتال علیہ زیادہ تر مالدار ہو پہلے مدیون سے اور اگر دوسرا پہلے کے مانند ہو مقدور میں تو حوالہ قبول کرنا جائز نہیں کذا فی البزازیہ وصح بیعہ وشراؤہ
من اجنبی بما یتغابن الناس فیہ لا بما لا یتغابن فیہ وہو الفاحش لان الولایۃ نظریۃ فلو باع بہ کان فاسدا حتی یملکہ المشتری بالقبض قہستانی اور صحیح ہے بیچنا اور
خرید وصی کی اجنبی سے اسقدر تفاوت پر کہ مردم اسقدر تفاوت میں نقصان اٹھاتے ہیں اور وہ عبارت ہے غبن فاحش سے یعنی اگر وصی کو غبن فاحش ہوا تو وہ بیع صحیح نہیں اسلیے کہ وصی
کی ولایت نظری ہے یعنی بیع میں یتیم کے واسطے منفعت ہو تو اگر وصی نے غبن فاحش سے بیع کی تو بیع فاسد ہوگی تو مشتری مبیع کا مالک ہوگا قبضہ کرنیسے
کذا فی القہستانی وہذا اذا تبایع الوصی للصغیر مع الاجنبی وان باع الوصی او اشتری مال الیتیم من نفسہ فان کان وصی القاضی لا یجوز ذلک
مطلقا لانہ وکیل اور یہ یعنی صحت بیع بشرط عدم غبن فاحش اسوقت ہے جبکہ وصی نے خرید فروخت کی ہو صغیر کیواسطے غیر شخص کے ساتھ اور اگر وصی
نے مال یتیم کی خرید فروخت کی اپنی ذات سے تو اگر وہ قاضی کی طرف سے وصی ہے تو یہ جائز نہیں مطلقا خواہ غبن ہو یا نہو اسواسطے کہ وصی وکیل ہے قاضی کا
یعنی اور فعل وکیل کا بمنزلہ موکل کے فعل کے ہے اور موکل کا فعل حکم کرنا ہے سو حکم کرنا اپنی ذات کے واسطے درست نہیں کذا فی الطحطاوی وان کان وصی الاب
جاز بشرط منفعۃ ظاہرۃ للصغیر وہو قدر النصف زیادۃ او نقصا اور اگر وصی باپ کی طرف سے ہو تو بیع وصی کی اپنی ذات سے جائز ہے بشرطیکہ صغیر کیواسطے
ظاہر منفعت ہو اور وہ یہ ہے کہ بقدر نصف کے ہو زیادتی یا کمی میں ہم زیلعی میں منفعت ظاہرہ کی تفسیر یوں مذکور ہے کہ پندرہ درم کا مال صغیر سے دس درم
کو بیع کرے یا دس درم کا مال صغیر کا پندرہ درم کو آپ خرید کرے وقالا لا یجوز مطلقا اور صاحبین نے کہا کہ باپ کے وصی کی بھی بیع جائز نہیں مطلقا خواہ منفعت
ظاہر ہو یا نہو وبیع الاب مال صغیر من نفسہ جائز بمثل القیمۃ وبما یتغابن فیہ وہذا لتیسیر والا لا اور مال صغیر کو باپ کا بیع کرنا اپنی ذات سے جائز
ہے قیمت کے برابر اور جسقدر میں کہ غبن واقع ہوتا ہے یعنی غبن قلیل اور اگر نہیں تو جائز نہیں وہذا کلہ فی المنقول اما فی العقار فسیجی اور یہ تفصیل
مسائل مذکورہ کی مال منقول میں ہے اور غیر منقول جیسے اراضی اور اسکا اثاث کی خرید و فروخت کے احکام آگے مذکور ہونگے ولو زاد الوصی

علیه کفن مثله فی العدد ضمن الزیادة اور اگر وصی نے مثل میت کے کفن پر زیادتی کی شمار مین تو وصی تاوان دیگا اسقدر زیادت کے مثلاً میت کے پہنے کا
کفن تین کپڑون کا ہوتا تھا اسو وصی نے چار کپڑے خرید کیے تو ایک کپڑے کی قیمت کا وصی پر تاوان دینا لازم ہوگا و فی القیمة وقع الشراء له و حینئذ یضمن
ما دفعه من مال الیتیم ذخیره لو الجتبیٰ اور اگر وصی نے کفن کی قیمت پر زیادتی کی تو یہ خرید وصی کے واسطے واقع ہوگی تو اسوقت مین وصی تاوان دیگا
اسکا جو اسنے ثمن دیا ہے یتیم کے مال سے کذا فی الولوالجیہ و فیہا لو دفع المال الی الیتیم قبل ظهور رشده بعد الادراک فضاع ضمن لانه دفعه
الی من لیس له ان یدفع الیه اور ولوالجیہ مین ہی کہ اگر وصی نے یتیم کو مال دیا اسکی ہوشیاری ظاہر ہونے سے پہلے بعد اسکے بالغ ہونے کے پھر وہ مال
ضائع ہوگیا تو وصی تاوان دیگا اسواسطے کہ اسنے اسکو دیا جسکا دینا اسکو جائز نہ تھا ہم یہ صاحبین کا قول ہی تعلیل کی دلیل سے اور امام کے نزدیک
وصی پر ضمان نہین اگر یتیم کو پچیس برس کے بعد دیا اسواسطے کہ جب یتیم ۲۵ برس کا ہوا تو وصی کو دینے کا اختیار ہی غیر عقار مین کذا فی الطحطاوی و جاز بیعه
ای الوصی علی الکبیر الغائب فی غیر العقار الا لدین او خوف هلاک ذکره عزمی زاده معزیا للخانیة قلت وفی الزیلعی والقهستانی الاصح لا لانه نادر اور وصی کو بیچنا
وارث بالغ غائب پر جائز ہی مال منقول مین مگر ادا سے دین کے واسطے غیر منقول کی بیع بھی جائز ہی یا اسکے تلف ہونے کے خوف سے ایسا ذکر کیا ہی
عزمی زاده نے خانیہ کی طرف نسبت کرکے مین کہتا ہون اور زیلعی اور قہستانی مین مذکور ہی کہ صحیح تر قول یہ ہی کہ غیر منقول کی بیع جائز نہین اسواسطے کہ اسکا
تلف ہوجانا کمتر ہی ہم اگر میت پر دین مستغرق ہی تو وصی کو بیع کا بالاجماع اختیار ہی اور اگر دین مذکور میت کے سب ترکہ کو محیط نہین تو صاحبین کے نزدیک
جسقدر دین ہو اسقدر کی بیع جائز ہی اور امام کے نزدیک کل کی بیع جائز ہی کذا فی الطحطاوی عن الحموی و جاز بیعه عقار صغیر من اجنبی لا من نفسه بضعف قیمته
او لنفقة الصغیر او دین المیت او وصیة مرسلة لا نفاذ لها الا منه او لکون غلاته لا تزید علی مؤنته او خوف خرابه او نقصانه او کونه فی ید متغلب درر و اشباه ملخصا اور
صغیر کی عقار یعنی مال غیر منقول کی بیع وصی کو جائز ہی غیر شخص سے نہ اپنی ذات سے اسکی دونی قیمت پر یا صغیر کے خرچ کے واسطے یا دین میت کے ادا کرنے
کے واسطے یا وصیت مرسلہ کے جاری ہونے کے لیے جسکا نفاذ اور جاری ہونا کہین سے متصور نہین سوا عقار کے یا اسواسطے کہ عقار کی حاصلات زیادہ نہین ہوتی
اسکے مصارف سے یا اسکے ویران ہونے یا ناقص ہوجانے کے خوف سے یا اسوجہ سے کہ عقار ظالم سرکش کے ہاتھ مین ہی کذا فی الدرر و الاشباہ مختصراً ہم وصیت مرسلہ سے
مراد وصیت مطلقہ ہی اسطرح پر کہ موصی نے کہا کہ میرا تہائی مال یا چوتھائی مال وصیت ہی تو اب عقار کی بیع جائز ہی کذا فی الدرر قلت و هذا لو البائع وصیا من قبل ام او اخ فانهما
لا یملکان بیع العقار مطلقا مین کہتا ہون اور یہ یعنی جواز بیع عقار صغیر اشیاء ثمانیہ مذکورہ مین اس شرط سے ہی کہ بائع مان یا بھائی کیطرف سے وصی نہو اسواسطے کہ
مان اور بھائی کا وصی عقار صغیر کی بیع کا مالک نہین ہر طرح یعنے نہ اشیاء مستثنیٰ مین نہ انکے غیر مین ولا شراء غیر طعام و کسوة اور مان اور بھائی کا وصی کسی چیز کے خرید کا مالک
نہین سواے طعام اور لباس صغیر کے ولو البائع ابا فان محمودا عند الناس او مستور الحال یجوز ابن کمال اور اگر عقار صغیر کا بائع صغیر کا باپ ہو سو اگر وہ لوگون کے نزدیک
سراہا اور پسندیدہ ہو یا اسکی خوبی اور بدی کچھ ظاہر نہو تو بیع جائز ہی کذا صرح به ابن کمال ولا یتجر الوصی فی ماله ای الیتیم لنفسه فان فعل تصدق بالربح اور وصی سوداگری
کرے یتیم کے مال مین اپنی ذات کے فائدے کیواسطے سو اگر اسنے اپنے واسطے اس مال مین تجارت کی تو منفعت کو خیرات کردے و جاز لو اتجر من مال الیتیم و تمامه
فی الدرر اور سوداگری جائز ہی اگر وصی تجارت کرے یتیم کے مال مین یتیم کیواسطے اور اسکا پورا بیان درر مین ہی ہم درر مین خانیہ سے مذکور ہی کہ وصی کو یتیم کے مال اور میت کے
مال مین تجارت کرنا اپنے واسطے جائز نہین اور اگر تجارت کی اور نفع ہوا تو راس المال کا ضامن ہے اور نفع خیرات کرے طرفین کے نزدیک اور ابو یوسف کے نزدیک
نفع وصی کو حلال ہی خیرات نکرے انتہی قلت وفی الاشباہ لا یملک الوصی بیع شئی باقل من ثمن المثل الا فی مسئلة الوصیة ببیع عبده من فلان مین کہتا ہون اشباہ مین
ہی کہ وصی کسی چیز کی بیع کا مالک نہین ثمن مثل سے کمتر مین مگر ایک مسئلہ وصیت مین اقل ثمن مثل سے بیع جائز ہی یعنے جبکہ موصی نے اپنے غلام کی بیع کی وصیت کی فلان
شخص سے ہم اور فلان شخص ثمن مثل کی بیع پر راضی نہو تو اب وصی کو ثمن سے کم کرنا درست ہی لیکن ثلث قیمت سے کم کرنا تو یہی درست نہین کذا فی الطحطاوی

وفیہما ای الکلام فی اجر المثل للمتولی اجر مثل عملہ فلو لم یعمل لا اجر لہ واما وصی المیت فلا اجر لہ علی الصحیح وہذا اذا عین القاضی للمتولی اجرا فان لم یعین وسعی فیہ سنۃ فلا شئی لہ وعزاہ للقنیۃ ثم ذکر ما یخالفہ فافہم وقدمنا فی الوقف واما وصی القاضی فان نصبہ باجر مثلہ جاز استحسانا اور اشباہ میں ہی اجرت مثل کے بیان میں کہ متولی کو اسکے عمل کے برابر اجرت جائز ہی سو اگر اسنے عمل نہ کیا تو اسکو اجرت نہیں ہی اور میت کے وصی کو بنا بر قول صحیح کے اجرت نہیں ہی اور یہ یعنی متولی کے واسطے اجرت مثل کا ثبوت اسوقت ہی جبکہ قاضی متولی کے لیے اجرت معین کردے تو اگر اسنے اجرت معین نہ کی اور متولی نے ایک سال میں کوشش کی تو اسکے واسطے کچھ اجرت نہیں اور صاحب اشباہ نے اس قول کو قنیہ کی طرف نسبت کیا پھر صاحب قنیہ نے وہ قول ذکر کیا جو اسکے مخالف ہی یعنی یون کہا کہ متولی مستحق اجرت ہی اگرچہ قاضی نے اجرت نہ مقرر کی ہو سو اسکو سمجھ لے اور البتہ یہ مسئلہ کتاب الوقف میں گذر گیا اور قاضی کے وصی کا یہ حکم ہی کہ اگر قاضی نے اسکو اجرت مثل پر مقرر کیا تو جائز ہی انتہی ما فی الاشباہ وفی القہستانی معزیا للذخیرۃ ولو کانوا اصغارا وکبارا باع حصتہم ایضا کما مر کذا الکبار علی ما مر من التفصیل اور قہستانی میں ذخیرہ سے منقول ہی کہ اگر وارث چھوٹے اور بڑے ہوں تو وصی چھوٹوں کے حصوں کو بیچ ڈالے چنانچہ صغیر کے مسائل مستثناۃ میں ذکر ہو چکا اور اسی طرح بالغ وارثوں کے حصہ کو بیچ کرے بنا بر تفصیل گذشتہ کے ہم تفصیل ذکر کر چکے ہیں کہ اگر ادائیں اور خوف ہلاکت میں بیچ جائز ہی نہ اسکے سوا سے میں کذا فی الطحطاوی ونقل عن العمادیۃ ان فی بیعہ للعقار وفاء اختلاف المشائخ وجوزہ صاحب الہدایۃ لان فیہ استبقاء ملکہ مع دفع الحاجۃ وان لغیر الوصی التصرف لخوف متغلب وعلیہ الفتوی وتمامہ فیما علقتہ علی الملتقی اور قہستانی نے عمادیہ سے نقل کیا ہی کہ وصی کو عقار بیچنے میں بطریق بیع الوفا کے مشائخ کا اختلاف ہی اور صاحب ہدایہ نے اسکو جائز کہا ہی اسواسطے کہ اس میں مالک صغیر کا باقی رکھنا ہی باوجود دفع حاجت کے اور اسواسطے کہ غیر وصی کو تصرف کرنا ظالم سرکش کے خوف سے جائز ہی اور اسی قول پر فتوی ہی اور اسکا پورا بیان ہمارے ملتقی کی شرح میں مذکور ہی ولا یجوز اقرارہ بدین علی المیت اور وصی کا اقرار جائز نہیں میت پر دین کا ہم اسواسطے کہ اقرار مقر کے غیر پر حجت نہیں تو مقر لہ کو اسکا لینا بدون گواہی کے درست نہیں اور اگر وصی دیگا تو اسپر ضمان لازم ہوگا کذا فی الطحطاوی ولا بشئی من ترکتہ انہ لفلان الا ان یکون المقر وارثا فیصح فی حصتہ اور نہ وصی کا اقرار کرنا کسی چیز کا میت کے ترکہ سے جائز اسطرح کہ یہ چیز فلانے شخص کی ہی مگر یہ کہ اقرار کرنے والا وارث ہو میت کا تو اقرار صحیح ہوگا فقط مقر کے حصہ میں نہ باقی ورثہ کے حصوں میں ولو اقر الوصی بعین لآخر ثم ادعی انہ للصغیر لم یسمع درر اور اگر وصی نے کسی چیز معین کا اقرار دوسرے شخص کے واسطے کیا پھر دعوی کیا کہ وہی چیز صغیر کی ہی تو اسکا دعوی مسموع نہوگا کذا فی الدرر یعنی تناقض کی وجہ سے ووصی ابی الطفل احق بمالہ من جدہ وان لم یکن وصیہ فالجد کما تقرر فی الحجر اور صغیر کے باپ کا وصی زیادہ تر حقدار ہی صغیر کے مال میں تصرف کرنے کا صغیر کے دادا سے اور اگر اسکا وصی نہو تو دادا احق ہی چنانچہ کتاب الحجر میں ثابت ہو چکا ہی وفی المنیۃ لیس للجد بیع العقار والعروض لقضاء الدین وتنفیذ الوصایا بخلاف الوصی فان لہ ذلک اور منیہ میں ہی کہ دادا کو عقار کی اور اسباب کی بیع ادائے دین کے واسطے اور وصیتوں کے جاری کرنے کے واسطے جائز نہیں برخلاف وصی کے کہ اسکو یہ درست ہی

## فصل فی شہادۃ الاوصیاء

یہ فصل ہی وصیوں کی گواہی کے مسائل میں ہم اس فصل میں شہادت اوصیاء کے سوا اور مسائل بھی بہت مذکور ہیں تو یون کہنا بہتر تھا فصل فی شہادۃ الاوصیاء وغیر ذلک وبطلت شہادۃ الوصیین لوارث صغیر بمال مطلقا او کبیر بمال المیت اور باطل ہی گواہی دو وصیوں کی وارث صغیر کے مال کی ہر طرح خواہ صغیر کو میراث سے مال ملا ہو یا ہبہ وغیرہ سے یا وارث بالغ کے حق میں وصیوں کی گواہی میت کے مال کی باطل ہی ہم اسواسطے کہ صغیر کے ہر مال میں وصی کا تصرف جاری ہی اور نابالغ کے مال میت میں وصی کو حفاظت کی ولایت ہی وارث کی غیبت میں تو اس تہمت سے اسکی گواہی باطل ٹھہری وصحت شہادتہما لکبیر ای بغیر مال المیت لانقطاع لا تہما عنہ فلا تہمۃ حینئذ اور صحیح ہی گواہی ان دونوں کی بغیر مال میت کے بسبب نہ ہونے

میت کا وارث ہو یا نہو خواہ وصیت لتہ ہو یا لاجہ اد کذا فی الطحطاوی مختصر اگر وکیل ادی الثمن من مالہ فان لہ ان یرجع چنانچہ وہ وکیل جسنے ثمن ادا کیا
اپنے مال سے سو اسکو موکل کے مال سے بھر لینا جائز ہو ولذا کہ الوصی اذا اشتری کسوۃ للصغیر او اشتری ما ینفق علیہ من مال نفسہ فانہ یرجع
اذا اشہد علی ذلک اور اسی طرح وصی جبکہ صغیر کے واسطے لباس خرید کرے اپنے مال سے یا وہ چیز خریدے کہ جسکو صغیر پر خرچ کرتا ہو تو وصی صغیر کے مال سے
بھر لے جبکہ اسپر اسنے گواہ کر لیا ہو یعنی اسپر شاہد مقرر کیا ہو کہ میں اپنا مال بطور قرض کے صرف کرتا ہوں یا صغیر کے مال سے بھر لونگا ولی البزازیۃ فانما شرط
الاشہاد لان قول الوصی فی حق الانفاق یقبل لا فی حق الرجوع بلا اشہاد انتہی فلیحفظ فائدۃ لکن فی القنیۃ والخلاصۃ والخانیۃ لہ ان یرجع بالثمن
وان لم یشہد بخلاف الابوین وتمامہ فی الفیہ قنیہ بزازیہ میں ہو کہ گواہ کرنا تو اسی واسطے شرط ہوا کہ وصی کا قول حق انفاق میں تو مقبول ہو نہ
حق رجوع میں بدون گواہ کے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے میں کہتا ہوں لیکن قنیہ اور خلاصہ اور خانیہ میں ہو کہ وصی کو ثمن کا بھر لینا جائز ہو
اگرچہ اسنے گواہ نہ کیا ہو بخلاف ماں باپ کے کہ انکو رجوع بلا اشہاد جائز نہیں اور اسکے وہ آویگا جو اسکا سفیہ ہو تو خبردار رہنا ہم شرح الایمن [illegible] ہو کہ
ہمارے علما کا کلام رجوع مطلق یا رجوع بلا شہادت میں مضطرب ہو اور یہ قدر اکہ طعام اور لباس کی طرف راجع ہو اسواسطے کہ والدین کی عادت میں طعام
اور لباس اولاد کا تبرع ہوتا ہو کذا فی الطحطاوی او قضی دین المیت الثابت شرعا او کفنہ او ادی خراج الیتیم او عشرہ من مال نفسہ یا وصی نے دو
دین میت کا جو شرعا اسپر ثابت ہوا ادا کیا یا اسکو کفن دیا یا یتیم کا خراج یا عشر اپنے مال سے ادا کیا او اشتری الوارث الکبیر طعاما او کسوۃ للصغیر او کفن المیت
او قضی دینہ من مال نفسہ فانہ یرجع ولا یکون متطوعا یا وارث بالغ نے صغیر کے واسطے طعام اور لباس خرید کیا اپنے مال سے یا وارث نے میت کو
کفن دیا یا اسکا دین ادا کیا اپنے مال سے تو میت کے متروکہ سے بھر لیگا اور تبرع نہوگا یعنی اسکا مال بلا عوض نہ ٹھہریگا ولو کفن الوصی المیت
من مال نفسہ قبل قولہ فیہا ہو مستدرک بقولہ او کفنہ اور اگر وصی نے میت کو کفن دیا اپنے مال سے تو اسکا قول اسمیں مقبول ہو گا شارح نے کہا کہ یہ
مستدرک ہو یعنی کہا کہ ماتن کا قول یہ مکرر ہی بقولہ ماتن او کفنہ علی در المختار کے محشی نے کہا کہ بہتر یہ تھا کہ شارح لفظ قبل کو حذف کرتا یعنی اسواسطے کہ
اس قول کا مکرر مذکور ہونا صریح ہی طحطاوی محشی نے کہا اسکا جواب یوں ممکن ہو کہ ماتن کی مراد یہ ہو کہ دونوں یعنی وارث اور وصی کفن کے مقدار میں
متروکہ سے متفق ہیں لیکن وہ مقدار قیمت میں مختلف ہیں تو اب وصی کا قول مقبول ہو گا تو یہ قول ماتن کے قول سابق سے متغائر ٹھہرا فتامل انتہی
ولو باع الوصی شیئا من مال الیتیم ثم طلب منہ باکثر مما باع یرجع القاضی الی اہل البصیرۃ والامانۃ ان اخبرہ اثنان منہم انہ باع بقیمتہ وان
قیمتہ ذلک لا یلتفت القاضی الی من یزید اور اگر وصی نے مال یتیم کا بیچا پھر وصی سے مال مبیع کی طلب ہوئی اسکے بیچنے سے زیادہ ثمن کو تو قاضی
اسمیں اہل بصیرت اور اہل امانت کی طرف رجوع کرے اگر ثقہ میں واقفکاروں میں سے دو شخص اسکو خبر دیں کہ وصی نے مال یتیم کو اسکی قیمت کے موافق بیع کیا
اور اس مال کی یہی قیمت ہو تو قاضی التفات نہ کرے اس شخص کیطرف جو زیادہ ثمن دیتا ہو وان کان فی المزایدۃ یشتری باکثر وفی السوق باقل لا ینقض
البیع لذلک ای لاجل تلک الزیادۃ بل یرجع الی اہل البصیرۃ فان اجتمع رجلان منہم علی شئی یوخذ بقولہما عند محمد وکفی قول واحد فی ذلک عندہما
کما فی التتارخانیہ اور اگر مزایدہ میں یعنی جہاں بیع من یزید ہوتی ہو جسکو بالفعل عرف میں نیلام کہتے ہیں وہ مال خرید ہوتا ہو زیادہ ثمن سے اور بازار میں کمتر
تو وصی کی بیع کو قاضی نہ توڑے اس زیادت کے سبب بلکہ رجوع کرے واقفکار لوگوں کیطرف پھر اگر لوگوں میں سے دو مرد متفق ہوں ایک چیز پر تو انھیں دونوں کا
قول لیا جاوے محمد کے نزدیک اور ایک مرد کا قول کفایت کرتا ہو امام اعظم اور ابو یوسف کے نزدیک جیسے تزکیہ شہود میں کافی ہو ومثلہ القیم الوقف اذا آجر
مستغل الوقف ثم جاء آخر یزید فی الاجر فی الدرر والخانیۃ وعلی ہذا القیاس متولی وقف نے جبکہ وقف کی کرایہ والی چیز کرایہ کو دی پھر دوسرا
شخص آیا زیادہ کرایہ دینے کو تو نقض اجارہ نہوگا بدون قول اہل بصیرت کے سبب مسائل درر میں مذکور ہیں فتاوے قاضی خان سے منقول فروع

بیع الوصی

مسائل یحتاج شارح کے لقبول قول الوصی فیہا بلا بینۃ الا فی اثنتی عشر مسئلۃ علی ما فی الاشباہ وصی کا قول خرچ کرنے کے دعوے میں بدون گواہوں
کے مقبول ہی مگر بارہ مسئلوں میں مقبول نہیں چنانچہ اشباہ میں مذکور ہیں ہم مسائل مذکورہ کو شارح اب ذکر کرتا ہی وھی قضاء دین المیت پہلا مسئلہ یہ ہی
کہ وصی نے میت کے دین ادا کرنے کا دعوی کیا صورت اسکی یہ ہی کہ وصی نے دعوی کیا کہ میں نے متوفی کا دین اپنے مال سے ادا کیا اور یتیم اسکی تکذیب
کرتا ہی اور میت کے ادا کرنے پر گواہ نہیں ہیں تو قول وصی کا مقبول نہوگا اوادعی قضاء دین المیت بعد بیع الترکۃ قبل قبض ثمنہا دوسرا مسئلہ یہ ہی یا دعوے کیا
ادا کے دین میت کا اپنے مال سے بعد ترکہ بیچنے اور اسکی ثمن قبض کرنے سے پہلے اوان الیتیم استہلک مالا آخر فدفع ضمانہ تیسرا مسئلہ یہ ہی یا دعوی
کیا کہ یتیم نے دوسرے کا مال ضائع کیا سو وصی نے اسکا تاوان دیا صورت اسکی یہ ہی کہ وصی نے یتیم سے کہا کہ تو نے اس مرد کا مال طفلی میں اتلف
کیا تھا اور میں نے تیری طرف سے ادا کیا تھا سو یتیم نے اسکی تکذیب کی تو یتیم کا قول قبول ہوگا اور وصی ضامن ہی سب کے نزدیک کذا فی الطحطاوی اواذن
لہ بالتجارۃ فرکبتہ دیون فقضاہا عنہ چوتھا مسئلہ یہ ہی یا دعوی کیا کہ وصی نے یتیم کو تجارت کا اذن دیا سو یتیم پر لوگوں کے دین ثابت ہوگئے سو وصی نے انکو ادا کیا یتیم
کی طرف سے اوادعی خراج ارضہ فی وقت لا تصلح للزراعۃ پانچواں مسئلہ یہ ہی یا دعوے کیا کہ اسنے یتیم کی زمین کا خراج ادا کیا ایسے وقت میں کہ زمین زراعت
کے لائق نہ تھی ہم اگر زمین زراعت کے لائق ہو خصومت کے دن تو بالاتفاق وصی کا قول قسم کے ساتھ مقبول ہوگا بشرطیکہ وصی اور یتیم متفق ہوں موت
وصی کے وقت پر کذا فی الطحطاوی اوجعل عبدہ الآبق چھٹا مسئلہ یہ ہی یا دعوی کیا یتیم غلام گریختہ کے پکڑ لانے والے کے انعام دینے کا یہ محمدؒ کا قول ہی اور ابو یوسفؒ
کے نزدیک وصی کا قول مقبول ہی اور اگر وصی نے کسی شخص کو غلام کے ڈھونڈنے پر بطور اجارہ کے مقرر کیا تو بالاتفاق وصی کا قول مقبول ہی کذا فی الحموی والطحطاوی اوفداء
عبدہ الجانی ساتواں مسئلہ یہ ہی یا دعوے کیا یتیم کے غلام قاتل کے فدیہ دینے کا والانفاق علی محرمہ آٹھواں مسئلہ یہ ہی یا دعوی کیا یتیم کے محرم پر خرچ کرنے کا صورت
اسکی یہ ہی کہ وصی نے یتیم سے کہا کہ قاضی نے تیرے اندھے بھائی کے واسطے اتنا اتنا تیرے مال سے مقرر کیا اور میں نے اسکو ایک برس سے ادا کیا اور یتیم نے کہا کہ میرا
او کسی قاضی نے یہ حکم نہیں کیا تو یتیم کا قول مقبول ہوگا اور وصی ضامن ہی سب کے نزدیک کذا فی الطحطاوی عن تتارخانیہ او علی رقیقہ الذین ماتوا نواں مسئلہ یہ ہی یا دعوی
کیا خرچ کرنے کا یتیم کے ان غلاموں پر جو مرگئے ہیں یہ قول ہی محمدؒ کا اور ابو یوسفؒ کے نزدیک وصی کا قول مقبول ہی اور اگر غلام زندہ ہوں تو بالاتفاق وصی کا
قول مقبول ہی کذا فی الطحطاوی اوالانفاق علیہ حال غیبتہ یا وصی نے دعوی کیا یتیم پر اس مال کے خرچ کرنے کا جو وصی پر واجب الادا تھا ہم یہ مسئلہ اشباہ
میں مذکور نہیں اور اگر اسکو شمار کیجیے تو تیرہ مسئلے ہوتے ہیں وجہ اس مسئلہ کی یہ ہی کہ وصی چاہتا ہی کہ میں اوس دین سے فارغ الذمہ ہو جاؤں تو اسکی
تصدیق بدون شہادت کے نہوگی کذا فی الطحطاوی وکذا من مال نفسہ حال غیبۃ مالہ واراد الرجوع دسواں مسئلہ یہ ہی اور اسی طرح وصی نے دعوے کیا
خرچ کرنے کا یتیم پر اپنے مال سے جبکہ یتیم کا مال حاضر نہ تھا اور اسنے پھیر لینے کا ارادہ کیا ہم بشرطیکہ وصی نے اسپر گواہ نہ کیا ہو کہ میں اپنا مال
خرچ کرتا ہوں پھیر لینے کے واسطے اور اگر اسنے اسپر گواہ کرلیا ہو تو رجوع جائز ہی کذا فی الطحطاوی عن تتارخانیہ اوانہ زوج الیتیم امرأۃ
ودفع مہرہا من مالہ وہی میتۃ گیارھواں یہ مسئلہ ہی یا دعوے کیا کہ اسنے یتیم کا نکاح کردیا ایک عورت سے اور اسکا مہر ادا کیا اپنے مال سے
اور حالانکہ وہ عورت زندہ نہیں ہی الثانیۃ عشر انہ اتجر وربح ثم ادعی انہ کان مضاربا بارھواں مسئلہ یہ ہی کہ وصی نے تجارت کی اور فائدہ حاصل
کیا پھر دعوے کیا کہ اسنے بطور مضاربت کے تجارت کی تھی یہاں بھی عدم اشہاد شرط ہی اور اگر وصی نے مضاربت پر گواہ کرلیا ہو تو نفع میں شریک
ہوگا کذا فی الطحطاوی والاصل ان کل شئ کان مسلطا علیہ فانہ یصدق فیہ والا فلا اور قاعدہ کلیہ مسائل مذکورہ میں یہ ہی کہ جس چیز
پر وصی مسلط ہو تو اسمیں اسکی تصدیق کیجائیگی اور جس چیز پر مسلط اور متعین نہیں تو اسمیں اسکی بلا شہادت تصدیق نہوگی ہم تصدیق ہوگی
قسم کے ساتھ جبکہ ظاہر حال اسکا مکذب نہو کذا فی الحموی نصب القاضی وصیا فی سبعۃ مواضع مبسوطۃ فی الاشباہ قاضی میت کیطرف

نافذ نہیں ہوتا مگر ثلث متروکہ میں در حال عدم اجازت وارثوں کے کہ اسکے منافع کے تبرع میں سو کل متروکہ سے نافذ ہوگا اسطرح پر کہ اُسنے
گھر وغیرہ اجرت مثل سے کمتر اجرت پر اجارہ دیا یعنے اسکی اجرت مثلاً سو درم تھی سو اسنے ۵۰ درم کو اجارہ دیا تو یہ جائز اور نافذ ہو اسلیئے کہ اجارہ مذکورہ مریض
کی موت سے باطل ہوگا تو وارثوں پر ضرر رسانی نہیں ہی اور اسکی حیات میں تو وارثوں کی کچھ ملکیت نہیں لیکن عمادیہ میں ہی کہ منافع کا تبرع ثلث متروکہ سے
نافذ ہو تو شاید کہ سہو ہو ورد انتہی باع مال الیتیم او صیته والمشتری مفلس یوجل ثلثة ایام فان نقد والا فسخ وصی نے یتیم کا مال بقول یا بغیر قول
بیچا اور خریدار مفلس ہی تو وصی تین دن کی مدت ٹھہرا دے سو اگر خریدار تین دن کے اندر ثمن حاضر کرے تو بہتر ہی ورنہ بیع کو فسخ کرے فان انکر
المشتری وقد قبض یرفع الوصی الامر للحاکم فیقول ان کان بینکما بیع فقد فسخته پھر اگر مفلس خریدار خرید کا منکر ہوا اور حالانکہ وہ مبیع پر قبضہ کر چکا ہی تو وصی اس امر
کی حاکم کے پاس نالش کرے تو حاکم یوں کہے کہ اگر تم دونوں میں بیع واقع ہوئی ہو تو البتہ میں نے اس بیع کو فسخ کر دیا اور اس قول کا فائدہ یہ ہی کہ اگر مشتری بعد
فسخ کے خریداری کا دعوی کرے اور گواہ لاوے تو اسکا دعوی مسموع نہوگا کذا فی الطحطاوی قبل الوصایة ثم اراد عزل نفسه لم یجز الا عند الحاکم وصی نے وصی ہونا قبول
کیا پھر اپنی ذات کو معزول کرنا چاہا تو یہ جائز نہیں مگر حاکم کے نزدیک ہم حاکم کو لازم ہی کہ اگر وصی کو امانتدار اور ہوشیار جانے تو معزول نکرے اور اگر اسکو عاجز یا
کثیر الاشغال جانے تو اسکو خارج کرے اور حیلہ اخراج کا دو طرح پر ہی ایک یہ کہ وصی اسکو وصی مقرر کرے اس شرط پر کہ جب وہ چاہے آپ کو معزول کرے دوسری صورت
یہ ہی کہ وصی میت پر دین کا دعوی کرے اور حاکم اسکو متہم کرکے معزول کر دے اور یہ ابو یوسف کا قول ہی اور اسی پر فتوی ہی کذا فی الطحطاوی دفع للیتیم ماله بعد بلوغه فشهد
الیتیم علے نفسه انه لم یبق له من ترکة والده لا قلیل ولا کثیر ثم ادعی شیئا فی ید الوصی انه من ترکة ابیه وبرهن تسمع وصی نے یتیم کو اسکا مال اسکے بالغ ہونے کے بعد
حوالہ کیا اور یتیم نے اپنی ذات پر گواہ کر دیا کہ اسکے باپ کے متروکہ سے کچھ باقی نہیں رہا وصی کے پاس نہ کم نہ زیادہ پھر یتیم نے وصی کے پاس کسی
چیز کا دعوی کیا کہ وہ چیز میرے باپ کے متروکہ سے ہی اور گواہوں سے اسکو ثابت کیا تو اسکا دعوی مسموع ہوگا ہم یہ اشہاد ابرا معلوم نہیں نہ شخص معلوم
سے نہ مجہول سے تو یہ فقط اقرار ہی جو ابرا کا متضمن نہیں تو یہ اسکے دعوے کا مانع نہیں برخلاف اس ابرا کے جو مجہول سے ہو [illegible] کے واسطے یعنے
شخص معین سے چیز غیر معین کا ابرا کرے اسطرح کہ مثلاً زید عمرو سے کہے کہ جو تیرا حق میرے اوپر ہو اسکو مجھے حلال اور معاف کر دے سو عمرو نے اسی طرح کہا تو
زید بری الذمہ ہوگیا اور یہ ابرا صحیح ہی خواہ معلوم اور غیر معلوم سب سے اسی قول پر فتوی ہی کذا فی الطحطاوی عن الشرنبلالیة مختصرا للوصی الاکل والرکوب بقدر الحاجة قال
تعالے ومن کان فقیرا فلیاکل بالمعروف وصی کو یتیم کے مال سے کھانا اور اسکی سواری پر سوار ہونا بقدر حاجت کے جائز ہی حق تعالے نے فرمایا اور جو محتاج
ہو تو چاہیے دستور کے موافق کھاوے ہم کھانا اور سوار ہونا مقید بحاجت اسی لیے ہی یعنے جسقدر مدت حاجات یتیم میں کوشش کرتا ہی اُسی قدر مدت تک کھانا
اور سوار ہونا درست ہی نہ ہر وقت کذا فی العالمگیریة وله ان ینفق فی تعلیم القران والادب ان تاهل لذلک اور وصی کو جائز ہی کہ تعلیم قرآن اور ادب میں خرچ
کرے اگر یتیم اسکا اہل ہو ہم شاید کہ ادب سے مراد علوم ادبیہ ہیں کہ انھیں کی تعلیم ہوتی ہی انتہی علوم ادبیہ سے مراد صرف اور نحو اور علم فصاحت اور بلاغت
کا ہی یعنے اگر یتیم خاندان علم سے ہی تو وصی خرچ کرکے اسکو تمام قرآن اور علوم مذکورہ پڑھاوے والا فلینفق علیه بقدر ما یتعلم القراءة الواجبة فی الصلوة مجتبی اور
اگر یتیم اہل علم سے نہو تو وصی کو چاہیے کہ اسپر اسقدر خرچ کرے کہ قراءت واجبہ نماز کی سیکھ جاوے یعنی جسقدر نماز میں قرآن پڑھنا واجب ہی اسقدر اسکو سکھاوے
کذا فی المجتبی وفیه جعل للوصی مشرفا لم یتصرف بدونه وقیل للمشرف ان یتصرف اور مجتبے میں ہی کہ وصی کے واسطے مشرف مقرر ہوا تو وصی بدون اسکے تصرف متروکہ
میں نکرے اور بعضوں نے کہا کہ مشرف کو تصرف کرنا یعنے بدون وصی کے درست ہی ہم اس مسئلہ کا بیان باب الوصی میں مفصل مذکور ہوچکا وفیه للاب اعارة
طفله اتفاقا لا ماله علے الاکثر اور مجتبے میں ہی کہ باپ کو اپنے طفل کا عاریت دینا جائز ہی بالاتفاق نہ اسکے مال کو عاریت دینا بنا بر اکثر روایات کے وفیه یملک
الاب لا الجد عند عدم الوصی ما یملکه الوصی اور مجتبے میں ہی وصی نہونے کے وقت باپ مالک ہی اس چیز کا جسکا وصی مالک ہوتا ہی اور دادا مالک

نہیں ہوتا وصی کے برابر الاب یملک قسمۃ مال مشترک بینہ وبین الصغیر بخلاف الوصی باپ مالک ہی اُس مال کے قسمت کرنے کا جو مشترک ہی ابین باپ اور مابین صغیر کے بخلاف وصی کے کہ وہ اپنے اور صغیر کے مشترک مال کی قسمت کا مالک نہیں ہم قنیہ میں مذکور ہی کہ جو مال وصی اور صغیر میں مشترک ہی اُسکی قسمت وصی کو جائز ہی امام کے نزدیک بشرطیکہ اُسمین صغیر کا نفع ظاہر ہو تو معلوم ہوا کہ یہان عدم جواز قسمت وصی عدم ظہور منفعت پر محمول ہی کذا فی الطحطاوی ویملک الاب والجد بیع مال احد طفلیہ للاخر بخلاف الوصی باپ اور دادا اپنے ایک طفل کے مال کا دوسرے طفل کے مال سے بیچنے کا مالک ہی برخلاف وصی کے کہ وہ بیع مذکور کا مالک نہیں ہم یعنے اگر ایک شخص دو یتیمون کا وصی ہو تو اسکو ایک یتیم کا مال دوسرے یتیم کے مال سے بیچنا جائز نہیں اسواسطے کہ وہ دونون یتیمون کی خیرخواہی کا مامور ہی سو یہان ایک یتیم کی خیرخواہی دوسرے کے حق میں ضرر کرتی ہی اور اسی طرح اگر دو وصی ہون دو یتیمون کے تو بھی ایک کا مال دوسرے سے بیع کرنا درست نہیں ولو باع الاب او الجد مال الصغیر من الاجنبی بمثل قیمتہ جاز ان لم یکن فاسد الرأی ولو فاسدہ فان باع عقارا لم یجز وفی المنقول روایتان اور اگر باپ اور دادا نے صغیر کا مال اجنبی شخص سے بیچا اُسکی مالیت اور قیمت کے تو جائز ہی اگر وہ احمق یا فاسد الرائے نہو اور اگر بیوقوف ہو تو اگر اُسنے صغیر کا مال غیر منقول بیچا تو جائز نہیں ہی اور مال منقول کے بیچنے میں دو روایتین ہین ایک جواز کی دوسری عدم جواز کی ولو اشتری لطفلہ ثوبا او طعاما واشہد انہ یرجع بہ علیہ یرجع بہ لو مالہ والا لا لوجوبہا علیہ حینئذ اور اگر باپ نے اپنے لڑکے کیواسطے کپڑا یا کھانا خرید کیا اور گواہ کرلیا اسپر کہ مین اسقدر ثمن لڑکے کے مال سے پھیر لونگا تو اُسکا پھیر لے اگر صغیر کا مال ہو اور اگر مال نہو تو رجوع جائز نہیں بسبب واجب ہونے کپڑے اور کھانے کے باپ پر اسوقت مین یعنی جبکہ مال نہو تو اُسکا نفقہ باپ پر واجب ہی تو رجوع جائز نہیں وکذا لو اشتری لہ دارا او عبدا یرجع سواء کان لہ مال او لا ان اشہد والا لا یرجع کذا عن ابی یوسف وہو من تحمید عنہ الدار والعبد کالطعام اور اگر باپ نے صغیر کیواسطے گھر یا غلام خرید کیا تو رجوع کریگا خواہ اُسکا مال ہو یا نہو اور اگر باپ نے رجوع کرنیپر گواہ نہین کیا ہی تو رجوع نکرے چنانچہ ابو یوسف رحمہ سے منقول ہوا اور یہ تفصیل خوب ہی اسکا یاد رکھنا واجب ہی واللہ اعلم لعینہ قلت وفی القنیۃ میں مذکور ہی کہ ایک وارث نے تجہیز میت میں ترکہ سے خرچ کیا بلا وصیت اور بلا اذن باقی وارثون کے تو وہ میت کا مال سمجھا جائیگا اور وہ متبرع نہوگا اور اگر کفن وغیرہ کی خرید میں بلا وصیت اور بلا اذن باقی وارثون کے اُسنے صرف کیا تو ترکے میں محسوب ہوگا اور اگر اپنے مال سے صرف کیا تو وہ متبرع ہی کذا فی الطحطاوی والشامی واللہ اعلم استغفر اللہ الکریم

## کتاب الخنثیٰ

اس کتاب مین خنثیٰ کے احکام مذکور ہین ہم خنثیٰ مشتق ہی خنث سے بفتح خاء معجمہ وسکون نون سے اور خنث لغت مین عبارت ہی نرمی اور تکسر سے اور اسی سے تخنث ہی معلوم کرنا چاہیے کہ حقتعالی نے آدمی کو مرد اور عورت بنایا اور ہر ایک کے احکام بیان فرمائے اور اُسکا حکم مذکور نہین کیا جو مرد بھی ہو اور عورت بھی تو معلوم ہوا کہ یہ دونون وصف متضاد ہین ایک شخص مین جمع نہین ہوتے اور دونون مین علامت امتیاز کی آلہ ذکر اور تانیث ہی پھر کبھی اشتباہ واقع ہوتا ہی اسطرح پر کہ کوئی انسان ایسا ہوتا ہی جسمین تمیز نہین ہوتی کذا فی الطحطاوی لما ذکر من غلب وجودہ ذکر نادر الوجود جبکہ مصنف نے غالب الوجود کے ذکر سے فراغت پائی یعنے مرد اور عورت کے احکام سے تو نادر الوجود یعنے خنثیٰ کا ذکر شروع کیا ہو ذو فرج وذکر او من عری عن الاثنین جمیعا خنثیٰ وہ ہی جو صاحب فرج اور ذکر ہو یا وہ ہی جو ذکر اور تانیث دونون علامتون سے معرا ہو فان بال من الذکر فغلام وان بال من الفرج فانثی تو اگر وہ پیشاب کرے ذکر سے تو مرد ہی اور اگر پیشاب کرے فرج سے تو عورت ہی ہم جب اُسنے ذکر سے پیشاب کیا تو دوسری علامت بدلن کا شگاف ہی اور اگر اُسنے فرج سے پیشاب کیا تو دوسری علامت ثول یعنی مسہ کی تہ ہی کذا فی القہستانی وان بال منہما فالحکم للاسبق اور اگر دونون سے پیشاب کرے تو اسبق اور اقدم پر حکم ہی یعنی جس سے پہلے پیشاب نکلتا ہو اسکا اعتبار ہی اسواسطے کہ اقدم اسکی دلیل ہی کہ وہی عضو اصلی ہی وان استویا فمشکل اور اگر دونون برابر ہون اسطرح کہ دونون سے ساتھ ہی پیشاب نکلتا ہو تو وہ خنثیٰ مشکل ہی ہم مشکل اسواسطے کہا کہ احد الامرین کوئی متعین نہین ولا تعتبر الکثرۃ خلافا لہما اور کثرت پیشاب کی معتبر نہین امام کے نزدیک برخلاف صاحبین کے ہم صاحبین کی دلیل یہ ہی کہ کثرت خروج اصالت عضو کی دلیل ہی ولان للاکثر حکم الکل اور امام کی دلیل یہ ہی کہ کثرت خروج کشادگی مخرج پر دلیل ہی نہ اصالت پر اور امام سے مروی ہی کہ انھون نے ابو یوسف رحمہ سے

فرمایا کہ مین نے ایسا قاضی نہین دیکھا جو بیٹھا ہے کا اندازہ کرتا ہو پیمانہ سے کذا فی الطحطاوی ہذا قبل البلوغ فان بلغ وخرجت لحیتہ او وصل الی امرأۃ
او احتلم کما یحتلم الرجل فرجل یعنی تفصیل مذکور قبل از بلوغ کے ہے پھر اگر وہ بالغ ہوا اور اسکے ڈاڑھی نکلی یا وہ کسی عورت سے ملا یعنی جماع کیا یا اسکو احتلام
ہوا جیسے مرد کو احتلام ہوتا ہے تو وہ مرد ہے وان ظہر لہ ثدی او لبن او حاض او حبل او امکن وطئہ فامرأۃ اور اگر اسکے پستان ظاہر ہوئی یا دودھ
نکلا یا اسکو حیض آیا یا اسکو حمل رہا یا جماع اسکا ممکن ہو تو وہ عورت ہے ہم ظہور لبن سے مراد یہ ہے کہ دونون پستانون سے عورتون کے مانند دودھ نکلے اسواسطے
کہ مرد کی بھی چھاتیون سے کبھی دودھ نکلتا ہے ایسا استفادہ ہوتا ہے شرح وہبانیہ سے اور جوہرہ مین ہے کہ اگر کوئی کہے کہ ظہور پستان علامت مستقلہ ہے تو دودھ کے ذکر کرنے
کی حاجت نہ تھی اسکا جواب یہ ہے کہ کبھی دودھ نکلتا ہے اور پستان ظاہر نہین ہوتی یا ایسی پستان ظاہر ہوتی ہے جو مرد کی پستان سے تمیز نہین پھر جب دودھ اترا تو تمیز
واقع ہوگئی اور امکان حمل کی یہ صورت ہے کہ خنثی نے منی روئی مین لیکر اپنی فرج مین داخل کی اور امکان وطی کی صورت یہ ہے کہ عورتون نے اسکو دیکھا اور کہا
کہ اس سے وطی ممکن ہے واللہ اعلم کذا فی الطحطاوی وان لم تظہر لہ علامۃ اصلا او تعارضت العلامات فمشکل لعدم المرجح اور اگر اسکی کوئی بھی علامت مذکورہ
ظاہر نہوئی یا علامات مین تعارض واقع ہوا تو وہ خنثی مشکل ہے بوجہ عدم مرجح کی وجہ سے ہم تعارض علامات کی مثال یہ صورت ہے کہ پستان ابھرے اور ڈاڑھی نکلی ایک ساتھ ہی یا
ذکر سے منی نکلی اور فرج سے ساتھ ہی حیض جاری ہوا یا پیشاب نکلا فرج سے اور منی نکلی ذکر سے ساتھ ہی کذا فی القہستانی وعن الحسن انہ تعد اضلاعہ فان ضلع المرأۃ
تزید علی ضلع الرجل بواحد ذکرہ الزیلعی اور حسن بصری سے مروی ہے کہ خنثی کی پسلیان شمار کیجاوین اسواسطے کہ عورت کے ایک پسلی زیادہ ہوتی ہے مرد کی پسلیون
سے ذکر کیا ہے اسکو زیلعی نے ہم اسمین اختلاف ہے کہ کس جانب کی پسلی زیادہ ہوتی ہے مشہور یہ ہے کہ بائین طرف کی ہوتی ہے اور اسمین اختلاف ہے کہ مرد کی سولہ پسلیان
اور عورت کی سترہ یا مرد کی سترہ ہین اور عورت کی اٹھارہ ہوتی ہین [illegible] نے کہا کہ مشاہدہ اسکے مخالف ہے اور اہل تشریح نے کہا کہ مرد اور عورت دونون کی پسلیان برابر ہین
اور بنا بر قول تفاوت اضلاع کی وجہ اسکی یون مذکور ہے کہ حضرت حوا حضرت آدم علیہما السلام کی ایک پسلی سے مخلوق ہوئین تو سب مرد ابو البشر علیہ السلام کے منوال پر جاری
رہے واللہ اعلم کذا فی الطحطاوی مختصراً وحینئذ فیؤخذ فی امرہ بما ہو الاحوط فی کل الاحکام اور اسوقت مین یعنی در صورت اشکال اور عدم ترجیح کے وقت تو
عمل کیا جاویگا خنثی مشکل کے امر مین اس چیز کے ساتھ جسمین زیادہ تر احتیاط ہے تمام احکام مین قلت ولکن قدمنا انہ لا یجب الغسل بالایلاج فیہ وانہ لا یتعلق التحریم
بلبنہ قنیہ مین کہتا ہون لیکن ہمنے اول کتاب مین ذکر کیا کہ خنثی مشکل مین ادخال سے غسل واجب نہین ہوتا اور اسکے دودھ سے تحریم متعلق نہین تو آگاہ رہنا
یعنی ان دونون صورتون مین عمل باحتیاط نہین ہے ہم یہان اعتراض وارد ہوتا ہے کہ عنقریب گذرا کہ امکان وطی سے انوثت ثابت ہوتی ہے تو وہ خنثی مشکل
نرہا اسکا جواب یہ ہے کہ بعد تحقق انوثت اسکے دوسری علامت معارض ہوئی چنانچہ ڈاڑھی نمود ہوگئی تو اشکال ثابت ہوگیا اور اسیطرح دودھ مین کلام ہے کذا فی الطحطاوی
فیقف بین صف الرجال والنساء سو بنابر احتیاط کے خنثی مشکل کھڑا ہو مردون اور عورتون کی صف کے مابین مین ہم یعنی نہ مردون کی صف مین کھڑا ہو نہ عورتون
کی صف مین اسواسطے کہ اگر خنثی مشکل فی الواقع مرد ہے تو عورتون کی صف مین کھڑے ہونے سے اسکی نماز فاسد ہوگی اور اگر عورت ہے تو مردون کی صف مین کھڑے ہونے سے
اسکے محاذی شخص کی نماز فاسد ہوگی تو اسکے داہنے اور بائین اور پیچھے کا شخص سامنے والا احتیاطاً نماز کا اعادہ کرے پھر اگر خنثی بالغ ہے اور عورتون کی صف مین کھڑا ہوا تو اسپر
اعادہ نماز کا واجب ہے اور اگر قریب البلوغ ہے تو اعادہ مستحب ہے اور اگر چند خنثی ہون تو اسطرح کھڑے ہون کہ باہم متصل نہون بلکہ درمیان مین کشادگی چھوڑین کذا فی الطحطاوی
وان بلغ حد الشہوۃ تبتاع لہ امۃ تختنہ من مالہ [illegible] اور جب یہ خنثی حد شہوت کو پہونچے تو اسکے مال سے ایسی لونڈی خرید کیجاوے جو اسکی ختنہ کرے سو
خرید سے اسکی وہ لونڈی ٹھہر گئی یا اسکے مانند عورت ہوگی ہم یعنی اگر واقع مین خنثی مرد ہے تو وہ اسکی لونڈی ہوئی تو اسکو نظر کرنا شرمگاہ کا مطلقاً جائز ہوا اور
اگر عورت ہے تو عورت کا نظر کرنا عورت کی طرف بضرورت جائز ہے کذا فی الطحطاوی ویکرہ ان یختنہ رجل او امرأۃ احتیاطاً ولا ضرورۃ لان الختان
سنۃ [illegible] اور یہ مکروہ ہے کہ خنثی کا ختنہ مرد کرے یا عورت بنابر احتیاط کے اور کچھ ضرورت نہین اسواسطے کہ ختنہ کرنا [illegible] سنت ہے [illegible]

سنت ہی نہ فرض ھم یہ مذکورہ ہی خنثی بالغ کا اور صغیر کا ختنہ تو مرد اور عورت دونوں کو درست ہی کذا فی العالمگیریہ وان لم یکن لہ مال فمن بیت المال ثم
تباع اور اگر خنثی کا مال ہو تو ختنہ کرنے والی لونڈی بیت المال یعنی خزانہ سلطانی سے خرید کیا جائے پھر ختنہ کے بعد بیچ ڈالی جائے اور ثمن اسکا بیت المال میں
داخل کیا جائے اسواسطے کہ بیت المال حاجات مسلمین کے واسطے مقرر ہی کذا فی الحموی او یزوج امراۃ ختانۃ لتختنہ لانہ ان کان ذکرا صح النکاح وان
انثی فنظر الجنس الی الجنس یباح لضرورۃ ثم یطلقہا او تعتد ان فارقہا یا خنثی نکاح کرلے ختنہ کرنے والی عورت سے تاکہ وہ اسکا ختنہ کردے اسلیے کہ اگر خنثی مرد ہی تو نکاح
صحیح ہی اور اگر عورت ہی تو ہم جنس ہونے عورت کا دیکھنا عورت کی طرف ضرورۃ جائز ہی مرد کی نظر سے پھر ختنہ کے بعد اسکو طلاق دے اور ختنہ کرکے عدت میں بیٹھے
بنا بر احتیاط اسکے اگر خنثی مرد تھا تو اسکے ساتھ خلوت کی ہوگی ھم یہ قول طحاوی نے اپنے استاد سے نقل کیا ہی اور بیت المال کا قول علماء مذہب سے منقول ہی اسواسطے کہ اگر
خنثی نکاح کیا تو نکاح مشکوک ہی اور اگر صحیح ہی تو عورت سے ملاقات ہوگی اس سے خلاص نہیں ہوسکتی اور وجوب مہر کا عقد سے یقینی نہیں ہوسکتا اور نہ وجوب میراث کا اگر خنثی
مشکل مرگیا اور یہ معلوم نہیں ہوسکتا کہ اسپر نفقہ واجب ہی یا نہیں رازی نے یوں کہا ہی اور علامہ مقدسی نے کہا کہ تخلیص ان اشکالات سے اسطرح ممکن ہی کہ نکاح
کرے اس شرط پر کہ عورت اپنی ذات کی مختار ہی سو وہ ختنہ کے بعد طلاق دے اختیار شرط کی وجہ سے اور بیت المال سے وصول ہونا اس زمانہ میں ایسے کام کیواسطے
از قسم محال ہی تو نکاح کرلینا اسہل ہی والامر اعلم کذا فی الحواشی عن الحموی ویکرہ لبس الحریر والحلی اور خنثی کو ریشمی کپڑا اور زیور پہننا مکروہ ہی ولا یخلو بغیر محرم اور خنثی
مشکل سے خلوت اور تنہائی نہ کرے اسواسطے کہ احتمال ہی کہ وہ ولا یقبلہ رجل تثبت حرمۃ المصاہرۃ اور اگر خنثی مشکل کا کسی مرد نے بوسہ لیا تو حرمت مصاہرت کی ثابت نہ
ہوگی ھم تو جائز ہوگا خنثی کی ماں کو اس بوسہ لینے والے مرد سے نکاح کرنا اور نہ اسکی بیٹی کو ولا یسافر بغیر محرم لاحتمال انہ امراۃ اور خنثی مشکل سفر نہ کرے بدون محرم
کے اس احتمال کی وجہ سے کہ وہ عورت ہو ھم محرم سے مراد محرم مرد ہی اسواسطے کہ محرم عورت کے ساتھ اسکو سفر درست نہیں وان قال انا رجل او امراۃ لا یعتبر
بمعنی الصحیح لانہ دعوی بلا دلیل اور اگر خنثی مشکل کہے کہ میں مرد ہوں یا عورت ہوں تو اسکا کہنا اعتبار نہیں صحیح قول میں اسواسطے کہ یہ دعوی ہی بدون دلیل کے
وقیل یقبل لانہ لا یقف علیہ غیرہ اور بعضوں نے کہا کہ اسکا قول معتبر ہی اسواسطے کہ اسپر سواے اسکے کوئی واقف نہیں لکن فی الملتقی بعد تقرر الاشکال لا یقبل
وقبلہ یقبل فلیحفظ ولیحصل التوفیق لیکن ملتقی میں ہی کہ بعد ثابت ہوجانے اسکی اشکال کے قول اسکا مقبول نہیں اور قبل از ثبوت اشکال قول اسکا
مقبول ہی میں کہتا ہوں اور اس تفصیل سے توفیق بین القولین المذکورین حاصل ہوگی ھم یعنی عدم قبول کا قول اسصورت میں ہی جبکہ خنثی کا
مشکل ہونا ثابت ہوچکا اور قبول اسصورت میں ہی جبکہ ہنوز اشکال ثابت نہیں اسی طرح کی تفصیل عالمگیری میں مذکور ہی محیط سے وضعیف بانہ القہستانی
عن شرح الفرائض للسید وغیرہ الا ان یحمل علی ہذا فتنبہ اور وہ قول ضعیف ہو وہ قول جو قہستانی نے فرائض شریفی وغیرہ سے نقل کیا ہی مگر یہ کہ اس تفصیل
مذکور پر اسکو محمول کیجیے تو قول صحیح ہوگا ضعف دفع ہوجاویگا سوا اسکا قہستانی میں فرائض شریفی سے یوں ہی کہ اگر خنثی نے حیض یا منی کی یا مرد
یا عورت کی طرف مائل ہونے کی خبر دی تو قول اسکا مقبول ہوگا اور رجوع اسکا مقبول نہوگا جبتک کذب اسکا ظاہر نہو یقینا چنانچہ اسنے اپنے مرد ہونے کی
خبر دی پھر اسکے پیٹ سے بچہ پیدا ہوا انتہی المحلاوی نے کہا کہ قول مذکور کو اسپر محمول کرنا ہی بدلیل نفس فصل واللہ اعلم ولو مات قبل ظہور حالہ لم یغسل
ولم ییمم بالصعید لتعذر الغسل اور اگر خنثی مرگیا قبل ظاہر ہوجانے اسکے حال کے تو غسل نہ دیا جائے اور اسکو تیمم کردیا جائے خاک پاک سے بسبب متعذر ہونے
غسل کے ھم چونکہ اسکا مرد یا عورت ہونا ثابت نہیں جو اسکو مرد یا عورت غسل دے تو تیمم متعین ہوا سو اگر تیمم کرنے والا اجنبی ہی تو اپنے ہاتھ میں کپڑا لپیٹ کر تیمم کراوے اور
اگر محرم ہی تو بدون کپڑے کے مانند اس مرد کے جو عورتوں میں مرگیا کذا فی الحموی ولا یحضر مراہقا غسل میت ذکرا او انثی اور خنثی مشکل قریب البلوغ ہونے
کی حالت میں کسی مردہ کے غسل میں حاضر نہو خواہ وہ مردہ مرد ہو یا عورت وندب تسجیۃ قبرہ اور مستحب ہی خنثی مشکل کی قبر پر دفن کے وقت پردہ کرلینا عورت کے مانند ویوضع
الرجل بقرب الامام ثم ہو ثم المراۃ اذا صلی علیہم رعایۃ لحق الترتیب اور امام کے قریب رکھا جاے مردہ مرد پھر خنثی مشکل پھر عورت جبکہ انپر جنازے

کی نماز پڑھی جاسکتی ہے تیمم کی رعایت کرنے کے واسطے ہم خنثی کا جنازہ مرد کے بعد رکھا جاوے کیونکہ شاید وہ عورت ہو اور اگر خنثی مرد کے ساتھ عذر سے ایک قبر میں
دفن ہو تو مرد کے پیچھے رکھا جاوے اور دونوں کے درمیان مٹی کا پردہ کیا جاوے تاکہ بمنزلہ دو قبروں کے ہو جاوے اور یہی حکم ہے مردوں کے دفن کا جبکہ ایک قبر میں
دفن ہوں اور اگر عورت اور خنثی ساتھ مدفون ہوں تو خنثی کو مقدم کرنا چاہیے شاید کہ وہ مرد ہو اور خنثی کا کفن پانچ کپڑے چاہیے عورت کے مانند اور اسکو قبر میں محرم قرابت والا
رکھے انوثت کے احتمال کے ... وتمام فروعہ فی احکام من الاشباہ بل عندی فیہ تالیف مجلد منیف اور خنثی کے تمام احکام کے مسائل اشباہ میں مذکور ہیں بلکہ
میرے نزدیک اسمیں ایک تالیف مجلد کامل ہے جسمیں مسائل خنثی مشکل کے ہیں کہ اسکی امامت صحیح نہیں مگر عورتوں کے واسطے اور اسکی نماز عورت کے مانند ہے مشکل میں اور
اخرنا میں اور وہ نکاح نہ کرے نہ مرد سے نہ عورت سے اور اگر اسنے مرد سے نکاح کیا اور مرد نے اسکے ساتھ جماع کیا تو نکاح جائز ہو گیا یا عورت سے نکاح کیا اور وہ
جماع پر قادر ہوا تو نکاح اسکا صحیح ہو گیا اور اگر اسنے اپنی مانند دوسرے خنثی مشکل سے نکاح کیا تو جائز نہیں کذا فی البحر الاولی منع نکاحہ فلہ فی المیراث اقل النصیبین یعنی اسوء
الحالین یقینی کا تحفہ خنثی مشکل کو میراث میں اقل النصیبین یعنے اسوء الحالین ہے یہی قول پر فتوی ہے چنانچہ ہم اسکی تحقیق عنقریب بیان کرینگے ہم اقل النصیبین یعنے
مرد اور عورت کے دو حصوں میں سے جو حصہ کمتر ہوگا وہ اسکو دیا جائیگا یہ مذہب ہے امام کا یعنی خنثی مشکل کے حصہ کو نکالنے کے لیے اسکو مرد فرض کریں اور ایک تقدیر پر
اور عورت فرض کرنے میں کتنا پہنچتا ہے تو ان دو حصوں میں جو کمتر ہوگا وہ خنثی کو ملیگا اور اگر ایک تقدیر پر خنثی محروم ٹھہریگا تو اسکو کچھ نہ ملیگا لہذا شارح نے
اقل النصیبین کی تفسیر اسوء الحالین مذکور کی یعنی جو دو حالتوں میں بدتر حالت ہوگی خواہ کمتر حصہ یا محرومی وہی بدحالی اسکے نصیب میں ہے تو اسوء الحالین قلت اور حرمان
دونوں کو شامل ہے کذا فی الحلبی بتصرف وقالا نصف النصیبین اور صاحبین نے کہا کہ دونوں حصوں میں سے نصف نصف اسکو ملیگا یعنی نصف حصہ مرد کا اور نصف
حصہ عورت کا فلو مات ابوہ وترک معہ ابنا واحدا لہ سہمان وللخنثی سہم تو اگر خنثی مشکل کا باپ مر گیا اور خنثی کے ساتھ ایک بیٹا اسنے چھوڑا تو بیٹے کے دو سہم
ہیں اور خنثی کا ایک سہم خلاصہ یہ ہے کہ امام کے نزدیک خنثی عورت کے حکم میں ہے میراث میں تاوقتیکہ اسکا مرد ہونا بلا تعارض ثابت نہو وعند ابی یوسف لہ ثلاثۃ من
سبعۃ وعند محمد لہ خمسۃ من اثنی عشر اور ابو یوسف رح کے نزدیک صورت مذکورہ میں خنثی کے تین سہم ہیں سات سہموں سے اور محمد رح کے نزدیک پانچ سہم ہیں بارہ سہموں
سے ہم صاحبین رح کی دلیل مطولات میں مذکور ہے وعند ابی حنیفۃ لہ سہم من ثلاثۃ لان الاقل متیقن بہ فیقتصر علیہ لان المال لا یجب بالشک اور امام ابو حنیفہ کے
نزدیک خنثی کا ایک سہم ہے تین سہموں میں سے اسواسطے کہ وہ اقل ہے اور وہی متیقن ہے تو اسی پر اقتصار ہوگا کیونکہ مال شک سے واجب نہیں ہوتا ہم توضیح اسکی یہ ہے
کہ یہاں اثبات مال کی ابتدا کی حاجت ہے اسواسطے کہ سبب استحقاق مال کا بیان کرنا ضرور ہوا کہ ذکورت کے سبب سے ہے یا انوثت کے سبب سے اور خنثی مشکل میں دونوں
سببوں میں کوئی معلوم نہیں اور اثبات مال کا ابتداء بدون سبب متحقق کے شرعا جائز نہیں تو یقینی پر بنا کرنا ضرور ہوا اور اقل جو میراث ہے عورت کی وہ یقینی ہے اور زیادہ میں
شک ہے تو یقینی ہی واجب ہو گیا اسی پر اقتصار کرینگے کذا فی العینی شرح الہدایۃ ثم لو کان الاقل علی تقدیر ذکورتہ قدر انثی کزوج وام وشقیقۃ ہی خنثی فلہ السدس علی انہ
عصبۃ لانہ الاقل تو اگر اقل ہو اس تقدیر پر کہ خنثی کو مرد فرض کیجیے تو اسکو ہم مرد ہی ٹھہراوینگے چنانچہ اس صورت میں کہ ایک عورت مر گئی شوہر اور ماں اور سگی بہن چھوڑکر
جو خنثی ہے تو اسکو چھٹا حصہ ملیگا بنابر اسکے کہ وہ عصبہ ہے اسواسطے کہ سدس اقل ہے نصف سے ہم تو صورت مذکورہ میں شوہر کا نصف حصہ ہے اور ماں کا تہائی اور خنثی کا
باقی مال یعنے سدس ولو قدر انثی کان لہ النصف وعالت الی ثمانیۃ اور اگر صورت مذکورہ میں خنثی کو عورت فرض کیجیے تو اسکا نصف حصہ ہے اور یہ مسئلہ چھ سہم کا آٹھ سہم
کی طرف عول کریگا ہم یہ مسئلہ دونوں تقدیروں میں چھ سہموں کا ہے بسبب اجتماع نصف اور ثلث کے مگر پہلی صورت میں عول کی حاجت نہیں اور دوسری صورت میں عول
کی حاجت ہے خلاصہ یہ ہے کہ چونکہ خنثی کی میراث اقل النصیبین ٹھہری تو اس مسئلہ میں اسکو عورت نہ ٹھہرایا کیونکہ اسکا حصہ نصف ہوتا اور نصف زائد ہے ثلث سے بلکہ اسکو
مرد قرار دیا تاکہ اسکا حصہ سدس ہو اسواسطے کہ سدس اقل ہے نصف سے ولو کان محروما علی احد التقدیرین فلا شیء لہ کزوج وام وولدہا وشقیق خنثی فلا شیء لہ لانہ عصبۃ
ولو قدر انثی کان لہ النصف وعالت الی التسعۃ اور اگر خنثی محروم ٹھہرے دو تقدیروں میں سے ایک تقدیر پر تو اسکے واسطے کچھ نہیں چنانچہ اس مسئلہ میں کہ ایک عورت مر گئی شوہر اور ماں

استحسان کی دلیل سے ہم صورت اسکی یہ ہے کہ مثلاً خالد نے زید سے کہا کہ اگر میں سبقت کر جاؤں تجھ پر تو سو اشرفی تجھ سے لونگا اور اگر تو بڑھ جائے تو میں تجھکو دونگا
اسواسطے جائز ہوا کہ یہ قمار نہیں اسواسطے کہ قمار عبارت ہے دونوں طرف کی بازجیت کے احتمال سے سو یہاں دونوں طرف ایسا احتمال نہیں بلکہ ایک طرف
بازہار ہے اور دوسری طرف جیتنا تو قمار کے مانند نہوا یہی وجہ ہے استحسان کی انتہی خلاصۃ المنح اور اگر ایک شخص نے سواروں کی جماعت سے کہا کہ جو تم میں سے آگے
بڑھجائے وہ مجھ سے اسقدر مال لے یا اپنے تیر اندازوں سے کہا کہ جسکا تیر نشان پر لگے وہ اتنا پاوے تو جائز ہے اور یہ مسابقت کے مانند تھا میں اگر کسی مسائل میں
تنازع واقع ہوا اور تمیز کے واسطے مال مقرر ہوا یکجانب سے یا دونوں جانب سے بشرط ادخال ثالث محلل کے اسلیے کہ علت کی وجہ سبب کو شامل ہے کیونکہ دونوں
بابوں میں سیکھنا اور مشق کرنا تقویت دین اور اعلاء کلمۃ اللہ کیطرف راجع ہے کذا فی الطحطاوی ولا یجوز استباق فی غیر ہذہ الاربعۃ کالبغل بالجعل واما بلا جعل فیجوز فی
کل شیء کما مر فی الزیلعی اور ان چار کے سوا اپنے گھوڑے اور اونٹ اور پیدل اور تیر اندازی کے سوا اور چیزوں میں چنانچہ خچر پر سوار ہو کر مسابقت کرنا
مال شرط کر کے جائز نہیں اور بدون مال کے تو ہر شے میں مسابقت جائز ہے اور اسکا پورا بیان زیلعی میں ہے ہم نے یہ سب مسائل مذکورہ مسابقت کے فتاوی عالمگیری
میں زیلعی سے منقول ہیں اور یہی ذکر ہوا کہ باب مسابقت میں جواز مذکور ہے مراد صلت ہے نہ استحقاق تو اگر مغلوب شخص مال شرط دینے کو زید سے انکار کرے تو حاکم جبر سے
اسکو دلاویگا اور حکم قضا کو اسپر نافذ نہ کریگا ولا یصلی علی غیر الانبیاء ولا علی غیر الملائکۃ الا بطریق التبع اور لفظ صلوۃ کا سوائے حضرت انبیاء اور سوائے
حضرات ملائکہ کے اوروں پر نہ بولا جائے مگر بطریق پیروی مثلاً یون کہنا چاہیے بالاستقلال کہ اللہم صل علی آل محمد و آل اصحاب محمد بلکہ بطریق تبعیت کے یون کہنا
درست ہے کہ اللہم صل علی محمد وعلی آلہ واصحابہ واولیاء امتہ طحطاوی نے کہا بعضوں نے غیر انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام پر صلوۃ کا دعا بالاستقلال جائز کہا اسلیے کہ
حدیث صحیح میں وارد ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہم صل علی آل ابی اوفی وقولہ تعالی ہو الذی یصلی علیکم و ملئکتہ وصل علیہم ان صلوتک لیکن جمہور علماء اسکے مانع
ہیں اسواسطے کہ حضرات انبیاء کے ذکر کی یہ خاص علامت ہے تو غیر انبیاء انکے ساتھ شریک ہونگے اور جو آیت اور حدیث مذکور ہے وہ دعا پر محمول ہے اور اسمیں اختلاف
ہے کہ آیا یہ مکروہ تحریمی ہے یا تنزیہی یا ترک اولی ایسا ذکر کیا ہے نووی نے اذکار میں اور کہا ہے کہ صحیح قول یہ ہے کہ کراہت تنزیہی ہے اور حضرات انبیاء کے واسطے دعا کرنا بلفظ
صلوۃ اسواسطے شروع ہوا کہ اسمیں تعظیم اور تکریم ہے ابو العالیہ نے کہا کہ معنی صلوۃ اللہ علی نبیہ کی ثنا کرنا ہے حق تعالی کا اپنے رسول پر ملائکہ کے نزدیک اور صلوۃ
ملائکہ سے دعا مراد ہے فتح الباری شرح بخاری میں کہا ہے کہ یہ بہترین اقوال ہے اور اسی طرح صلوۃ غیر ملائکہ سے دعا مراد ہے اور خدا سے ثنا کرنے کی طلبگاری رسول
مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر کذا فی الطحطاوی وہل یجوز الترحم علی النبی قولان زیلعی قلت وفی الذخیرۃ انہ یکرہ اور کیا جائز ہے لفظ ترحم کا نبی پر اسمیں دو قول ہیں
جواز اور عدم جواز کذا فی الزیلعی میں کہتا ہوں اور ذخیرہ میں ہے کہ ترحم کا لفظ نبی پر بولنا مکروہ ہے یعنی یون کہنا اللہم ترحم علی محمد جائز نہیں ہم بعضوں نے کہا
کہ لفظ ترحم کا جائز نہیں اسلیے کہ صلوۃ کے مانند تعظیم پر دلالت نہیں کرتا ہے ولہذا غیر انبیاء اور ملائکہ کو اسی الفاظ سے دعا کرتے ہیں اور تحصیل حاصل بھی ہے اسواسطے
کہ انبیاء مرحوم ہیں یقیناً اور بعضوں نے کہا کہ اللہم ترحم علی محمد کہنا جائز ہے اسواسطے کہ سب عباد سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم زیادہ تر مشتاق ہیں رحمت الٰہی کے خصوصاً اہل
میں کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرنا اسماء معظمہ سے واجب ہے تو فقیر غریب کہ میں فر بیدطرہ کہنا جائز نہیں اور عرب کی تعظیم واجب ہے خصوصاً اہل حرمین کی
حضرت کے سبب خصوصاً مہاجرین اور انصار کی اولاد کی اور مقدم ہے تعظیم اولاد علی اور آل ابو بکر اور عمر اور عثمان کے ہیں رضی اللہ عنہم انتہی کذا فی الطحطاوی
ویجوزہ السیوطی تبعاً لا استقلالاً بان التوفیق و باللہ التوفیق اور سیوطی نے اسکو جائز کہا تبعاً لا استقلالاً تو دونوں قولوں کا اختلاف رفع ہو گیا اور خدا
سے ہم توفیق خیر کی مانگتے ہیں ویستحب الترضی للصحابۃ اور مستحب ہے صحابہ کرام کو رضی اللہ عنہم کہنا ہم اسواسطے کہ صحابہ کرام طالب رضائے الٰہی میں نہایت
سرگرم تھے اور خوشنودی حق کے واسطے جانبازی کرتے تھے تو رضی اللہ عنہم کے وہی زیادہ تر سزاوار ہیں امت کے اور لوگ اگرچہ طالب اقطاب ہوں انکے اولی
مرتبہ انکی برابر نہیں ہو سکتے جبکہ اسمیں تردد ہو وہ احادیث صحیحہ کو دیکھے وکذا من اختلف فی نبوتہ کذی القرنین ولقمان اور اسی طرح رضی اللہ عنہ کہنا مستحب ہے

اُن لوگوں کو جنکی نبوت میں اختلاف ہے جیسا کہ ذوالقرنین اور لقمان رضی اللہ عنہما وقیل یقال صلی اللہ علی الانبیاء وعلیہ وسلم کما فی شرح المقدمۃ للکرمانی اور
بعضوں نے کہا جنکی نبوت میں اختلاف ہے انکے نام لینے کے وقت یوں کہے صلی اللہ علی الانبیاء وعلیہ وسلم جیسا کہ کرمانی کی شرح مقدمہ میں مذکور ہے والترحم
للتابعین ومن بعدہم من العلماء والعباد وسائر الاخیار اور ترحم کا لفظ تابعین کے واسطے ہے اور جو انکے بعد ہیں از قسم علماء اور عباد اور باقی نیک لوگ ہم انہیں
(یعنی رحمۃ اللہ علیہ)
وہ لوگ ہیں جنہوں نے حضرت کو نہیں دیکھا مگر صحابہ کرام کو دیکھا جیسا کہ امام زین العابدین اور حسن بصری رحمۃ اللہ علیہما وکذا یجوز عکسہ وہو الترحم للصحابۃ والترضی
(صلی اللہ علیہ وسلم ۱۲)
للتابعین ومن بعدہم علی الراجح ذکرہ القرمانی اور اسی طرح عکس اسکا جائز ہے یعنی ترحم صحابہ کیواسطے اور رضی اللہ عنہم تابعین اور انکے بعد کے صالحین
کے واسطے بنا بر قول راجح کے ایسا ذکر کیا ہے کرمانی نے لہم ولہذا کتب فقہ میں امام کے نام پر رضی اللہ عنہ اور رحمۃ اللہ علیہ دونوں لفظ مذکور ہیں وقال الزیلعی
الاولی ان یدعو للصحابۃ بالترضی وللتابعین بالرحمۃ ولمن بعدہم بالمغفرۃ والتجاوز اور زیلعی نے کہا بہتر یہ ہے کہ صحابہ کے واسطے رضی اللہ عنہم کے لفظ سے دعا
کرے اور تابعین کیواسطے رحمۃ اللہ علیہم اور انکے بعد اور لوگوں کے واسطے غفر اللہ لہم اور تجاوز اللہ عنہم کے لفظ سے دعا کرے یعنی ساتھ مغفرت اور تجاوز کی انکیلیے دعا
(بخشے اللہ ان کو ۱۲ اللہ درگذر کرے ان سے)
ہووے کہ تابعین کے بعد ذنوب کی کثرت ہوئی اور امور دینیہ کے اہتمام میں قلت ہو گئی کذا فی الطحطاوی علی الدر والاعطاء باسم النیروز والمہرجان لا یجوز ای
الہدایا باسم ہذین الیومین حرام اور نوروز اور مہرجان کے نام سے دینا جائز نہیں یعنی تحائف رسانی ان دونوں کے نام سے حرام ہے اور نوروز عبارت ہے آفتاب کے
آنے سے برج حمل میں وہ پہلی تاریخ ہے فروردی ماہ کی اور مہرجان سولہویں تاریخ ہے مہر ماہ کی آتش پرست دونوں دنوں میں عید کرتے تھے اہل اسلام پر مشابہت کفار کی
حرام ہوئی جسطرح ہولی اور دیوالی مسلمانوں کو حرام ہے کہ مشابہت ہے ہنود کی وان قصد تعظیمہ کما یعظمہ المشرکون یکفر قال ابو حفص الکبیر لو ان رجلا عبد اللہ خمسین سنۃ ثم اہدی لمشرک
یوم النیروز بیضۃ یرید تعظیم الیوم فقد کفر وحبطت اعمالہ انتہی اور اگر نوروز کی تعظیم اور تکریم مقصود ہو جسطرح مشرک اسکی تعظیم کرتے ہیں تو تعظیم کرنے والا کافر ہوجاویگا ابو حفص کبیر
نے کہا اگر ایک مرد نے حق تعالی کی عبادت کی پچاس برس پھر مشرک کو تحفہ بھیجا ایک انڈا نوروز کے دن بقصد تعظیم نوروز کے تو بیشک وہ کافر ہوگیا اور اسکا عمل حبط ہوگیا یعنی
ساری عبادت اکارت ہوگئی انتہی کلامہ ولو اہدی لمسلم ولم یرد تعظیم الیوم بل جری علی عادۃ الناس لا یکفر اور اگر مسلمان کو نوروز کے دن تحفہ بھیجا اور اس دن کی تعظیم کا ارادہ
نہ کیا بلکہ تحفہ رسانی میں لوگوں کی عادت پر چلا تو کافر نہوگا وینبغی ان یفعلہ قبلہ او بعدہ نفیا للشبہۃ اور لائق یہ ہے کہ نوروز سے پہلے یا بعد اسکے تحفہ رسانی کرے شبہہ دفع
کرنے کے واسطے یعنی نوروز کے دن اگرچہ تعظیم کا قصد نہو لیکن مشابہت کفار کی بلاشک ہے تو آگے پیچھے کرنا چاہیے دفع اشتباہ کیواسطے ولو شری فیہ ما لم یشترہ قبل ان اراد
تعظیمہ کفر وان اراد الاکل والشرب والتنعم لا یکفر زیلعی اور اگر نوروز کے دن وہ چیز خریدی جو اسکے قبل خریدی نہ تھی اگر نوروز کی تعظیم کا ارادہ اس خریداری سے ہے تو کافر ہوگیا اور
اگر کھانے پینے اور لذت رسانی کا قصد کیا تو کافر نہوگا کذا فی الزیلعی ولا بأس بلبس القلانس غیر حریر وکرباس حلیہ ابریسم فوق اربع اصابع سراجیہ اور کچھ مضائقہ
نہیں قلانس کے پہننے میں سواے ریشمی کے اور سواے اس کپڑے کے جسپر ریشم ہو چار انگلیوں سے زیادہ کذا فی السراجیہ قلانس جمع ہے قلنسوہ کی اور قلنسوہ کلاہ عجمی ہے کہ
اہل عجم اسکو سر پر رکھتے ہیں کذا فی الجوہرہ مصنف جمع کا لفظ اسواسطے لایا کہ سفید اور رنگین سب اقسام کو شامل ہو ذخیرہ میں ہے کہ قلنسوہ گوشہ دار ہوتا ہے کذا فی الطحطاوی
وصح انہ حرم لبسہا اور ریشمی قلنسوہ اور جسپر ریشم چار انگل سے زیادہ ریشم ہو اسکے پہننے کی حرمت صحیح قول سے ثابت ہے برخلاف اس قول کے جو شرح مسکین میں قلنسوہ حریری کی
حلت مذکور ہے کذا فی الطحطاوی وندب لبس السواد وارسال ذنب العمامۃ بین کتفیہ الی وسط ظہرہ وقیل الی موضع الجلوس وقیل شبر اور مستحب ہے لباس سیاہ اور
عمامہ کا شملہ لٹکانا درمیان دونوں مونڈھوں کے آدھی پیٹھ تک اور بعضوں نے کہا بیٹھنے کے مقام تک اور بعضوں نے کہا ایک بالشت وکرہ ای للرجال کما مر فی باب الکراہیۃ
لبس المعصفر والمزعفر لقول ابن عمر رضی اللہ عنہما نہانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن لبس المعصفر وقال وایاکم والاحمر فانہ زی الشیطان اور مردوں کو مکروہ
ہے جیسا کہ باب الکراہیۃ میں گذرا پہننا کسم کا اور زعفران کے رنگین کپڑے کا بدلیل قول عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے کہ ہمکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لباس معصفر سے
منع فرمایا اور فرمایا کہ بچو سرخ سے کہ وہ ہیئت اور لباس ہے شیطان کا ویستحب التجمل واباح اللہ الزینۃ لقولہ تعالی قل من حرم زینۃ اللہ التی اخرج لعبادہ الآیۃ

مستحب ہے تجمل اور آرائش اسلئے کہ حق تعالیٰ نے زینت کو مباح کیا ہے بدلیل قول حق تعالیٰ کے قل کسنے حرام کیا اس زینت کو جو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں
کیواسطے نکالی الی آخر الآیۃ ہم مرد کو مستحب ہے کہ احسن لباس پہنے اور امام اعظمؒ اپنے اصحاب کو اسکی وصیت فرماتے تھے اور وہ لباس پہنتے تھے جسکی قیمت ۴۰۰ دینار
تھی بدلیل آیۃ کریمہ (قل من حرم زینۃ اللہ الآیۃ) اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب حق تعالیٰ بندہ کو نعمت دیتا ہے تو پسند کرتا ہے کہ اسکی نعمت کا اثر اسپر نمودار ہو
اور ایکبار رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم باہر نکلے رداء مبارک پہنے جسکی ہزار درم قیمت تھی اور ایکبار نماز پڑھتے تھے اور بدن مبارک پر ردا تھی جسکی قیمت چار ہزار درم تھی چنانچہ ملتقی
نے ذکر کیا ہے امام اعظمؒ سے کسی نے پوچھا کہ ایسا نہ تھا کہ امیر المومنین عمرؓ ایسا قمیص پہنتے تھے جس پر ایسے اور ایسے پیوند تھے امامؒ نے جواب دیا کہ وہ امیر المومنین تھے حکمت کے سبب سے
ایسا کرتے تھے سو اگر وہ نفیس کپڑے پہنتے یا طرح طرح کے عمدہ کھانے کھاتے تو انکے عمال ان میں انکی پیروی کرتے اور اگر عمال کو بھی عمدہ لباس اور طعام نہ ملتا تو ظلم سے
حاصل کرتے اس مصلحت سے وہ وضع رکھتے تھے کذا فی الطحطاوی عن الشبلی عن ابی السعود ولا شاب العالم ان یتقدم علی الشیخ الجاہل ولو قرشیا قال اللہ تعالیٰ والذین
اوتوا العلم درجات فالرافع الذین لم یضرہ اللہ فی غیرہم وہم اولوا الامر علی الاصح ورثۃ الانبیاء بلا خلاف اور جوان عالم کو تقدم کرنا بوڑھے جاہل پر جائز ہے اگرچہ جاہل قریشی
کی قوم سے ہو حق تعالیٰ نے فرمایا اور جنکو علم عطا ہوا وہ صاحب درجات عالیہ ہیں تو عالم کا درجہ بلند کرنے والا اللہ تعالیٰ ہے جو اسکو ذلیل اور خوار جانیگا اللہ تعالیٰ
اسکو دوزخ میں ڈالیگا اور واولو الامر سے جنکی اطاعت کا قرآن مجید میں امر ہے علما دین مراد ہیں بنا بر صحیح ترین اقوال کے اور وہی وارث ہیں انبیاء کے بالاتفاق
اسمیں خلاف نہیں ہم پوری آیت یوں ہے واذا قیل انشزوا فانشزوا یرفع اللہ الذین آمنوا منکم والذین اوتوا العلم درجت واللہ بما تعملون خبیر یعنی جب کہا جاے
کہ اٹھو تو تم اٹھ کھڑے ہوا کرو بلند کرتا ہے اللہ تعالیٰ درجات انکے جو ایمان لاے تم میں سے اور انکے جنکو علم دیا گیا اور جو تم عمل کرتے ہو اللہ تعالیٰ اسکا عالم
اور دانا ہے تفسیر بیضاوی میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے عالموں کے بالخصوص درجات بلند کیے کیونکہ وہ علم اور عمل کے جامع ہیں اسواسطے کہ علم اپنی بلندی شرافت کے ساتھ
اس عمل کا مقتضی ہے جو مقرون بمزید رفعت ہے اور اسیوجہ سے عالم کے افعال کی پیروی کیجاتی ہے نہ غیر عالم کے افعال کی حدیث میں وارد ہے فضیلت عالم کی عابد پر
جیسے چودھویں رات کے چاند کی فضیلت باقی ستاروں پر انتہی طحطاوی نے کہا رازی کے احکام قرآن میں ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور لوگوں پر اہل علم کو
مجالس میں رفعت اور بلندی دیتے تھے تا کہ لوگوں کو معلوم ہو کہ حضرتؐ کے نزدیک انکی فضیلت اور منزلت ثابت ہے اسی طرح حضرتؐ کے بعد بھی علما کی
تعظیم کرنا چاہیے ابن عباسؓ سے کہا کہ علماء کے درجات اور مومنین کے اوپر سات سو درجے ہیں ہر درجہ ۵۰۰ برس کی راہ ہے زندویسی نے کہا کہ عالم کا حق جاہل اور استاد
کا حق شاگرد پر یکساں ہے برابر وہ یہ ہے کہ عالم اور استاد سے پہلے افتتاح کلام نکرے اور اگر وہ کہیں گیا ہو تو اسکے مقام پر نہ بیٹھے اور اسکے کلام کو بے ادبی سے رد نکرے اور چلنے
میں اسکے آگے نہ بڑھے اور زوج کا حق زوجہ پر اس سے بھی زیادہ ہے وہ یہ ہے کہ اسکی اطاعت کرے جس مباح کام کو وہ امر کرے منقول ہے زلزلہ سخت واقع ہوا تو ایک بزرگ نے
فرمایا کہ طالب علم دعا کریں لوگوں نے کہا اسکی کیا وجہ ہے فرمایا کہ انمیں جو نیک ہیں وہ اور نیکوں سے بہتر ہیں اور جو انمیں بد ہیں وہ اور بدوں سے بہتر ہیں کذا فی الطحطاوی مستطرف میں
امیر المومنین علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے فرمایا علم کو اسی قدر شرف کفایت کرتا ہے کہ اگر جاہل کو عالم کہیے تو وہ خوش ہوجاتا ہے اور جہل کو اتنی ذلت کافی ہے کہ جاہل بھی
جہالت سے بیزار ہے اور اگر جاہل کو جاہل کہیے تو خفا ہوجاتا ہے اختضب لاجل التزین للنساء والجواری جائز فی الاصح ویکرہ بالسواد وقیل لا ومر فی الحظر ایک
شخص نے خضاب کیا آرائش کیواسطے اپنی زوجات اور اپنی حلال لونڈیوں کیلیے تو جائز ہے صحیح تر قول میں اور سیاہ خضاب کرنا مکروہ ہے اور قول ضعیف یہ ہے کہ
مکروہ نہیں اور یہ مسئلہ گذر گیا کتاب الحظر میں ہم ابو یوسفؒ سے مروی ہے کہ جیسے مجکو یہ پسند آتا ہے کہ میری عورت میرے لیے سنگار کرے ویسا ہی پسند آتا ہے اسکو میرا
آرائش کرنا اسمیں اختلاف ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے خضاب کیا یا نہیں قول اصح یہ ہے کہ نہیں کیا جواہر میں ہے کہ صغیر کو مہندی وغیرہ ہاتھ پاؤں میں لگانا لائق
نہیں کہ یہ آرائش ہے اور وہ عورتوں کو مباح ہے اکمل کی شرح مشارق میں ہے کہ خضاب میں دو مقام پر اختلاف علما ہے ایک یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خضاب
کیا یا نہیں انسؓ نے کہا کہ مجکو آپکا خضاب کرنا معلوم نہیں اور بعضوں نے کہا کہ خضاب کیا تھا انکی حجت ام سلمہ اور ابن عمرؓ کی حدیث ہے کہ انھوں نے حضرتؐ کا

زرد خضاب دیکھا اور قول مختار یہ ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کا ہے خضاب کیا اور اکثر اوقات مین ترک کیا سو جو جسنے دیکھا وہ بیان کیا دوسرا مقام
یہ ہی کہ خضاب افضل ہی یا ترک کرنا اسکا بعضون نے کہا کہ ترک افضل ہی اسلئے کہ تغیر پیری سے نہی وارد ہی اور علما نے کہا کہ خضاب افضل ہی اسواسطے کہ صحابہ کرام کی
ایک جماعت نے خضاب کیا ہی صدیق اکبر حنا کا خضاب کرتے تھے اور بعضی زعفران سے خضاب کرتے تھے چنانچہ یہ علی مرتضی رضی اللہ عنہ سے مروی ہی اور بعضی سیاہ خضاب
کرتے تھے چنانچہ حضرت عثمان او حسن اور حسین اور عقبہ بن عامر اور ابن سیرین رضی اللہ عنہم سے منقول ہی اور ہم حنفیون کا مذہب یہ ہی کہ حنا اور وسمہ کا رنگ خوب ہی دیا نچہ فتاو
قاضیخان مین مذکور ہی نووی شافعی مذہبنے کہا ہمارا مذہب استحباب خضاب کا ہی مرد اور عورت کو زردی اور سرخی کا اور صحیح قول مین خضاب سیاہ حرام ہی اسواسطے کہ حدیث
صحیح مین وارد ہی کہ پیری کو تغیر کرو اور بچو سیاہی سے انتہی قول الاکمل سیاہ خضاب کی حرمت غیر مجاہدین کے حق مین ہی اور غازیون کو حرام نہین کافرون پر رعب ڈالنے کیواسطے
اور اصحاب کبار سلف جو سیاہ خضاب کیا شاید اسکا یہی محمل ہی وفیہ الکلام کذا فی الطحطاوی ہم نے اپنے استاد میرزا حسن محدث سے سنا وہ اپنے اساتذہ سے نقل کرتے تھے
کہ ممنوع وہ سیاہ خضاب ہی جو وسمہ کے سوا اور چیزون سے ہو اسواسطے کہ صحیح بخاری مین ثابت ہی کہ جب امام حسین شہید ہوئے تھے تو ریش مبارک کا خضاب وسمہ تھی واللہ اعلم
کما یجوز ان یاکل متکیا فی الاصح لما روی انہ علیہ الصلاۃ والسلام اکل متکیا مجمع الفتاوی جیسے جائز ہی کھانا تکیہ لگا کر قول صحیح مین اسواسطے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے
مروی ہی کہ آپ نے کھانا کھایا تکیہ دیکر کذا فی مجمع الفتاوی اخذتہ الزلزلۃ فی بیتہ ففر الی الفضاء لا یکرہ بل یستحب اقرار النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن الحائط المائل
ایک شخص کو زلزلہ معلوم ہوا اپنے گھر مین سو وہ بھاگا میدان کی طرف تو یہ مکروہ نہین بلکہ بھاگنا مستحب ہی بدلیل فرار کرنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے جھکی دیوار سے
واذا خرج من بلدۃ بہا طاعون فان علم ان کل شئی بقدر اللہ تعالی فلا بأس بان یخرج ویدخل وان کان عندہ انہ لو خرج نجی ولو دخل ابتلی
یکرہ لہ ذلک فلا یدخل ولا یخرج صیانۃ لاعتقادہ وعلیہ حمل النہی فی الحدیث الشریف مجمع الفتاوی اور جبکہ انسان نکلا اس شہر سے جسمین وبا ہی
سو اگر وہ یہ جانتا ہو کہ ہر چیز حق تعالی کی تقدیر سے ہی تو کچھ مضائقہ نہین اسکے نکلنے مین وبا کے شہر سے اور وہان جانے مین جہان وبا نہین ہی اور اگر اسکے
نزدیک یہ عقیدہ ہو کہ اگر نکلا تو بچا اور اگر وبا کے شہر مین گیا تو اسمین مبتلا ہوگا تو اسکو یہ مکروہ ہی تو وہان نجاے اور نہ وہان سے نکلے تاکہ اسکا اعتقاد
محفوظ رہے اور اسی تفصیل پر خروج اور دخول کی نہی حدیث شریف مین محمول ہی کذا فی مجمع الفتاوی فقیہ فی بلدۃ لیس فیہا غیرہ افقہ منہ یرید ان یغزو لیس
لہ ذلک بزازیہ وغیرہا مسائل شرعیہ کا عالم ایک شہر مین ہی کہ وہان اس سے زیادہ تر کوئی عالم نہین اسنے جہاد کا ارادہ کیا تو اسکو یہ جائز نہین ہی چنانچہ بزازیہ
وغیرہا مین ہی ہم یہ قول محمول ہی اس جہاد مین جو ہنوز فرض عین نہین ہوگیا اسواسطے کہ نفع ایسے عالم کا مسلمانون کو زیادہ تر ہی ثواب مین اس جہاد کے ثواب
سے جو فرض عین نہوا بلکہ فرض بالکفایہ ہی قضی المدیون الدین المؤجل قبل الحلول او مات فحل بموتہ فاخذ من ترکتہ لا یأخذ من المرابحۃ التی جرت بینہما
الا بقدر ما مضی من الایام وہو جواب المتأخرین قنیہ وبہ افتی المرحوم ابو السعود افندی مفتی الروم وعللہ بالرفق للجانبین فقد قدمتہ قبیل فصل القرض مدیون
نے دین مؤجل کو میعاد کے آنے سے پہلے ادا کیا یا مدیون مرگیا سو اسکے مرنے سے دین حال ہوگیا یعنی مؤجل نرہا فی الحال واجب الادا ہوگیا سو میت مدیون کے
ترکہ سے لیا گیا تو نہ لے اس منفعت سے جو دائن اور مدیون مین ٹھہرگئی مگر بقدر ایام گذشتہ کے اور یہی جواب ہی علماء متاخرین کا چنانچہ قنیہ مین مذکور ہی اور اسیکا فتوی
دیا ہی مرحوم ابو السعود افندی مفتی بلاد روم نے اور رعایت جانبین کو اسکی وجہ مذکور کی ہی اور مترجم نے اس مسئلہ کو فصل قرض سے پہلے بیان کیا ہی صورت اسکی یہ ہی
کہ کوئی چیز دس درم نقد سے خرید کی اور دوسرے کے ہاتھ ۲۰ درم کو بیع کی دس مہینے کے وعدہ پر پھر اگر مدیون پانچ مہینے کے بعد ثمن ادا کیا یا پانچ مہینے کے بعد وہ مرگیا تو
صاحب دین کو چاہیے پانچ درم نفع لے اور پانچ درم چھوڑ دے کذا فی الطحطاوی فرع مسئلہ ملتقطہ شارح کا فی اخر الکنز ینبغی لحافظ القرآن فی کل اربعین یوما ان یختم مرۃ اخر
کنز الدقائق مین ہی کہ حافظ قرآن کو لائق یہ ہی کہ ہر چالیس دن مین ایکبار قرآن مجید کو ختم کرے ہم اسواسطے کہ مقصود فہم معانی ہی نہ مجرد تلاوت قال تعالی
افلا یتدبرون القرآن خاتمہ قرآن خوان پر سلام کرنا نچاہیے اور قاری کو سلام کا جواب دینا یا ندینا دونون درست مین قول صحیح مین اور جب قاری اذان سنے

تو افضل یہ ہے کہ چپ رہے اور اذان سنے اور جب نبی کا نام قرآن میں آوے تو اس پر صلوٰۃ واجب نہیں امام سے روایت ہے کہ جسنے قرآن کو سال میں دو بار ختم کیا تو اسنے قرآن کا حق ادا کیا اور قاری قیام کرے مگر باپ یا معلم یا عالم کیواسطے قنیہ میں ہے بہتر یہ ہے کہ ہر مہینہ میں ایکبار ختم کرے اور مستحب ہے اسکے واسطے تطہیر اور تحسین لباس اور خوشبو لگانا اور حروف ادا کرنا اور اس مکان کو قندیل اور شمع سے روشن کرنا اور اہل و عیال کو ختم کے وقت جمع کرنا اور انکے واسطے برکت اور مغفرت کی دعا کرنا اور ختم کے بعد پھر قرآن کا شروع کرنا اور قرآن کو مصحف سے پڑھنا اور مستحب یہ ہے کہ تین دن سے کمتر مدت میں ختم نکرے اور مستحب ہے کہ ہر سال ایکبار اسکو قرآن سنا دے جو اس سے زیادہ تر جانتا ہے اور بہترین اوقات قرآن کیواسطے ماہ مبارک رمضان ہے اور بازاروں اور سوال کیواسطے اور ناپاک مکان میں قرآن پڑھنا مکروہ ہے اور مصحف پر کوئی چیز نہ رکھے اور مصحف کو رکھ نہ چھوڑے پڑھا کرے تاکہ وہ مہجور اور متروک نہ ٹھہرے اور اگر کوئی آدمی مصحف کو اپنے گھر میں رکھے برکت کی نیت سے تو مکروہ نہیں اور تفسیر قرآن کو اپنی طرف سے اور عکس ترتیب جائز نہیں اور اگر مصحف ایسا کہنہ ہو گیا ہو کہ اس میں پڑھنا ممکن نہیں تو پاک کپڑے میں لپیٹ کر لحد کی قبر کے مانند کھود کر دفن کرے یا اسکو دھو ڈالے یا ایسی پاک جگہ میں رکھ دے جہاں نجاست اور ملوثوں کے ہاتھ نہ پہنچیں اور مصحف اور کتب تفسیر و فقہ کو [illegible] کیطرف پاؤں پھیلانا نوم یا غیر نوم میں مکروہ ہے اور جو قرآن غلط پڑھتا ہو تو بتانا افضل ہے جیسے راہ بھولے کو راہ بتانا حدیث میں وارد ہے کہ میری امت کے گناہ میرے سامنے آئے تو میں اس سے زیادہ کوئی گناہ نہ دیکھا کہ آیت یا سورت سیکھکر بھول گیا نسیان سے مراد یہ ہے کہ اسکو مصحف سے پڑھنا ممکن نہو اور بیٹا قرآن پڑھنے میں کچھ مضائقہ نہیں لیکن پڑھنے کے وقت اپنے دونوں پاؤں سمیٹ لے اگر لڑکا گھر میں قرآن پڑھتا ہو اور گھر والے کام میں مشغول ہوں تو ترک سماع میں معذور ہیں اگر انھوں نے کام شروع کیا ہو پڑھنے سے پہلے اور اگر قرآن پڑھنا شروع ہو گیا تو معذور نہیں اور یہی حکم فقہ خوانی کا ہے قرآن خوانی کے نزدیک کذا فی الطحاوی الملتقط واللہ اعلم واستغفر اللہ العظیم

## کتاب الفرائض

یہ کتاب ہے فرائض کے مسائل میں علم فرائض جمع ہے فریضہ کی اور وہ مشتق ہے فرض سے اور فرض لغت میں بمعنی تقدیر اور قطع اور بیان کے ہے اور اصطلاح شرع میں فرض وہ ہے جو ثابت ہو دلیل قطعی یقینی سے اس قسم کے فقہی مسائل کو فرائض اسواسطے نام رکھا کہ سہام مقدر متفق علیہ ہیں جو دلیل قطعی سے ثابت ہیں تو اس میں لغوی معنی اور شرعی دونوں یکجا ہو گئے کذا فی العالمگیر عن الاختیار شرح المختار ہی علم اصول من فقہ وحساب یعرف بہا حق کل من الترکۃ فرائض علم ہے فقہ اور حساب کے ان قواعد کا جن سے ہر ایک وارث کا حصہ ترکہ سے معلوم ہو جاتا ہے اور موضوع علم فرائض کا ترکات ہیں اور غایت اس علم کی پہنچانا حقوق ہے اہل استحقاق کو اور ارکان اسکے تین ہیں وارث اور مورث اور موروث اور شروط اسکے تین ہیں مورث کی موت اور وارث کی حیات حقیقی ہو یا تقدیری اور علم وجہ ارث کا اور اسباب اور موانع جنکے آگے مذکور ہونگے اور اس علم کے استخراج کے تین اصول ہیں کتاب اللہ اور حدیث چنانچہ نانی کے ارث مغیرہ اور ابن مسلمہ کی شہادت سے ثابت ہے اور تیسرا اصل اجماع امت ہے چنانچہ دادے کی ارث عمر فاروق رضہ کے اجتہاد سے ثابت ہے اور اسی پر اجماع اصحاب کرام کا ہو گیا اور قیاس کو فرائض میں کچھ دخل نہیں کذا فی الطحاوی مختصرا والحقوق ہنا خمسۃ بالاستقراء اور حقوق یہاں پانچ ہیں باعتبار تلاش اور تفحص کے یعنی حقوق کا منحصر ہونا پانچ میں حصر استقرائی ہے نہ حصر عقلی لان الحق اما للمیت او علیہ او لا ولا اسواسطے کہ حق متعلق بہ ترکہ میت یا میت کا ہے یا میت پر ہے یا نہ یہ ہے نہ وہ الاول التجہیز والثانی اما ان یتعلق بالذمۃ وہو الدین المطلق اولا وہو المتعلق بالعین اول یعنی میت کا حق تجہیز ہے یعنی میت کا سامان مرنے کے وقت سے دفن کرنے تک اور دوسرا یا متعلق بذمہ میت ہے وہ دین مطلق ہے یا متعلق بذمہ نہیں اور وہ متعلق بالعین ہے والثالث اما اختیاری وہو الوصیۃ او اضطراری وہو المیراث اور تیسرا یا اختیاری ہے وہ وصیت ہے یا اضطراری ہے جسمیں اختیار کو کچھ دخل نہیں وہ میراث ہے کہ شرع کی جہت سے ثابت ہے وانما سمی فرائض لان اللہ تعالیٰ قسمہ بنفسہ واوضحہ وضوح النہار بشمسہ اور میراث کا فرائض نام رکھا گیا اسلیے کہ حق تعالیٰ نے میراث کو خود بذات پاک قسمت کیا اور اسکو ایسا ظاہر اور روشن کر دیا جیسے دن کو روشن کر دیا اپنے آفتاب سے میراث کو قسمت کیا یعنی ہر وارث کا حصہ آپ ٹھہرایا اور اسکی تقدیر بیان فرمایا اور نبی علیہ السلام نے فرض

نہین کی اور پھر ایک حصہ نصف اور ربع اور ثمن اور ثلث اور سدس سے خود بکلام مقدس بیان کر دیا بخلاف باقی احکام کے صلوٰۃ اور زکوٰۃ اور صوم
اور حج وغیرہا سے کہ انکی نصوص مجمل ہین سنت نبویہ مین اُسکا بیان واقع ہوا کذا فی المنح قلت ولہٰذا سماہ صلی اللہ علیہ وسلم نصف العلم لثبوتہ بالنص
لاغیر واما غیرہ فبالنص تارۃ وبالقیاس اخری مین کہتا ہون اور اسی واسطے یعنی بسبب تقسیم ربانی کے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے علم فرائض کا نام نصف العلم
رکھا بسبب ثابت ہونے اس علم کے فقط نص سے نہ غیر نص سے اور غیر فرائض تو کبھی نص سے ثابت ہی اور گاہے قیاس سے هم بیان اُسکا یہ ہی کہ علم یا فقط نص سے
ثابت ہی یا نص اور غیر نص دونون سے ثابت ہی تو جو علم کہ فقط نص سے ثابت ہی وہ فرائض ہی اور جو نص اور غیر نص دونون سے ثابت ہی وہ فرائض کے سوا اور
علوم دینی ہین اور نص سے مراد وہ ہی جو اجماع کو بھی شامل ہی اسواسطے کہ بعض مسائل فرائض کے اجماع امت سے ثابت ہین وقیل لتعلقہ بالموت وغیرہ
بالحیوٰۃ او بعضون نے کہا نصف ہونا بسبب متعلق ہونے فرائض کے موت سے اور غیر فرائض کے حیات سے هم یعنی فرائض نصف علم اسواسطے ہوا کہ انسان کے
دو حال ہین موت اور حیات سو فرائض موت سے متعلق ہی اور باقی علوم حیات سے اور ایک حال نصف ہی مجموع دو حال کا لہٰذا حدیث شریف مین فرائض کو
نصف علم فرمایا او بالضروری وغیرہ بالاختیاری یا کہ فرائض بسبب ضروری سے ثابت ہی اور غیر فرائض بسبب اختیاری سے ثابت ہی هم یعنی جس سے ملک ثابت ہوتی
ہی وہ دو قسم ہی اختیاری اور ضروری اختیاری جیسے کسی چیز کا خرید کرنا یا ہبہ کرنا اور وصیت کرنا اور ضروری چنانچہ ارث تو اسواسطے فرائض کو نصف علم فرمایا وقیل
الارث الحی من الحی ام من المیت المعتمد الثانی شرح الوہبانیۃ اور کیا ارث زندے کو زندے سے ہوتی ہی یا مردے سے معتمد قول دوسرا ہی یعنی زندہ وارث ہوتا ہی
مردے کا کذا فی شرح الوہبانیۃ هم شرح وہبانیہ مین ہی کہ ارث کے وقت مین علما کا اختلاف ہی مشائخ عراق کے نزدیک آخر جزا جزاے حیات مورث سے وقت ہی میراث
کا اور مشائخ بلخ کے نزدیک وقت ارث بعد مرجانے مورث کے ہی اسواسطے کہ جب تک وہ زندہ ہی اپنے جمیع اموال کا مالک ہی ہر طرح سے تو اگر اُسکا وارث اس حالت
مین مالک ہو تو لازم آوے کہ ایک چیز دو شخصون کی مملوک ہو علی وجہ الکمال اور اس امر کو عقول تسلیم نہین کرتین کذا فی الطحطاوی فتختصر ویبدأ من ترکۃ المیت الخالیۃ
عن تعلق حق الغیر بعینہا کالرہن والعبد الجانی والماذون المدیون والمبیع المحبوس بالثمن والدار المستأجرۃ ابتدا کیجاے میت کے اس ترکے سے جو خالی ہو تعلق
حق غیر سے عین ترکہ کے ساتھ چنانچہ رہن اور عبد جانی اور غلام ماذون مدیون اور وہ مبیع جو محبوس ثمن ہی اور اجارہ کا گھر ترکہ لغت مین بمعنی متروک ہی اور اصطلاح مین
ترکہ وہ مال ہی جسکے عین سے غیر کا حق متعلق نہو گیا ہو تو مال کی قید سے اہل وعیال ترکہ سے خارج ہو گئے تعلق حق غیر کا عین ترکہ سے چنانچہ رہن وغیرہ رہن
کی صورت یہ ہی کہ ایک شخص نے کوئی چیز مثلاً باغ گرو رکھا پھر راہن مرگیا اور باغ مرتہن کے پاس ہی اور راہن نے سواے باغ کے کوئی مال نہین چھوڑا تو مرتہن کا دین مقدم
ہی راہن کی تجہیز تکفین پر کیونکہ غیر کا حق عین باغ سے متعلق ہو گیا سو اگر اوسے دین کے بعد کچھ باقی رہیگا تو تجہیز مین صرف ہوگا اور عبد جانی کی صورت یہ ہی کہ غلام
نے اپنے مولی کی حیات مین کسیکو قتل کیا اور مولی کا کچھ مال نہین سوا غلام کے اور مولی مرگیا تو مقتول کا وارث اس غلام کا زیادہ ترحقدار ہی مولی سے ہان اگر دیت دیکر
کچھ باقی رہے تو اس سے مولی کی تجہیز تکفین ہوگی اور عبد ماذون مدیون کی یہ صورت ہی کہ اُسپر لوگون کے دین ہین مالک کی زندگی مین پھر مالک مرگیا اور اُسکا کچھ مال
نہین سواے اُسکے تو ارباب دیون مقدم ہین تجہیز پر اور مبیع محبوس کی صورت یہ ہی کہ مثلاً غلام بیچا زید کے ہاتھ ثمن معین پر اور مشتری نے ہنوز ثمن ادا نہین کیا اور بائع نے
غلام کو روک رکھا اپنے پاس اور مشتری کا کچھ مال نہین سواے اس غلام کے تو بائع احق ہی اس غلام محبوس کا تجہیز مشتری سے اور دار مستاجرہ کی یہ صورت ہی کہ صاحب خانہ
نے گھر زید کو کرایہ دیا اور زید نے اُسکی اجرت پیشگی دی پھر صاحب خانہ مرگیا اسواسطے اجارہ فسخ ہو گیا اور زید مستاجر کی کچھ اجرت باقی رہی اور صاحب خانہ نے سواے اس گھر کے
کچھ اور ترکہ نہین چھوڑا تو زید مقدم ہوگا صاحب خانہ کی تجہیز پر کذا فی الطحطاوی وانما قدمت علی التکفین لتعلقہا بالمال قبل صیرورتہ ترکۃ اور حقوق مذکورہ مقدم ہوئے تکفین پر
مگر بسبب متعلق ہوجانے حقوق کے مال کے ساتھ مال کے ترکہ ہوجانے سے پہلے یعنی مال کا ترکہ ہونا تو موت کے بعد ہوتا ہی اور یہ حقوق تو قبل از موت کے متعلق بمال ہوگئے تھے
بتجہیزہ ثم التکفین من غیر تقتیر ولا تبذیر ککفن السنۃ او قدر ما کان یلبسہ فی حیاتہ ترکہ میت سے ابتدا کیجاے میت کی تجہیز بدون تنگی اور فضول خرچی کے چنانچہ کفن مسنون یا بقدر اُسکے

حقیقت اہل شرع کے عرف میں یہ ہے کہ مال واجب ہو ذمہ پر کسی چیز کے بدلے سے تو خراج دین ہے اسواسطے کہ منافع حفاظت کا بدل ہے بخلاف زکوٰۃ کے اسواسطے
کہ اسمین تملیک مال واجب ہے بغیر اسکے کہ کسی چیز کا بدل ہو کذا فی الطحطاوی ثم تقدم وصیتہ ولو مطلقۃ علی الصحیح خلافا لما اختارہ فی الاختیار پھر دین کے بعد میت کی وصیت
مقدم کیجاے اگرچہ وصیت مطلقہ ہو بنا بر قول صحیح کے برخلاف اس قول کے جسکو اختیار شرح مختار میں مختار کہا ہے اور وصیت مطلقہ عبارت ہے ربع مال یا ثلث مال کی وصیت
سے اور وصیت معینہ وہ ہے جو کسی شی معین سے متعلق ہو جیسا کہ گھر یا کپڑے یا جاریہ کی وصیت اور بعضون نے وصیت مطلقہ کے مقابل وصیت مقیدہ کو بیان کیا ہے وہ یہ ہے کہ
اجنبی ثلث مال کی وصیت کرے اسطرح کہ مثلاً تین درہم یا دینار یا ثلث دار یا ثلث غنم کی وصیت کرے کذا فی الطحطاوی فتاوی عالمگیری مین اختیار کے مانند [illegible]
سے منقول ہے یعنی وصیت مطلقہ میراث پر مقدم نہین تو موصی لہ وارثون کا شریک ہے نہ مقدم من ثلث ما بقی بعد تجہیزہ ودیونہ وصیت جاری ہو اس مال کی تہائی سے
جو باقی رہگیا میت کی تجہیز اور دین کے بعد ہم وصیت جاری ہوگی ثلث باقی سے نہ اصل مال کے ثلث سے بشرط وقوع تجہیز اور ادا ے دیون کے یا بشرط وجود ایک کے جبکہ دوسرا
امر نہ پایا جاے اور اگر تجہیز اور دیون دونون نہ پاے گئے اسطرح پر کہ ایک شخص ڈوب گیا یا جل گیا اور نہ رہے اسکو کہا لیا اور وہ کسی کا مدیون نہین تو تمام مال کی تہائی سے وصیت
جاری ہوگی اور اگر میت کا کوئی وارث نہین یا وارث ہے مگر تمام مال کے ثلث سے زیادہ وصیت کو جائز رکھتا ہے تو بھی کل مال کے ثلث سے وصیت جاری ہوگی اور مقید ہونا
کا ثلث سے مطلب یہ ہے کہ جسقدر مال وصیت کے واسطے کفایت کرتا ہو اتنا مال جز قسمت سے ساقط کیا جاے نہ اسقدر کو جدا کرنا باقی مال سے اور موصی لہ کو تسلیم کر دینا کذا
فی الطحطاوی عن ابن کمال وانما قدمت فی الآیۃ اہتماما لکونہا مظنۃ التفریط اور وصیت آیت قرآنی مین مقدم نہین کی گئی دین پر مگر اہتمام کے واسطے اسسبب سے کہ وصیت
کے مظنہ تفریط کا ہم یہ جواب ہے سوال مقدر کا سوال یہ ہے کہ یہان وصیت کا رتبہ دین کے بعد ہے اور کلام مجید مین وصیت دین پر مقدم ہے شارح نے جواب دیا کہ وصیت کا اہتمام
منظور ہوا مظنہ تفریط کے اسواسطے کہ وصیت کا لزوم دین سے کمتر ہے اور اسواسطے کہ وصیت غربا اور مساکین کا حق ہے اور دین حق ہے ارباب دیون کا جو حاکم سے نالش
کر کے لے سکتے ہین تو اسکے ادا کرنے مین احتمال تھا تفریط بخلاف دین کے کہ ورثہ اپنے مورث کا فراغ ذمہ خود چاہتے ہین لہذا وصیت کا ذکر دین پر مقدم ہوا واسطے
وصیت کی ترغیب کے واسطے ثم رابعا بل خامسا یقسم الباقی بعد ذلک بین ورثتہ پھر چوتھے مرتبہ بلکہ پانچوین مرتبہ مین باقی مال بعد امور مذکورہ قسمت
کیا جاے میت کے وارثون مین ہم درمیان ترکہ مین پہلے تجہیز و تکفین کا مرتبہ ہے پھر دوسرا مرتبہ ادا ے دین کا پھر تیسرا مرتبہ وصیت کا تو چوتھا مرتبہ ہوا تقسیم ورثہ کا اور اگر ان
حقوق کو اعتبار کیجیے جو عین ترکہ سے متعلق ہین جیسا کہ رہن اور عبد جانی تو تقسیم میراث کا پانچوان مرتبہ ٹھہریگا معلوم کرنا چاہیے کہ تاخیر قسمت کا محل وہان ہے جہان حقوق
متقدمہ پاے جاوین اور اگر حقوق مذکورہ نہون تو قسمت ہی سے ابتدا ہوگی اور قسمت کا محل وہان ہے جہان وارث متعدد ہون اور اگر ایک ہی وارث ہو تو تمام
مال اسی کا ہے سواے زوجین کے کہ وہ سب مال کو نہین پاتے روح الشروح مین ہے کہ ورثہ جمع ہے وارث کی اور علما فرائض کے عرف مین وارث وہ ہے جو باقی رہے بعد
ہو جانے اس شخص کے باقی کا نسب یا سبب ثابت ہے و باین معنی حق تعالی نے فرمایا کہ نحن الوارثون یعنی ہم باقی رہنے والے ہین بعد فنا ے خلائق کے لیکن نسب اور
سبب کی قید خالق عز شانہ کے حق مین ماخوذ نہین اسواسطے کہ وہ پاک نسب اور سبب سے پاک اور منزہ ہے کذا فی الطحطاوی مختصرا ای الذین ثبت ارثہم بالکتاب
مراد وارثون سے وہ لوگ ہین جنکی ارث کلام مجید سے ثابت ہے اس کتاب اللہ مین باپ اور مان اور زوج اور زوجہ اور بیٹی اور بیٹیون اور بھائی اور بہنون کی میراث
ثابت ہے او السنۃ کقولہ علیہ الصلوۃ والسلام اطعموا الجدات السدس یا جنکی ارث سنت سے ثابت ہے جیسا کہ یہ حدیث رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ دادیون
کو سدس کا اطعام کر دو یعنی چھٹا حصہ انکو دو ہم جدہ کی ارث سنت سے ثابت ہے اسی طرح سگی بہنون کی بیٹیون کے ساتھ سنت وہ ہے جو رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم سے قولاً یا فعلاً مروی ہوا اور حدیث کا لفظ قول کو مخصوص ہے اور کشف المنار مین ہے کہ مطلق لفظ سنت کا سنت نبوی کے خاص کا مقتضی نہین اسواسطے
کہ اہل شرع کے عرف مین مطلق لفظ سنت سے دین کا طریقہ مراد ہے خواہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا قول یا فعل ہو یا اصحاب کبار رضی اللہ عنہم کا کذا فی الطحطاوی
او الاجماع جعل الجد کالاب وابن الابن کالابن یا جنکی ارث اجماع امت سے ثابت ہو جیسا کہ دادا کو باپ کے مانند قرار دینا اور پوتے کو بیٹے کے مانند ٹھہرانا

ہیں واقع ہوا تو اسمیں اور باقی عصبات میں کوئی اور وارث نہیں تو ذوی الارحام پر مقدم ٹھہرا اور معتق مذکور ذوی الفروض پر پیچھے مقدم ہے اور یہی قول ہے علی مرتضیٰ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہما کا اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے نزدیک وہ موخر ہے ذوی الارحام سے اور معتق جمہور کا قول ہے اور فریقین کے دلائل مطولات میں مذکور ہیں ثم عصبتہ بنفسہ علی الترتیب المقدم لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم الولاء لحمۃ کلحمۃ النسب پھر مولی العتاقہ کے بعد اسکا عصبہ بنفسہ ہے بنابر ترتیب مقدم کے اس حدیث کی دلیل سے کہ ولا قرابت ہے نسب کی قرابت کے مانند عصبہ بنفسہ کی قید اسواسطے لگائی کہ مولی کا عصبہ بنفسہ مقدم ہے اسکے عصبہ بغیرہ پر یعنی آزاد کرنیوالے کا آزاد کرنیوالا موخر ہے نسبی عصبہ سے اور بموجب ترتیب مقدم کے ابن معتق مقدم ہے پھر ابن الابن اگرچہ سافل ہو پھر باپ معتق کا پھر اسکا دادا اگرچہ عالی ہو الی آخر التفصیل پھر معتق کا معتق علی الترتیب المذکور پھر اسکے عصبات معلوم کرنا چاہیئے کہ آزاد کرنیوالے کی میراث غلام آزاد نہیں پاتا جمہور کے نزدیک خلافا لاسحاق بن راہویہ والحسن بن زیاد اور اس حدیث میں الولاء لحمۃ کلحمۃ النسب سے مراد ولا عتاقہ ہے نہ ولا میراث یعنی ولا عتاقہ قرابت حاصلہ ہے عتق کے سبب سے مانند قرابت حقیقی نسبی کے کذا فی الطحطاوی ملتقطا و اذا ترک المعتق اباہ مولاہ وابن مولاہ فالکل للابن وقال ابو یوسف للاب السدس اور جبکہ غلام آزاد مر گیا اور مولی کا باپ اور بیٹا چھوڑ کر تو سب مال مولی کے فرزند کا ہے اور ابو یوسف نے فرمایا کہ باپ کے واسطے چھٹا حصہ ہے او ترکہ جدہ المولی واخاہ فہو للجد علی الترتیب المتقدم و قالا بینہما کالمیراث یا غلام آزاد نے اپنے مولی کا دادا اور اسکا بھائی چھوڑا تو تمام مال دادا کا ہے بنابر ترتیب کے جو عصبہ بنفسہ میں مذکور ہو چکی اور صاحبین نے کہا کہ دونوں کے مابین مال تقسیم ہوگا میراث کے مانند ولیس ہنا عصبۃ بغیرہ ولا مع غیرہ لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام لیس للنساء من الولاء الا ما اعتقن الحدیث اور یہاں یعنی ولا عتاقہ میں عصبہ بغیرہ نہیں اور نہ عصبہ مع غیرہ بدلیل قول آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام کے کہ عورتوں کو ولا میں کچھ حصہ نہیں مگر اس غلام کا ولا ہے جسکو عورتوں نے آپ آزاد کیا الی آخر الحدیث اور عصبہ بغیرہ اور عصبہ مع غیرہ چونکہ عورتیں ہوتی ہیں اسواسطے ولا عتاقہ میں نہ ہونگی بموجب حدیث کے بعد نقل ہوا اور یہ حدیث ٹکڑا ہے اس حدیث طویل کا جو سراجیہ میں مذکور ہے وہو ان کان فیہ شذوذ لکنہ تاکد بکلام کبار الصحابۃ فصار بمنزلۃ المشہور کما ابطلہ السید واقرہ المصنف یہ حدیث میں اگرچہ شذوذ ہے لیکن وہ متأکد ہو گئی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے کلام سے تو وہ حدیث بمنزلہ حدیث مشہور کے ہو گئی جیسا کہ سید شریف نے فرائض شریفی میں اسکو شرح بیان کیا ہے اور مصنف نے اسکو اپنی شرح میں ثابت رکھا ہے شاذ وہ حدیث ہے جسکو ثقہ راوی اور راویوں کے مخالف روایت کرے تو جسکی روایت میں راوی متفرد ہوا تو اسکو نظر کرنا چاہیے اگر اسکی روایت اس راوی کے مخالف ہو جو اس سے زیادہ تر حافظ اور ضابط ہے تو اسکی روایت شاذ مردود ہے یعنی قبول کرنے کے لائق نہیں ہے اور اگر اسکی روایت ثقات کے مخالف نہیں ہے تو اگر اس راوی کے حفظ اور اتقان پر اعتماد ہے تو وہ مقبول ہے اسکا افراد صحت حدیث میں قادح نہیں اور اگر اسکے حفظ اور اتقان پر اعتماد نہیں تو اسکی حدیث خارج ہے حدیث صحیح سے اور حدیث مشہور وہ ہے جو قرن اول میں آحاد ہو پھر قرن ثانی اور بعد کے میں متواتر ہو گئی ہو اور چونکہ قرن اول یعنی صحابہ کرام ثقات اور عدول ہیں تو انکی گواہی بمنزلہ متواتر کے حجت ہے جصاص نے کہا کہ مشہور متواتر کی دوسری قسم ہے حضرات فاروق اور مرتضیٰ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہم نے فرمایا کہ عورتوں کو ولا میں کچھ نہیں کذا فی الطحطاوی ثم شرع فی الحجب فقال ولا یحرم ستۃ من الورثۃ بحال البتۃ الاب والام والابن والبنت ای الابوان والولدان والزوجان پھر مصنف نے عصبات کے بیان کے بعد حجب کا بیان شروع کیا سو یوں کہا کہ چھ وارث کسی حالت میں محروم میراث سے نہیں ہوتے البتہ یعنی یقینا باپ اور ماں اور بیٹا اور بیٹی یعنی والدین اور ولدین اور زوج اور زوجہ ہم باپ کے واسطے یا سدس ہے یا عصوبت ہمیشہ اور ماں کا سدس ہے یا ثلث کل ہے یا ثلث باقی ہمیشہ اور بیٹا تو ہمیشہ عصبہ ہوتا ہے اور بیٹی تین حال سے خالی نہیں اسکا یا نصف ہے یا ثلثین یا عصوبت للذکر مثل حظ الانثیین اور زوج کا یا نصف ہے یا ربع ہے ہمیشہ اور زوجہ کا یا ربع ہے یا ثمن ہمیشہ و فریق یرثون بحال و یحجبون حجب الحرمان بحال اخری وہم غیر ہولاء الستۃ سوا انکا تو عصبات اور ذوی الفروض اور ایک فریق وہ ہے جو ایک حال میں تو وارث ہوتے ہیں اور دوسرے حال میں بالکل محجوب ہوتے ہیں اور وہ فریق سوا ان اشخاص ستہ مذکورین کے ہیں خواہ وہ عصبات ہوں یا ذوی الفروض ہم عصبات تو جیسے بھائی اور بھتیجے اور ذوی الفروض جیسے سگی اور سوتیلی بہنیں وغیرہ

یعنی علے اصلین اور حجب کی بنا دو اصلوں پر ہے یعنے محجوب ہونا پایا جاتا ہے دو ذاتون کے ہونے سے یا ایک کے ہونے سے تو جن قریبون میں دونوں اصلین یا ایک اصل
پائی گئی تو وہ قریب محجوب ہونگے والا وارث ہونگے احدہما انہ یحجب الاقرب منہم سواہم الابعد بالامر بنداقدم الاقرب فالاقرب اتحد الی السبب ام لا ایک اصل یہ ہے
کہ انکے سواے جو کبھی محروم نہیں ہوتے اور وارثون میں سے قریب تر بعید تر کو محجوب کر دیتا ہے اسواسطے کہ مذکور ہو چکا کہ اقرب فالاقرب مقدم ہوتا ہے تو خواہ دونوں
قرابت والے سبب ارث میں متحد ہوں یا نہوں ہم جنس حجب حاصل ہوتا ہے اقرب اور ابعد کے پائے جانے سے تو اقرب ابعد کا حاجب ہوتا ہے چنانچہ عصبات میں مذکور ہو چکا کہ
میت کا جزئیت کے اصل کا حاجب ہوتا ہے اور اصل میت اپنے فرع ذاتی کی حاجب ہے اور فرع پدری فرع جدی کی حاجب ہے وعلی ہذا القیاس فوی الفروض میں اقرب
(یعنے بیٹا پوتے کا حاجب ہے ۱۲)
ابعد کا حاجب ہے اتحاد سبب کی مثال چنانچہ جدات مع الام اور بنات الابن مع الصلبیات اور سوتیلی بہنیں سگی بہنوں کے ساتھ اور عدم اتحاد سبب کی مثال باپ کے بھائی
ہے والثانی ان من ادلی بشخص لا یرث معہ کابن الابن لا یرث مع الابن اور حجب کی دوسری اصل یہ ہے کہ جسکی قرابت کسی ہو بواسطہ ایک شخص کے تو وہ وارث نہوگا اس
شخص متوسط کے ساتھ چنانچہ پوتا وارث نہیں ہوتا بیٹے کے ساتھ یعنے پوتے کی قرابت بواسطہ بیٹے کے ہے تو پوتا اور دادا کا وارث نہوگا باپ کے ہوتے الا اولاد الام فیرثون معہا
لانعدام استحقاقہا الترکہ بجہتہ واحدۃ مگر مادری بھائی ہوتا ماں کے ساتھ وارث ہوتا ہے اسواسطے کہ ماں تمام ترکہ کو نہیں پاتی ایک جہت سے یعنے ہر چند میت کی قرابت مادری بھائی سے
بواسطہ ماں کے ہے تو مقتضا اصل ثانی یہ تھا کہ مادری بھائی ماں کے ساتھ وارث نہوتا مگر اسکی وراثت اسوجہ سے ہوئی کہ ماں سب ترکہ کی مستحق نہیں ہوتی فقط ایک
فرضیت کی جہت سے اور اگر ماں عصبات میں سے کوئی باقی نہیں ہوا تو ماں کے تو اب بہ تمام ترکہ پاویگی نہ ایک جہت سے بلکہ دو جہت سے فرضا وردا والمحروم
کابن کافر او قاتل لا یحجب عندنا اصلا اور محروم المیراث چنانچہ کافر یا قاتل بیٹا ہمارے نزدیک اصلا حاجب نہیں ہوتا نہ حجب حرمان نہ حجب نقصان ہم حجب محروم میں
صلاحیت میراث کی اصلا نہیں تو وہ استحقاق ارث میں میت کے مانند ہو گیا تو اسیطرح حق حجب میں وہ بمنزلہ میت کے ہے بوجہ فوات اہلیت کی وجہ سے ویحجب المحجوب
اتفاقا کام الاب تحجب بالاب وتحجب ام الام اور محجوب حاجب ہوتا ہے باتفاق حنفیہ اور ابن مسعود کے کذا فی شرح السراجیہ چنانچہ دادی محجوب ہوتی ہے باپ کے
ہونے سے لیکن محجوب کرتی ہے نانی کی ماں کو جیسے کالاخوۃ والاخوات فانہم یحجبون بالاب حجب حرمان ویحجبون الام من الثلث الی السدس حجب نقصان
اور چنانچہ بھائی اور بہنیں کہ وہ محجوب ہوتی ہیں باپ کے ہونے سے حجب حرمان کہ یعنے بالکل محجوب ہو جاتی ہیں اور بھائی بہنیں ماں کی حاجب ہوتی ہیں ثلث سے سدس تک
حجب نقصان کہ یعنے بالکل حاجب نہیں ہوتی بلکہ حصہ کم کر دیتی ہیں کہ ماں کا تہائی حصہ کم ہو کر چھٹا حصہ ہوتا ہے پہلی مثال حجب حرمان کی ہے اور دوسری حجب نقصان کی
وتحقق حجب النقصان لخمسۃ بالام وبنت الابن مع البنت والاخت لاب مع الاخت لابوین والزوجین اور حجب نقصان پانچ شخصوں کو خاص ہوتا ہے ماں اور پوتی اور سوتیلی بہن اور زوجہ اور زوج کو ہم
ماں تو محجوب ہوتی ہے ثلث سے سدس تک ولد یا ولد الابن کے ہونے سے یا دو بھائی یا دو بہنوں کے ہونے سے اور پوتی محجوب ہوتی ہے بنت صلبی کے ہونے سے
نصف سے سدس تک اور سوتیلی بہن محجوب ہوتی ہے سگی بہن کے ہونے سے نصف سے سدس تک اور زوج محجوب ہوتا ہے نصف سے ربع تک اور زوجہ محجوب ہوتی ہے ربع سے ثمن تک
ولد یا ولد الابن کے ہونے سے کذا فی الطحطاوی وتسقط بنو الاعیان وہم الاخوۃ والاخوات لاب وام ثلثۃ بالابن وابنہ وان سفل وبالاب اتفاقا وبالجد
عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی اور بنی اعیان یعنی سگے بھائی اور سگی بہنیں ساقط ہو جاتی ہیں تین شخصوں کے ہونے سے انہیں سے ایک بیٹا اور پوتا ہے اگرچہ سافل ہو اور دوسرا باپ ہے
باتفاق امام و صاحبین کے اور تیسرا شخص دادا ہے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ہم برادران ثانی کا ذکر کرنا حجب کے مناسب ہے اور بعضی مصنفین نے مصنف کے مانند فرض کیا
اور انکے مستحقون کو ذکر کیا اور بعض وارثون کے سقوط کا حال حجب میں بیان کیا اسی مناسبت کی وجہ سے اور بعضوں نے چنانچہ صاحب سراجیہ نے ہر وارث کے تمام حالات ذکر کر کے
بیان کر دیے تو باب الحجب میں حالت سقوط کے ذکر کرنے کی کچھ حاجت نہ رہی کیونکہ جمیع حالات کے حالت سقوط بھی مقدم ذکر ہو چکی کذا فی الطحطاوی وقالا یقاسمہم علی اصول
زید ویفتی بالاول وہو السقوط کما ہو مذہب ابی حنیفۃ واصول زید مبسوطۃ فی المطولات اور صاحبین نے کہا کہ دادا سگے بھائیوں سے مقاسمہ کرتا ہے زید بن ثابت رضی اللہ عنہ
کے اصول پر اور فتوی دیا گیا ہے اول قول کا یعنے جد کے ساقط ہونے کا جیسا کہ وہ امام کا مذہب ہے اور اصول زید کے مطولات فقہیہ میں شرح و مذکور ہیں ہم نے اختصار پر حصول کیا

زیادہ یون مذکور ہین کہ جب جد بنی الاعیان کے ساتھ مجتمع ہو تو جد ایک بھائی کے برابر ہو اگر برابر ہو گا مقاسمہ کریگا جبتک مقاسمہ سے جد کا حصہ ثلث سے کم نہو اور اگر ثلث سے کم ہو گا تو اسکے لیئے ثلث مفروض ہو گا اور باقی دو تہائیان بھائیون مین للذکر مثل حظ الانثیین قسمت ہونگی چنانچہ اگر ایک بھائی اور جد ہو تو مقاسمہ بہتر ہے کہ تین سہم ہونگے دو سہم بھائیون کے اور ایک سہم جد کا اور اگر جد اور دو بھائی ہین تو ہر ایک کو ثلث مال ملیگا اور اگر جد اور تین بھائی ہین تو تہائی مال جد کا فرض ہے اور باقی مال بھائیون مین مقسوم ہوگا کہ اس صورت مین مقاسمہ سے چوتھائی مال جد کو ملتا ہے اور وہ تہائی سے کم ہے اور اگر جد اور بھائیون کے ساتھ کوئی صاحب فرض ہو تو اسکو فرض دیا جاویگا پھر باقی مال کیا جاویگا کہ جد کے لیئے جو حالت کہ زیادہ بہتر ہو مقاسمہ یا ثلث ما بقی یا سدس کل جو اسکے حق مین بہتر ہو گا وہ اسکو دیا جاویگا اور باقی مال بنی الاعیان مین للذکر مثل حظ الانثیین قسمت ہوگا کذا فی الطحاوی مختصرا و فی الوہبانیۃ وما اسقطوا اولاد بنی علات قد سقوط الشی ای الجد الخ روسیا نیہ مین ہے کہ اصحاب نے سگے بھائیون اور سوتیلے بھائیون کو دادا کے ساتھ ساقط نہین کیا ہے اور الینبوع مین ہے یعنی امام اعظم نے ان کو ساقط کیا ہے اور یہی قول امام کا مختار اور معتمد ہے قولہ وعلیہ الفتوی اور یہی سے کہ یعنی جد مثل باپ کے وارث ہوتا ہے اور اسکے ساتھ وعلیہ الفتوی کما فی الملتقی وغیرہ قال بعضہم فی شرحہ علی قولہ وعلیہ الفتوی ای سقوط بنی الاعیان ہین امام کے قول پر فتوی ہے چنانچہ ملتقی اور سراجیہ مین مذکور ہے اگرچہ سراجیہ کے مصنف نے سراجیہ کی شرح مین کہا ہے کہ یہ جائز ہے کہ قول پر فتوی ہو تسقط بنو الاعیان و ہم الاخوۃ والاخوات لابیہم ای بنو الاعیان ایضا و ہو لا ای بنی بالابن و ابنہ و بالاب بجد و کذا بالاب الاتفاق الا یوسف اذا اصابت عصبۃ کما علمہ اور ذو العلات یعنے سوتیلے بھائی اور سوتیلی بہنین ساقط ہوجاتی ہین سگے بھائیون سے بھی اور ان سب سے جنکے مذکور ہوئے یعنی بیٹا اور ولد الابن اور باپ اور دادا اور اسی طرح ساقط ہوتی ہین سگی بہن سے جبکہ وہ عصبہ ہو جاتی بیٹی کے ساتھ چنانچہ تو اسکو معلوم کرچکا ہے کیونکہ بنی اعیان قرابت مین اقوی ہین بنی علات سے لہذا انکے ہونے سے وہ ساقط ہوجاتے ہین اور جبکہ سگی بہن بیٹی کے ساتھ ملی تو وہ عصبہ بغیرہ ہوگئی تو اگر میت نے بیٹی اور سگی بہن اور سوتیلے بھائی چھوڑے تو بیٹی نصف لیگی باعتبار فرضیت کے اور سگی بہن نصف باقی لیگی باعتبار عصوبت کے اور سوتیلے بھائی ساقط ہوجاوینگے کذا فی الطحاوی و تسقط بنو الاخیاف و ہم الاخوۃ والاخوات لام بالولد وولد الابن وان سفل وبالاب والجد بالاجماع لانہم من قبیل الکلالۃ کما بسطہ السید اور بنی اخیاف یعنی مادری بھائی اور مادری بہنین ساقط ہوجاتی ہین ولد اور ولد الابن سے اگرچہ وہ سافل ہو اور باپ اور دادا سے باتفاق ائمہ اور صاحبین کے اسواسطے کہ مادری اولاد قبیل کلالہ سے ہین یعنی ضعیف القرابت ہین چنانچہ سید شریف نے فرائض شریفی مین اسکو شرح بیان کیا ہے ہم بالاجماع جد سے مرتبہ ہو یعنی برخلاف بنی اعیان اور بنی علات کے کہ وہ فقط امام کے قول پر جد کے ساتھ ساقط ہوتے ہین نہ صاحبین کے قول پر وتسقط الجدات مطلقا ابویات او امیات بالام اور ماں کے ہونے سے ساقط ہوتی ہین جدات مطلقا خواہ پدری جدہ ہوں یا مادری یعنی دادیان اور نانیان ماں سے ساقط ہوجاتی ہین والابویات بالاب اور جدات پدری یعنی دادیان باپ کے ہونے سے ساقط ہوجاتی ہین وکذا بالجد الا ام الاب ان علت فانہا ترث مع الجد لانہا لیست من قبلہ بل ہی زوجتہ فکانا کالابوین اور اسیطرح سے جدات ساقط ہوجاتی ہین دادا کے ہونے سے مگر باپ کی ماں اگرچہ عالی ہو چنانچہ باپ کی نانی ساقط نہین ہوتی اسلیئے کہ وہ وارث ہوتی ہے جد کے ساتھ اسواسطے کہ باپ کی ماں کی قرابت دادا کی جہت سے نہین بلکہ وہ جدہ زوجہ ہے جد کی تو وہ دونون ماں باپ کے مانند ہوئے یعنی اصلی قرابت مین تو جیسے والدین وارث ہوتے ہین ویسے جد اور جدہ وارث ہونگے ویحجب القربی من ای جہۃ کانت البعدی کذلک ای وارثۃ کانت القربی ام محجوبۃ کما قدمناہ اور جدہ قریبہ کسی جہت سے ہو یعنی خواہ ماں کی جہت سے ہو خواہ باپ کی جہت سے وہ جدہ بعیدہ کو اسیطرح ہر جہت والی کو محجوب کرتی ہے خواہ قریبہ وارث ہو یا وارث نہو چنانچہ ہمنے اسکو مقدم بیان کیا ہے تحجب المحجوب کی شرح مین ہم تو چار صورتون مین حجب حاصل ہوتا ہے ایک یہ ہے کہ جدہ قریبہ مادری جدہ بعیدہ مادری کو محجوب کرتی ہے دوسرے یہ کہ جدہ قریبہ مادری جدہ بعیدہ پدری کو محجوب کرتی ہے تیسرے یہ کہ جدہ قریبہ پدری جدہ بعیدہ پدری کو محجوب کرتی ہے چوتھے یہ کہ جدہ قریبہ پدری جدہ بعیدہ مادری کو محجوب کرتی ہے واذا اجتمعن کانت الجدات قرابتہ واحدۃ کام ام الاب کذا فی نسخ المتن والشرح والصواب الموافق للسراجیۃ وغیرہا کام ام الاب وقد تقدم ان القربی تحجب البعدی

کہتے ہیں اور دادا کے واسطے چھٹا حصہ زوج اور ماں کے ساتھ تو یہ مسئلہ عول کریگا نو سہم کی طرف ہم اس مسئلہ کو اکدریہ کہتے ہیں توضیح اسکی یہ ہے کہ زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سگی بہن یا سوتیلی بہن کو دادا کے ساتھ صاحب فرض نہیں کہتے بلکہ اسکو دادا کے ساتھ عصبہ کہتے ہیں مگر مسئلہ اکدریہ میں اسکو دادا کے ساتھ صاحب فرض کہتے ہیں صورت اکدریہ کی یہ ہے کہ زوج ہے اور ماں اور دادا اور سگی بہن یا سوتیلی بہن زوج کیواسطے نصف ہے اور ماں کیواسطے ثلث اور دادا کیواسطے سدس اور بہن کیواسطے نصف پھر دادا اور بہن کا حصہ ملا کر بانٹا جاتا ہے للذکر مثل حظ الانثیین سو اسلئے کہ اصل سہم دادا کے واسطے بہتر ہے سدس اور ثلث باقی سے اور اس مسئلہ کی اصل چھ سہم ہے لیکن عول کرتا ہے نو سہم کی طرف تو چھ سہم میں تین سہم زوج کے اور ماں کے دو سہم اور دادا کا ایک سہم تو بہن کیواسطے کچھ نہ رہا تو اول مسئلہ چھ میں تین سہم کو زیادہ کیا تو نو سہم ہوگئے دادا کا ایک سہم اور بہن کے تین سہم مجموع دونوں حصوں کا چار سہم ہوا انکو دادا اور بہن پر للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کیا چونکہ تقسیم چار سہم کی تین حصوں پر مستقیم نہیں لہذا تین کو نو میں ضرب کیا تو حاصل ستائیس ہوئے زوج کے نو سہم اور ماں کے چھ سہم اور دادا کے تین سہم اور بہن کے نو سہم پھر دادا کا حصہ بہن کے حصے کے ساتھ ملایا تو بارہ سہم ہوئے سو انکو دونوں میں للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کیا تو دادا کو آٹھ سہم ملے اور بہن کو چار تو زید رضی اللہ عنہ نے بہن کو ابتدا میں صاحب فرض قرار دیا تاکہ وہ میراث سے محروم نہ رہے اور انتہا میں عصبہ کر دیا تاکہ اسکا حصہ دادا کے حصے سے زیادہ نہ ہو جائے اور اس مسئلہ کو اکدریہ کہتے ہیں سو اسلئے کہ بنی اکدر کی ایک عورت کا واقعہ ہے یعنی بنی اکدر کی قوم کی ایک عورت مر گئی زوج اور ماں اور دادا اور سگی یا سوتیلی بہن چھوڑ کر تو زید بن ثابت پر انکا مذہب اس مسئلہ میں مشتبہ اور مکدر ہو گیا کذا فی السراجیہ وشرحھا اشرفی ملتقطا وعند ابی حنیفۃ واحمد تسقط الاخت اور مسئلہ مذکورہ میں امام ابو حنیفہ اور امام احمد بن حنبل کے نزدیک بہن ساقط ہو جاتی ہے ہم تو امام کے نزدیک اصل مسئلہ چھ سہم سے ہے تین سہم زوج کے اور دو سہم ماں کے اور ایک سہم یعنی سدس دادا کا اور بہن محروم ہے دادا کے حاجب ہونے سے باپ کی مانند قلت وحاصلہ انہ لیس عند الحنفیۃ مسئلۃ المشترکۃ اتفاقا ولا مسئلۃ الاکدریۃ علی المفتی بہ کما ہو میں کہتا ہوں اور حاصل کلام کا یہ ہے کہ حنفیوں کے نزدیک مشترکہ کا مسئلہ بالاتفاق نہیں ہے اور صاحبین کے نزدیک ثابت نہیں اور نہ اکدریہ کا مسئلہ ثابت ہے امام کے قول مفتی بہ پر چنانچہ مذکور ہو چکا اسی باب میں نزد قولہ ویسقط بنو الاعیان بالابن والاب والجد امام کے نزدیک دادا باپ کے برابر ہے تو بہن کا حاجب ہوگا باپ کی مانند اور صاحبین کے نزدیک دادا باپ کے برابر نہیں بہر حال میں تو صاحبین کے قول پر مسئلہ اکدریہ ثابت ہوگا کذا فی الطحطاوی

## باب العول

یہ باب ہے عول کے مسائل میں ہم عول بفتح اول وسکون ثانی لغت میں بمعنی جور وغلبہ ورفع وزیادت کے مستعمل ہے لیکن معنی اخیر زیادہ مناسب تر ہے معنی اصطلاحی سے سو اسلئے کہ جب مسئلہ تنگ ہو گیا فروض مجتمعہ سے تو ترکہ کو اکثر عدد کی طرف مرتفع اور زیادہ کر دیا اسکے مخرج سے تاکہ جمیع ورثہ کے فرائض میں نقصان داخل ہو جائے وضدہ الرد کما سیجیء اور عول کے مخالف رد ہے چنانچہ اسکا بیان آگے آویگا ہم اسواسطے کہ عول سے ذوی الفروض کے سہام گھٹ جاتے ہیں اور اصل مسئلہ بڑھ جاتا ہے اور رد سے سہام بڑھ جاتے ہیں اور اصل مسئلہ گھٹ جاتا ہے یا یوں تقریر کیجیے کہ عول میں سہام فاضل ہو جاتے ہیں مخرج پر اور رد میں مخرج فاضل ہو جاتا ہے سہام پر کذا فی الطحطاوی ہو زیادۃ السہام اذا کثرت الفروض علی مخرج الفریضۃ لیدخل النقص علی کل منہم بقدر فرضہ کنقص ارباب الدیون بالمحاصۃ عول اصطلاح میں عبارت ہے سہام ورثہ کے زیادہ کر دینے سے جبکہ فروض زیادہ ہو جاویں فریضہ کے مخرج پر تاکہ نقصان اور کمی داخل ہو ہر وارث پر بقدر اسکے فرض حصے کے جیسے نقصان داخل ہوتا ہے ارباب دیون پر بسبب محاصہ کے یعنی ہر دائن اپنا حصہ ناقص پاتا ہے بقدر حصہ متروکہ کی تنگی کے سبب سے یعنی جیسے میت مدیون کے متروکہ میں ارباب دیون حصہ رسد اور ادا سا ہی پاتے ہیں ہم الحاصل کہ عول اس سے عبارت ہے کہ جب مخرج ادائے فروض سے تنگی کرے تو مخرج پر کچھ اسکے اجزا سے زیادہ کیا جاوے چنانچہ سدس یا ثلث وغیر ذلک من الکسور الموجودۃ فیہ خلاصہ یہ ہے کہ جب المخرج تنگی کرے وفاء فروض مجتمعہ سے تو ترکہ کو اس عدد کی طرف مرفوع کرنا چاہیے جو کہ اس مخرج سے اکثر ہو پھر تقسیم کرنا چاہیے تاکہ نقصان داخل ہو جمیع وارثوں کے حصوں میں ایک نسبت پر یعنی یکساں کمی ہو بقدر حصوں کے کذا فی شرح نفی الطحطاوی نے کہا اور جتنا نقصان ہر وارث پر داخل ہوتا ہے اسکا اندازہ معلوم ہوتا ہے کسر زائد کی نسبت کرنے سے عدد اکثر کی طرف مثلاً اگر زوج اور دو سگی بہنیں وارث ہوں تو نصف اور ثلثین جمع ہوئے تو مسئلہ چھ سے ہے اور عول کریگا سات کی طرف تو زوج پر نقصان

فروض سے تو اس عبارت مصنف کی یہ تفریع صحیح ہوئی سو اگر مخرج بڑھ رہا فروض سے اور حالانکہ وہان کوئی عصبہ نہیں ہے تو وہ فاضل رد کیا جائیگا اصحاب
فروض پر بقدر اُنکے سہام کے بالاتفاق بیت المال کے بگڑ جانے کے سبب ہم فاضل مال کو رد کرنا ذوی الفروض پر قائل ہر تقی اور اُنکے تابعین جیسے حنفیہ
وغیرہم کا قول ہے اور زید بن ثابت نے کہا کہ فاضل ذوی الفروض پر رد نہوگا بلکہ وہ بیت المال کا ہے اور اسی قول کو مالک نے اور شافعی نے لیا ہے اور شافعی محقق
کہتے ہیں کہ اگر بیت المال فاسد ہو گیا تو ذوی الفروض پر رد کرنا چاہیے اور ہم حنفیوں کے بہت دلائل ہیں ازانجملہ یہ آیت قرآنی ہے و اولوا الارحام بعضہم اولی ببعض
فی کتاب اللہ یعنی بعض اہل قرابت اولی بمیراث ہیں بعض سے بسبب قرابت کے تو اس آیت سے استحقاق جمیع میراث کا بوجہ صلہ رحمی کے ثابت ہوا اور آیت
مواریث نے مال کے جزو معین کا استحقاق واجب کر دیا ہر وارث کے واسطے تو دونوں آیتوں پر عمل کرنا واجب ہے اس طرح پر کہ ہر وارث کو حصہ دیا جاتا ہے موافق
کی آیت کے حکم سے پھر باقی مال انھیں وارثوں کو پھیر دیا جاتا ہے بوجہ صلہ رحمی کے اس آیت کے حکم سے اور یہ جو شارح نے رد فاضل کے لیے فساد بیت المال کو
علت بیان کیا سو ظاہر صحیح نہیں اسواسطے کہ رد فاضل ہمارے نزدیک بیت المال پر مقدم ہے اگرچہ بیت المال منتظم ہو بلکہ اس تعلیل کا محل زوجین اور بنات
معتق اور اسکے قرابت دار ہیں یعنی اگر مراتب مذکورین سے کوئی نہو سواے بیت المال کے تو یہ لوگ مقدم ہیں بیت المال پر علت مذکورہ کی وجہ سے اور اگر فساد
بیت المال کو اجماع کی علت قرار دیجیے تو بھی ظاہر اور درست نہیں اسواسطے کہ رد فاضل کا قول بعض شافعیہ کا قول ہے اور امام مالک کا یہی مذہب مشہور ہے کہ فاضل
مال بیت المال ہے اگرچہ وہ منتظم نہو کذا فی الطحطاوی الا علی الزوجین فلا یرد علیہما فاضل مال جمیع ذوی الفروض پر رد ہوگا مگر زوج اور زوجہ پر رد نہوگا
ہم زوجین پر اسواسطے رد نہوگا کہ انھیں قرابت ثابت نہیں اور علت رد کی قرابت ہے چنانچہ آیت مذکورہ سے ثابت ہوا اور اگر زوجین باہم قرابت دار ہون تو اُنپر
قرابت کی وجہ سے رد ہوگا نہ زوجیت کی وجہ سے واللہ اعلم وقال عثمان رضی اللہ تعالی عنہ یرد علیہما ایضا قالہ المصنف وغیرہ قلت وجزم فی الاختیار بانہ وہم
من الراوی ترجمہ اور امیر المومنین عثمان رضی اللہ تعالی عنہ نے کہا کہ زوجین پر بھی رد کیا جاے ایسا کہا ہے مصنف وغیرہ نے میں کہتا ہوں اور اختیار شرح مختار
میں اسپر یقین کیا ہے کہ یہ یعنی عثمان رضی اللہ تعالی عنہ کی طرف اس قول کا نسبت کرنا راوی کا وہم اور غلط ہے تو اسکی طرف سے اجتہاد کرو ہم طحطاوی نے کہا کہ نقل قول
عثمانی پر یہ اعتراض ہے کہ شارحین کا اتفاق ہے اور شارحین کنز بھی اسکو نقل کرتے ہیں اور تحقیق شرح میں اس قول کی صحت اور دلیل مذکور ہے اور ممکن ہے جواب یہی انتہی والعلم
وفی الاشباہ انہ ای [illegible] یفتی بالرد علی الزوجین فی زماننا لفساد بیت المال وقد بناہ فی الولاء اور اشباہ میں ہے کہ مال فاضل زوجین پر رد کیا جاے بسبب فاسد ہوجانے بیت المال کے
اور ہم اسکو مقدم ذکر کر چکے ہیں کتاب الولاء میں ہم یہ مسئلہ کتاب الفرائض کے مراتب ورثہ کے ذکر میں حاشیہ طحطاوی سے بتصریح تمام مذکور ہو چکا ثم مسائل الرد اربعة
اقسام لان المردود علیہ اما صنف او اکثر وعلی کل اما ان یکون من لا یرد علیہ اولا یکون پھر معلوم کرنا چاہیے کہ مسائل رد کے چار قسم ہیں اسواسطے کہ
جن لوگون پر رد فاضل ہوتا ہے وہ ایک قسم کے ہیں یا چند قسم ہیں اور ہر تقدیر پر یا اُنکے ساتھ وہ لوگ ہیں جنپر رد نہیں ہوتا ہے یا وہ لوگ نہیں پس اگر الاول ان اتحد جنس
المردود علیہم کبنتین او اختین او جدتین قسمة المسئلة من عدد رؤسہم ابتداء قطعا للتطویل سو اول قسم یعنی اگر دوبارہ پانے والوں کی جنس متحد ہو
چنانچہ دو بیٹیاں یا دو بہنیں یا دو دادیان یا نانیان ہون تو سر سے تقسیم ہوگا مسئلہ وارثون کی شمار سے تاکہ تطویل قطع ہو جاے یعنی چونکہ جمیع ترکہ انھیں وارثون کا ہے فرض اور رد
کی راہ سے اور ذاتیں انکی یکسان برابر ہیں ایک کو دوسرے پر زیادتی نہیں تو ہر وارث کو برابر بانٹ دیا جاے اسواسطے کہ اگر ہر ایک کو اول بقدر انکے فرض کے دیا جاے
پھر دوسرے بار باقی مال انکو بقدر انکے سہام کے دیا جاے تو دوبار قسمت کرنا ہوگا تو سب ترکہ ابتدا سے برابر بانٹ دینا مختصر اور آسان تر ہے والثانی ان کان المردود
علیہ جنسین او ثلاثة لا اکثر بالاستقراء فمن عدد سہامہم اور قسم ثانی اگر دوبارہ پانے والی دو جنس یا تین جنس کے لوگ ہون تو انکے سہام کے شمار سے
قسمت ہوگی شارح نے کہا تین جنسوں سے زیادہ نہیں ہوتی بسبب استقراء کے یعنی جزئیات کے تتبع کرنے سے معلوم ہوا کہ تین جنسوں سے زیادہ چوتھی جنس مردود علیہم کی
پائی نہیں گئی فمن اثنین لو سدسان وثلاثة لو ثلث وسدس واربعة لو نصف وسدس وخمسة لو ثلثان وسدس تقسیم المسائل فقط تو دو سے قسمت ہوگی اگر دو سدس

ہون اور تین سے قسمت ہوگی اگر ایک ثلث اور ایک سدس ہو اور چار سے قسمت ہوگی اگر نصف اور سدس ہو اور پانچ سے قسمت ہوگی اگر دو ثلث اور
ایک سدس ہو مسافت گھٹانے کے واسطے یہ طریقہ اختیار کیا ہم دو سدس ہونگی یہ صورت ہے کہ جدہ اور اخیافی بہن وارث ہین تو مسئلہ چھ سے ہے جسمین انکے دو سہم
ہین فرضیت کی راہ سے تو اصل مسئلہ دو سے قرار دیا اور ترکہ دو نون پر قسمت کر دیا نصف نصف ہر ایک کو پہنچ گیا [illegible] مال ملا اور اگر ہر ایک کو ایک ایک سہم دیا جاتا تو
تین پر قسمت کرنے کی ضرورت ہوتی اور ثلث اور سدس جمع ہونے کی یہ صورت ہے کہ دو اخیافی بھائی اور ماں وارث ہین تو اس تقدیر پر بھی مسئلہ چھ سے ہے اور دو ثلث
کے سبب سہام ہین تو اصل مسئلہ تین سے قرار دیا اور لہٰذا سہام کے تین تہائی کر کے بانٹ دیا تو اخیافی بھائیون کو دو ثلث مال کے اور ماں کو ایک ثلث دیا اور نصف اور
سدس کی صورت یہ ہے کہ ایک بیٹی اور پوتی وارث ہین یا ایک بیٹی اور ماں وارث ہو تو یہان بھی مسئلہ چھ سے ہے اور مجموع سہام چار ہین تین سہم بیٹی کے اور ایک سہم پوتی
یا ماں کا ہے تو دونون مسئلے چار سے قرار دئیے اور ترکہ کو چار حصے کر کے بانٹ دیا اس طرح کہ تین ربع اسکی بیٹی کے اور ایک ربع ماں کا یا پوتی کا اور ثلثین اور سدس کی صورت یہ ہے
کہ دو بیٹیان اور ماں وارث ہین یا کہ نصف اور دو سدس جمع ہون چنانچہ بیٹی اور پوتی اور ماں وارث ہو یا کہ نصف اور ثلث جمع ہو جیسا کہ ایک حقیقی بہن اور دو اخیافی بہنین جو ماں
کی ایک سگی بہن اور ماں وارث ہو تو ان تینون صورتون مین بھی مسئلہ چھ سے ہے اور سہام ماخوذہ پانچ ہین تو پہلی صورت مین دو بیٹیون کے چار سہم ہین اور ماں کا ایک سہم ہے
تو ترکہ کے پانچ حصے کیے انمین سے چار خمس بیٹیون کے اور ایک خمس ماں کا اور دوسری صورت مین بھی [illegible] اور تینون کی [illegible] چھ کے سہام
ماخوذہ بھی پانچ ہین انمین سے تین سہم بیٹی کے اور ایک سہم پوتی کا اور ایک سہم ماں کا تو ترکہ کے پانچ حصے کر کے بانٹ دیا لہٰذا انکے سہام کے تین خمس
اور پوتی کا ایک خمس اور ماں کا دوسرا خمس اور تیسری صورت مین بھی چھ سے پانچ سہم ماخوذہ ہونگے بہن کے تین سہم اور دو اخیافی بہنون کے دو سہم [illegible]
سگی بہن کے ساتھ دو سہم ہین تو مسئلہ پانچ سے قرار دیا جاویگا اور ترکہ پانچ حصے کر کے قسمت ہوگا مسافت کے واسطے دو قسمون کو ایک قسمت قرار دینگے کہ اخیافی بہنون کا
والثالث ان کان مع الاول ای الجنس الواحد من لا یرد علیہ وہو الزوجان اعطی من لا یرد علیہ فرضہ من اقل مخارجہ وقسم الباقی علی عدد
رؤس من یرد علیہ کزوج وثلث بنات فہی من اربعۃ للزوج واحد لبقی ثلثۃ وہی تستقیم علیہن فلا حاجۃ الی الضرب اور تیسری قسم اگر اول
قسم یعنی متحد الجنس کے ساتھ وہ شخص ہو جسپر رد نہین ہوتا یعنی زوج یا زوجہ تو جسپر رد نہین ہوتا اسکو اسکا فرض دیا جاوے اسکے کم تر مخرج سے
اور باقی رد کیا جاوے انکی ذاتون پر جنپر رد کیا جاتا ہے چنانچہ زوج اور تین بیٹیان وارث ہون تو مسئلہ چار سے ہوگا [illegible] باقی رہے
تین اور وہ تینون بیٹیون پر مستقیم ہین تو ضرب کرنے کی کچھ حاجت نہین ہم زوج کا فرض اولاد کے ساتھ چوتھائی ہے تو اسکا کم تر مخرج چار ہے جسمین سے زوج کو چار مین سے
ایک دیا تو باقی تین تینون بیٹیون پر بلا کسر قسمت ہوگئی ضرب کی کچھ حاجت نہوئی وان لم تستقم فان وافق رؤس من یرد علیہم کزوج وست
بنات ضرب وفقہا وہو ہہنا اثنان فی مخرج فرض من لا یرد علیہ وہو ہہنا اربعۃ تبلغ ثمانیۃ فللزوج اثنان وللبنات ستۃ اور اگر بعد فرض
زوج کے باقی مستقیم نہو تو اگر باقی مین اور انکی ذاتون مین جنپر رد کیا جاتا ہے توافق کی نسبت ہو چنانچہ زوج اور چھ بیٹیان ہین تو انکا وفق
جو کہ یہان دو ہے اسکے مخرج مین ضرب کیا جاوے جسپر رد نہین کیا جاتا اور وہ مخرج یہان چار ہے تو حاصل ضرب آٹھ ہوگا تو زوج کے دو اور بیٹیون کے چھ
ہم فی مخرج زوج چار ہین پھر جب مخرج کو چار سے ایک دیا تو باقی رہے تین وہ چھ بیٹیون پر منقسم نہین ہوتے لیکن تین اور چھ مین توافق بالثلث ہے تو رؤس
بنات کے وفق کو جو یہان دو ہے چار مین ضرب کیا آٹھ حاصل ہوئے اب قسمت صحیح ہوگئی والا توافق بل باین ضرب کل عدد رؤس من یرد علیہ فی
المخرج المذکور کزوج وخمس بنات فالمخرج ہہنا اربعۃ للزوج واحد لبقی ثلثۃ تباین الخمس فاضرب الاربعۃ فی الخمسۃ تبلغ عشرین
کان للزوج واحد اضربہ فی المضروب یکن خمسۃ فہی لہ والباقی ثلثۃ اضربہا فی المضروب تبلغ خمسۃ عشر فلکل بنت ثلثۃ اور اگر
باقی اور عدد رؤس مین توافق کی نسبت نہو بلکہ تباین کی نسبت ہو تو وارثون کے تمام عدد رؤس کو ضرب دیا جاویگا مخرج مذکور مین چنانچہ زوج

اور پانچ بیٹیان تو مخرج یہان چار ہے انمین زوج کا فرض ایک ہے باقی رہے تین وہ پانچ سے مباین ہین تو چار کو پانچ مین ضرب کیا ۲۰ ہوئے زوج کا فرض ایک تھا اسکو ضرب کر
مضروب مین یعنے پانچ مین تو پانچ ہی حاصل ہونگے تو یہی پانچ زوج کا حصہ ہوا اور باقی حصہ بیٹیون کا تین ہے اسکو بھی مضروب مین یعنے پانچ مین ضرب کر حاصل ہونگے پندرہ
تو ہر بیٹی کو تین تین سہم ملینگے ہم یہ صورت بھی صورتین سابقین کے مانند ہے اصل اسکی بارہ سے ہے اجتماع ربع اور ثلثین کی وجہ سے لیکن اسکو چار کی طرف پھیرا
کرو کہ کثیر مخرج ہے فرض زوج کا پھر جب انمین سے زوج کو ایک دیا تو تین باقی رہے وہ پانچ بیٹیون پر مستقیم نہین بلکہ تین مین اور پانچ مین تباین کی نسبت ہے
تو عدد رؤس بنات کو مخرج مین یعنے پانچ کو چار مین ضرب کیا ۲۰ حاصل ہوئے اب مسئلہ صحیح ہوگیا کذا فی الفرائض الشریفیۃ والرابع لو کان مع الثانی ای
الجنسین فقط لا الکل ... ہنا بحکم الاستقراء ای لا یرد مع الربع طوائف اصلا بالاستقراء اور چوتھی قسم اگر قسم ثانی کے ساتھ یعنے فقط دو جنسون کے ساتھ
دو جنسون سے یہان یعنے قسم رابع نہین ہوسکتا بحکم استقراء کے اس واسطے کہ رد کرنا چار جنسون کا اصلا نہین ہوتا استقراء یعنے تتبع جزئیات کی دلیل سے ہم یعنے اگرچہ
قسم ثانی مین اجتماع اجناس ثلثہ ممکن ہے چنانچہ ترجمہ مین اسکی مثال مذکور ہوچکی لیکن قسم رابع مین تین جنس کا اجتماع واقع نہین ہوتا اس واسطے کہ اگر تین جنسون کے ساتھ
من لا یرد علیہ یعنے احد الزوجین کو فرض کیجیے تو چار جنسین ہوجاتی ہین اور جاننا کہ رد کرنا چار جنسون کے ساتھ ہرگز نہین ہوتا استقراء کی دلیل سے ولعل ہذا
نکتہ اقتصارہ فیما مر فقط علی الجنسین اور شاید کہ یہی نکتہ ہو مصنف کے اقتصار کرنے کا دو جنسون پر قسم ثانی کے بیان مین جو متن کے اندر گذر گیا ہم یعنے مصنف نے
جو قسم ثانی مین باوجود امکان اجتماع اجناس ثلثہ کے دو جنس پر اقتصار کیا تو شاید اسی واسطے اقتصار کیا کہ قسم رابع مین اسکا ثمرہ ظاہر ہو کیونکہ قسم رابع مین دو
جنسون کے سوا تیسری جنس نہین ہوتی ہے اور اقتصار سے یہ مراد نہین کہ تیسری جنس نہین ہوتی والاظہر او بالثانی بعضہ لا کلہ فتامل اہ اور اگر اقتصار
علی الجنسین کا یہ نکتہ نہو بلکہ اتفاقی ہو تو مصنف کے کلام مین یہان ثانی سے قسم ثانی کا بعض مراد ہوگا نہ تمام اسکا سو اسکو تامل کر ہم یعنے قسم ثانی کی بعض صورتین
یعنے جسمین دو جنسین مجتمع ہون مراد ہین نہ اسکی سب صورتین اس واسطے کہ رابع مین اجتماع اجناس ثلثہ واقع نہین من لا یرد علیہ فاقسم الباقی من مخرج
فرض من لا یرد علیہ علی مسئلۃ من یرد علیہ ان استقام کزوجۃ واربع جدات وست اخوات لام یعنے اگر دو جنسون کے ساتھ من لا یرد علیہ
یعنے احد الزوجین ہو تو فرض احد الزوجین کے مخرج سے جو باقی رہے اسکو قسمت کر ان وارثون کے مسئلے پر جنپر رد کیا جاتا ہے بشرطیکہ قسمت مستقیم ہوجاوے
چنانچہ زوجہ اور چار دادیان اور چھ اخیافی بہنین وارث ہون ہم استقامت باقی کی نہین ہوتی مگر فقط اسی مسئلے مین جو متن مین مذکور ہوا یعنے احد الزوجین کا ربع ہو
اور ایک جنس ثلث کی مستحق ہو اور دوسری جنس سدس کی تو اب مسئلہ تین سے ہوگا اور باقی بھی تین ہین تو اب قسمت مسئلہ پر مستقیم ہوگی کذا فی الطحطاوی فمخرج فرض
من لا یرد علیہ اربعۃ للزوجۃ واحد یبقی ثلثۃ تستقیم علی سہم الجدات وسہمی الاخوات لکنہ منکسر علی آحاد کل فریق کما سیجئ تو مسئلہ
مذکورہ مین من لا یرد علیہ کا مخرج چار ہے انمین سے زوجہ کا ایک ہے باقی رہے تین وہ دادیون کے ایک سہم اور بہنون کے دو سہمون پر مستقیم ہین لیکن ٹوٹتے ہین ہر فریق کے فرد فرد پر چنانچہ
انکی استقامت کا بیان اخیر باب مین آویگا ہم چار دادیون کا حصہ ایک تھا وہ انپر قسمت نہین ہوتا اور اسی طرح بہنون کا حصہ دو ہے وہ انپر بٹ نہین سکتا وان لم یستقم
ضرب جمیع مسئلۃ من یرد علیہ فی مخرج من لا یرد علیہ فالمبلغ الحاصل بہذا الضرب مخرج فروض الفریقین اور اگر باقی مستقیم نہو تو مردود علیہم کے تمام
مسئلے کو احد الزوجین کے مخرج مین ضرب کر تو جو مبلغ کہ حاصل ہوگا اس ضرب سے وہ دونون فریق کے حصون کا مخرج ہوگا یعنے فریق من یرد علیہ اور فریق من لا یرد علیہ کے
حصے حاصل ضرب سے نکل آوینگے کاربع زوجات وتسع بنات وست جدات فمخرج من لا یرد علیہ ثمانیۃ للزوجات الثمن واحد یبقی سبعۃ لا تستقیم علی مسئلۃ
من یرد علیہ وہی خمسۃ لان لہن الثلثان والسدس فاضرب الخمسۃ فی الثمانیۃ تبلغ اربعین وہی مخرج فروض الفریقین چنانچہ چار زوجہ اور نو بیٹیان اور چھ
دادیان وارث ہون تو مخرج من لا یرد علیہ کا آٹھ ہے تو زوجات کا حصہ آٹھوان یعنے ایک ہے باقی رہے سات وہ مسئلہ من یرد علیہ پر مستقیم نہین اور مسئلہ مذکورہ یہان پانچ ہے اسلیے کہ بیٹیون اور
دادیون کے دو فرض ہین ثلثان اور ایک سدس ہے تو مسئلہ من یرد علیہ یعنے پانچ کو آٹھ مین جو مخرج ہے من لا یرد علیہ کے فرض کا ضرب کر حاصل ۴۰ ہونگے تو یہی مخرج ہے دونون فریق کے فرض کا ہم من یرد علیہ

یا الاجماع یعنے سگا اوسکے بعد سوتیلا سے اور سوتیلا اوسکے بعد اخیافی سے خواہ اقوی مرد ہو یا عورت اور اگر قوی ہونے مین یکسان ہون تو وہو مع استوا والقرابۃ فللذکر مثل حظ الانثیین اور اگر
قرابت مختلف ہو اسطرح کہ بعض کی قرابت باپ کی جہت سے ہو اور بعض کی مان کی جہت سے تو قرابت پدری کے واسطے متروکہ کی دو تہائیان ہین اور قرابت مادری کے واسطے
تہائی ہو کذا فی الطحطاوی ثم خامسًا اولادہم یعنی بنات الاعمام و اولاد ہولاء اور منجملہ قسم رابع چچون کی بیٹیان ہین اور اولاد ان اشخاص مذکورین کی یعنے اخوال وخالات اور
اعمام اخیافی اور عمات اور بنات اعمام کی اولاد بھی ذوی الارحام کی قسم رابع مین داخل ہین ثم عمات الاباء والامہات واخوالہم وخالاتہم واعمام الاباء
لام واعمام الامہات کلہم واولاد ہولاء وان بعدوا اسطرح سے نیچے تک مسلسل ہو اشخاص مذکورین کے بعد میت کے باپون اور ماون کی پھوپھیان اور انکے مامون اور خالائین
اور باپون کے اخیافی چچا اور ماون کے چچا بالکل خواہ سگے ہون یا سوتیلے یا اخیافی اور اولاد ان اشخاص مذکورین کی اگرچہ بعید ہون اور نیچے اور نیچے ہون تم یعنی جبکہ میت کے
عمات و خالات اور اخوال اور انکی اولاد موجود نہون تو اب حکم منتقل ہوگا میت کے باپ کی عمات اور خالات و اخوال اور اسکی مان کے چچا اور مان اور باپ کی خالہ کی طرف
تو اگر انمین سے کوئی شخص منفرد ہوگا تو سب مال لیگا بعدم مزاحم کے بسبب اور اگر چند اشخاص مجتمع ہونگے اور قرابت انکی متحد ہوگی تو انمین سے قوی تر مقدم ہوگا خواہ مرد ہو یا عورت
اور اگر قرابت انکی برابر ہو تو للذکر مثل حظ الانثیین اور اگر قرابت انکی مختلف ہو تو باپ کے قرابت والون کو دو تہائیان ہین اور مان کی قرابت والون کو ایک تہائی سے آخر تمام حکم
اگر یہ لوگ بھی نہون تو انکی اولاد کا حکم قسم رابع کا حکم ہے پھر اگر انکی اولاد بھی نہو تو حکم منتقل ہوگا میت کے دادا اور دادی کے عمات اور خالات وغیرہم کی طرف پھر انکے
بعد انکی اولاد کی طرف الی غیر النہایۃ کذا فی الطحطاوی والشرنبلالی ویقدم الاقرب فی کل صنف اور مقدم ہوگا میت کا قریب تر اقسام اربعہ کے ہر قسم مین ہم
قسم رابع مین یہ حکم ظاہر نہین اسواسطے کہ انمین کوئی اقرب نہین ہان انکی اولاد مین البتہ اقربیت متحقق ہوتی ہے تو یہ اطلاق اسی پر محمول ہے کذا فی الطحطاوی و ان استووا
فی الدرجۃ واتحدت الجہۃ قدم ولد الوارث اور جبکہ ذوی الارحام درجہ مین برابر ہون اور قرابت کی جہت بھی متحد ہو تو وارث کی اولاد مقدم ہوگی غیر وارث
کی اولاد پر ہم ولد وارث سے مراد صنف اول مین صاحب فرض کی اولاد ہے اور صنف ثالث مین عصبہ کی اولاد مراد ہے اور صنف ثانی اور رابع مین یہ نہین ہوتا ہان انکی
اولاد مین تقدیم اقرب کی ہوتی ہے پھر قوی تر کی پھر ولد عصبہ کی اتحاد قرابت کے وقت کذا فی الطحطاوی فلو اختلفت فلقرابۃ الاب الثلثان والقرابۃ الام الثلث
اور اگر قرابت کی جہت مختلف ہو تو باپ کی قرابت والون کے واسطے دو تہائیان ہین متروکہ میت کی اور مان کی قرابت والون کے واسطے ایک تہائی ہے ہم طحطاوی نے لکہا
یہ تفصیل تو فقط قسم ثانی اور رابع مین اور انکی اولاد مین ہوتی ہے نہ اول اور ثالث مین وعند الاستواء فان اتفقت صفۃ الاصول فی الذکورۃ والانوثۃ
اعتبر ابدان الفروع اتفاقًا اور ذوی الارحام کے درجہ برابر ہونے کے وقت اگر انکے اصول کی صفت مرد ہونے یا عورت ہونے مین یکسان اور متفق ہو تو
فروع کے ابدان کا اعتبار ہوگا باتفاق ابو یوسف اور محمد رحمہم کے ہم درصورت اتفاق اصول اگر فروع فقط ذکور ہون یا فقط اناث ہون تو سب کا حصہ برابر ہے اور اگر
مختلط ہون تو للذکر مثل حظ الانثیین تو نواسا دو ثلث پاویگا اور نواسی ایک ثلث واما اذا اختلفت الفروع والاصول کبنت ابن بنت و ابن بنت
بنت اعتبر محمد فی ذلک الاصول وقسم المال علی اول بطن اختلف بالذکورۃ والانوثۃ وہو ہہنا البطن الثانی وہو ابن بنت و بنت بنت فمحمد اعتبر
صفۃ الاصول فی البطن الثانی فی مسئلتنا فقسم علیہم اثلاثا و اعطی کلا من الفروع نصیب اصلہ فحینئذ یکون ثلثا المال لبنت
ابن البنت نصیب ابیہا وثلثہ لابن بنت البنت لانہ نصیب امہ کذا فی السراجیۃ وشرحہا اور جبکہ اختلاف ہو فروع اور اصول
کی صفت مین چنانچہ نانی کی بیٹی اور ناتن کا بیٹا تو اسمین محمد رح نے اصول کا اعتبار کیا ہے اور مال کو قسمت کیا ہے اس اول بطن پر جسمین اختلاف
ہوا ذکورت اور انوثت کا اور وہ اختلاف اس مقام کی مثال مین بطن ثانی مین پڑا ہے یعنے ناتی اور ناتن مین تو محمد رح نے اصول کی صفت کا اعتبار کیا ہے بطن
ثانی مین ہمارے مفروض مسئلہ مین تو انپر مال کو تین حصے کرکے بانٹا ہے اور ہر ایک فرع کو اسکی اصل کا حصہ دیا ہے تو اب مال کی دو تہائیان ناتی کی بیٹی
کی ہونگی جو اسکے باپ کا حصہ ہے اور ایک تہائی ناتن کا بیٹا پاویگا اسواسطے کہ تہائی اسکی مان کا حصہ ہے اور اسکا پورا مفصل بیان سراجیہ اور اسکی

شبہت اور میت کچھ معلوم نہو تو ان تینوں صورتوں میں ایک دوسرے کا وارث نہوگا کذا فی الطحطاوی عن شیخ زادہ محشی الشربنی فالو جہل الحدہ اور اگر میت سابق کی ذات معلوم
ہو پھر مجہول ہو جاوے یعنے اسکی تعیین کے بعد التباس اور اشتباہ واقع ہو اسکی ذات میں اور یہ دوسری صورت ہے تو یہ پانچ صورتیں ہیں جو مذکور ہوئیں کذا فی الطحطاوی فتقسط کل ما بعد
و وقت الاشکال فیہ جتنے شخصوں میں اسی طرح شرح المجمع تو دیا جاوے ہر ایک کو یقین کے ساتھ اور جس میں شک پڑے وہ موقوف رہے یہانتک کہ صاف ظاہر ہو جاوے یعنے یاد پڑ جاوے
اشتباہ کے بعد یا کہ وہ باہم صلح کرلیں کذا فی الشرح المجمع قلت واقرہ المصنف لکن نقل شیخنا عن ضوء السراج معزیا لمحمد انہ لو مات احدہما ولم یدر ایہما ہو جعل کانہما
ماتا معا لتحقق التعارض بینہما وہو قضیۃ ما قدمنا ہم میں کہتا ہوں اور شرح المجمع کے قول مذکور کو مصنف نے اپنی شرح میں ثابت رکھا ہے لیکن ہمارے استاد نے ضوء السراج سے منسوب
کرکے امام محمد کے اس قول کو نقل کیا ہے کہ دو شخصوں میں سے ایک شخص اول مرگیا اور یہ معلوم نہیں کہ دو شخصوں میں سے کون شخص پہلے مرا تو یہ ٹھہرایا جاویگا کہ گویا دونوں ساتھ ہی مرگئے بثبوت تعارض
کی وجہ سے دونوں میں اور یہ روایت مخالف ہے مجمع کے قول سے جو گذر گیا اور اسکو جواب یہ ہے کہ ضوء سراج میں صورت ثالثہ کا ذکر ہے اور جو شرح مجمع سے ہے وہ صورت ثانیہ ہے تو منافی اور
مخالف دفع ہوگیا کذا فی الطحطاوی یعنے صورت ثالثہ میں میت سابق کا علم بلا تعیین ہے اور صورت ثانیہ میں علم علی التعیین کے بعد اشتباہ واقع ہوا تو اسواسطے اختلاف قولین باقی نرہا
ولو ذوا الہم یعنے تقسیم مال کل منہم علی ورثتہ الاحیاء اذ لا توارث بالشک اور جبکہ اموات مذکورین کی ترتیب معلوم نہو تو ہر ایک میت کا مال ان لوگوں پر جو اسکے زندہ وارث ہوں
تقسیم کیا جاوے اسواسطے کہ اموات مذکورین کا باہم وارث ہونا نہیں شک سے ثابت ہے یعنے استحقاق میراث کے سبب میں یہاں شک واقع ہے کیونکہ استحقاق کا سبب ایک کی زندگی ہے دوسرے
کی موت کے بعد اور وہ بالیقین معلوم نہیں اور جبتک سبب متحقق نہیں استحقاق میراث کا متحقق نہیں اسواسطے کہ ثبوت سبب کا شک سے نہیں ہوتا کذا فی الطحطاوی وفی الفرائض
شریفیہ یہ ہے کہ صدیق اکبر نے اہل یمامہ کے مقتولین میں اسی طرح کا حکم کیا یعنے زندوں کو مردوں کی میراث دلائی اور ایک میت کو دوسری میت کی میراث نہیں دی اور جبکہ عمواس میں
وباء سے لوگ مرگئے تو عمر فاروق نے اسی طرح حکم کیا اور علی مرتضیٰ نے بھی صفین اور جمل کے مقتولین میں یہی حکم جاری فرمایا انتہی والکافر یرث بالنسب والسبب کالمسلم
اور کافر وارث ہوتا ہے نسب کی جہت سے مسلمان کے مانند یعنے کافر پر میراث مسلمین کے احکام جاری ہونگے فرض اور عصوبت اور رحم کے طریق پر جبکہ کفار احکام مسلمین کو
منظور کریں اور زوجیت اور اعتاق کے احکام کذا فی الطحطاوی ولو اجتمع فیہ قرابتان لو تفرقتا فی شخصین حجب احدہما الآخر فانہ یرث بالحاجب والا فبہما اور اگر کافر میں
ایسی قرابتیں جمع ہوں کہ اگر وہ قرابتیں دو شخصوں میں جدا جدا ہوتیں تو ایک شخص دوسرے کا حاجب ہوتا تو وارث ہوگا حاجب قرابت کی جہت سے مثلاً کسی مجوسی نے اپنی ماں سے
نکاح کیا اس سے ایک بیٹی پیدا ہوئی تو یہ بیٹی اس مجوسی کی اخیافی بہن ہوئی اور بیٹی بھی اور بیٹی اخیافی بہن کی حاجب ہوتی ہے تو وہ مجوسی کی وارث ہوگی بیٹی ہونے کی جہت سے
اور محجوب ہوگی اخیافی بہن ہونے کی راہ سے وان لم یحجب احدہما الآخر یرث بالقرابتین عندنا کما قدمناہ اور اگر ایک شخص دوسرے شخص کا حاجب نہو تو کافر
وارث ہوگا دونوں قرابتوں کی جہت سے ہم حنفیوں کے نزدیک چنانچہ یہ مسئلہ آگے ذکر کردیا ہے باب عول سے پہلے اور صورت اسکی یہ ہے کہ مجوسی نے اپنی بیٹی سے نکاح کیا
اس سے فرزند پیدا ہوا تو عورت اسکی ماں ہے اور سوتیلی بہن بھی ہے تو وہ دونوں جہت سے فرزند مذکور کی وارث ہوگی تو ماں ہونے کی راہ سے تہائی اور سوتیلی بہن
ہونے کی جہت سے نصف ترکہ لیگی ولا یرثون بانکحۃ مستحلۃ عندہم لا یستحلونہا کتزوج مجوسی امہ لان النکاح الفاسد لا یوجب التوارث
بین المسلمین فلا یوجبہ بین المجوس کذا فی الجوہرۃ قال وکل نکاح لو اسلما یقران علیہ یتوارثان والا فلا انتہی وصحح فی الظہیریۃ اور کفار
وارث نہیں ہوتے من حیث الزوجیۃ ان نکاحوں کی جہت سے جو انکے نزدیک حلال ہیں یعنے جن نکاحوں کو وہ حلال جانتے ہیں جیسے مجوسی کا نکاح کرنا
اپنی ماں سے اسواسطے کہ فاسد نکاح درمیان مسلمین کے توارث کا موجب نہیں تو اسی طرح مجوس میں بھی باہم میراث کا موجب نہوگا کذا فی الجوہرہ اسکے مصنف نے کہا
کہ کافروں میں جو نکاح ایسا ہو کہ اگر زوجہ اور زوج مسلمان ہوں تو اسی نکاح پر ثابت رکھے جاویں تو باہم وارث ہونگے اور جس نکاح پر بعد اسلام کے ثابت نرکھے جاویں
تو باہم وارث نہونگے انتہی مافی الجوہرۃ اور اسی قول کو صحیح کہا ہے ظہیریہ میں ویرث ولد الزنا واللعان بجہۃ الام فقط لما قدمناہ فی العصبات انہ لا اب
لہما اور ولد الزنا اور ولد اللعان فقط اپنی ماں کی جہت سے وارث ہوگا اسواسطے کہ ہم نے عصبات کے بیان میں ذکر کردیا ہے

اور ضرب کرے تو اسکے حصے کو ثانی سے میت ثانی کی مافی الید مین اگر مباینت ہو یا اسکے وفق مین اگر موافقت ہو پہلی صورت کی مثال یہ ہے کہ ایک شخص مر گیا ایک بیٹا چھوڑ کر ایک عورت سے اور تین بیٹیان چھوڑ کے دوسری عورت سے پھر ایک بیٹی مر گئی دو سگی بہنین اور ایک سوتیلا بھائی چھوڑ کر تو پہلا مسئلہ پانچ سے ہے اور دوسرا تین سے اور میت ثانی کے ہاتھ مین ایک ہے اور ایک مین اور تین مین مباینت ہے تو تین کو پانچ مین ضرب کیا پندرہ حاصل ہوئے تو ہر ایک کا اول سے ایک سہم ہے اسکو مسئلہ ثانیہ مین ضرب کیا یعنی تین تو تین ہی حاصل ہوئے اور دو سگی بہنون کے دو سہم تھے انکو ایک مین ضرب کیا دو ہی حاصل ہوئے اور بھائی کا ایک سہم تھا اسکو ایک مین ضرب کیا ایک ہی حاصل ہوا اور دوسری صورت کی یہ مثال ہے کہ ایک شخص مر گیا زوجہ اور بیٹی اور باپ کو چھوڑ کر پھر بیٹی مر گئی اپنی مان اور دادا کو چھوڑ کر اور اسکی مان اور دادا میت اول کے بھی وارث ہین تو میت اول کی تصحیح سہم سے ہے اسواسطے کہ ثمن ظاہر ہے اور سدس سے تو باپ سدس کا وارث ہوگا فرض کی راہ سے اور باقی کا وارث ہوگا عصبہ ہونے کی وجہ سے تو بیٹی کے بارہ سہم اور زوجہ کے تین سہم اور باپ کے نو سہم پھر جب بیٹی مر گئی اپنی مان اور دادا کو چھوڑ کر تو اسکا مسئلہ ہوگا تین سے اور اسکے ہاتھ مین بارہ سہم ہین اور بارہ اور تین مین موافقت بالثلث ہے تو ایک کو جو تصحیح کا وفق ہے ۲۴ مین ضرب کر تو ۲۴ ہی حاصل ہونگے تو جسکا حصہ مسئلہ اولی مین ہے وہ اپنا حصہ لیگا ایک مین ضرب کر کے جو تصحیح کا وفق ہے اور جسکا حصہ مسئلہ ثانیہ مین ہے وہ اپنا حصہ لیگا چار مین ضرب کر کے اسواسطے کہ چار وفق ہے میت ثانی کی مافی الید کا یعنی بارہ کا تو مسئلہ اولی مین زوجہ کے تین تھے انکو ایک مین ضرب کیا تین ہی حاصل ہوئے اور باپ کے نو تھے انکو بھی ایک مین ضرب کیا تو نو ہی حاصل ہوئے اور مسئلہ ثانیہ مین مان کا ایک سہم تھا منجملہ تین سہم کے اسکو چار مین ضرب کیا چار حاصل ہوئے اور دادا کے دو سہم تھے منجملہ تین کے انکو چار مین ضرب کیا آٹھ حاصل ہوئے تو یہ اسکا حصہ ٹھہرا کذا فی الطحطاوی **ولو مات ثالث قبل القسمة جعل المبلغ الثاني مقام الاولى وجعل الثالثة مقام الثانية في العمل وهكذا كلما مات واحد تقيم مقام الثانية والمبلغ الذي قبله مقام الاولى الى ما لا يتناهى** اور اگر وارثون مین تیسرا میت مر گیا قسمت سے پہلے تو مبلغ ثانی مسئلہ اولے کے مقام پر ٹھہرایا جاے اور مسئلہ ثالثہ مسئلہ ثانیہ کے مقام پر قرار دیا جاے عمل کرنے مین اور اسی طرح جب ایک وارث مرے تو اسکو مسئلہ ثانیہ کے مقام پر قائم کرو جو مبلغ اسکے پہلے حاصل ہو چکا ہے اسکو مسئلہ اولے کے مقام پر قائم کرتا جا مرتب غیر متناہی تک ہم یعنے ثالث کی موت قبل القسمت سے جو مبلغ کہ تصحیح مسئلہ اولے اور ثانیہ سے حاصل ہوا ہے وہ بجاے تصحیح مسئلہ اولے کے ہوگا اور مسئلہ ثالثہ جو میت ثالث سے متعلق ہے وہ بجاے تصحیح مسئلہ ثانیہ کے ہوگا عمل مین گویا کہ میت اول و ثانی ایک ہی میت ہو گئی تو میت ثالث میت ثانی ٹھہر گیا اسی طرح میت رابع اور خامس مین الی غیر النہایۃ عمل کرنا چاہیے اسواسطے کہ جب میت اول و ثانی اور ثالث کی ایک ہی تصحیح ہو گئی تینون گویا ایک ہو گئے تو میت رابع میت ثالث ٹھہر گیا اور اسی طرح جب اموات اربعہ کی تصحیح ایک ہو گئی چارون مردے میت رابع ٹھہر گئے تو میت خامس میت ثانی ٹھہرا وعلی ہذا القیاس الی ما لا یتناہی پھر معلوم کرنا چاہیے کہ عدد مناسخات کا میراث کے مرتبہ واحد مین ہو یا مراتب متعددہ مین ہو عمل مین کچھ فرق نہین ہر صورت عمل مناسخہ کا یہی طریق ہے جو مذکور ہو چکا کذا فی الفرائض الشریفی مختصرا وہذا علم العمل فلا تغفل اور یہ جو مذکور ہوا علم ہے عمل کرنے کا سو اسمین غفلت نکیجیو ہم شارح نے اس کلام سے اشارہ کیا کہ مناسخہ کرنا آسان نہین ہے اسمین ہوشیاری اور بیداری لازم ہے اسواسطے کہ یہ دقیق ہے اور تامل اور فکر کی اسمین بہت حاجت ہے کذا فی الطحطاوی

## باب المخارج

یہ باب ہے مخارج مین ہم مخارج جمع ہے مخرج کی یعنے جاے خروج فروض سے تھا اب ان قاعدون کا بیان شروع ہوا جنکی قسمت فروض مین حاجت ہے اور چونکہ سب فروض کسور ہین تو انکے مخارج بھی کسور کے مخارج ہین اور مخرج ہر کسر منفرد کا وہ اقل عدد ہے جس سے وہ کسر واحد صحیح ہو چنانچہ ربع اربعہ کا اور ثلث ثلثہ کا ایک فرد صحیح ہے مخارج کو تصحیح حصص پر مقدم کیا اسواسطے کہ تصحیح مخارج پر موقوف ہے مصنف نے اس باب مین اول مخارج کو ذکر کیا پھر تصحیح کو تماثل اور تداخل اور تباین بین العددین کو پھر معرفت حصہ ہر فریق کو پھر تقسیم ترکہ کو بین الورثہ والغرماء **والفروض المذکورة فی القرآن نوعان الاول النصف** ومخرج کل کسر سمیہ کالربع من اربعة الا النصف

فرض و اولاد ۱۲

نا ہمین اثنین فرض حصے جو قرآن مجید مین مذکور ہین دو قسم ہین قسم اول نصف ہے اور مخرج ہر کسر کا اسی کسر کا ہمنام ہے چنانچہ ربع نکلا ہے اربعہ سے سواے نصف کے کہ اسکا مخرج اسکا ہمنام نہین کیونکہ نصف نکلتا ہے اثنین سے یعنے دو سے ہم ہمنام سے مراد یہ ہے کہ مخرج اور کسر حروف مین شریک

بین اور اسی طرح ہندی زبان مین کسر اور مخرج ہمنام مین چنانچہ تہائی تین سے اور چوتھائی چار سے سواے آدھے کے کہ وہ ہمنام سے نہین ہے کیونکہ اسکا مخرج دو ہے اور معلوم
کرنا چاہیے کہ جب مخرج کمتر ہوگا تو فرض اکثر ہوگا اور جب مخرج اکثر ہوگا فرض کمتر ہوگا اسواسطے کہ نصف اکثر ہے ربع سے اور مخرج اسکا اقل ہے ربع کے مخرج سے والربع من اربعة
والثمن من ثمانية والثانی الثلث والثلثان کلاهما من ثلثة والسدس من ستة اور منجملہ قسم اول ربع ہے چار سے اور ثمن ثمانیہ سے اور دوسری قسم فروض
کی ثلث اور ثلثین ہین وہ دونون نکلے ہین ثلثہ سے اور سدس ستہ سے ہم سدس کا ہمنام ستہ کا ہونا اصل کے اعتبار سے ہے اسواسطے کہ ستہ کی اصل سدسہ ہے دوسرا سین تے
کے ساتھ بدل گیا اور اسی طرح دال تے ہوگئی اور پہلے تے دوسری تے مین چھپا ہوگئی تو ستہ ہوگیا علی التضعیف والتنصیف فنقول مثلا الثمن وضعفه وضعف ضعفه
او نقول النصف ونصفه ونصف نصفه فروض مذکورہ کا دو نوع ہونا باعتبار تضعیف اور تنصیف کے ہے تو مثلا تو یون کہہ کہ ثمن اور اسکا دونا اور اسکے دونے کا دونا یا تو یون
کہہ کہ نصف اور اسکا آدھا اور آدھے کا آدھا ہم اس کلام سے مراد یہ ہے کہ ثمن کو جب دونا کیجیے تو ربع حاصل ہوتا ہے اور ربع کو جو دونا کیجیے تو نصف حاصل ہوتا ہے اسیطرح
سدس کو اگر دونا کیجیے تو ثلث ہوتا ہے اور ثلث کو جو دونا کیجیے تو ثلثین ہوتا ہے اور اگر نصف کو نصف کیجیے تو ربع ہوتا ہے اور ربع کو نصف کیجیے تو ثمن ہوتا ہے اور یہی حال ثلثین اور
ثلث کی تنصیف مین ہے اور اہل فرائض نے جو فروض ستہ کو دو قسم کیا ہے اسکا سبب یہ ہے کہ انھون نے ان فروض مین اس فرض کو تلاش کیا جو مقدار مین کمتر ہو تو ثمن کو پایا جسکا
مخرج ثمانیہ ہے اور ربع اور نصف کو دیکھا کہ ثمانیہ سے دونون بلا کسر نکلتے ہین تو انھون نے ان تینون فروض کو ایک قسم ٹھہرایا پھر ثمن کے بعد اقل فرض کو تلاش کیا
تو سدس کو پایا جسکا مخرج ستہ ہے اور ثلث اور ثلثین کو دیکھا کہ اسمین سے بلا کسر نکلتے ہین پس ان تینون کو دوسری قسم قرار دیا کذا فی الشریفیہ قلت واخصر منه ان
نقول الربع والثلث ونصف کل وضعفه مین کہتا ہون اور جمیع فروض بیان سب عبارتون سے مختصر تر یہ عبارت ہے کہ تو یون کہے کہ ربع اور ثلث اور ہر ایک کا
نصف اور ہر ایک کا دوچند ہم تو اس عبارت مین فروض ستہ جمیع ہوگئے نہایت اختصار کے ساتھ اسواسطے کہ ربع کا نصف ثمن ہے اور ربع کا دوچند نصف ہے اور ثلث کا
نصف سدس ہے اور ثلث کا دوچند ثلثین ہے فاذا جاء فی هذه الفروض احادا فمخرج کل فرض منفرد سمیه الا النصف [illegible] جبکہ مسئلہ فرائض
مین ان چھ فرضون مین سے ایک ایک فرض آئے تو ہر فرد فرض کا [illegible] سواے نصف کے چنانچہ اسکا بیان گذر گیا یعنے اگر کسی مسئلے مین فقط ربع ہو یا
فقط ثمن یا ثلث فقط ہو یا سدس تو اسکا مخرج فقط اربعہ ہے یا فقط ثمانیہ ہے یا فقط ثلثہ ہے یا فقط ستہ [illegible] واذا جاء مثنی او ثلث وهما من نوع واحد فکل عدد یکون مخرجا
لجزء فذلك العدد ایضا یکون مخرجا لضعفه واضعافه کالستة هی مخرج للسدس ولضعفه ولضعف ضعفه اور جبکہ کسی مسئلے مین فروض مذکورہ
سے دو دو یا تین تین فرض آوین اور حالانکہ وہ ایک ہی قسم سے ہین تو جو عدد کسی جز کا مخرج ہے سو وہی عدد اسکے دوچند اور سہ چند فرض کا مخرج ہے چنانچہ
ستہ یعنے چھ سدس کا اور اسکے دوچند یعنے ثلث کا اور سدس کے دوچند کے دوچند کا یعنے ثلثین کا مخرج ہے ہم یعنے اقل فرض کا مخرج وہی اکثر فرض کا مخرج ہے بشرطیکہ فروض
مجتمعہ ایک نوع سے ہون چنانچہ ستہ سدس کا مخرج ہے سو وہی ثلث اور ثلثین کا بھی مخرج ہے اور ثمن کا مخرج ثمانیہ ہے سو وہی ثمانیہ ربع اور نصف کا مخرج ہے اور سبب اسکا یہ ہے
کہ اکثر کا مخرج اقل مین موجود ہے بلا کسر تو اقل کے مخرج مین استغنا ہے اکثر کے مخرج سے مثلا ثلث اور ثلثین کا مخرج ثلثہ ہے سو وہ سدس کی مخرج مین یعنے ستہ مین موجود ہے
اور اسی طرح ربع اور نصف کا مخرج ثمن کے مخرج مین داخل ہے فاذا اختلط النصف من النوع الاول بکل الثانی ای الثلثة الاخر او ببعضه
فاذا کان فی المسئلة نصف وثلثان وثلث وسدس کزوج وشقیقتین واختین لام وام فمن ستة لترکبها من ضرب اثنین فی ثلثة [illegible] جب فروض
کی نوع اول کا نصف مختلط ہو نوع ثانی کے بالکل فروض سے یعنے تینون فرضون سے یا بعض سے مختلط ہو تو جس وقت کہ مسئلے مین نصف اور ثلثین اور ثلث
اور سدس ہو چنانچہ زوج اور دو سگی بہنین اور دو اخیافی بہنین اور ماں وارث ہو تو اسکا مخرج ستہ ہے اسواسطے کہ چھ کا مرکب ہونا دو کے ضرب کرنے سے تین مین حاصل
ہوا ہے ہم یہ مثال ہے اختلاط نصف کی کل نوع ثانی سے اور شارح نے نوع ثانی کے بعض کی اختلاط کی مثال نہین مذکور کی سو فرائض شریفیہ مین اسکا یون
بیان ہے کہ اختلاط نصف کا فقط ثلث سے اسطرح ہے کہ صورت مسئلہ زوج اور دو اخیافی بہنون کو وارث چھوڑا اور اختلاط نصف کا فقط ثلثین سے اسی طرح کہ زوج [illegible]

فرض ہیں غیر مکررہ ہیں اور اعتراض ثانی کا یہ جواب ہے کہ وہ نادر ہے اور نادر پر حکم نہیں ہوتا کذا فی الطحطاوی ولا یجتمع من اصحابہا اکثر من خمسۃ طوائف اور اصحاب
فرائض میں سے پانچ گروہوں سے زیادہ اجتماع نہیں ہوتا ولا ینکسر علی اکثر من اربع فرق اور سہام میں چار فرقوں سے زیادہ کسر واقع نہیں ہوتی ہم بیان
مخارج کسور کا بیان ہوچکا اب آگے تصحیح مسائل کے قاعدے مذکور ہوتے ہیں فرائض شریفیہ میں ہے کہ تصحیح مسائل فرائض اس سے عبارت ہے کہ کمتر عدد ممکن
سے اسطرح پر سہام نکالے جاویں کہ کسی وارث پر کسر واقع نہو یعنے سب وارثوں کے سہام پورے ہوں کسی کا سہام [illegible] نہو اور تصحیح مسائل کے واسطے سات
قاعدوں کی طرف حاجت ہے انمیں سے تین قاعدے تو ما بین سہام مخارج اور رؤس ورثہ کے ہیں اور چار قاعدے ما بین رؤس و رؤس کے ہیں سو تین کا پہلا قاعدہ
تصحیح باستقامت کا ہے وہ یہ ہے کہ سہام ہر فریق کے وارثوں پر بے کسر منقسم ہوجاویں پس ان میں کسر نہ پڑے تو یہاں ضرب کی کچھ حاجت نہیں چنانچہ والدین اور دو بیٹیاں
وارث ہوں اسواسطے کہ یہاں مسئلہ چھ سے ہے والدین میں سے ہر ایک کا حصہ سدس یعنے ایک ایک اور دو بیٹیوں کا دو ثلث یعنے چار ہیں تو ہر ایک کے دو سہم تو سہام مستقیم
ہوگئے رؤس ورثہ پر پہلا انکسار دوسرا قاعدہ موافقت کا وہ یہ ہے کہ ایک گروہ کا حصہ ٹوٹتا ہو و لیکن انکے سہام اور رؤس میں موافقت ہو تو یہاں عدد رؤس کے وفق
کو اصل مسئلہ میں ضرب کرینگے اگر عول نہوا ہو اور اگر عول ہوگا تو اصل اور عول میں ضرب کرینگے چنانچہ والدین اور دس بیٹیاں یا زوج اور والدین اور چھ بیٹیاں
اور تیسرا قاعدہ مباینت کا وہ یہ ہے کہ ایک ہی گروہ کے سہام میں کسر پڑتی ہو و لیکن انکے سہام اور رؤس میں موافقت نہیں بلکہ مباینت ہے تو یہاں تمام عدد رؤس
کو اصل مسئلہ میں ضرب کرینگے چنانچہ زوج اور جدہ اور تین اخیافی بہنیں اور اگر عول ہوا ہے تو اصل مسئلہ اور عول میں ضرب کرینگے چنانچہ زوج اور پانچ سگی
یا سوتیلی بہنیں اور باقی چار قاعدے جو ما بین رؤس کے ہیں سو ایک تماثل ہے اور دوسرا تداخل اور تیسرا توافق اور چوتھا تباین سو مصنف ان اصول سبعہ میں سے
چہار قاعدوں کو ذکر کریگا اور استقامت کو اسنے حذف کیا ہے اسواسطے کہ وہ ظاہر ہے وقت طلب نہیں اور پچھلے چاروں قاعدے نہیں ہوتے مگر وارثوں کے مسائل میں جو گروہ
ورثہ پر یا زیادہ پر کسر واقع ہو کذا فی الطحطاوی والشریفیۃ مختصرا واذا انکسر سہام کل فریق علیہم ضربت عددہم فی اصل المسئلۃ وعولہا ان کانت
عائلۃ کامرأۃ واخوین للمرأۃ الربع سہم لہما ثلثۃ لا تستقیم ولا توافق فاضرب اثنین فی اربعۃ فتصح من ثمانیۃ اور جبکہ سہام ہر فریق کے وارثوں پر ٹوٹ
جاویں تو انکے عدد رؤس کو اصل مسئلہ میں ضرب کر اور اگر مسئلہ عائلہ ہو تو اصل مسئلہ اور اسکے عول میں ضرب کر چنانچہ ایک عورت یعنے زوجہ اور دو بھائی وارث
ہوں تو عورت کا حصہ ربع ہے باقی رہے تین وہ دو بھائیوں پر مستقیم نہیں اور یہاں دو اور تین میں توافق کی بھی نسبت نہیں تو دو کو یعنے عدد رؤس کو چار میں یعنے
اصل مسئلہ میں ضرب کر تو مسئلہ آٹھ سے صحیح ہوگا ہم یہ مثال ہے مسئلہ غیر عائلہ کی اور مسئلہ عائلہ کی یہ مثال ہے کہ زوج اور پانچ سگی یا سوتیلی بہنیں وارث ہیں اصل مسئلہ چھ ہے
اسکا نصف یعنے تین زوج کا حصہ ہے اور اسکی ثلثین یعنے چار بہنوں کا حصہ ہے تو مسئلہ نے عول کیا سات کی طرف اور یہاں فقط بہنوں کے سہام انپر مستقیم نہیں اور
انکے سہام اور رؤس یعنے چار اور پانچ میں مباینت ہے تو ہمنے عدد رؤس یعنے پانچ کو اصل مسئلہ اور اسکے عول یعنے سات میں ضرب کیا تو ۳۵ حاصل ہوئے سو اسی سے اصل
مسئلہ صحیح ہوگیا اسطرح کہ زوج کے تین سہم تھے انکو مضروب یعنے پانچ میں ضرب کیا پندرہ ہوئے اور پانچ بہنوں کے چار سہم تھے انکو بھی پانچ میں ضرب کیا تو ۲۰ ہوئے
تو ہر بہن کے چار سہم ہوئے یہ تیسرا قاعدہ ہے منجملہ تین قاعدوں کے وان وافق سہامہم عددہم ضربت وفق عددہم فی اصل المسئلۃ وعولہا
کامرأۃ وست اخوۃ فلہم ثلثۃ توافقہم بالثلث فاضرب اثنین فی اربعۃ فتصح من ثمانیۃ ایضا اور اگر وارثوں کے سہام میں اور انکے عدد رؤس میں
توافق ہو تو انکے عدد رؤس کے وفق کو اصل مسئلہ میں تو ضرب کرے اگر عائلہ نہو اور اگر عائلہ ہو تو اصل مسئلہ اور اسکے عول میں ضرب کرے چنانچہ زوجہ اور چھ بھائی وارث ہوں
تو بھائیوں کے تین سہم ہیں تو تین میں اور بھائیوں کے عدد رؤس یعنے چھ میں توافق ہے تو دو کو چار میں ضرب کر تو مسئلہ بھی آٹھ سے صحیح ہوگا ہم یہ مثال مسئلہ غیر عائلہ
کی مذکور ہوئی اور مسئلہ عائلہ کی یہ مثال ہے کہ زوج اور والدین اور چھ بیٹیاں وارث ہیں تو اصل مسئلہ بارہ سے ہے بسبب اجتماع ربع اور سدس اور ثلثین کے
تو زوج کا حصہ ربع ہے یعنے تین سہم اور والدین کے دو سدس یعنے چار سہم اور چھ بیٹیوں کے دو ثلث یعنے آٹھ سہم تو مسئلہ نے عول کیا بارہ سے پندرہ کی طرف

اور بیٹیون کے سہام یعنی آٹھ انکے عدد رؤس یعنی چھ پر منکسر ہین لیکن عدد سہام اور عدد رؤس مین توافق بالنصف ہے تو نصف انکے رؤس کو نصف کی طرف پھیر یعنی تین کی طرف پھیر تین کو اصل مسئلہ اور انکے عول مین یعنی پندرہ مین ضرب کیا تو ۴۵ حاصل ہوئے تو اب مسئلہ مستقیم ہوگیا اسواسطے کہ زوج کا حصہ اصل مسئلہ مین سے تین سہم کا تھا اسکو مضروب یعنی تین مین ضرب کیا نو حاصل ہوئے تو نو سہم زوج کے ٹھہرے اور والدین کا حصہ یعنی چار سہم کا تھا اسکو اسی مضروب یعنی تین مین ضرب کیا بارہ حاصل ہوئے تو ہر ایک کے چھ سہم ہوئے اور بیٹیون کا حصہ آٹھ سہم کا تھا اسکو بھی تین مین ضرب کیا ۲۴ حاصل ہوئے تو ہر بیٹی کا حصہ چار سہم کا ہوا اور اصول ثانیہ سہام اور رؤس کا حاصل مقام یہ ہے کہ اگر سہام ماخوذہ از مخرج وارثون پر مستقیم ہوگئے تو یہ پہلا قاعدہ ہے اور اگر مستقیم نہوئے تو یا ایک گروہ پر منکسر ہوئے یا اکثر پر دوسری شق تو اصول اربعہ مین مذکور ہے اور اول شق یعنی ایک ہی گروہ پر انکسار ہو وہ دو حال سے خالی نہین کہ اس گروہ کے سہام مین اور انکے عدد رؤس مین موافقت ہے یا نہین اگر موافقت ہے تو وہ دوسرا قاعدہ ہے اور اگر موافقت نہین بلکہ مباینت ہے تو وہ تیسرا قاعدہ ہے کذا فی الشریفی فاذا انکسر سہام فریقین او اکثر وعدد رؤسہم متماثلۃ ضرب احد الاعداد فی اصل المسئلۃ وعولہا اور جبکہ دو فریق یا زیادہ کے سہام منکسر ہوتے ہین اور وارثون کے رؤس متماثل اور برابر ہون تو اعداد متماثلہ سے ایک عدد کو ضرب کر اصل مسئلہ مین اور انکے عول مین یعنی اگر عول ہو تو اصل مسئلے مین ضرب کر اور اگر مسئلہ عائلہ ہو تو اصل مسئلے مین انکے عول کے ساتھ ضرب کر یہ چہارم ہے یہان اول چار قاعدون کا ذکر شروع ہوا جو مابین رؤس کے ہین طحطاوی نے کہا کہ سراجیہ اور اسکے شروح مین عول مذکور نہین مگر دو

فریق کے انکسار پر تو اس سے زیادہ انکسار کی یہ مثال ہے کہ زوجہ اور تین سگی بہنین اور تین اخیافی بہنین وارث ہون کثلاث بنات وثلثۃ اعمام فکلف باحد

المتماثلین فاضرب ثلثۃ فی اصل المسئلۃ تکن تسعۃ منہا تصح چنانچہ اگر تین بیٹیان اور تین چچا وارث ہون تو احد المتماثلین پر اکتفا کر سو تین کو اصل مسئلے مین ضرب کر نو حاصل ہونگے انھین سے مسئلہ صحیح ہوگا مم اصل مسئلہ تین سے ہے بسبب اجتماع ثلثین وثلث کے اور تین کے ثلثین یعنی دو بیٹیون پر مستقیم نہین اور اسکا ثلث یعنی ایک اعمام پر مستقیم نہین اور رؤس ورثہ متماثل ہین کیونکہ بنات بھی تین ہین اور اعمام بھی تین ہین تو احد المتماثلین کو اصل مسئلہ مین یعنی تین کو تین مین ضرب کیا نو حاصل ہوئے اب قسمت صحیح ہوگئی بنات کا حصہ دو تھا اسکو تین مین ضرب کیا چھ حاصل ہوئے تو تینون بیٹیون کو دو دو پہونچے اور اعمام کا حصہ

ایک تھا اسکو تین مین ضرب کیا تین حاصل ہوئے ایک ایک ہر چچا کو پہونچا بلا انکسار وان انکسر علی ثلثۃ فرق او اربع فاطلب المشارکۃ اولا بین السہام والاعداد ثم بین الاعداد والاعداد ثم افعل کما فعلت فی القسم یقین فی المداخلۃ والمماثلۃ والموافقۃ والمباینۃ فما حصل یسمی

جزء السہم فاضربہ فی اصل المسئلۃ اشار الیہ بقولہ وان دخل البعض الاعداد فی البعض کاربع زوجات وثلث جدات وستۃ عشر عما ضربت اکثر الاعداد لانہا فی اصل المسئلۃ وہو اثنا عشر تکن مائۃ واربعۃ واربعین منہا تصح اور اگر سہام منکسر ہون وارثون کے تین یا چار گروہ پر تو مشارکت یعنی نسبت کو طلب کر پہلے مابین سہام اور اعداد رؤس کے پھر نسبت تلاش کر مابین اعداد اور اعداد کے پھر وہ عمل کر جو تونے کیا ہے دونون فریق کے اندر مداخلت اور مماثلت اور موافقت اور مباینت مین سو جو عدد کہ حاصل ہو اسکا نام جزء سہم ہے اور اسکو مضروب بھی کہتے ہین کذا فی الطحطاوی سو اسکو ضرب کر اصل مسئلہ مین مصنف نے اس مذکور کی طرف اشارہ کیا ہے اپنے اس قول مین اور اگر بعض اعداد بعض مین داخل ہوجاوین چنانچہ چار زوجہ اور تین دادیان اور بارہ چچا تو اکثر اعداد کو بسبب انکے تداخل کے اصل مین ضرب کر اور وہ یعنی اصل مسئلہ بارہ ہے تو اس ضرب سے ۱۴۴ حاصل ہونگے انھین سے مسئلہ صحیح ہوگا مم اصل مسئلہ بارہ سے ہے تین دادیون کا حصہ سدس ہے یعنی دو سو انپر مستقیم نہین اور انکے سہام اور رؤس مین مباینت ہے تو انکے تمام رؤس کو یعنی تین کو لیا اور چار زوجہ کا حصہ ربع ہے یعنی تین سو انمین بھی استقامت نہین اور انکے سہام اور رؤس مین بھی مباینت ہے تو انکے بھی تمام عدد رؤس کو لیا اور باقی یعنی سات چچون کا حصہ ہے وہ بارہ پر مستقیم نہین بلکہ دونون مین تباین ہے تو انکے بھی اعداد رؤس کو بالکل لیا پھر رؤس ماخوذہ کے اعداد مین نسبت طلب کی تو تین اور چار کو بارہ مین داخل پایا اور یہی بارہ اعداد رؤس مین اکثر ہے تو اسی بارہ

کو اصل مسئلہ میں کہ وہ بھی بارہ ہے ضرب دیا ۱۴۴ حاصل ہوئے اب تقسیم بالکسر صحیح ہو گئی ہے جو شارح نے کہا کہ تین چار فریق میں دو فریق کے مانند عمل کرو دو فریق میں فقط مماثلت ذکر ہے اور توافق اور تباین جو سابق میں مذکور ہو چکے سو انکا موضوع تو فریق واحد کا انکسار ہے نہ فریقین کا کما فی الطحطاوی **وان وافق بعضہا بعضا کاربع زوجات وخمس عشرة جدة وثمان عشرة بنتا وستة اعمام ضربت وفق احدہما لکے احد الاعداد فی جمیع الآخر والخارج فی وفق الثالث ان وافق والا ففی جمیعہ ثم الرابع کذلک ثم المجتمع وہو جزء السہم وہو فی مسئلتنا مائة وثمانون فی اصل المسئلة وہو ہنا اربعة وعشرون تحصل اربعة آلاف وثلثمائة وعشرون منہا تصح** اور اگر بعض اعداد روس کو بعض اعداد سے توافق کی نسبت ہو جیسا چار زوجہ اور پندرہ دادیاں اور اٹھارہ بیٹیاں اور چھ چچا تو احد الاعداد کے وفق کو دوسرے اعداد کے تمام میں تو ضرب کرے اور جو ضرب سے حاصل اور خارج ہوا اسکو تیسرے اعداد کے وفق میں ضرب کرے اگر تیسرے میں توافق ہو اور اگر توافق نہ ہو بلکہ تباین ہو تو اسکے تمام میں ضرب کرے پھر چوتھے میں اسی طرح ضرب کرے یعنی اگر توافق ہو تو اسکے وفق میں ورنہ کل میں ضرب کرے پھر مجتمع کو جو سہم یعنی جزء سہم ہے اور وہ ہمارے اس مسئلے میں ۱۸۰ ہے اصل مسئلہ میں جو یہاں ۲۴ ہے ضرب کرے تو ۴۳۲۰ سہم ہوئے ان اعداد سے تقسیم بالکسر صحیح ہوگی کیونکہ اصل مسئلہ ۲۴ ہے چار زوجہ کا ثمن ہے یعنی تین وہ ان پر منقسم نہیں اور عدد سہام اور عدد روس میں تباین ہے تو تمام عدد روس میں تباین ہے تو تمام عدد روس کو یعنی چار کو یاد رکھا اور اٹھارہ بیٹیوں کی دو تہائیاں ہیں یعنی سولہ اور وہ ان پر منقسم نہیں اور انکے سہام اور روس میں توافق بالنصف ہے تو نصف عدد روس کو لیا یعنی نو کو اور پندرہ دادیوں کا حصہ سدس ہے یعنی چار وہ ان پر منقسم نہیں اور انکے سہام اور روس میں تباین ہے تو انکے تمام عدد روس کو یاد رکھا اور چھ چچوں کا حصہ ما بقی ہے یعنی ایک وہ ان پر منقسم نہیں اور سہمین اور انکے عدد روس میں تباین ہے تو انکے تمام عدد روس کو یاد رکھا تو چار ہوئے عدد روس محفوظ سے چار اور چھ اور نو اور پندرہ پھر ہم نے اعداد میں توافق کو طلب کیا تو چار اور چھ میں موافقت بالنصف پائی سو ان دونوں میں سے ایک کو لیا یعنی ایک کے نصف کی طرف پھیرا اور اسکو دوسرے میں ضرب کیا تو بارہ حاصل ہوئے اور بارہ اور نو میں توافق بالثلث ہے تو ایک کے ثلث کو دوسرے کے تمام میں ضرب کیا ۳۶ حاصل ہوئے اور ۳۶ یعنی مبلغ ثانی اور پندرہ میں بھی موافقت بالثلث ہے تو پندرہ کی تہائی یعنی پانچ کو ۳۶ میں ضرب کیا ۱۸۰ حاصل ہوئے پھر اس مبلغ ثالث کو اصل مسئلے میں یعنی ۲۴ میں ضرب کیا تو ۴۳۲۰ سہم حاصل ہوئے انسے مسئلہ صحیح ہوگیا اسواسطے کہ زوجات کا حصہ اصل مسئلہ میں تین تھا اسکو مضروب میں یعنی ۱۸۰ میں ضرب کیا ۵۴۰ حاصل ہوئے تو ہر زوجہ کو ۱۳۵ پہونچے اور اٹھارہ بیٹیوں کا حصہ سولہ تھا اسکو مضروب مذکور میں ضرب کیا ۲۸۸۰ حاصل ہوئے تو ہر بیٹی کا حصہ ۱۶۰ سہم کا ہوا اور پندرہ دادیوں کا حصہ چار تھا اسکو بھی مضروب مذکور میں ضرب کیا ۷۲۰ حاصل ہوئے تو ہر ایک کو ۴۸ سہم ملے اور چھ چچوں کا حصہ ایک تھا اسکو بھی مضروب مذکور میں ضرب کیا ۱۸۰ حاصل ہوئے ہر چچا کو ۳۰ سہم ملے کذا فی الشریفی **وان تباینت اعداد رؤس من انکسر علیہم سہامہم کامرأتین وست جدات وعشر بنات وسبعة اعمام ضربت احدہا لکے احد الاعداد فی جمیع الثانی والحاصل فی جمیع الثالث والحاصل فی جمیع الرابع یحصل جزء السہم وہو ہنا مائتان وعشرة لتوافق رؤس البنات والجدات سہامہم بالنصف فاضربہا فی اصل المسئلة وہو ہنا اربعة وعشرون تحصل خمسة آلاف واربعون ومنہا تستقیم** اور اگر اعداد روس متباین ہوں انکے جن پر انکے سہام منکسر ہیں جیسا کہ دو زوجہ اور چھ دادیاں اور دس بیٹیاں اور سات چچا تو ضرب کرے تو احد الاعداد کو تمام ثانی میں اور حاصل کو ضرب کرے جمیع ثالث میں اور اسکے حاصل کو جمیع اعداد رابع میں حاصل ہوگا جزء سہم یعنی مضروب اور وہ یہاں ۲۱۰ ہے بسبب توافق بالنصف ہونے روس بنات اور جدات کے انکے سہام سے تو ۲۱۰ کو ضرب کر اصل مسئلے میں اور وہ یہاں ۲۴ ہے حاصل ہونگے پانچ ہزار اور ۴۰ اور انہیں سے مسئلہ مستقیم ہوگا کیونکہ اصل مسئلہ ۲۴ سے ہے دو زوجہ کا حصہ ثمن ہے یعنی تین وہ ان پر منقسم نہیں اور انکے روس اور سہام میں تباین ہے تو ہم نے انکے عدد روس کو یعنی دو کو یاد رکھا اور چھ دادیوں کا حصہ سدس ہے یعنی چار وہ ان پر مستقیم نہیں اور انکے عدد روس اور عدد سہام میں موافقت بالنصف ہے تو ہم نے انکے عدد روس کے نصف کو یعنی تین کو یاد رکھا اور دس بیٹیوں کا حصہ دو ثلث ہے یعنی سولہ وہ ان پر مستقیم نہیں اور انکے روس اور سہام میں موافقت بالنصف ہے تو ہم نے انکے نصف عدد روس کو یعنی پانچ کو لیا اور سات چچوں کا حصہ ما بقی ہے یعنی ایک وہ ان پر مستقیم

تین اور ایک پانچ اور سات مین مباینت ہو تو جیسے انکے تمام عدد روس کو یعنے سات کو لیا تو چار سے پانچ بار حاصل ہوا اور تین اور پانچ اور سات حاصل
ہوئے اور یہ سب عدد متبائن ہین تو جیسے دو کو تین مین ضرب کیا چھ حاصل ہوئے پھر اس حاصل کو پانچ مین ضرب کیا ۳۰ حاصل ہوئے پھر ۳۰ کو ۷ مین ضرب کیا ۲۱۰ حاصل
ہوئے یہی عدد اخیر کا نام جزء سہم اور مضروب ہے پھر یعنے اس مبلغ کو اصل مسئلہ یعنے ۲۴ مین ضرب کیا تو مجموع ۵۰۴۰ ہوئے انھین سے مسئلہ صحیح ہوگیا سب کو باقی
پر اسواسطے کہ دو زوجہ کا حصہ اصل مسئلہ سے تین سہم تھے انکو مضروب یعنے ۲۱۰ مین ضرب کیا ۶۳۰ حاصل ہوئے تو ہر زوجہ کو ۳۱۵ سہم ملے اور چھ دادیون
کا حصہ چار سہم کا تھا انکو بھی مضروب مذکور مین ضرب کیا ۸۴۰ حاصل ہوئے تو ہر ایک دادی کو ۱۴۰ سہم ملے اور دس بیٹیون کے سہم سولہ تھے انکو بھی مضروب مذکور
مین ضرب کیا ۳۳۶۰ حاصل ہوئے تو ہر بیٹی کو ۳۳۶ سہم ملے اور سات چچون کا حصہ ایک تھا انکو بھی اسی مضروب مین ضرب کیا ۲۱۰ حاصل ہوئے تو ہر چچا کو ۳۰ سہم ملے
اور مجموعہ ان حصون کا ۵۰۴۰ ہو کذا فی الشریفی طحطاوی نے کہا جزء سہم یہان عبارت ہو مبلغ ثالث سے کیونکہ عدد اول اور ثانی کی ضرب سے ایک مبلغ حاصل ہوا
اور اس مبلغ کے ضرب کرنے سے عدد ثالث مین مبلغ ثانی حاصل ہوا اور مبلغ ثانی کی ضرب سے عدد رابع مین مبلغ ثالث ہوا اور یہی مبلغ ثالث جزء سہم ہوا اور سہام
بنات اور جدات کا توافق مثال سابق سے ظاہر ہوگیا شارح نے یہ تعلیل اسواسطے ذکر کی کہ اگر یہ موافقت نہ ہوتی تو عدد مذکور سے تصحیح زیادہ ہوجاتی اور یہ مقدمہ فقہ
تماثل اور توافق اور تداخل اور تباین کا قاعدہ مذکور کرتا ہو **واذا اردت معرفة التماثل والتوافق والتداخل والتباين بين العددين هذه مقدمة**
**يحتاج اليها في تقسيم التركة** اور جبکہ تو چاہے شناخت تماثل اور توافق اور تداخل اور تباین کی کسی دو عددون مین شارح نے کہا اس مقدمہ کی طرف حاجت پڑتی ہو
ترکہ کی تقسیم مین یعنے اعداد مستحقین پر قسمت کرنا بلاکسر بدون یاد رکھنے اس مقدمہ کے نہین ہوسکتا **فتماثل العددين كون احدهما مساويا للاخر كثلثة وثلثة** سو دو
عدد کا تماثل ہونا ایک عدد کا برابر دوسرے عدد کے چنانچہ تین اور تین ہم اور ایسے دونون عددون کو متماثلین کہتے ہین اور یہان اسکا اعتبار کرنا ضرور ہو کہ
دونون عدد دو محل مین واقع ہون چنانچہ روس اور سہام مین اور اگر محل کا اعتبار نہ کیجیے تو تین مطلق مین تعدد نہین تو متصف بمساوات نہ ہونگے قطعا کذا فی الشریفی
والطحطاوی **وتداخل العددين المختلفين ان يعد اقلهما الاكثر اي يفنيه او يكون اكثر العددين منقسما على الاقل**
**قسمة صحيحة بلا كسر كثلثة مع تسعة** اور دونون عددین مختلفین کا تداخل بنا بر اس مقام کے متحقق ہوتا ہو احد الامرین سے یا اسطرح پر کہ عدد اقل
عدد اکثر کو فنا کر دے اور مٹا دے یا اکثر عدد کمتر عدد پر منقسم ہوجاے تقسیم صحیح بدون کسر کے جیسے قسمت ہونا چھ کا تین یا دو پر پس اقل اکثر کو فنا کر دے یعنے اگر اقل کو اکثر
سے دو بار یا زیادہ گرائین تو اکثر سے کچھ باقی نہ رہے چنانچہ تین اور چھ تو اگر تین کو چھ سے دو بار گرا لیجے تو چھ بالکل فانی ہوجائینگے اور اسی طرح اگر نو سے تین کو تین بار گرا لیجے تو کچھ
باقی نہ رہے تو ایسے عددون کو اصطلاح مین متداخلین کہتے ہین برخلاف آٹھ کے کہ وہ تین کے گرانے سے فانی نہین ہوتا اور سراجیہ مین تداخل کی تعریف مین دو امر اور زیادہ
مذکور کیے ہین ایک یہ کہ تداخل وہ ہو کہ اگر مثل اقل کو یا امثال اقل کو زیادہ کیجیے تو اکثر کے برابر ہوجاے دوسرے یہ ہو کہ اقل جزء ہو اکثر کا سید شریف نے کہا کہ یہ مذکور من قبیل اختلاف
فی العبارة کے ہو **وتوافق العددين ان لا يعد اقلهما الاكثر لكن يعدهما عدد ثالث كالثمانية مع العشرين يعدهما اربعة فهما متوافقان**
**بالربع** اور توافق عددین کا یہ ہو کہ کمتر عدد اکثر عدد کو فنا نہ کرے لیکن اقل اور اکثر دونون کو تیسرا عدد فنا کر دے چنانچہ آٹھ بیس کے ساتھ کہ ان دونون کو چار فنا
کر دیتا ہو تو آٹھ اور چار مین توافق بالربع ہو پس توافق عددین یعنے دو عدد کا موافقت کرنا ایک جزء مین یعنے نصف یا ثلث یا ربع وغیرہا مین معلوم کرنا چاہیے کہ قول اصح مین واحد
عدد مین داخل نہین اسواسطے کہ عدد عبارت ہو کمیت متالفہ من الوحدات سے اور واحد ایسا نہین ہو تو مصنف کی تعریف توافق کی صحیح ہو اور اگر عدد کی تعریف یون کیجیے کہ
مرتبہ عددین واقع ہو یا کم ہو سکے جو لب مین پڑے تو اسمین واحد بھی داخل ہو تو یہان یون کہنے کی احتیاج ہوگی کہ توافق العددین وہ ہو کہ اقل اکثر کو فنا نہ کرے ولیکن انکو عدد
ثالث جو واحد کے سوائے ہو فنا کرے اسواسطے کہ واحد تو جمیع اعداد کو فنا کرتا ہو اور اصطلاح مین مابین واحد اور کسی شے کے تداخل نہین بلکہ تباین ہو کذا فی الشریفی والطحطاوی
**وتباين العددين ان لا يعد العددين المختلفين معا عدد ثالث اصلا كالتسعة مع العشرة** اور دو عددون کا تباین اس طرح ہوتا ہو کہ

ف بیان نسبت کا دو عددون مین ۱۲ ... موافقت بالنصف ... ضرب ... بالکسر ... بالثلث ... تماثل بلا کسر ... ۱۲ ... ۱۲

عددین مختلفین کو ساتھ ہی تیسرا عدد اسکو فنا نہیں کر دیتا چنانچہ نو دس کے ساتھ یعنی نو اور دس کو ساتھ ہی کوئی اور عدد سوائے ایک کے نہیں مٹا دیتا اور واحد علی الاصح
عدد نہیں ہے اور چونکہ تماثل و تداخل کی معرفت میں پوشیدگی نہ تھی بلکہ توافق اور تباین کی معرفت میں البتہ پوشیدگی تھی لہذا مصنف نے اسکی توضیح قول آیندہ سے شروع کی

واذا اردت معرفة التوافق والتباين بين العددين المختلفين اسقط الاقل من الاكثر من الجانبين مرارا حتى اذا اتفقا في درجة واحدة
اور جبکہ تو ارادہ کرے مابین عددین مختلفین کے توافق اور تباین کی شناخت کا تو اقل کو اکثر عدد سے چند بار ساقط اور کم کر یہاں تک کہ دونوں عدد ایک درجہ میں متفق
ہو جاویں ہم مثلاً جبکہ دس سے سات کو گرایا باقی رہے تین اور جبکہ تین کو دو بار سات سے گرایا باقی رہا ایک اور جبکہ ایک کو دو بار تین سے گرایا تو بھی ایک ہی باقی رہا تو مراد ہے
سات بسبب اسقاط اقل کے جانبین سے چند بار متفق ہوگئے واحد میں یعنی ایک ہی باقی رہا دونوں عددوں میں اسقاط کے درجات میں فان اتفقا في واحد فتباينا
ولا وفق سوا اگر بعد اسقاط مذکور کے دونوں عدد متفق ہو جاویں واحد میں تو وہ دونوں عدد متباین ہیں اور ان دونوں میں وفق نہیں ہے وان توافقا في اثنين
فبالنصف اور اگر عددین مختلفین باہم توافق کریں دو میں تو وہ دونوں عدد متوافقین بالنصف ہیں ہم مثلاً اگر اٹھارہ سے آٹھ کو دو بار ساقط کیجیے تو دو باقی رہینگے
اور جبکہ دو کو تین بار آٹھ سے گرایا تو بھی دو ہی باقی رہینگے تو یہ دونوں عدد یعنی اٹھارہ اور آٹھ متوافقین بالنصف ہیں کذا فی الشریفی طحطاوی نے کہا توافق بالنصف
یا توافق بالثلث و نظائرہا کا مطلب یہ ہے کہ مخرج نصف یا ثلث یا ربع کا ان دونوں عددوں کو فنا کر دیتا ہے وفي ثلاثة فبالثلث وهكذا الى العشرة وتسمى الكسور المنطقة
یا عددین مختلفین باہم متفق ہیں تو وہ متوافقین بالثلث ہیں اسی طرح دس تک اور انکو کسور منطقہ کہتے ہیں ہم یعنی اگر عددین دو میں توافق کریں چنانچہ چار اور دس
تو وہ متوافقین بالنصف ہیں اور اگر تین میں توافق کریں چنانچہ نو اور بارہ ہیں تو وہ متوافقین بالثلث ہیں اور اگر چار میں توافق کریں چنانچہ آٹھ اور بارہ
تو متوافقین بالربع ہیں اور پانچ کے توافق میں متوافقین بالخمس ہیں چنانچہ دس اور پندرہ اور چھ میں بالسدس چنانچہ بارہ اور اٹھارہ اور سات
میں بالسبع چنانچہ چودہ اور اکیس اور آٹھ میں بالثمن چنانچہ سولہ اور چوبیس اور نو میں بالتسع چنانچہ اٹھارہ اور ستائیس اور دس کے اتفاق میں متوافقین
بالعشر ہیں چنانچہ ۲۰ اور ۳۰ اور انکو کسور منطقہ کہتے ہیں یعنی بغیر کسر کی جانب اضافت کرنے کے اسکے مخرج کی طرف ممکن ہے چنانچہ یوں کہنا کہ نصف و ثلث و ربع الی العشر
الکسور التسعة بخلاف کسر اصم کے کہ اس سے تعبیر کرنا بدون اضافت اسکے مخرج کے ممکن نہیں چنانچہ یوں کہنا جزء من احد عشر یعنی گیارہ کا ایک جزء اسکو اصم بلحاظ لغوی
کہا باعتبار مجاز کے اسواسطے کہ کسر کا بولنا مسموع نہیں کذا فی الطحطاوی او احد عشر فبجزء من احد عشر وهكذا وتسمى الاصم یا عددین نے توافق کیا گیارہ
میں تو وہ دونوں عدد گیارہ کے ایک جزء میں متوافق ہیں اور اسی طرح بارہ یا تیرہ کا ایک جزء اور یہ کسر یعنی اصم ہے چنانچہ ۲۲ اور ۳۳ کو فقط گیارہ فنا کرتا ہے اور
گیارہ گیارہویں جزء کا مخرج ہے تو وہ دونوں عدد گیارہویں جزء میں متوافق ہیں اور اسی طرح توافق ہونا بارہویں جزء میں چنانچہ ۲۴ اور ۳۶ میں اور تیرھویں میں چنانچہ
۲۶ اور ۳۹ میں اور اسی طرح انیسویں جزء میں توافق چنانچہ ۳۸ اور ۵۷ میں کذا فی الطحطاوی ملخصا انتہی خلاصہ مقام یہ ہے کہ واحد کے سوا جو دو عدد ہیں
اگر دونوں برابر ہیں تو عددین متماثلین ہیں والا اگر اقل اکثر کو فنا کردے تو وہ متداخلین ہیں والا اگر دونوں کو تیسرا عدد فنا کردے تو وہ متوافقین ہیں اور جس کسر کا
عدد ثالث مخرج ہو وہی کسر ان دونوں عددوں کا وفق ہے اور اگر عدد ثالث انکو فنا نہ کرے تو وہ متباینین ہیں اور تماثل تو ظاہر ہے اور باقی یعنی تداخل اور توافق
اور تباین یوں پہچانے جاتے ہیں عدد اکثر کی قسمت کرنے سے اقل پر تو اگر قسمت سے کچھ باقی نہ رہے تو وہ متداخلین ہیں اور اگر باقی رہے تو مقسوم علیہ باقی
پر قسمت کیا جاوے اسی طرح چند بار کیا جاوے یہاں تک کہ کچھ باقی نہ رہے تو وہ عددین متوافقین ہیں اور پچھلا مقسوم علیہ وہی دونوں کا فنا کرنے والا
ہے یا باقی رہے ایک تو وہ متباینین ہیں کذا فی خلاصة الحساب واذا اردت معرفة نصيب كل فريق كالبنات والجدات والاعمام
من التصحيح الذي استقام على الكل فاضرب ما كان لكل فريق من اصل المسئلة فيما اي في جزء السهم الذي ضربته في اصل المسئلة
يخرج نصيبه اسے ذلك الفريق اور جبکہ تو ارادہ کرے معرفت ہر فریق کے نصیب کی چنانچہ بنات اور جدات اور اعمام وغیرہم کا اس تصحیح سے جو

(جلد دوم) دونوں جلدیں آخر تک معاملات
در المختار شرح تنویر الابصار مختصر فقہ از
علامہ علاء الدین حصکفی معروف متداول
ہر چہار مجلدات کامل
فتاوی عالمگیری - ہر چہار جلد کامل در چھ جلد
ہدایہ مع الکفایہ - از سید جلال الدین کرلانی
نہایت مستند شرح مشہور معروف حامل المتن
اسکے مجلدات یہ ہیں جلد اول دوم [illegible]
[illegible] الکامل جلد سوم چہارم تا آخر کتاب [illegible]
فتاوی قاضیخان - از امام قاضی حسن [illegible]
منصور قاضیخان مستند متد معروف متداول
مع فتاوی سراجیہ آخر میں طبع شدہ جدید
شرح وقایہ - از امام صدر الشریعہ چلپی کلم
مع حاشیہ ذخیرۃ العقبی چلپی داخل
درس تقطیع کلاں خوشخط صحیح
شرح وقایہ مترجم مع دائرہ [illegible] وسط [illegible]
ذخیرۃ العقبی - حاشیہ شرح وقایہ از یوسف
بن جنید چلپی متداول معروف
اشباہ والنظائر - مع شرح حموی معروف
مستند متداول -
ملا مسکین - از [illegible] تا [illegible] محشی جدید
کنز الدقائق محشی متداول درسی کتاب -
مستخلص الحقائق شرح کنز الدقائق مشہور متداول
عینی شرح کنز الدقائق - محشی مستند معروف
متداول دو مجلد -
(۱) دونوں جلد عبادات -
(۲) دونوں جلد معاملات -

مختصر وقایہ محشی - از امام صدر الشریعہ
درسی متداول -
عمدۃ الرعایۃ فی مسائل الرضاعۃ از
مولوی تراب علی مرحوم
قدوری محشی - تالیف امام ابو الحسن
درسی متداول -
شرح الیاس - شرح مختصر وقایہ - از
شیخ محمد بن الیاس دو مجلد -

## اصول فقہ عربی

نامی التحقیق شرح حسامی - از مولانا
عبد الحق خیرآبادی معروف و متداول -
توضیح تلویح - از صدر الشریعہ و سعد الدین
تفتازانی مع کامل حاشیہ از حسن چلپی
و شیخ الاسلام و ملا خسرو نہایت باسحت مع
حسامی - از مولانا حسام الدین -
شرح مسلم الثبوت - از ملا بحر العلوم [illegible]
انصاری معروف و مستند شرح -
اصول الشاشی محشی مع اصول الحواشی از
ملا محمد حسن سنبھلی مرحوم

## حدیث اردو

مظاہر حق - ترجمہ مشکوۃ المصابیح مترجمہ
جناب مولانا محمد قطب الدین خان دہلوی مرحوم
و مغفور کامل چار جلدوں میں -
تحفۃ الاخیار ترجمہ اردو مشارق الانوار
مترجمہ مولوی خرم علی -
ترجمہ جامع ترمذی - حامل المتن جلد اول
مترجمہ مولوی فضل احمد جلد ثانی زیر طبع -

## عربی

اشعۃ [illegible] حامل المتن شرح مشکوۃ
مولانا عبد الحق محدث دہلوی - چار مجلد
میں پوری شرح مع ترجمہ -

## ایضاً عربی

تیسیر الوصول الی احادیث جامع الاصول
از شیخ عبد الرحمن بن علی یمنی معروف -
جامع ترمذی - امام ابو عیسی ترمذی [illegible]
مع جامع الاصول [illegible] شمائل ترمذی
قسطلانی شہاب الدین قسطلانی کی شرح
صحیح البخاری (نام) ارشاد الساری معروف قسطلانی
دس جلد [illegible] پوری شرح [illegible]
سنن ابی داؤد - ہر چہار جلد کامل دو جلد
میں از امام [illegible] داخل صحاح
مستند معروف -
دلائل الخیرات - با ترجمہ فارسی و اسماء
متبرکہ و خواص اسماء حسنی معروف -
زاد السبیل الی الجنۃ و السلسبیل
ذخیرہ احادیث از مولانا غلام یحیی -
فضائل الخیرات - با ترجمہ اردو از حکیم
ناصر علی [illegible] آروی بے نقط درود کا مجموعہ

## تفسیر اردو

تفسیر قادری - ترجمہ اردو تفسیر حسینی
مترجمہ مولوی فخر الدین مرحوم کامل دو جلد
تفسیر زاد الآخرت - نظم میں پوری تفسیر
قرآن کی کمال عمدگی سے کامل چار جلد میں از

